# گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے

المعروف

## بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

- لاعلاج بیماریوں کا شافی علاج
- سینے کے صدری طبی راز
- آزمودہ طبی نسخے
- جوگیوں کے انوکھے تجربات
- رشتوں کی بندش
- اولاد کی بندش
- کاروبار کی بندش
- گھریلو جھگڑے




تالیف:
شیخ الوظائف حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی
پی ایچ ڈی (امریکہ)

# گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

المعروف

# بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

تالیف

شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

(پی ایچ ڈی، امریکہ)

ماہنامہ عبقری: مرکز روحانیت وامن 78/3 مزنگ چونگی، قرطبہ چوک

عبقری اسٹریٹ، جیل روڈ لاہور، فون نمبر 042-37552384

نام کتاب...... گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے

المعروف

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

تالیف...... شیخ الوظائف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی

ناشر...... عبقری پبلیکیشنز، دفتر ماہنامہ عبقری مرکز روحانیت وامن

78/3 قرطبہ چوک، مزنگ چونگی، عبقری اسٹریٹ نزد قرطبہ مسجد، لاہور

فون نمبر: 0423-7552384,37597605,37586453

قیمت...... 400 روپے





## فہرست

# حال دل

## بندشوں اور پریشانیوں کی اصل وجہ

آج ہم میں سے ہر شخص بندشوں، رکاوٹوں اور پریشانیوں کی وجہ سے رو رہا ہے، اس کی اصل وجہ جاننے کی کوشش کرتے ہیں کہ:۔

سب تعریفیں اللہ ہی کے لیے ہیں (اس لیے) ہم اس کی تعریفیں کرتے ہیں اور (اپنے ہر کام میں) اسی سے مدد مانگتے ہیں۔ ہم اُس (رب العالمین) سے اپنے گناہوں کی بخشش چاہتے ہیں اور اس پر ایمان لاتے ہیں اور اسی (پاک ذات) پر ہمارا بھروسہ ہے۔ ہم اپنے نفس کی شرارتوں سے اللہ پاک کی پناہ طلب کرتے ہیں اور اپنے نفس کی برائیوں سے بھی اس کی پناہ میں آتے ہیں (یقین مانو) کہ جسے اللہ راہ دکھائے اسے کوئی گمراہ نہیں کر سکتا اور جسے وہ (خود ہی) اپنے در سے دُھتکار دے اس کیلئے کوئی رہبر نہیں ہو سکتا اور ہم (دل سے) گواہی دیتے ہیں کہ معبود برحق (صرف) اللہ تعالیٰ ہی ہے اور وہ اکیلا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور (اسی طرح) ہم اس بات کے بھی گواہ ہیں کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اس کے (خاص) بندے اور (آخری) رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں۔ حمد و صلوٰۃ کے بعد (یقیناً) تمام باتوں سے بہتر بات اللہ تعالیٰ کی کتاب ہے اور تمام راستوں سے بہتر راستہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ہے اور تمام کاموں میں بدترین کام وہ ہیں جو خدا کے دین میں اپنی طرف سے نکالے جائیں (یاد رکھو) دین میں جو کام نیا نکالا جائے وہ بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے اور ہر گمراہی دوزخ میں لے جانے والی ہے'' اللہ تعالیٰ ہماری حفاظت فرمائے آمین۔

وَقَالَ الرَّسُوْلُ يٰرَبِّ اِنَّ قَوْمِي اتَّخَذُوْا هٰذَا الْقُرْاٰنَ مَهْجُوْرًا

(ترجمہ) ''اور پیغمبر (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کہیں گے کہ اے پروردگار میری قوم نے اس قرآن کو چھوڑ رکھا تھا'' ﴿سورۃ الفرقان آیت ۳۰﴾



جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قیامت کے روز خدا سے شکایت کریں گے کہ: میرے پروردگار! میری قوم نے قرآن کو چھوڑ دیا۔ چھوڑ دینے کی کئی صورتیں ہیں اس کو نہ ماننا، اس پر ایمان نہ لانا۔ اس میں غور نہ کرنا بھی اس کتاب کو چھوڑ دینا ہے۔ اور سوچ سمجھ کر نہ پڑھنا بھی اس کتاب کو چھوڑ دینا ہے، اس کے اوامر کا بجانہ لانا اور منہیات سے اجتناب نہ کرنا بھی اس کتاب کو چھوڑ دینا ہے۔ قرآن کی پروا نہ کر کے دوسری چیزوں جیسے بیہودہ ناولوں، دیوانوں، لغو باتوں کھیل تماشوں راگ رنگ میں مصروف ہونا بھی قرآن سے انحراف اور چھوڑ دینا ہے۔

افسوس یہ ہے....! کہ آج کل کے مسلمان قرآن کی طرف سے نہایت غافل ہو رہے ہیں اس کے پڑھنے سوچنے سمجھنے اور ہدایات سے مستفید ہونے کی طرف توجہ نہیں کرتے اور یہ حکم کھلم کھلا ترک قرآن پاک ہے۔ خدا تعالیٰ ان کو اس کی طرف راغب اور اس کی تلاوت میں شامل ہونے کی توفیق بخشے تاکہ وہ اس پر عمل کریں اور فلاح کونین حاصل ہو۔

خواستگار اخلاص و عمل
حکیم محمد طارق محمود عفی اللہ عنہ
قرطبہ چوک مزنگ چونگی عبقری اسٹریٹ لاہور
042-37552384



# قرآن کریم آخرت کی ہر مشکل کا حل

روزانہ قرآن عظیم کی تلاوت کیا کریں اس لیے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قرآن پڑھا کرو اس لیے کہ یہ قرآن قیامت کے دن قرآن پڑھنے والوں کی شفاعت کرنے کیلئے آئے گا۔

حدیث قدسی میں آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: جس شخص کو قرآن کریم (تلاوت کرنے' یاد کرنے یا غور وفکر کرنے اور تفسیر و ترجمہ وغیرہ کرنے) کی مشغولیت ومصروفیت نے میرا ذکر کرنے اور مجھ سے دعائیں مانگنے سے روک دیا (یعنی ذکر کرنے اور دعا مانگنے کی فرصت نہ ملی) تو میں اس شخص کو اس سے بڑھ کر دیتا ہوں جو میں دعائیں (اور حاجتیں) مانگنے والوں کو دیتا ہوں (یعنی اس کی تمام حاجتیں اور مرادیں پوری کر دیتا ہوں اور (حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا) اللہ کے کلام کو اور تمام کلاموں پر ایسی ہی فضیلت (اور فوقیت حاصل ہے) جیسی خود اللہ تعالیٰ کو اپنی مخلوق پر۔

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا تم قرآن کو سیکھو (اور اس کا علم حاصل کرو) اور اس کو پڑھا پڑھایا بھی کرو اور اس پر عمل بھی کیا (خاص کر تہجد کی نماز میں پڑھا) جو شخص قرآن سیکھتا ہے اور سکھاتا ہے اور عمل کرتا ہے تو اس کی مثال ایسی ہے جیسے مشک کی خوشبو سے بھری ہوئی ایک (منہ کھلی) بوتل جس کی مہک ہر جگہ پہنچتی ہو وہ اس شخص جو قرآن کو سیکھتا تو ہے اور اس کا علم بھی حاصل کرتا ہے مگر (رات کو غافل پڑا) سوتا رہتا ہے (نہ تہجد میں قرآن پڑھتا ہے اور نہ اس پر عمل کرتا ہے حالانکہ اس کے دل کے اندر قرآن موجود و محفوظ ہے) اس کی مثال ایسی ہے جیسے ایک مشک کی خوشبو سے بھری ہوئی بوتل جس کا منہ کس کر باندھ دیا گیا ہو۔



ایک حدیث میں آیا ہے:۔ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا جس شخص نے اللہ کی کتاب (قرآن) کا ایک حرف پڑھا اس کیلئے ایک نیکی ہے اور آخرت میں ہر نیکی کا ثواب کم از کم دس گنا ہوتا ہے میں یہ نہیں کہتا (یعنی یہ نہ سمجھنا) کہ الٓمٓ ایک حرف ہے بلکہ ''ا'' ایک حرف ہے اور ''ل'' ایک حرف ہے اور ''م'' ایک حرف ہے (لہٰذا ''الٓمٓ'' پڑھنے میں تین نیکیاں ہیں اور ان کا ثواب کم از کم تیس نیکیوں کے برابر ہے۔)

ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: قابل رشک دو ہی شخص ہیں ایک وہ شخص جس کو اللہ پاک نے قرآن کریم کی دولت عطا فرمائی اور وہ شب و روز اس پر عمل کرتا ہے اور دوسرا وہ شخص جس کو اللہ پاک نے مال و دولت سے نوازا اور وہ شب و روز اس کے حکم کے مطابق اس مال کو خرچ کرتا رہتا ہے۔

ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ قیامت کے دن قرآن شریف پڑھنے والے سے کہا جائے گا (قرآن) پڑھتے جاؤ اور جنت کے درجوں پر چڑھتے جاؤ اور ایسے ہی ٹھہر ٹھہر کر پڑھو اور چڑھو جیسے تم دنیا میں ٹھہر ٹھہر کر قرآن پڑھا کرتے تھے اس لیے کہ تمہارا مقام (اور درجہ) اس آخری آیت پر ہے جو تم پڑھو گے۔

ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص قرآن پڑھتا ہے اور جو اس میں خوب ماہر ہے (خوب رواں پڑھتا ہے) وہ تو قیامت کے دن (نیکیاں) لکھنے والے معزز اور نیکوکار فرشتوں کے ساتھ ہوگا اور جو شخص پڑھنا نہیں جانتا اس لیے اٹک اٹک کر پڑھتا ہے اور اس (طرح پڑھنے) میں کافی مشقت برداشت کرتا ہے اس کو دوہرا ثواب ملتا ہے۔ ایک قرآن پڑھنے کا ایک مشقت اٹھانے کا۔۔۔



# قرآن کریم کی مختلف سورتوں سے مسائل حل کیجئے

اس حقیقت سے کوئی انسان انکارنہیں کرسکتا کہ دنیا میں ہرامیر غریب، نیک وبدکو قانون قدرت کے تحت دکھوں، غموں اور پریشانیوں، بیماریوں سے کسی نہ کسی شکل میں ضرورواسطہ پڑتا ہے، لیکن وہ انسان خوش قسمت ہے جواس غم، دکھ اور پریشانی کو صبر اور حوصلہ کے ساتھ برداشت کرتا ہے۔

اگرچہ غم اور پریشانیوں کا علاج توآج سے چودہ سو34 سال پہلے قرآن وحدیث میں بڑے احسن انداز کے ساتھ بیان کردیا گیا۔ ہماری موجودہ پریشانیوں کی بنیادی وجہ قرآنی کمالات سے لاعلمی اوردوری ہے۔ آیئے ہم آپ کوقرآنی شفا سے روشناس کرائیں تاکہ آپ کی مایوس کردینے والی مشکلات فوری دورہوں۔ یقین جانیے ان آزمودہ قرآنی شفاؤں کوآزماکرخودکشی تک پہنچنے والے خوشحالی کی زندگی ہنسی خوشی بسرکررہے ہیں۔

قارئین! سورہ البقرہ سے لےکرسورہ الناس تک کے روحانی وظائف وعملیات ملاحظہ فرمائیں۔

اللہ تعالی قرآن پاک میں ارشادفرماتے ہیں:

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ، (بنی اسرائیل آیت 82)

اللہ پاک نے قرآن پاک میں ہربیماری سے شفاءرکھ دی ہے۔ چاہے وہ بیماری روحانی ہویاپھروہ بیماری جسمانی ہو۔

**:1 روحانی بیماری کی مثال:** نیک کاموں میں دل کانہ لگنا، برے کاموں میں مزہ آنا۔

**:2 جسمانی بیماری کی مثال:** ہرطرح کے جسمانی اعذارجس میں کھانسی نزلے سے لیکرفالج کینسرتک کی بیماریاں شامل ہیں۔



## سورہ فاتحہ

حضرت عبدالملک بن عمیر رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشادفرمایاسورہ فاتحہ میں ہربیماری سے شفاہے۔

**(دارمی، حدیث نمبر: ۲/۵۳۸)**

## سورہ بقرہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشادفرمایااپنے گھروں کوقبرستان نہ بناؤیعنی گھروں کواللہ تعالی کے ذکرسے آبادرکھو جس گھرمیں سورہ بقرہ پڑھی جاتی ہے شیطان اس گھرسے بھاگ جاتا ہے۔

**(مسلم، حدیث نمبر: ۱۸۲۴)**

## آیۃ الکرسی

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہرچیز کی کوئی چوٹی ہوتی ہے (جوسب سے اوپراوربالاترہوتی ہے) اورقرآن کریم کی چوٹی سورہ بقرہ ہے، اوراس میں ایک آیت ایسی ہے جوقرآن شریف کی ساری آیتوں کی سردارہے وہ آیۃ الکرسی ہے۔

**(ترمذی، حدیث نمبر: ۲۸۷۸)**

## سورہ بقرہ کی آخری دوآیات

حضرت ابومسعودانصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشادفرمایا: جوشخص سورۂ بقرہ کی آخری دوآیتیں کسی رات پڑھ لےتو یہ دونوں آیتیں اس کے لیے کافی ہوجائیں گی۔

**(ترمذی، حدیث نمبر: ۲۸۸۱)**

## سورۂ کہف

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے ''سورہ کہف کی پہلی دس آیات یاد کرنے والا شخص فتنہ دجال سے محفوظ رہے گا۔'' (مسلم)

جو شخص جمعہ کے دن سورۂ کہف پڑھ لیتا ہے اس کے لیے اس جمعہ سے آنے والے جمعہ کے درمیان (پورا ہفتہ) ایک نور روشن رہے گا۔

(مشکوۃ:۱/۱۸۹ عن ابی سعید الخذری رضی اللہ عنہ)

## سورۂ یٰسین

سورۂ یٰسین قرآن کریم کا دل ہے جو شخص بھی اس کو محض اللہ اور آخرت کے لیے پڑھا کرے گا اس کی ضرور مغفرت کردی جائے گی اور اس کو مرنے والوں (نزع کے وقت) پر پڑھا کرو۔ (سنن الکبریٰ للبیہقی: ۳/ ۳۸۳)

## سورۂ واقعہ

حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص ہر رات کو سورۂ واقعہ پڑھتے اسکو کبھی فاقہ نہیں ہوگا اور ابن مسعود رضی اللہ عنہ اپنی بیٹیوں کو حکم فرمایا کرتے تھے کہ ہر شب میں اس کو پڑھیں۔

(مشکوۃ:۱/۱۸۹)

## سورۂ ملک

سورۂ ملک کی تیس آیتیں (برابر پڑھنے والے) آدمی کی اتنی شفاعت کرتی ہیں کہ اس کی مغفرت کردی جاتی ہے، ایک روایت کے الفاظ ہیں" اپنے پڑھنے والے کی مغفرت کا اس وقت تک سوال کرتی رہتی ہیں کہ اس کو بخش دیا جاتا ہے۔

(ترمذی، حدیث نمبر:۲/ ۱۱۳)



## سورۂ اخلاص

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم میں سے کوئی شخص اس بات سے عاجز ہے کہ ایک رات میں تہائی قرآن پڑھ لیا کرے؟ صحابہ نے عرض کیا ایک رات میں تہائی قرأت کیسے کوئی پڑھ سکتا ہے؟ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

قل ھو اللہ احد تہائی قرآن کے برابر ہے۔

(مسلم، حدیث نمبر:۱۸۸۶)

## سورۂ فلق اور سورۂ ناس

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

کیا تمہیں معلوم نہیں کہ آج رات جو آیتیں مجھ پر نازل کی گئیں (وہ ایسی بے مثال ہیں کہ) ان جیسی آیات دیکھنے میں نہیں آئیں، وہ سورہ قل اعوذ برب الفلق اور سورہ قل اعوذ برب الناس ہیں۔

(مسلم، حدیث نمبر:۱۸۹۱)

## حضور اکرم کا مسنون عمل

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول تھا کہ جب رات کو سونے کے لیے لیٹتے تو دونوں ہتھیلیوں کو ملاتے اور سورہ فلق و ناس پڑھ کر ہتھیلیوں میں دم فرماتے، پھر جہاں تک آپ کے ہاتھ مبارک پہنچ سکتے ان کو جسم مبارک پر پھیرتے، پہلے سر اور چہرے اور جسم کے سامنے کے حصے پر پھیرتے، یہ عمل تین مرتبہ فرماتے۔

(ابوداؤد، حدیث نمبر:۵۰۵۶)

# بسم اللہ الرحمن الرحیم روحانیت کا ایٹم بم

شیخ ابوبکر سراج رحمۃ اللہ علیہ نے بعض صالحین سے نقل کیا ہے کہ جو شخص بسم اللہ الرحمن الرحیم کو 625 بار لکھ کر اپنے پاس رکھے تو لوگوں کے دلوں میں اس کی ہیبت پیدا ہوگی اور کوئی شخص اسے ضرر نہ پہنچا سکے گا۔ تجربے سے صحیح نکلا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم کو بارہ ہزار بار اس طرح پڑھے کہ: جب ایک ہزار بار ہو جائے دو رکعت پڑھ کر اپنی حاجت کیلئے دعا کرے، اس کے بعد پھر سے پڑھنا شروع کر دے اسی طرح ہر ایک ہزار بار پڑھنے کے بعد پھر سے دو رکعت پڑھے غرض اس طرح بارہ ہزار مرتبہ ختم کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت پوری ہوگی۔

دیگر واقعات میں ایک بار قیصر روم نے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں شکایت درد سر عرض کی آپ نے ایک ٹوپی سلوا کر بھیج دی جب تک وہ ٹوپی سر پر رہتی درد سر کو سکون رہتا اور جب اس کو اتارتا پھر درد ہونے لگتا اس کو تعجب ہوا اور کھول کر ٹوپی کو دیکھا تو اس میں فقط بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھی تھی۔

فقیہ محمد زمانی کو بخار ہوا ان کے استاد فقیہ ولی عمر بن سعید رحمہ اللہ عیادت کو آئے اور ایک تعویذ بخار کا دے کر چلے گئے اور یہ فرما گئے کہ دیکھنا مت' غرض اس کو باندھا تو بخار اسی وقت جاتا رہا۔ انہوں نے اس کو کھول کر دیکھا تو اس میں بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھی تھی ان کے اعتقاد میں سستی پیدا ہوئی فوراً بخار پھر لوٹ آیا۔ انہوں نے جا کر شیخ سے عرض کیا اور فعل سے توبہ کی۔ انہوں نے نیا تعویذ دے دیا اور اس کو دوبارہ باندھ دیا بخار پھر فوراً جاتا رہا۔ انہوں نے ایک سال کے بعد اس کو کھول کر دیکھا تو بسم اللہ الرحمن الرحیم ہی تھی اس سے ان کو نہایت اعتقاد اور عظمت دل میں پیدا ہوئی۔



# سورۂ فاتحہ کی روحانی ایٹمی دنیا

☆ حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے منقول ہے کہ جمعہ کے روز جب امام سلام پھیرے اسی وقت الحمد شریف' سورۂ اخلاص' سورۂ فلق' سورۂ ناس سات سات مرتبہ پڑھ لیں تو اللہ تعالیٰ اس شخص کے دین' دنیا اور اہل و عیال اور اولاد کو ہر بلا سے آئندہ جمعہ تک محفوظ رکھیں گے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ سے منقول ہے الحمد شریف چالیس بار پانی پر دم کر کے بخار والے کے منہ پر چھینٹا دے مارے انشاء اللہ بخار دفع ہو جائے گا۔

☆ فجر کی سنت اور فرض کے درمیان اکتالیس بار پڑھ کر دم کرنے سے درد جاتا رہتا ہے اور دوسرے امراض کے لیے بھی مفید اور مجرب ہے اور بڑی شرط یہ ہے کہ عامل و مریض دونوں خوش اعتقاد ہوں۔

☆ ایک سو گیارہ دفعہ پڑھ کر بیڑی یا ہتھکڑی پر دم کرنے سے قیدی جلدی رہا پا جائے گا۔

☆ سخت گرمی میں صبح صادق کے وقت دونوں ہاتھوں پر یہ سورت دم کر کے چہرہ اور تمام بدن پر پھیرنے سے اس روز پیاس کا غلبہ نہ ہوگا۔

☆ آخر شب میں 41 بار سورۂ فاتحہ پڑھنے سے بے مشقت روزی ملے گی۔

☆ پاگل آدمی پر تین دن تک صبح و شام پڑھ کر دم کرے اور ہر مرتبہ سورۂ ختم کرنے پر منہ کا تھوک اس پر لگائے۔

☆ جس کو سانپ بچھو وغیرہ زہریلے جانور نے کاٹ لیا ہو اس پر سات مرتبہ

پڑھ کر دم کرے۔ انشاء اللہ زہر کا اثر زائل ہو جائے گا۔

☆ صحیح بخاری میں متعدد طریق سے مروی ہے کہ ایک شخص کو سانپ نے کاٹ لیا تھا کچھ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین وہاں مسافرانہ اترے ہوئے تھے ان سے ایک شخص نے آکر کہا کہ یہاں کے سردار کو سانپ نے کاٹ لیا ہے آپ لوگوں میں اگر کوئی جھاڑتے ہوں تو چلیں ان میں سے ایک صحابی رضی اللہ تعالیٰ عنہ چلے گئے اور انہوں نے سورۂ فاتحہ پڑھ کر پھونک دی اور وہ اچھا ہو گیا۔

☆ حضور نبی کریم ﷺ جب کسی شخص پر کوئی مصیبت پڑتی دیکھتے تو آپ ﷺ سورۂ فاتحہ پڑھنے کا حکم کرتے اور جو شخص مابین سنت و فرض فجر کے مع بسم اللہ چالیس بار پڑھ کر کسی بیمار کے منہ پر دم کرے تو اللہ تعالیٰ اس سورۂ کی برکت سے اس کو صحت کلی عطا فرمائے گا۔

☆ حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ **الفاتحة شفاء من كل داء** (دارمی، حدیث نمبر:۲/۵۳۸) چنانچہ ایک شخص بیمار ہوا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس کے منہ پر دم کیا اس کو بالکل آرام ہو گیا۔

☆ برائے دفع بواسیر دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ الحمد شریف کے بعد الم نشرح، دوسری رکعت میں تشہد کی حالت میں درود شریف کے بعد قبل سلام 70 بار **اَسْتَغْفِرُ اللهَ رَبِّي مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَّاَتُوبُ اِلَيْهِ** پڑھے تو صحیح ہو جائے گا۔

☆ ٹی بی کے موذی مرض کے خاتمے کیلئے پانی پر سورۂ فاتحہ شریف سات بار، آیۃ الکرسی ایک بار، آخری تینوں قل تین تین بار دم کریں اور پانی مریض کے منہ اور سینے پر چھڑک دیں۔ یہ انتہائی مجرب عمل ہے



اور اگر مریض مرد ہے تو کہے اَللّٰهُمَّ اشْفِ عَبْدَكَ۔ عورت ہو تو کہے اَللّٰهُمَّ اشْفِ اَمَتَكَ۔

☆ جس کی عقل ٹھکانے نہ ہو تین روز تک صبح و شام سورۂ فاتحہ پڑھ کر اس پر تھتکار دے۔

(ابوداؤد، حصن حصین)

☆ کسی کو زہریلا جانور ڈس لے تو سات مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرے۔

(ترمذی، حصن حصین)

## سورۂ فاتحہ سے بندشوں کا خاتمہ

سورۂ فاتحہ (الحمد شریف) نماز کے علاوہ بھی (ہر آیت معنی سمجھ کر) پڑھا کریں اس لیے کہ حدیث شریف میں آیا ہے کہ سورۂ فاتحہ (رتبہ کے اعتبار سے) قرآن کی سب سے بڑی سورت ہے اور یہی سبع مثانی (سات بار پڑھی جانے والی آیتیں اور قرآن عظیم) ہے۔ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا کہ: مجھے فاتحہ الکتاب (قرآن کی پہلی سورت) عرش بریں کے نیچے (خزانہ خاص) سے عطا کی گئی ہے۔

ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ اس اثنا میں کہ (ایک مرتبہ) جبرائیل علیہ السلام رسول اکرم ﷺ کے پاس بیٹھے ہوئے تھے انہوں نے اچانک اوپر سے (آسمان سے) ایک ٹوٹنے کی سی آواز سنی تو کہا: یہ ایک ایسا فرشتہ (آسمان سے) اترا ہے جو آج سے پہلے کبھی نہیں اترا تھا تو اس فرشتہ نے سلام کیا اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ مبارک ہو آپ کو "دو نور" دیئے گئے ہیں جو آپ ﷺ سے پہلے کسی نبی کو نہیں دیئے گئے تھے۔ ان دو نوروں کی تفصیل یہ ہے:

☆ ایک "فاتحہ الکتاب"

☆ دوسرے سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں ان کا جو حرف بھی آپ پڑھیں گے اس کا اجر آپ کو دیا جائے گا۔

## شیاطین اور بندشوں سے حفاظت کا ذریعہ

شیاطین اور بندشوں سے حفاظت کے لئے سورۂ بقرہ روزانہ پڑھا کریں۔ اس لیے فرمایا گیا ہے کہ:

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ یقیناً شیطان اس گھر سے بھاگ جاتا ہے جس میں سورۂ بقرہ پڑھی جاتی ہے۔ **(مسلم، ترمذی، نسائی، عن ابی ہریرۃ، حصن حصین)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ سورۂ بقرہ پڑھتے رہا کرو کیونکہ اس کا پڑھنا (اس پر عمل کرنا) برکت ہے، اس کا چھوڑ دینا حسرت ہے اور جادوگر اور سست آدمی اس کو نہیں پڑھ سکتے۔ **(مسلم، حصن حصین)**

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہر چیز کی کوئی چوٹی ہوتی ہے (جو سب سے اوپر اور بالاتر ہوتی ہے) اور قرآن کریم کی چوٹی سورہ بقرہ ہے، اور اس میں ایک آیت ایسی ہے جو قرآن شریف کی ساری آیتوں کی سردار ہے وہ آیۃ الکرسی ہے۔ **(ترمذی، حدیث نمبر: ۲۸۷۸)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ ہر چیز کی ایک بلندی ہے اور قرآن مجید کی بلندی سورۂ بقرہ ہے۔ **(ترمذی، حاکم، ابن حبان، حصن حصین)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ ہر چیز کا ایک کوہان (سب سے بلند حصہ) ہوتا ہے قرآن مجید کا کوہان سورۂ بقرہ ہے۔ **(حصن حصین)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ رات میں جو شخص سورۂ بقرہ پڑھے گا، شیطان اس کے گھر میں تین رات تک داخل نہیں ہوگا اور جو دن میں اسے پڑھے گا، شیطان اس کے گھر میں تین دن تک داخل نہیں ہوگا۔ **(ابن حبان، حصن حصین)**



☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ کا فرمان ہے لوح محفوظ سے مجھے سورۂ بقرہ عطا فرمائی گئی ہے۔ **(حاکم، حصن حصین)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ یہ سورۂ جس گھر میں پڑھی جاتی ہے اس گھر میں شیطان داخل نہیں ہو پاتا۔ **(حصن حصین)**

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ سورۂ بقرہ پڑھا کرو اس میں خیر و برکت ہے۔

### دفع آسیب:

جس مکان میں آسیب یا جن کا احتمال ہو اس کے ہر گوشہ یا ہر قطعہ میں یہ سورت چند حفاظ سے پڑھوا دینی چاہیے ان شاء اللہ تعالیٰ آسیب کا اثر جاتا رہے گا۔

## آیۃ الکرسی ایک زبردست روحانی ایٹم بم

کثرت سے اٹھتے، بیٹھتے آیۃ الکرسی کی تلاوت کیا کریں اس لیے کہ حدیث شریف میں ہے کہ:

☆ آیۃ الکرسی (ثواب میں) قرآن مجید کی ساری آیات میں سب سے بڑھ کر آیت ہے۔ (مسلم، ابوداؤد، حصن حصین)

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا: ہر چیز کی کوئی چوٹی ہوتی ہے (جو سب سے اوپر اور بالاتر ہوتی ہے) اور قرآن کریم کی چوٹی سورہ بقرہ ہے، اور اس میں ایک آیت ایسی ہے جو قرآن شریف کی ساری آیتوں کی سردار ہے وہ آیۃ الکرسی ہے۔ **(ترمذی، حدیث نمبر: ۲۸۷۸)**

☆ شیطانی وساوس سے بچنے کے لئے آیۃ الکرسی بہترین تحفہ ہے۔

☆ یہ قرآن کی آیتوں کی سردار ہے۔ (ترمذی، ابن حبان، حاکم)

☆ جس بچہ اور مال پر اسے پڑھ کر دم کیا جائے یا لکھ کر ڈال دی جائے شیطان اس کے قریب نہیں آئے گا۔ (ابن حبان، حصن حصین)

☆ حدیث بخاری میں ہے کہ سوتے وقت آیۃ الکرسی پڑھنے سے تمام شب اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس شخص کیلئے ایک نگہبان مقرر ہو جاتا ہے اور شیطان اس کے پاس نہیں آتا۔ (بخاری)

☆ حدیث شریف میں آیا ہے کہ آیت الکرسی اپنے ثواب کے اعتبار سے چوتھائی قرآن کے برابر ہے۔ (کنز العمال)

☆ جمعہ کے روز بعد عصر خلوت میں ستر بار پڑھنے سے قلب میں عجیب کیفیت پیدا ہوگی اس حالت میں جو دعا کرے قبول ہوگی۔

☆ جو شخص اس کو تین سو تیرہ بار پڑھے، خیر بے شمار اس کو حاصل ہوگا۔

☆ اگر مقابلہ عدو کے وقت اسی 313 عدد کے موافق پڑھیں غلبہ حاصل ہوگا۔

☆ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ جس گھر میں آیت الکرسی پڑھی جاتی ہے شیطان بھاگ جاتا ہے اور تین دن تک اس گھر میں داخل نہیں ہوتا، اور چالیس دن تک اس مکان پر سحر کا اثر نہیں ہوسکتا۔

## شیاطین جنات پر شعلہ زن

ابن قتیبہ سے منقول ہے کہ کسی شخص نے ان سے بیان کیا۔ کہ میں بصرہ میں خرما کی تجارت کرنے گیا۔ کرایہ پر کوئی گھر نہ ملا، صرف ایک ایسا گھر ملا جس پر مکڑی نے جالے لگا رکھے تھے۔

میں نے اس کی وجہ پوچھی، لوگوں نے کہا کہ اس میں جن رہتا ہے۔ میں نے مالک سے کرایہ پر مانگا، اس نے کہا کہ کیوں اپنی جان کھوتے ہو؟ اس مکان پر بڑا بھاری



جن قابض ہے، جو شخص اس میں رہتا ہے، وہ جن اس کو مار ڈالتا ہے۔ میں نے کہا کہ مجھ کو کرایہ پر دے دو، باقی اللہ مددگار ہے۔ اس نے وہ مکان مجھے کرایہ پر دیدیا۔ اور میں اس میں ٹھہر گیا۔

جب رات ہوئی ایک شخص سیاہ فام جس کی آنکھیں شعلہ آتش کے مثال روشن تھیں آیا میں نے آیۃ الکرسی پڑھنی شروع کی وہ بھی برابر پڑھتا رہا جب میں وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ ۔ پر پہنچا وہ نہ کہہ سکا میں نے اسی کو کہنا شروع کیا بس وہ تاریکی سی جاتی رہی اور رات بھی آرام سے رہا۔

جب صبح ہوئی اس جگہ نشان جلنے کا اور راکھ دیکھی اور ایک کہنے والے کی آواز سنی کہ تو نے بڑے بھاری جن کو جلایا میں نے پوچھا کس چیز سے جل گیا؟ جواب دیا کہ اس کلمہ سے وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ ۔

## سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں اور بندشیں

سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں امن الرسول سے آخر تک رات میں سوتے وقت پڑھا کریں اس لیے کہ:

سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں امن الرسول سے ختم تک ایسی ہیں کہ جس گھر میں تین رات تک پڑھی جائیں شیطان اس کے قریب نہیں جاتا۔

(ترمذی، نسائی، ان حبان، حاکم، حصن حصین)

حدیث شریف میں ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے سورۂ بقرہ کو ایسی دو آیتوں پر مکمل فرمایا جنہیں اپنے اس خزانے سے مجھے دی ہیں، جو اس کے عرش کے نیچے ہے۔ انہیں خود ہی سیکھو اور اپنی عورتوں اور بچوں کو بھی سکھاؤ کیونکہ یہ آیتیں رحمت ہیں، قرآن ہیں اور دعا ہیں۔ (حاکم، حصن حصین)

حضرت ابو مسعود انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو شخص سورۂ بقرہ کی آخری دو آیتیں کسی رات پڑھ لے تو یہ دونوں آیتیں اس کے لیے کافی ہو جائیں گی۔

**(ترمذی، حدیث نمبر: ۲۸۸۱)**

## سورۂ نساء سے میاں بیوی میں محبت:

اگر کوئی شخص ہر روز سات مرتبہ اس سورۂ شریف کا ورد کرے تو بیوی کو اس سے محبت بہت زیادہ ہو جائے گی اور اگر بیوی پڑھے تو مرد بہت زیادہ محبت کرے گا۔

## سورۂ مائدہ سے قحط سالی سے بچیں:

اگر کوئی شخص ایام قحط سالی میں سورۂ مائدہ کو پڑھے۔ تو وہ شخص قحط سے محفوظ رہے گا۔

## سورۂ انعام سے ہر دعا مقبول:

جس مہم اور غرض کیلئے چاہے اس سورۂ کو پڑھ کر دعا کرے انشاء اللہ پوری ہوگی۔

اگر لکھ کر مویشی کے گلے میں باندھ دیں تو ان کو تندرستی اور جمیع آفات سے امن حاصل ہوگا۔

جو شخص اس سورۂ کو ایک مرتبہ پڑھے تو ستر ہزار فرشتے اس کے لیے دعائے مغفرت کرتے ہیں اور ہر قسم کی ضرورتوں حاجتوں میں پڑھنے سے مشکلات میں آسانی ہوتی ہے وہ حل ہو جاتی ہیں۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ سورۃ انعام پوری سورت ایک ہی دفعہ میں مکہ مکرمہ میں رات کو نازل ہوئی، اس کے ارد گرد ستر ہزار فرشتے تھے جو تسبیح پڑھ رہے تھے۔

حضرت اسماء بنت یزید رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ: سورۃ انعام پوری سورت ایک ہی دفعہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئی، اور میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی اُونٹنی کی



نکیل پکڑے ہوئے تھی، اور بوجھ کے مارے اونٹنی کا یہ حال ہو رہا تھا کہ معلوم ہوتا تھا کہ اس کی ہڈیاں اب ٹوٹ جائیں گی۔

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، فرمایا کہ جب سورۃ انعام نازل ہوئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تسبیح پڑھی، پھر فرمایا کہ اس سورت کو پہنچانے کے لئے اتنے فرشتے آئے کہ آسمان کے کنارے دکھائی نہیں دیتے تھے۔

ایک روایت میں ہے کہ فرشتوں کی تسبیح کے آواز سے زمین گونج اٹھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ، سُبْحَانَ اللهِ الْعَظِيْمِ پڑھ رہے تھے۔

(تفسیر ابن کثیر، تفسیر سورۃ الانعام)

## سورۂ اعراف کے کمالات:

جو شخص سورۂ اعراف کو پڑھے تو قیامت کے دن اس کا ہاتھ جناب آدم علیہ السلام کے ہاتھ میں ہوگا اگر کسی بادشاہ کا خوف دل پر طاری ہو یا کسی ظالم بادشاہ سے واسطہ پڑے تو تین بار پڑھے ظالم ظلم سے باز آئے گا اور مہربانی سے پیش آئے گا۔

## سورۂ انفال اور قید سے رہائی:

فرمایا حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص اس سورۂ شریف کی مداومت اختیار کرے گا تو قیامت کے دن میں گواہی دوں گا کہ یہ شخص نفاق سے بے زار ہے اور اگر کوئی شخص قید میں مبتلا ہو تو وہ اس سورۂ کو پڑھا کرے اگر وہ بے قصور ہے تو اللہ تعالیٰ اس سورۂ کی برکت سے اس کو نجات دے گا اگر خود نہ پڑھ سکے تو کوئی رشتہ دار پڑھ لیا کرے اور حاکم اس پر مہربان ہوگا۔

## سورۂ توبہ سے بخشش:

ہر روز ایک بار پڑھنا باعث سلامتی ایمان ہوتا ہے چنانچہ بزرگان دین ایسے ایسے فوائد

اس کی تلاوت سے اٹھاتے رہے ہیں کہ ظاہری آنکھیں ان کو ناممکن خیال کرتی ہیں کسی حاکم کے سامنے پڑھ کر جائے وہ مہربان ہوجاتا ہے اور اگر کوئی خطا ہو تو اس کی بخشش ہوجاتی ہے۔

## سورۂ یونس سے چور پکڑیں:

اس سورۂ کو تانبے کے طشت پر لکھ کر آب بستہ سے دھو کر اس میں آٹا گوندھے اور اس پر سب لوگوں کا نام پڑھ کر دم کرے جن پر چوری کا شبہ ہو اس کی روٹی پکا کر ان لوگوں کے شمار کے موافق اس کے ٹکڑے کر کے ان لوگوں کو کھلا دے چور اس کو نہ کھا سکے گا۔ مگر اس بات پر پھر عمل کرنا جائز نہیں۔ البتہ اس قرینہ کے بعد اپنے طور پر سراغ لگائے محض اس عمل پر اعتماد کر کے بدگمانی یا تہمت یا تشدد کرنا درست نہیں۔

## سورۂ یونس سے نوکری بحال:

اگر کوئی شخص اپنے عہدے سے معزول ہوگیا ہو تو اس کی تلاوت کی مداومت اختیار کرے تو اس سورۂ کی برکت سے بحال ہوجائے گا اور اگر کسی حاکم سے کوئی حاجت ہو تو تیرہ مرتبہ پڑھ کر پاس کر جائے البتہ کامران آئے گا۔

## محتاجی اور قرضہ سے نجات پائیں:

حدیث شریف میں ہے کہ جمعہ کے دن جو شخص سورۂ کہف پڑھے اس کیلئے اس جمعہ سے اس جمعہ تک ایک نور روشن رہتا ہے۔ (حاکم، حصن حصین)

اور جو اس کو اس طرح پڑھے جس طرح وہ اتری ہے تو وہ اس کیلئے اس کی جگہ سے مکہ تک نور ہوگی اور جو اس کی آخری دس آیتیں پڑھتا رہے گا اور پھر دجال نکلے گا تو وہ اسے کچھ نقصان نہیں پہنچا سکے گا۔ (طبرانی، حصن حصین)

جو اس سورۂ کی پہلی دس آیتیں یاد کر لے گا وہ دجال کے فتنہ سے محفوظ رہے گا۔

(مسلم، ابوداؤد، نسائی، ترمذی، حصن حصین)



اس سورۂ کو لکھ کر ایک بوتل میں رکھ کر گھر میں رکھنے سے محتاجی اور قرضہ سے بے خوف رہے اور اس کے گھر والوں کو کوئی آزار نہ دے سکے اور جو اناج کے گودام میں رکھ دے سب خطروں سے محفوظ رہے۔

## سورۂ ھود سے قلب قوی:

اس سورۂ کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر جو شخص اپنے پاس رکھے اسے قوت و نصرت عطا ہو اگر سو آدمیوں سے مقابلہ ہو سب پر ہیبت غالب ہوجائے اور اس کے خلاف کوئی گفتگو اس سے نہ کر سکے اور اگر اس کو زعفران سے لکھ کر تین روز صبح و شام پی لے تو قلب قوی ہوجائے اور کسی کے مقابلہ سے اس کو خوف نہ ہو۔

## سورۂ یوسف سے رزق بڑھائیں:

اس سورۂ کو جو شخص لکھ کر پیے اس کا رزق بڑھے اور ہر شخص کے نزدیک با قدر ہو۔ اگر تعویذ بنا کر باندھے اس کی بیوی اس کو بہت چاہے گی۔

## روتے بچے کا علاج:

سفید حریر کے ٹکڑے پر سورۂ ابراہیم کو باوضو لکھ کر لڑکے کے باندھ دے تو رونا اور ڈرنا اور نظر بد سب دفع ہوجائیں اور دودھ چھوڑنا آسان ہو۔

## سورۂ حجر سے کمائی میں برکت:

جو شخص اس سورۂ کو لکھ کر کسی عورت کو پلائے اس کا دودھ بڑھ جائے اور جو شخص اس کو جیب میں رکھے اس کی کمائی میں برکت ہو اور معاملات میں کوئی شخص اس کی مرضی سے عدول اور خلاف نہ کرے۔

## سورۂ بنی اسرائیل کا کمال:

اس سورۂ کو حریر سفید کے ٹکڑے پر لکھ کر کمان پر لپیٹ کر سی دیں تو کوئی تیر خطا نہ

کرے دیگر اور اگر زعفران سے لکھ کر پانی سے دھو کر لڑکی کو پلائیں جس کی زبان نہ چلتی ہو تو زبان چلنے لگے۔

## سورۂ مریم سے گھر میں خیر و برکت:

اس سورۂ کو لکھ کر شیشے کے گلاس میں رکھ کر اپنے گھر میں رکھنے سے خیر و برکت زیادہ ہو اور خوشی کے خواب نظر آئیں جو لکھ کر مکان کی دیوار پر لگا دیں سب آفات سے حفاظت رہے اور جو خوف زدہ پی لے تو خوف جاتا رہے۔

جو شخص معاش کی کمی کے سبب پریشان ہو تو سورۂ مریم کو سات بار پڑھ کر دعا کرے اور اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو تین بار پڑھے۔

## سورۂ طٰہٰ سے نکاح میں آسانی:

اس سورۂ کو صبح صادق کے وقت اس کے پڑھنے سے خوب رزق ملے اور سب حاجتیں پوری ہوں اور لوگوں کے دل موم ہوں اور حاسدین پر غلبہ ہو۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا مجھ کو سورۂ طٰہٰ اور طواسین اور حوامیم حضرت موسیٰ علیہ السلام کی تختیوں سے دی گئی ہیں۔ (حاکم)

اس سورۂ کو لکھ کر حریر کے سبز کپڑے میں لپیٹ کر پاس رکھے اگر نکاح کا پیغام بھیجے کامیابی ہو، اگر دو شخصوں میں یا دو لشکروں میں صلح کرانا چاہے انکار نہ کریں۔ اگر اس کو پی لے تو بادشاہ سے مطلب حاصل ہو اور جس عورت کی شادی نہ ہوتی ہو اس کو اس کے پانی سے غسل دیں تو نکاح آسان ہو۔

## سورۂ انبیاء سے تمام غم دور:

جس کی نیند بیماری یا کسی خوف سے جاتی رہی ہو یہ سورۂ ہرن کی جھلی پر لکھ کر کمر پر باندھ دیں خوب نیند آئے کہ بغیر تعویذ کھولے آنکھ نہ کھلے۔



اگر کوئی شخص پریشان حال ہو اور اکثر وجوہات چند مغموم و متفکر رہتا ہو تو ہر روز تین بار سورۂ انبیاء کو پڑھے، انشاء اللہ اس کے تمام غموم و ہموم دور ہوں گے۔

جو سورۂ انبیاء پڑھے گا، قیامت کے دن اس کا حساب نہیں ہوگا۔

## بری عادات سے خلاصی:

سورۂ مؤمنون سفید کپڑے پر شب کو لکھ کر شرابی کو پلانے سے شراب کی عادت چھوٹ جائے۔

## پوشیدہ امراض سے شفا یابی:

سورۂ نور کو لکھ کر پاس رکھنے سے احتلام سے محفوظ رہتا ہے اور اگر اس کو آب زم زم سے لکھ کر پئیں تو ناجائز شہوت جماع منقطع ہو جائے۔

## موذی جانوروں سے نجات پائیں:

اگر سورۂ فرقان کو تین بار لکھ کر بازو پر باندھ لے کوئی موذی جانور اژدھا وغیرہ ایذا نہ پہنچاوے اور اگر شریر لوگوں کے درمیان جا پہنچے تو ان کا مجمع متفرق ہو جائے اور کوئی مشورہ ان کا درست نہ ہونے پائے۔

## سورۂ نمل اور موذی جانور:

جو شخص اس سورۂ کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر مدبوغ چمڑے میں رکھ کر اپنے پاس رکھے کوئی نعمت اس کی قطع نہ ہو اور اگر صندوق میں رکھ دے تو اس گھر میں سانپ بچھو درندہ اور کوئی موذی جانور نہ آئے۔

## سورہ القصص کا زبردست عمل:

اس کو لکھ کر اپنے غلام کے باندھ دے تو اس سے خیانت اور بدکاری اور بھاگنے کی عادت رفع ہو جائے۔

## سورۂ العنکبوت سے دفع غم:

چوتھیہ کے واسطے اس سورۂ کو لکھ کر پانی سے دھو کر پیے دیگر دفع غم و کسل اور حصول سرور و شرح صدر کیلئے بھی مفید ہے۔

## سورۂ روم اور ظالم سے نجات:

ظالم کو بیمار کرنے کیلئے اس سورۂ کو لکھ کر آب باراں اس میں ملا کر مٹی کے برتن میں رکھ چھوڑے اور اس کو پلا دے۔

## سورۂ لقمان سے پیٹ کی سب بیماریاں ختم:

اس سورۂ کو لکھ کر پینے سے پیٹ کی سب بیماریاں اور بخار تہیہ اور چوتھیہ جاتا رہتا ہے اور اس کو پڑھنے سے غرق ہونے سے مامون رہے۔

## سورۂ الم السجدہ اور مرگی سے نجات:

اس سورۂ کو بخار اور دردسر تمام یا نصف اور مرگی کیلئے لکھ کر باندھ دیا جائے۔

## سورۂ الاحزاب اور شادی کے پیغامات:

اس سورۂ کو لڑکیوں کے پیغام بکثرت آنے کیلئے، ہرن کی جھلی یا کاغذ پر لکھ کر ایک ڈبہ میں بند کر کے گھر میں رکھ دے۔

## سورۂ سبا پڑھیں آفات وبلیات سے بچیں:

اس سورۂ کو کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھنے سے تمام موذیات و آفات سے مامون رہے اور یرقان کے واسطے منہ پر پانی چھڑکنا مفید ہے۔

جو شخص اس سورۂ کو دس بار پڑھے گا تو وہ آفات اور بلیات سے محفوظ رہے گا اور فرمایا حضور اکرم ﷺ نے جو آدمی اس سورۂ کو پڑھتا ہے وہ نیک نصیب ہے کیونکہ قیامت کے دن کوئی نبی ایسا نہ ہوگا جو اس سے مصافحہ نہ کرے۔



## سورۂ الفاطر ہر آفت سے نجات کا ذریعہ:

اس سورۂ کو لکھ کر جانور کے گلے میں باندھنے سے ہر آفت سے محفوظ رہے۔

## سورۂ یٰسین کے کرشمات:

سورۂ یٰسین قرآن کا دل ہے جو اس کو اللہ تعالیٰ اور آخرت ہی کیلئے پڑھتا ہے اس کی مغفرت ہو جاتی ہے اسے اپنے مُردوں پر پڑھو یعنی جب نزع کا وقت ہو تو سناؤ۔
**(نسائی، ابوداؤد، ابن ماجہ، ابن حبان، حصن حصین)**

حدیث شریف میں ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص سورۂ یٰسین کو شروع دن میں پڑھے اس کی تمام دن کی حاجات پوری ہو جائیں۔

حدیث شریف میں کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا جس نے سورۂ یٰسین کو رات میں پڑھا پھر مر گیا تو شہید مرا جو شخص صرف اللہ پاک کی رضا کیلئے سورۂ یٰسین پڑھے اس کے بعد اس کے سب گناہ معاف ہو جائیں گے۔

حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا: ہر چیز کا دل ہوتا ہے اور قرآن کا دل سورۂ یٰسین ہے اور علمائے کرام نے فرمایا جو شخص صبح اور شام سورۂ یٰسین پڑھے گا اس کی اسی (80) ضروریات پوری ہوں گی اور سب سے ادنیٰ ضرورت فقر اور محتاجی ہے۔

## قضائے حاجات کیلئے سریع الاثر، کثیر المجرب عمل

قضائے حاجات کیلئے نماز جمعہ کے بعد روبقبلہ ہو کر سورۂ یٰسین تین بار اس طریق پر پڑھے کہ:

پہلے مبین پر پہنچے تو سورۂ اخلاص تین بار پڑھے

دوسرے مبین پر پہنچے تو سورۂ کوثر تین بار پڑھے

تیسرے مبین پر پہنچے تو سورۃ الانشراح تین بار پڑھے

چوتھے مبین پر پہنچے تو سورۂ فاتحہ تین بار پڑھے

پانچویں مبین پر پہنچے تو آیۃ الکرسی تین بار پڑھے

چھٹے مبین پر پہنچے تو یہ دعا تین بار پڑھے:

اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ

ساتویں مبین پر پہنچے تو تین بار درود شریف پڑھے اور یہ دعا سات مرتبہ کرے: اَللّٰهُمَّ وَسِّعْ رِزْقِيْ وُسْعَةً لَّا اَحْتَاجُ اِلٰى اَحَدٍ مِّنْ خَلْقِكَ

(ترجمہ: اے اللہ میری روزی میں اتنی وسعت فرما کہ میں تیری مخلوق میں کسی کا محتاج نہ رہوں)

اور پھر سورۂ آخر تک مکمل کرے۔

حق تعالیٰ شانہٗ نے سورۂ طٰہٰ اور سورۂ یٰسین کو آسمان و زمین کے پیدا کرنے سے ہزار برس پہلے پڑھا جب فرشتوں نے سنا تو کہنے لگے کہ: خوشحالی ہے اس امت کیلئے جس پر یہ قرآن اتارا جائے اور خوشحالی ہے ان دلوں کیلئے جو اس کو اٹھائیں گے یعنی یاد کریں گے اور خوشحالی ہے ان زبانوں کیلئے جو اس کو تلاوت کریں گی۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سورۂ یٰسین کو صرف اللہ کی رضا کیلئے پڑھے اس کے پچھلے سب گناہ معاف ہو جاتے ہیں پس اس سورۂ کو اپنے مُردوں پر پڑھا کرو۔

## شر سے حفاظت:

سورۃ الشوریٰ لکھ کر پاس رکھنے سے لوگوں کے شر سے محفوظ رہے۔

## سورۂ الزخرف اور کھانسی سے نجات:

اس سورۂ کو لکھ کر آب باراں سے دھو کر پلانے سے کھانسی کو نفع ہوتا ہے۔

## سورۂ الدخان اور پیچش سے نجات:

اس سورۂ کو لکھ کر پینے سے پیچش دفع ہوتی ہے۔



## سورہ الجاثیہ پڑھیں تمام آسیب سے نجات پائیں:

اس سورۂ کو پیدائش بچہ کے وقت لکھ کر باندھنے سے تمام آسیب اور موذی جانوروں سے محفوظ رہے گا۔

## سورۂ الاحقاف سے جن وانس سے حفاظت:

اس سورۂ کو لکھ کر تعویذ بنا کر رکھنے سے تمام جن وانس کے شر سے محفوظ رہے۔

## سورۂ محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے فضائل ہی فضائل:

اس سورۂ کو لکھ کر آب زمزم سے دھو کر پینے سے لوگوں کی نظر میں محبوب ہو جاوے دیگر جو سن لے یاد رہے دیگر اگر سخت مہم درپیش ہو تو اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کو پڑھے تو نجات حاصل ہو اور اس مہم پر غالب آئے۔ دیگر اس کے پانی سے غسل کرنا تمام امراض کا ازالہ ہے۔

جو شخص اس سورۂ شریف کو پڑھے یا لکھ کر گلاب سے دھو کر پئے تو جاہ و مرتبہ میں رفعت ہو اگر لکھ کر گلے میں ڈالا جائے تو دشمنوں پر فتح پائے۔

اگر آپ کو جنات نے تنگ کر رکھا ہے، ہر وقت آپ پریشان رہتے ہیں، ہر طرف اندھیرا ہے، روشنی کی کوئی کرن نظر نہیں آتی تو پھر اس طرح کریں کہ سورۂ محمد ﷺ کو روزانہ 7 مرتبہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پئیں بہت جلد اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء کاملہ عطا فرمائے گا۔

## سورۂ فتح سے فتح پائیں:

حدیث شریف میں ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا سورۂ فتح مجھے ان تمام چیزوں سے زیادہ پسند ہے جن پر سورج طلوع ہوتا ہے۔

(بخاری، نسائی، ترمذی، حصن حصین)

## سورۂ الصفت اور آسیب:

اس سورۂ کی شروع کی دس آیتوں کو آسیب زدہ پر پڑھ کر دم کرنا نافع ہے، مجرب ہے، اور بارہا کا آزمودہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ﴿۱﴾ فَالزّٰجِرٰتِ زَجۡرًا ﴿۲﴾ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکۡرًا ﴿۳﴾ اِنَّ اِلٰـهَكُمۡ لَوَاحِدٌ ﴿۴﴾ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ وَ مَا بَیۡنَهُمَا وَ رَبُّ الۡمَشٰرِقِ ﴿۵﴾ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنۡیَا بِزِیۡنَةِ ۣالۡکَوَاکِبِ ﴿۶﴾ وَ حِفۡظًا مِّنۡ کُلِّ شَیۡطٰنٍ مَّارِدٍ ﴿۷﴾ لَا یَسَّمَّعُوۡنَ اِلَی الۡمَلَاِ الۡاَعۡلٰی وَ یُقۡذَفُوۡنَ مِنۡ کُلِّ جَانِبٍ ﴿۸﴾ دُحُوۡرًا وَّ لَهُمۡ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ﴿۹﴾ اِلَّا مَنۡ خَطِفَ الۡخَطۡفَةَ فَاَتۡبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ﴿الصافات ۱۰﴾

## سورۂ ص اور نظر بد:

اگر اس سورہ کو بدنظر کے دفعیہ کیلئے سات بار پڑھ کر دم کر دیں تو ان شاء اللہ نظر بد دور ہوگی، اور مریض ٹھیک ہو جائے گا۔

## عمدہ اور میٹھا پانی ملے گا

اُرۡکُضۡ بِرِجۡلِكَ هٰذَا مُغۡتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّ شَرَابٌ ﴿ص ۴۲﴾

مندرجہ بالا آیت کنواں کھودنے یا چشمہ نکالنے میں اس کو بکثرت پڑھنے سے انشاءاللہ پانی عمدہ نکلے گا۔

## سورۂ زمر سے رزق میں فراخی:

اس کو لکھ کر پاس رکھنے سے خلق کی نظروں میں محبوب و مقبول ہوگا۔ جو شخص ہر روز سات بار پڑھے تو بہت زیادہ عزت پائے اور بلند اقبال اور رزق میں فراخی ہو ہمیشہ راحت میں رہے۔



## سورہ مومن اور ظالموں سے نجات:

اس سورۂ کی آیت 44

فَسَتَذۡکُرُوۡنَ مَاۤ اَقُوۡلُ لَکُمۡ ؕ وَ اُفَوِّضُ اَمۡرِیۡۤ اِلَی اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیۡرٌۢ بِالۡعِبَادِ ﴿المومن ۴۴﴾

ظالم کے سامنے پڑھنے سے اس کے ضرر سے محفوظ رہے۔

## سورۂ حم السجدہ اور آنکھوں کے امراض:

اس سورۂ کو لکھ کر آب باراں سے دھو کر اس پر سرمہ پیس کر لگانے سے یا خود اس پانی سے آنکھ کو دھونے سے سفیدی اور آشوب اور ناخونہ وغیرہ سے نفع ہوتا ہے۔

## سورۂ منافقون پڑھیں ہر تکلیف سے نجات پائیں:

آشوب چشم اور ہر قسم کے درد اور دنبل پر دم کرنا نافع ہے۔

وَ اِذَا رَاَیۡتَهُمۡ تُعۡجِبُكَ اَجۡسَامُهُمۡ ؕ وَ اِنۡ یَّقُوۡلُوۡا تَسۡمَعۡ لِقَوۡلِهِمۡ ؕ کَاَنَّهُمۡ خُشُبٌ مُّسَنَّدَةٌ ؕ یَحۡسَبُوۡنَ کُلَّ صَیۡحَةٍ عَلَیۡهِمۡ ؕ هُمُ الۡعَدُوُّ فَاحۡذَرۡهُمۡ ؕ قٰتَلَهُمُ اللّٰهُ ۫ اَنّٰی یُؤۡفَکُوۡنَ ﴿المنفقون ۴﴾

## دشمن کی زبان بندی کیلئے

دشمن کی زبان بندی کیلئے پاک مٹی پر جس پر کوئی چلا نہ ہو پڑھ کر تھوڑی مٹی اس کے منہ پر اس کی بےخبری میں ڈلوا دے۔

## تکلیف اور چغل خوری سے نجات

اگر کوئی شخص بغرض کسی غماز (چغل خور، جاسوس) کے تکلیف میں ہو تو سورۂ منافقون کو 120 مرتبہ پڑھے اللہ تعالیٰ اس کے حال پر رحم کرے گا اور اس تکلیف سے بچالے گا یا چغل خوری کی زبان بند کر دے گا۔

## جنات سے حفاظت اور برکت کیلئے

سورۃ جن (پارہ نمبر 29)، اور سورۃ مزمل (پارہ نمبر 29) تین، تین بار پڑھ کر چار اگربتی کے ڈبوں پر دم کردیں۔ اور پھر روزانہ بعد نمازِ مغرب گھر میں اور صبح دکان میں چار عدد اگربتیاں جلائیں۔ ان شاء اللہ، اللہ تعالیٰ جنات سے حفاظت اور رزق میں اپنی شایان شان برکت و اضافہ فرمائیں گے۔

## کالے جادو سے نجات کیلئے

یہ عمل بعد از مغرب کم از کم سات یا گیارہ دن کیا جائے۔

1: ''الٰہی جو کچھ کسی نے ہم پر کر رکھا ہے، وہ باہر گلی میں گر جائے'' یہ کہہ کر سورہ کوثر گیارہ بار پڑھیں۔

2: ''الٰہی جو کچھ باہر گلی میں گرا ہے، وہ سب جل جائے'' یہ کہہ کر سورہ فلق گیارہ بار پڑھیں۔

3: ''الٰہی جو کچھ باہر گر کر جلا ہے، اس کی راکھ کسی دریا میں چلی جائے'' یہ کہہ کر سورۃ الناس گیارہ بار پڑھیں۔



# بندشوں کے توڑ میں میرے تجربات و مشاہدات

(محمد عاصم۔ موڑ لاہور)

## بندشوں کے توڑ کیلئے استاد کی تلاش:

بندہ بعض گھریلو پریشانیوں اور بندشوں کی وجہ سے عملیات سیکھنے کا خواہشمند تھا اور الحمد للہ خدمت خلق کا جذبہ بھی ہے (نہ کہ دولت و شہرت کمانے کا)۔ بس میں آپ جیسے مخلص اور وسیع الظرف استاد کی تلاش میں تھا۔ میرا تعلق آپ کے ایک شاگرد محترم حکیم نور شاہ صاحب سے قائم ہوا جو کہ ہماری مسجد کے نمازی و پڑوسی ہیں انہوں نے مجھے ایک مرتبہ ''ماہنامہ عبقری'' مطالعہ کیلئے دیا طب اور روحانیت کے اس مجموعہ کو پڑھ کر بڑی خوشی ہوئی اور بہت فائدہ ہوا وہ رسالہ میں نے آگے اپنے دوستوں کو بھی مطالعہ کیلئے دیا۔

رسالہ میں آپ کا خلوص بھرا اعلان پڑھا کہ طب و عملیات سیکھنے والوں کیلئے اجازت ہے۔ اس کے بعد میں نے پکا عزم کرلیا کہ آپ سے تعلق قائم کر کے ہمیشہ مستفید ہونا ہے۔ اس سلسلہ میں آپ سے رابطہ ہوا آپ نے حکم دیا کہ اپنے سابقہ زندگی کے روحانی تجربات و مشاہدات لکھوں۔

## زندگی کے 24 سالہ روحانی تجربات

میں گنہگار آدمی ہوں زندگی کے 24 سالہ روحانی تجربات میں سے چند تحریر کرتا ہوں: الحمد للہ میرے والد صاحب کا شروع ہی سے اہل حق اور بزرگان دین اور علماء سے تعلق ہے۔ میرے والد صاحب اللہ والوں کی مجالس میں جایا کرتے تھے تو بچپن میں مجھے ساتھ لے جاتے تھے الحمد للہ والد صاحب نے بچپن ہی سے روحانی تربیت بڑے اچھے طریقے سے کی۔ ہر موقع محل کی دعائیں یاد کروائیں اور نماز کی نگرانی

کرتے اور جب کوئی غلطی ہو جاتی تو فوراً نفلیں پڑھواتے۔ اللہ سے توبہ کرواتے جب میں ابو سے پیسے مانگتا تو فرماتے کہ پہلے اللہ سے مانگو پھر نفل پڑھو۔

## میری دماغی بندش کیسے کھلی۔۔۔؟

جب میری عمر 9 سال کی تھی۔ میں اس وقت مدرسہ میں قرآن حفظ کر رہا تھا۔ والد صاحب مجھے ہر مہینہ یا دو مہینے کے بعد اپنے شیخ رحمۃ اللہ علیہ کے پاس لے کر جاتے تھے۔ ایک مرتبہ والد صاحب نے اپنے حضرت سے عرض کیا کہ میرا بیٹا قرآن حفظ کر رہا ہے، اس کو کوئی وظیفہ بتا دیں، تا کہ سبق آسانی سے یاد ہو جائے' ذہن کُھل جائے تو حضرت نے فرمایا:

بیٹا ہر فرض نماز کے بعد درود شریف سات مرتبہ اور سورہ الم نشرح سات مرتبہ پڑھ لیا کرو اور جب سبق یاد کرنے لگو تو پہلے درود شریف پڑھا کرو اور پھر رَبِّ زِدْنِيْ عِلْماً گیارہ مرتبہ پڑھا کرو۔ اللہ پاک ذہن کھول دیں گے اور پھر حضرت نے مجھے چھولے پڑھ کر دیئے اور میرے سینے پر ہاتھ رکھ کر کچھ پڑھا، مجھے نہیں پتا کہ کیا پڑھا۔ بس پڑھ کر پھونک ماری۔

الحمدللہ اس کا اثر یہ ہوا کہ میرا ذہن اتنا تیز ہو گیا کہ جن لڑکوں کا آدھا قرآن شریف ہو چکا تھا میں ان سے بھی بہت آگے ہو گیا۔ مجھے سبق جلدی یاد ہو جاتا تھا۔ میں جو سبق لیتا وہ سبق استاد کو سنا دیتا، استاد پھر مجھے اور سبق دے دیتے۔ الحمدللہ میں نے ایک سال میں قرآن شریف حفظ کر لیا۔

اس وظیفہ کی برکت سے کہ ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ درود شریف اور سات مرتبہ سورۂ الم نشرح اور سبق یاد کرتے وقت سے پہلے درود شریف تین یا سات مرتبہ یا گیارہ مرتبہ رَبِّ زِدْنِيْ عِلْماً۔ پڑھ لیں۔

چونکہ قرآن شریف میں نے بچپن میں ہی حفظ کر لیا تھا، تو پھر میری غفلت کی وجہ



سے قرآن مجھے بھول گیا۔ پھر میں نے اللہ سے دعا مانگی اور رو کر اللہ سے دعا کرتا رہا اور میں اس عمل کی وجہ سے جو مجھے والد صاحب نے بتایا تھا اس کا تذکرہ آگے کی سطروں میں ملاحظہ کریں۔

## قضائے حاجات کے لئے مجرب

میں اللہ سے یہ عمل کر کے دعا مانگتا رہا اللہ نے میری دعا قبول کی۔ ابھی تین سال قبل رمضان شریف میں الحمدللہ میں سارا دن قرآن شریف یاد کرتا اور رات کو مصلے پر تراویح میں سناتا اور قرآن یاد کرتے وقت میں وہی وظیفہ پڑھ کر یاد کرتا، جو میرے شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے بتایا تھا۔ اسی طرح میں نے 27 دنوں میں دوبارہ قرآن شریف یاد کر لیا۔

وہ عمل جو میرے والد نے مجھے بتایا تھا وہ یہ ہے کہ میرے والد نے فرمایا: بیٹا جب تمہیں کسی چیز کی ضرورت ہو تو تم چھ نفل دو دو رکعتیں کر کے اس طرح پڑھو کہ پہلی رکعت میں سورۃ الکافرون اور دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص' ہر دو رکعت کا سلام پھیرتے ہی پھر سجدہ میں جا کر یہ دعا کرنی ہے۔ يَاحَيُّ يَاقَيُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ أَسْتَغِيْثُ۔ بیس دفعہ اول و آخر درود شریف تین مرتبہ۔ انشاء اللہ ضرور دعا قبول ہوتی ہے۔

### سخت آندھی میں حفاظت:

جب میرا (درس نظامی کا) ساتواں سال تھا۔ ایک مرتبہ میں اور ایک اور ساتھی اسٹیشن کی طرف سیر کیلئے جا رہے تھے تو میں استغفار کرتے ہوئے جا رہا تھا تو اچانک ایک زوردار کالی آندھی چلی' کالی آندھی ایسی کہ کچھ نظر نہیں آ رہا تھا۔

تو میں کثرت سے استغفار پڑھنے لگا اور میں نے اپنے ساتھی کو بھی کہا کہ استغفار پڑھو اور اللہ سے دعا کی، الحمدللہ۔۔۔۔ اللہ نے استغفار اور دعا کی وجہ سے جہاں ہم تھے وہاں سے کالی آندھی دور کر دی۔ اور ہم آرام سے بیٹھ گئے، اللہ کا شکر ادا کرتے رہے۔ دو تین مرلے خالی جگہ بالکل صاف، باقی ہر

طرف ایسی شدید آندھی کہ بندہ بھی نظر نہیں آ رہا تھا۔ قریب ہی ہمارے پاس ایک گاڑی کھڑی ہوئی تھی وہ بھی نظر نہیں آ رہی تھی۔

میں اپنے مرشد رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد ان کے بیٹے سے بیعت ہوا تو حضرت نے مجھے ذکر بالجہر یعنی کلمہ کی ضربیں چار سو مرتبہ کا بتایا اور ایک تسبیح روزانہ درود شریف کی۔ میں دورہ حدیث والے سال میں روزانہ پابندی کے ساتھ کلمہ کی ضربیں لگاتا تھا۔ صبح اور شام کو بھی چار سو مرتبہ۔ پورے سال سارے اسباق باوضو پڑھے کوئی سبق بغیر وضو کے نہیں پڑھا اور کثرت درود شریف کی۔ ان سب اذکار کی برکت سے اللہ نے خواب میں مشاہدات کروائے۔ یہ اللہ کا فضل اور احسان ہے ورنہ میں تو اس قابل نہیں تھا۔

## روضۂ رسول ﷺ کی زیارت:

ایک بار میں نے یہ دیکھا کہ رات کو میں اپنے معمولات پورا کر کے سو گیا اور درود شریف پڑھتے ہوئے تو میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ آسمان پر روضہ رسول اللہ ﷺ اور کعبہ شریف آسمان پر دونوں کو میں دیکھتا ہوں بالکل صاف اور واضح دیکھ رہا ہوں اور بڑا خوش ہو رہا ہوں۔

## آسمان پر آگ نظر آنا:

ایک رات میں اپنے اعمال کر کے سویا' درود شریف پڑھتے ہوئے سو گیا تو میں نے خواب میں دیکھا کہ سارا آسمان آگ سے بھرا ہوا ہے جس وقت میری آنکھ کھلی تو اس وقت تقریباً دو بج رہے تھے اور میرا پورا جسم کانپ رہا تھا اس خواب کو دیکھنے کے حوالے سے پھر اس کے بعد مجھے نیند ہی نہیں آئی۔ آسمان پر آگ ہی آگ اور زوردار بڑی ہیبت ناک آواز تھی جس کی وجہ سے میں کئی رات سو نہ سکا۔ حکیم صاحب یہ انہیں دنوں کی بات ہے جب اسلام آباد میں ایک بڑا واقعہ ہوا تھا۔



## بابرکت خواب میں رحمت کی بشارت:

ایک بار میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ رات کو خواب میں میں جا رہا تھا آسمان پر تین چاند ہیں بالکل پورے' ایک مشرق کی جانب ایک شمال ایک جنوب' میں آسمان کی طرف دیکھتا بھی ہوں اور میں ان کی روشنی میں چل بھی رہا ہوں۔ میں نے یہ خواب صبح کو اپنے دورہ حدیث شریف کے استاد کو بتایا جو خوابوں کی تعبیر بتلاتے تھے میں نے خواب سنایا کہ حضرت استاد محترم میں نے رات کو ایسے ایسے خواب دیکھا ہے۔

تو حضرت استاد محترم نے فرمایا یہ تو بہت اچھا خواب ہے کہ آپ پر اللہ رب العزت کی خصوصی رحمت ہے اور شفقت ہے۔

## ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت:

میں ایک روز رات کو ایک کتاب جس کا نام عشق مجازی کی تباہ کاریاں مطالعہ کر کے سو گیا، رات کو خواب میں دیکھتا ہوں کہ علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ جو عشق مجازی کے مصنف ہیں، وہ نماز پڑھ رہے ہیں اور التحیات میں بیٹھے ہیں اور التحیات والی جگہ پر علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ لکھا ہوا ہے ماشاء اللہ چہرہ بڑا خوبصورت نورانی' میں نے التحیات والی جگہ پر نام لکھا ہوا دیکھ کر پہچانا' یہ بزرگ بڑے خوبصورت چہرے والے علامہ ابن جوزی رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔

## مرحوم دادا کی اچھی حالت میں زیارت:

میں نے خواب دیکھا کہ میرے والد صاحب کے ماموں ہم ان کو دادا جی کہہ کر بلاتے تھے۔ آج سے آٹھ سال پہلے ان کا انتقال ہو گیا تھا۔ میں نے ان کو خواب میں دیکھا کہ وہ سفید لباس میں ہیں' بڑا خوبصورت چہرہ ہے ہشاش و بشاش' وہ سامنے سے آ رہے ہیں، لوگوں کا بھی مجمع ہے، کئی لوگ ایسے ہیں جو نماز پڑھ رہے ہیں' کوئی

وضو کر رہا ہے، صرف میں ہی ان کو دیکھ رہا ہوں، باقی جتنے لوگ ہیں ان کو نظر نہیں آرہے تھے، دادا جی ایک کمرے میں آتے ہیں میں بھی ساتھ تھا۔

دادا جی نے مجھ سے کوئی بات نہیں کی میں نے دادا جی سے کہا کہ دادا آپ تو اللہ کے پاس رہتے ہیں میں رو پڑا اور روتے ہوئے دادا سے کہا کہ آپ اللہ سے میرا بھی تذکرہ کرنا کہ اللہ میں آپ کو بہت یاد کرتا ہوں مجھے اللہ کی بہت یاد آتی ہے۔ پھر دادا جی وہاں سے چلے گئے۔ لوگوں کے درمیان سے گزر گئے۔ لوگوں کو پتہ بھی نہیں چلا صرف میں دیکھ رہا ہوں کہ دادا جا رہے ہیں۔

## بزرگ عالم دین کی زیارت:

ایک رات کو میں اپنے معمولات پورے کر کے باوضو سو گیا۔ میں نے خواب میں دیکھا کہ ایک بزرگ جن کا بڑا نورانی چہرہ، خوبصورت ڈاڑھی جو چمک رہی ہے، وہ بیٹھے ہیں۔ ایک طالب علم نے کہا کہ یہ فلاں بزرگ ہیں جو مولانا حسین رحمۃ اللہ علیہ کے شاگرد ہیں، ہم دونوں حضرت کے ساتھ بیٹھ گئے باادب ہو کر۔

حضرت نے مجھ سے فرمایا کہ عبارت پڑھو۔ سامنے بخاری شریف رکھی ہوئی تھی تو میں نے بخاری شریف کی ایک حدیث پڑھی مجھے یاد نہیں کہ کونسی حدیث پڑھی جب پڑھ لی تو حضرت نے شاباش دی اور جیب سے کچھ رقم نکالی، فرمایا کہ یہ سو پونڈ تمہارا انعام ہے۔ (مجھے پتہ نہیں تھا کہ پونڈ کیا ہوتا ہے) جب میری نیند کھلی تو میں بڑا خوش ہوا اور اللہ کا شکر ادا کیا کہ اللہ نے باوضو سونے کی برکت سے بہت بڑے بزرگ کی زیارت کروادی۔

## حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی زیارت:

ذکر و اعمال کر کے باوضو سونے کی برکت سے ایک بار میں نے خواب میں دیکھا کہ:

عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ بیٹھے ہوئے ہیں مسجد میں میں اور میرا ایک



اور ساتھی ہم دونوں حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کے سامنے بیٹھے ہوئے ہیں اور ایک تھرموس چائے والا ساتھ رکھا ہوا ہے ہم دونوں پیالی میں چائے ڈال رہے ہیں بس اتنا دیکھا ہے۔

## حضور اکرم ﷺ کی زیارت:

دورہ حدیث والے سال کثرت درود شریف کی وجہ سے اور پورا سال اکثر باوضو رہنے کی وجہ سے اور کثرت سے یہ دعا کرتے رہنے کی وجہ سے کہ اللہ مجھے آپ ﷺ کی زیارت کرادے تو اللہ پاک نے میری یہ دعا قبول کی۔

ایک رات میں اپنے معمولات پورے کر کے سو گیا اور درود شریف پڑھتے ہوئے باوضو سو گیا تو میں نے دیکھا کہ قیامت قائم ہو گئی ہے میں ایک جگہ انتظار میں کھڑا ہوں اور میں دیکھتا ہوں کہ کچھ لوگ آپ ﷺ کے پاس آنا چاہتے ہیں، تو درمیان میں ایسی چیز آڑے آجاتی ہے وہ ان کو آپ ﷺ سے ملنے نہیں دیتی' بہر حال وہ لوگ آگے آنا چاہتے ہیں تو فرشتے ان کو مارتے ہیں۔

میں یہ منظر دیکھ رہا ہوتا ہوں' میں بھی چل پڑتا ہوں۔ آپ ﷺ تشریف لے جا رہے ہیں میں آپ ﷺ کے پیچھے چل رہا ہوں اور مجھ پر بہت رعب طاری ہے۔ میں خواب میں سوچ رہا ہوتا ہوں کہ میں بہت بڑی ہستی کے ساتھ چل رہا ہوں' چلتے چلتے آگے فرشتوں سے آپ ﷺ فرماتے ہیں یا کسی اور سے مجھے یاد نہیں۔ جب آپ ﷺ یہ الفاظ فرماتے ہیں میرے بارے میں کہ یہ میرا امتی ہے تو اس وقت میں جانتا ہوں کہ میں تو آپ ﷺ کے ساتھ چل رہا ہوں۔

میں آپ ﷺ کے پیچھے پیچھے چل ہی رہا ہوتا ہوں پتہ نہیں اللہ جانتا ہے کہ کیا ہوتا آگے' کیا کیا منظر دیکھتا آپ ﷺ کے صدقے سے...... افسوس! استاد نے آکر صبح فجر کے لئے جگا دیا۔

## ہر مشکل سے چھٹکارا پانے کا آزمودہ عمل:

الحمدللہ دورہ حدیث والے سال ذکر کثرت سے کرنے کی وجہ سے اتنا توکل بن گیا تھا کہ میں بغیر پیسوں کے مدرسہ سے فراغت کے بعد وفاق کا امتحان دیتے ہی مدرسہ سے چلا گیا۔ جیب میں صرف تین سو روپے تھے' پورا سال الحمدللہ اللہ نے مدد کی......!

جب میرے پاس پیسے ختم ہوجاتے تو میں چھ رکعتیں دو دو کر کے پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ کافرون' دوسری میں سورۂ اخلاص' چھ رکعتوں میں ایسے ہی۔ آخر میں سلام پھیرنے کے بعد سجدہ میں

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ نَسْتَغِیْثُ

ستر مرتبہ پڑھ کر اول و آخر درود شریف اور تین مرتبہ دعا کرتا۔ اللہ دعا قبول فرماتے اور اللہ پیسوں کا بندوبست کردیتے' اللہ پیسے دے دیتے کسی کے دل میں ڈال دیتے تھے وہ مجھے آکر پیسے دے دیتے تھے۔

ایک مرتبہ میرے پاس پیسے ختم ہوگئے تھے تو میں نے یہ عمل کیا تو سرگودھا سے حضرت مولانا مفتی طیب دامت برکاتہم نے تین ہزار بھیج دیئے تین مرتبہ پیسے بھیجے ایک مرتبہ تین' دوسری مرتبہ پانچ اور تیسری مرتبہ چار ہزار۔ میں اللہ سے مانگتا اللہ ایسی جگہ سے مدد کرتے جہاں سے میرے وہم وگمان میں بھی نہیں ہوتا تھا۔

## مراقبہ سے اللہ والوں کی زیارتیں:

الحمدللہ میں اپنے اعمال پابندی سے کرتا ہوں۔ ذکر بالجہر کلمہ کی ضربیں لگاتا ہوں تو ذکر کے بعد میں مراقبہ کرتا جو میرے پیر صاحب نے بتایا تھا کہ ذکر کے بعد 54 منٹ مراقبہ کیا کر...... مراقبہ کرنے کا طریقہ یہ بتایا کہ: حضور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے نور کی روشنی اپنے قلب کے لئے حاصل کررہا ہوں۔



کبھی تو مراقبہ کرتے ہوئے مجھے وہیں نیند آجاتی اور میں اسی حالت میں صبح تک بیٹھا رہتا۔ کبھی سجدہ میں سر رکھتا تو صبح ہوجاتی۔ اب بھی جب میں ذکر کر کے کلمہ کی ضربیں لگا کے بیٹھتا ہوں اور مراقبہ کرتا ہوں تو نیند آجاتی ہے اور میں نیند میں آسمان سے بارش برستے ہوئے دیکھتا ہوں اور کبھی اللہ والوں کی زیارتیں کرتا ہوں۔ اللہ والوں کی زیارت ہوجاتی ہے۔

## ہر قسم کے درد کا زبردست علاج:

جب بھی کوئی دم کروانے کیلئے آتے ہیں اور وہ کہتے ہیں کہ مجھے سر میں درد ہے (جہاں بھی درد ہو میں سورۂ فاتحہ دس مرتبہ' سورۂ کافرون دس مرتبہ) جہاں درد ہو دایاں ہاتھ رکھ کر دم کرتا ہوں تو ایک دفعہ ایسا کرنے سے درد چلا جائے گا اگر ایک دفعہ ایسا کرنے سے درد نہیں جائے تو دوسری دفعہ ایسا کرتا ہوں۔ دس دس مرتبہ پڑھتا ہوں اگر دوسری دفعہ بھی درد نہ جائے تو تیسری دفعہ ایسا کرنے سے درد ختم ہوجاتا ہے۔ درد جہاں بھی ہو' یہ عمل آزمودہ اور مجرب ہے۔

## بخار سے نجات کا عمل:

جس کو بخار ہو، اور میرے پاس آئے، اسے میں قرآن پاک کی یہ آیت:

قُلْنَا یَانَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ (الانبیاء)

تین تعویذ کاغذ پر لکھ کر صبح نہار منہ پانی کے ساتھ پینا ہے۔ یا تو بخار پہلے دن یا دوسرے یا پھر تیسرے دن بالکل ختم ہوجاتا ہے۔ یہ عمل میرا آزمودہ اور مجرب ہے۔ اور ایک دو نہیں کئی مریضوں کو اس عمل سے افاقہ ہوا۔ جن کو مستقل بخار رہنے کی عادت ہو، ان کے لئے بھی مفید ہے۔ سردی میں اکثر شام کے اوقات میں بچوں کو بخار ہوجاتا ہے، ان کے لئے بھی مفید ہے۔ قارئین میں نے تو ہر جگہ آزمایا، آپ بھی آزمائیں۔ اور پھر اپنے مشاہدے ضرور لکھ کر بھیجیں۔

## دل کی تکلیف سے نجات:

دل کی جملہ تکالیف کیلئے یہ دعا میں اکثر بتاتا رہتا ہوں، الحمدللہ ہمیشہ مجرب اور موثر پایا۔ وہ دعا یہ ہے:

يَاقَوِيُّ الْقَادِرُ الْمُقْتَدِرُ قَوِّنِيْ وَقَلْبِيْ

ہر فرض نماز کے بعد دایاں ہاتھ دل پر رکھ کر سات مرتبہ پڑھے، یہ دعا دل کی تقویت کیلئے ہے، میں نے یہ دعا ایک ساتھی کو بتلائی جو کہ کوئٹہ کا تھا، اس کو دل کی تکلیف تھی۔ وہ یہ پڑھتا رہا، الحمدللہ اس کو آرام آ گیا۔ اس ساتھی نے مجھے کہا کہ میں نے اس دعا کو اتنا یاد کیا اور پڑھا کہ میں نے خواب میں اس دعا کو اپنے دل پر لکھا ہوا پایا۔





# ناممکن بندشوں، بیماریوں کا حل

(محمد حسین، کوٹ ادو، ضلع مظفر گڑھ)

## میری خالہ پر سے جادو کی بندش کیسے ٹوٹی......؟

اس کیلئے میں آپ کو ایک واقعہ لکھتا ہوں کہ جب میری خالہ کی شادی ہوئی تو ان پر جادو ہو گیا وہ بھی سخت سے سخت جادو...... جس کا توڑ کوئی نہ کر سکا جس وقت میری خالہ پر جادو ہوا تھا تو اس وقت میں پیدا بھی نہیں ہوا تھا۔ جب سے میں نے ہوش سنبھالا تو یہی سنا کہ میری خالہ پر جادو ہے' وہ چلنے پھرنے کے قابل نہیں رہی تھیں' جادو کے ذریعے میری خالہ کو جنات سے باندھ دیا گیا تھا وہ جنات جب بھی آتے تو میری خالہ چارپائی سے نیچے گر جاتیں۔ یہ میں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا تھا ایک بار نہیں کئی بار...... ان میں سے جو بڑا جن تھا اس کا نام قادر بخش تھا وہ کہتا تھا کہ ہماری کراچی میں دکانیں ہیں چلو خیر......!

میں نے جب ہوش سنبھالا تو یہی سنا کہ آج فلاں عامل کے پاس جا رہے ہیں آج فلاں پیر کے پاس جا رہے ہیں مگر حالت ویسی کی ویسی ہی رہتی' کبھی کسی دربار کی زیارت کیلئے جا رہے ہوتے تھے تو کبھی کسی باباجی کے پاس ایسے ہی دن رات گزرتے رہے میں اس وقت سکول میں پڑھتا تھا اور یہ بھی سوچتا تھا کہ ہر جگہ پیر اور عامل کے پاس جانے کے باوجود بھی میری خالہ کی طبیعت ٹھیک کیوں نہیں ہو رہی۔

اس بات کو سوچ سوچ کر میرا دماغ پھٹنے پر آ جاتا پھر میں اس بات کو چھوڑ دیتا مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ ہر عامل یا پیر یہ بات ضرور کہتا کہ اس جادو کے پانچ سال رہ گئے ہیں' دوسرا کہتا سات سال رہ گئے ہیں۔ کوئی کہتا تین سال رہ گئے ہیں' میرا دل یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا کہ یہ سب دھوکے باز فراڈیئے پیشہ ور عامل دنیا کمانے کیلئے اپنی

دکان کھول رکھی ہے یہ دوسرا کوئی کام کر ہی نہیں سکتے۔

پھر ایک دن میں اپنے گھر جا رہا تھا کہ دیکھا میری خالہ ایک ٹانگ پر چل رہی تھیں اور روتی جا رہی تھیں میں سائیکل سے اترا اور خالہ سے پوچھا تو انہوں نے رو کر کہا کہ میری ٹانگ میں اتنا ظالم درد ہے کہ کیا بتاؤں یہ بات ذہن میں رہے کہ یہ درد بھی جادو کی وجہ سے تھا اور ہمیشہ ہی رہتا تھا۔ عملیات کا کام تو میں بھی کرتا تھا مگر کسی کو علم نہیں تھا میں نے سوچا میں خود ہی اپنی خالہ کا علاج کرتا ہوں مگر دوسرے لمحے میرے دل میں یہ بات آئی کہ اتنے بڑے بڑے پیر اور عامل علاج سے عاجز آ چکے ہیں تو میں کیا کروں گا مگر پھر اللہ کا نام لے کر ہمت باندھ ہی لی ان کو جو نقش پہننے کیلئے دیا اس میں یہ چیزیں لکھی تھیں۔

## سخت سے سخت جادو کی بندش کا علاج:

الحمد شریف، سورۃ الجن ابتدائی دس آیات، سورۃ حشر کی آخری تین آیات، چاروں قل اور پھر ان کے چاروں طرف آیۃ الکرسی کا حصار دے دیا، سختی کے ساتھ ہدایت کی کہ اس کو یعنی اس تعویذ کو دل کے اوپر باندھ دینا یعنی دھاگہ اتنا لمبا ہو کہ یہ نقش دل کے اوپر ہی رہے اور دوسرا تعویذ اسی طرح کا بنا کر اس کو کسی بوتل میں ڈال دیں اور ہر وقت اس پانی کو پینا ہے اور میں اپنی خالہ کے اوپر سورۃ محمد ﷺ ہی ایک مرتبہ پڑھتا تھا۔

قارئین! آپ شاید یقین نہ کریں ٹھیک چار مہینے کے بعد وہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے صحت یاب ہو گئیں اب وہ بالکل تندرست ہیں۔

## چار ماہ تو بڑا عرصہ ہوتا ہے....!

اب آپ کہیں گے کہ چار ماہ کے بعد ٹھیک ہوئیں یہ تو بہت زیادہ عرصہ ہے تو قارئین! آپ ذرا سوچیں جس جادو کا توڑ (19) انیس سال



تک کوئی نہ کر سکا یعنی جب سے ان پر جادو ہوا وہ مسلسل انیس سال تک علاج کرواتے رہے مگر انہیں پیشہ ور عاملوں سے کوئی فائدہ حاصل نہ ہوا مگر اللہ تعالیٰ نے سورۃ محمد ﷺ کی برکت سے میری خالہ کو تندرست و توانا کر دیا آج کل وہ بالکل تندرست ہیں جیسے کبھی کچھ ہوا ہی نہیں تھا۔

## ہر ڈاکٹر، حکیم، عامل سے عاجز یہ عمل کریں:

مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ میں دوپہر کو سونے کیلئے اپنے کمرے میں گیا تو میرے کانوں میں اذان کی آواز آئی، یہ ظہر کا وقت تھا میں نے وضو کیا وضو کر کے مسجد میں نماز ظہر ادا کی اور کھجوروں کے درخت کے نیچے چلا گیا کہ چلو کھجوریں کھا لیں ابھی میں وہاں پر پہنچا ہی تھا کہ مجھے میرا بھتیجا بلانے کیلئے آ گیا کہ آپ کو دو عورتیں بلا رہی ہیں۔

میں جب اپنے کمرے میں پہنچا تو دیکھا کہ ایک بوڑھی اور ایک نوجوان عورت دونوں بیٹھی ہوئی تھیں جب ان سے پوچھا کہ کس سلسلے میں آنا ہوا تو ایک عورت نے کہا کہ یہ میرا بیٹا ہے اس کا نام اسد اللہ ہے یہ ہر وقت بیمار رہتا ہے ہر ڈاکٹر سے دوائی لے چکی ہوں بہت سے حکیموں اور پیروں کو بھی دکھایا ہے مگر کوئی فرق نہیں پڑ رہا۔ کوئی دوائی اس پر اثر نہیں کرتی دوائی سے تو زیادہ بیمار ہو جاتا ہے، دم بھی کراتے ہیں مگر حالت جوں کی توں ہے اب آپ کے پاس اسے لے کر آئے ہیں، مگر آپ کی عمر دیکھ کر ہمیں اس بات کا یقین تو نہیں آ رہا، کہ آپ کوئی عامل کامل ہیں۔

میں نے ان کو نماز پنج وقتہ کی تلقین کی، خود وضو کیا۔ وضو کر کے اس لڑکے کی طبیعت کے بارے میں معلومات حاصل کی، کہ آپ یہ بتائیں آپ ظاہراً کیا محسوس کرتے ہیں تو انہوں نے کہا کہ چھت کی طرف بہت دیکھتا ہے، جسمانی طور پر جھٹکے بہت لگتے ہیں اور رونا شروع کر دیتا ہے، اگر کوئی چیز کھالے تو فوراً قے آ جاتی ہے یا دست شروع ہو جاتے ہیں۔

میں نے اللہ کا نام لے کر آیۃ الکرسی اکتالیس مرتبہ اور الحمد شریف اکتالیس مرتبہ اول و آخر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ پڑھ کر دم کر دیا اور ہدایت کی کہ تین دن تک دم کرائیں۔ ایک تعویذ بھی لکھ کر دیا جس میں الحمد شریف ایک بار' آیۃ الکرسی ایک بار اور سورہ حشر کی آخری تین آیتیں لکھ کر دیں اور گلے میں پہنا دیا انہوں نے مسلسل تین دن تک دم کروایا' اللہ تعالیٰ کے حکم سے وہ بچہ بالکل صحت یاب ہو گیا۔

## بچے پر ناگہانی خوف کا علاج:

میں کہیں گیا ہوا تھا' اپنے گھر میں نہیں تھا' دو تین دنوں کے بعد گھر واپس آیا تو مجھے بھابی کہنے لگی کہ کل رات کو آپ کا بھتیجا دوسرے کمرے میں اکیلا سویا ہوا تھا کہ ڈر گیا اب وہ ہر وقت ڈرتا رہتا ہے' دن ہو یا رات اس وقت تو وہ سکول گیا ہوا تھا جب وہ سکول سے واپس آیا تو میں نے اس کو بلایا اور اس پر گیارہ مرتبہ الحمد للہ شریف اور گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دیا اللہ تعالیٰ کے حکم سے آج تک وہ نہیں ڈرا اللہ تعالیٰ نے اس کو شفاء عطا فرمائی۔

## عمل خزانہ نہیں خزانے کی کان ہے:

آج میں آپ کو ایک ایسے عمل کے بارے میں بتا رہا ہوں یعنی لکھ کر جس کے بارے میں شاید آپ نے خواب میں بھی نہ سوچا ہو گا جس کا آپ نے تصور بھی نہ کیا ہو' عمل کیا ہے ایک خزانہ ہے' خزانہ کیا خزانے کی کان ہے۔ انشاء اللہ جسے پڑھ کر اور آزما کر آپ دعائیں دینے پر مجبور ہو جائیں آپ کا دل کہے گا واہ کیا عمل ہے۔ چلو وہ عمل بتا ہی دیتا ہوں میرے دوست! وہ عمل ہے سورۂ محمد ﷺ کا....!

اگر آپ کو جنات نے تنگ کر رکھا ہے' ہر وقت آپ پریشان رہتے ہیں' ہر طرف اندھیرا ہے' روشنی کی کوئی کرن نظر نہیں آتی تو پھر اس طرح کریں کہ سورۂ محمد ﷺ کو روزانہ 7 مرتبہ پڑھیں اور پانی پر دم کر کے پئیں' بہت جلد اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء کاملہ عطا فرمائے گا۔



## جادو کی بندش کا علاج:

اگر آپ پر جادو ہے تو مایوس اور پریشان کیوں ہیں؟ اس کا حل موجود ہے تمام دکھی اور لاعلاج مریضوں کیلئے وہ اس طرح میرے دوست آپ روزانہ سات مرتبہ سورۂ محمد ﷺ پانی پر دم کر کے پئیں اور اپنے اوپر بھی دم کریں اور ایک سفید اور پاک صاف کاغذ پر لکھ کر گلے میں پہن لیں جس کاغذ پر آپ سورۂ محمد ﷺ لکھیں گے اس پر بھی سات مرتبہ پڑھ کر دم کرنا ہے انشاء اللہ بہت جلد اللہ تعالیٰ آپ کو شفاء کاملہ عطا فرمائے گا۔

## رزق کی بندش کا علاج

اگر آپ پریشان ہیں روزی کے بارے میں تو اس کا حل یہ ہے کہ آپ سب سے پہلے وضو کریں وضو کر کے سورۂ محمد ﷺ کو پانچ مرتبہ خلوص دل سے پڑھیں اور اللہ تعالیٰ سے دعا کریں جب تک کوئی ذریعہ رزق حلال کا نہ بنے اس وقت تک پڑھتے رہیں۔

## جسمانی طاقت میں بندش کا علاج

اگر بدن میں درد ہے' سر چکراتا ہے کام کرنے کو دل نہیں کرتا' پریشان ہیں' پریشانی کی سمجھ نہیں آتی جسم ٹوٹا ہوا ہے یعنی ایسے پتہ چلتا ہے کہ جسم میں طاقت نام کی کوئی چیز نہیں ہے تو آپ اسی وقت سورۂ محمد ﷺ کو پانچ مرتبہ تین دن تک پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں، اللہ آپ کو شفاء عطا فرمائے گا، انشاء اللہ۔

## ہر نظر بد کا مفت علاج

اگر آپ نظر بد کا شکار ہو جاتے ہیں تو اس کا حل بغیر پیسوں کے موجود ہے......! جی ہاں! آپ سورۂ محمد ﷺ کو تین مرتبہ، تین دن تک پڑھ کر اپنے اوپر دم کر لیا

کریں انشاء اللہ آپ نظر بد سے محفوظ رہیں گے۔ اگر آپ کو نظر بد پہلے سے ہے تو آپ
عمل کریں، نظر بد ختم ہو جائے گی۔

## ہائی یالو بلڈ پریشر سے ابھی نجات پائیں:

اگر آپ بلڈ پریشر کے ہائی یا لو ہونے کی وجہ سے آپ کے سر میں درد ہے تو آپ باوضو سورۂ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک مرتبہ پڑھ لیں اللہ تعالیٰ بہتری کرے گا۔

میرے دوستو! میں نے سورۂ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جتنے بھی عمل آپ کو بتائے ہیں یہ تجربہ شدہ اور آزمائے ہوئے ہیں اور کامیاب ترین ہیں ان میں شک کی کوئی نہیں ہے۔

## بچی پر دودھ نہ پینے کی بندش کا علاج:

سخت سردیوں کا موسم تھا میں مغرب کی نماز پڑھ کر باہر روڈ پر چل پڑا ابھی تھوڑی ہی دور چلا تھا کہ میرے چچا کا بیٹا آ گیا اور آ کر کہا کہ آپ کو ایک لڑکا بلا رہا ہے میں اس کے ساتھ چل پڑا جب میں گھر پہنچا تو دیکھا کہ وہ میرا ہمسایہ خالد تھا' سلام کے بعد آنے کا مقصد پوچھا تو اس نے کہا کہ آج سے پندرہ دن پہلے میری بہن پیدا ہوئی آج تیسرا دن ہے وہ مسلسل رو رہی ہے بلکہ چیخ رہی ہے نہ تو وہ ماں کا دودھ پیتی ہے اور نہ ہی وہ چپ کرتی ہے آپ مہربانی کر کے اس کو دم کر دیں' موٹر سائیکل بھی اس کے ساتھ تھا اس نے کہا کہ ہم واپس موٹر سائیکل پر گھر پہنچا دیں گے۔

میں اس کے ساتھ چل دیا وہاں پر جا کر دیکھا تو بچی چیخ رہی تھی' رنگ بھی کالا ہو رہا تھا' میں نے اللہ کا نام لے کر سات مرتبہ الحمد شریف اور سات مرتبہ آیۃ الکرسی ایک مرتبہ چاروں قل اور ایک مرتبہ سورۂ مزمل پڑھ کر دم کر دی اور ہدایت کی کہ صبح دوپہر کے وقت اس کو میرے پاس لے آنا' دم بھی کروانا اور تعویذ بھی میں دوں گا۔

دوسرے دن وہ نماز ظہر کے بعد حاضر ہوئے میں نے اکیس مرتبہ الحمد شریف' اکیس مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کر دی۔ ایک نقش یا تعویذ دے دیا جس میں سورۂ فاتحہ



ایک مرتبہ' آیۃ الکرسی ایک مرتبہ اور ایک مرتبہ سورۂ الحشر کی آخری تین آیتیں لکھی تھیں اللہ تعالیٰ نے اس بچی کو شفاء کاملہ عطا فرمائی۔

## بچوں کی ضد کا سو فیصد علاج:

اگر آپ اس وجہ سے پریشان ہیں کہ آپ کا بچہ یا بچی مسلسل رو رہی ہے بغیر کسی وجہ کے تو آپ پریشان نہ ہوں۔ آپ کا بچہ مسلسل روتا ہے' ضد کرتا ہے' کبھی کہتا ہے فلاں چیز ہو اور کبھی کہتا ہے کہ باہر چلیں' کبھی کہتا ہے میری روٹی کو فلاں نے ہاتھ کیوں لگایا؟ کبھی کہتا ہے کہ آپ نے مجھے فلاں چیز کیوں لے کر نہیں دی' نیند سے بیدار ہوتا ہے تو سب سے پہلا کام اس کا رونا ہوتا ہے تو پھر آپ سر پکڑ کر بیٹھ جاتے ہیں کہ اب کیا کریں تو پھر اب آپ یہ کریں جو میں بتاؤں۔

اب پہلے تو آپ ذرا سا خوش ہو جایئے کیونکہ سالہا سال سے جن کے بارے میں آپ پریشان تھے، اس مسئلے کا حل حاضر خدمت ہے، آپ اس طرح کریں کہ اس بچے یا بچی کے دل کے اوپر اپنی شہادت والی انگلی سے لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم تین بار لکھیں ایک دن میں تین مرتبہ انشاء اللہ آپ کا بچہ یا بچی ضد کرنا چھوڑ دیں گے یہ اس وقت تک لکھتے رہیں جب تک مکمل سکون نہ ہو جائے پھر آپ دعائیں دینے پر مجبور ہو جائیں گے پھر آپ کا دل کہے گا کہ ایسا آسان عمل تو ایک اور بھی ہونا چاہیے تھا۔

کسی کو گھر سے نکلتے ہی مل گئی منزل
کوئی ہماری طرح عمر بھر سفر میں رہا

## جنات نے مجھے پیر کیوں کہا؟

میری کزن کی شادی میں صرف دس دن باقی تھے کہ میں راولپنڈی کام کے سلسلے میں چلا گیا۔ تین مہینے بعد میں جب گھر واپس آیا تو میری کزن کی شادی ہو چکی تھی' دن

گزرتے رہے میں بھی مصروف رہا۔ ایک دن میں خالہ کے گھر گیا تو ابھی بیٹھا ہی تھا کہ میری کزن کا خاوند حاضر ہوا چہرے کا رنگ اڑا ہوا' بہت پریشان' وجہ پوچھی تو بتایا کہ آپ کی کزن کو جنات چمٹ گئے ہیں۔

میں نے کہا کہ کس طرح تو اس نے کہا کہ میں اس کو چائے دینے گیا تو اس نے چائے کا کپ دور پھینک دیا اور غرا کر کہا ہم نہیں پیتے' میں نے اپنی ماں کو کہا کہ اپنی بہو کو سمجھاؤ وہ اندر گئی تو میری بیوی نے کہا کہ تو ہے ہمیں سمجھانے والی' ہم نہیں سمجھتے اور وہ میری بیوی اب سوئی ہوئی ہے میں آپ کو بلانے آیا ہوں۔

میں اور میری خالہ اس کے ساتھ چل دیئے وہاں جا کر دیکھا تو وہ سوئی ہوئی تھی وجہ پوچھی تو کچھ بھی نہ بتائی۔ پھر میں نے سورۂ مزمل سات مرتبہ پڑھ کر دم کیا تو وہ ٹھیک ہوگئی اور پھر رونے لگی وجہ پوچھی تو بتایا کہ دونوں کندھوں میں بہت درد ہے' جنات جب جسم میں داخل ہوتے ہیں اور جب جاتے ہیں تو کندھوں میں بہت درد ہوتا تھا جو کہ برداشت سے باہر ہے۔

## جنات کی انوکھی فرمائش:

مگر دوسرے دن جنات پھر حاضر ہوگئے انہوں نے فرمائش کی کہ ہم سوجی والا حلوہ کھائیں گے، میری کزن کا سسر بھی اس وقت موجود تھا جب سوجی کا حلوہ تیار ہوگیا تو انہوں نے کہا کہ ہم اپنے پیر صاحب کے ساتھ بیٹھ کر کھائیں گے تو میری کزن کے سسر نے کہا کہ کیا معلوم آپ کس پیر کا کہہ رہے ہیں انہوں نے کہا وہ جو لڑکا پہلے دن آیا تھا یعنی انہوں نے میرا کہا......!

پھر وہ مجھے بلانے کیلئے آگئے، میں نے جانے سے صاف انکار کر دیا، جب وہ حد سے زیادہ منتیں کرنے لگے تو میں بھی ان کے ساتھ چل پڑا۔ میں وہاں پر پہنچا تو انہوں نے کھڑے ہو کر مجھے سلام کیا اور جو حلوہ انہوں نے ابھی تک نہیں کھایا تھا وہ میرے



سامنے کیا اور کہا کہ آپ کھائیں پھر وہ بھی کھانے لگے۔ حلوہ کھا کر انہوں نے کہا کہ ہمیں اجازت دیں ہم جاتے ہیں' ہمیں اپنا پڑھا ہوا پانی بھی پلائیں میں نے پانی پڑھ کر پلایا انہوں نے اجازت مانگی اور رخصت ہوگئے۔

## ہر بندش کے توڑ کیلئے قیمتی تعویذ:

جی ہاں بالکل اسی طرح ہے کہ یہ ایک قیمتی راز ہے جو میں آپ کو دل سے بتا رہا ہوں' آپ بھی تیار ہو جائیں یہ راز لینے کیلئے کیونکہ قدردان ہی اس چیز کی قدر کرتے ہیں۔ یہ راز میں نے آج تک کسی کو نہیں بتایا جتنے بھی گہرے سے گہرے دوست نے کہا اس کو ٹال دیا تھا باتوں باتوں میں مگر آپ تو حضرت حکیم محمد طارق محمود عبقری مجذوبی چغتائی صاحب کو دعائیں دیں کہ جن کے توسط سے یہ راز آپ کو دیا جا رہا ہے آپ میری طرف متوجہ ہوں کہیں اس راز کی بے قدری نہ ہو جائے اور پھر آپ یہ کہیں کہ ہمیں تو کچھ بھی سمجھ نہیں آیا۔ میرے بھائی بات اس وقت سمجھ آتی ہے جب اسے سمجھنے کی کوشش کی جائے سب سے پہلے آپ وعدہ کریں کہ اس راز کی قدر ضرور کریں گے......!

تو لیجئے پھر میں آپ کو ایک ایسے نقش کے بارے میں بتاتا ہوں جسے آپ ہر مقصد میں استعمال کر سکتے ہیں اور آپ کو سو فیصد فائدہ ہوگا اور پھر آپ کا دل یہ کہے گا کہ اے کاش یہ راز ہمیں پہلے مل جاتا۔

☆ کسی نے آپ کو عاجز کر دیا ہے' جیسے کالی طاقتیں جب انسان پر چھا جاتی ہیں تو انسان اپنا عقل و شعور بھی کھو بیٹھتا ہے مگر آپ کو پریشان ہونے کی ضرورت نہیں ہے۔

☆ بیوی روٹھ کر میکے چلی گئی ہے اور واپس آنے کا نام ہی نہیں لیتی۔

☆ جنات نے آپ کے گھر کو اپنا گھر بنالیا ہے اور تنگ کرتے ہیں۔

☆ جادو شدت کے ساتھ آپ پر حملہ آور ہے۔

☆ کوئی آپ کا دوست آپ سے روٹھا ہوا ہے اور آپ کی دل آزاری کر رہا ہے تو گھبرائیں نہیں۔

☆ حاسد آپ کے کاروبار کو تباہ کرنا چاہتے ہیں تو اس کا حل بھی ہم بتا رہے ہیں۔

☆ اگر کسی دو اشخاص کی ناجائز آپس میں محبت ہے اور آپ چاہتے ہیں کہ یہ ختم ہو جائے تو یہ بھی ختم ہو جائے گی۔

☆ اگر کوئی آپ کو ناجائز تنگ کرتا ہے اور آپ دل ہی دل میں جلتے رہتے ہیں کہ کیا کریں طاقت میں وہ ہم سے زیادہ ہے تو پریشان نہ ہوں۔

☆ اگر جنات والے مریض کو جنات کی وجہ سے دورہ پڑ گیا ہے اور یہ بیہوش ہے تو آپ اس تعویذ کو لکھ کر جلا دیں۔

اب میں نقش کا نمونہ پیش کرنے لگا ہوں۔

نمرود ابی جہل ابی لہب عتبہ قارون ہامان فرعون

نام یہاں لکھیں

مقصد لکھیں



جس طرح میں نے گولائی میں لکھا ہے اسی طرح لکھنا ہے اسی طرح آپ تین کوٹ یا پانچ یا سات کوٹ بھی دے سکتے ہیں درمیان میں جگہ خالی رہے جس میں آپ اس شخص کا نام اور مقصد لکھیں گے لکھ کر اس نقش کو گیارہ، اکیس، اکتالیس، اکاون، ایک سو ایک جوتے لگائیں جتنی آپ کوٹ زیادہ دیں گے اور جتنے جوتے زیادہ لگائیں گے اتنا اثر زیادہ ہوگا۔

خبردار! اس کو لکھ کر اپنے گھر نہیں رکھنا اور نہ جیب میں رکھنا ہے اسے، اور خبردار اس کو کسی بھی ناجائز کام کے لئے مت کریں۔

## سورۂ انبیاء کی آیت 83 کا کمال:

رمضان شریف کا مہینہ تھا میں صبح سویرے ہی اپنے گھر سے روانہ ہوا کہ آج کوٹ ادو جاتا ہوں وہاں پر گیا کیونکہ وہاں پر میرا کزن مدرسہ میں پڑھتا تھا اس سے ملاقات کی پھر مجھے پتہ چلا کہ میرا بھائی بھی ملتان سے آیا ہوا ہے میں بھی کوٹ ادو سے گھر آ گیا۔ بھائی سے ملاقات کی باتیں کرتے رہے یہاں تک کہ مغرب کا ٹائم ہو گیا ہم نے روزہ افطار کیا۔

ایک بات بتاتا چلوں کہ میری کزن کے سیدھے ہاتھ پر پھوڑا عصر کے وقت نکلنا شروع ہوا اور مغرب تک اپنے عروج پر تھا درد بہت ہی شدت سے تھا میری خالہ کا میرے ساتھ کسی بات پر ناراضگی تھی اس لیے وہ میرے پاس تو نہیں آئیں مگر ادھر ادھر سے دم بھی کراتی رہیں اور پڑھا ہوا تیل اور مکھن بھی لگاتی رہیں ان دنوں میں سورۂ محمد ﷺ کا عمل (چلہ) کر رہا تھا انہوں نے جتنا بھی دم کرایا مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی کا مصداق ہوا۔

میں مسجد میں تہجد پڑھ رہا تھا کسی کے بلانے کی آواز آئی میں نے سلام پھیر کر دیکھا تو میری خالہ تھیں میں نے آنے کی وجہ پوچھی تو کہنے لگیں کہ تیری کزن کے ہاتھ میں

شدید درد ہے دم کر دو میں ان کے ساتھ چل پڑا ان کے گھر گیا تو میری کزن رو رہی تھی
میں نے سورۂ انبیاء کی آیت

اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ﴿۸۳﴾

41 مرتبہ اول و آخر 11، 11 بار درود ابراہیمی پڑھ کر دم کیا اور کلمہ طیبہ کا حصار بھی
دیا۔ حصار کا طریقہ یہ ہے کہ مسواک سیدھے ہاتھ میں لے کر کلمہ طیبہ پڑھتے ہوئے
دائرہ لگا دیا۔ اللہ کے حکم سے میری کزن اسی وقت ٹھیک ہوگئی صبح کو وہ مٹھائی کا ڈبہ
لے کر میرے پاس حاضر تھے جو میں نے غریبوں میں تقسیم کر دیا۔

## بڑھتی آگ طوفانی بارش روکنے کا عمل:

اگر طوفانی آندھی آ رہی ہو اور آپ پریشان ہوں کہ اب کیا ہوگا تو لیجئے پھر میں
آپ کو اس کے روکنے کا گُر بتاتا ہوں ہے......!

ایک دن میں گھر سے نکلا تو دیکھا کہ آندھی بہت شدت کے ساتھ آ رہی تھی،
آندھی ابھی بہت دور تھی مگر اس کے شور کی آواز میرے کانوں میں پڑ رہی تھی
ہمارے جامنوں کے دو تین درخت ہیں وہ پکنے ہی والے تھے میں نے دل میں
سوچا کہ اگر آندھی نہ رکی تو جامن کا سب پھل گر جائے گا اور پھر ہم کھانے سے
محروم ہو جائیں گے۔ میں نے وہیں پر پھر کھڑے کھڑے آندھی حصار دیا۔ اللہ
تعالیٰ کے حکم سے وہ آندھی وہیں پر رک گئی آپ کو بھی یہ عمل بتاتا ہوں۔ جس
طرف سے آندھی آ رہی ہو اس طرف منہ کر کے شہادت کی انگلی سے کلمہ طیبہ لکھ
دیں انشاء اللہ آندھی وہیں پر رک جائے گی۔

نوٹ: اسی عمل سے آپ بادل کو اور بارش کو بھی اللہ کے حکم سے روک سکتے ہیں
اگر کہیں آگ لگ رہی ہو مسلسل بڑھ رہی ہو تو اس کیلئے بھی یہ عمل کریں۔



## سمجھ میں نہ آنے والی بندش اور پریشانی کیلئے:

اگر آپ بندشوں سے پریشان ہیں، بے چین ہیں، پریشانی اور بے چینی کی
وجہ سمجھ میں نہیں آتی ......تو پھر آپ مایوس نہ ہوں ہم آپ کو اس کا حل بتاتے
ہیں آپ اس طرح کریں کہ کامل وضو کر کے ایک گلاس پانی کا بھر لیں۔ پانی
بھرنے کے بعد اول آخر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ الحمد شریف
اکتالیس مرتبہ پڑھیں اپنے اوپر بھی دم کریں اور پانی پر دم کر کے پی لیں انشاء
اللہ اللہ کے حکم سے بہت جلد آپ شفاء یاب ہو جائیں گے۔

## سورۂ الم نشرح سے کالی کھانسی کا علاج:

میرے چچا کے ایک بیٹے قاری عالم ہیں۔ ایک دن مجھے کہنے لگے کہ میری بچی کو
کالی کھانسی ہوگئی ہے بہت علاج کرایا مگر کوئی بھی فرق نہیں پڑ رہا آپ کوئی دم
کر دیں۔ میں نے کہا کہ میرے پاس لے آیئے۔ قاری صاحب مغرب کی نماز کے
بعد میرے پاس لائے۔ میں نے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی کے ساتھ
اکتالیس مرتبہ سورۂ الم نشرح پڑھ کر بچی و پانی پر دم کر دی اور ہدایت کی کہ یہ پانی صبح
تک پلاتے رہیں اور سات دن تک دم کراتے رہیں انہوں نے مسلسل سات دن تک
دم کروایا اللہ کے حکم سے وہ بچی صحت یاب ہوگئی اور مجھے دعائیں مل گئیں۔

## کمر درد کیلئے سورۂ یٰسین کا خاص عمل:

تقریباً عشاء کا ٹائم تھا کہ ہمارے ایک عزیز حاضر ہوئے اس وقت میں کھانا
کھا رہا تھا وہ آ کر میرے پاس بیٹھ گئے میں نے طبیعت کے بارے میں پوچھا تو
بتایا کہ میری تو ٹھیک ہے مگر امی کی کمر میں شدت سے درد ہے آپ دم کر دیں
میں کھانا کھا کر اس کے ساتھ چل دیا۔

جب ان کے گھر پہنچا تو دیکھا کہ وہ محترمہ سوئی ہوئی تھیں میں نے درد والی جگہ پر ہاتھ رکھنے کو کہا اور خود سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کر دی وہ اس طرح کہ یٰسین والقرآن الحکیم ایک سو ایک مرتبہ اور جب سلام قولا من رب الرحیم پر پہنچا تو اس کو بھی ایک سو ایک مرتبہ پڑھا اور سورت مکمل کر کے پھر یٰسین والقرآن الحکیم کو ایک سو ایک مرتبہ پڑھ کر دم کر دیا اور پانی پر بھی دم کر دیا اور ہدایت کی کہ صبح بھی دم کرانا انہوں نے ایسا ہی کیا اب وہ اللہ کے حکم سے بالکل صحت یاب ہیں۔

ایک دن میں حکیم صاحب کی کتاب مجھے شفاء کیسے ملی؟ پڑھ رہا تھا کہ میری نظر سے یہ الفاظ گزرے کہ ڈاکٹر علامہ محمد اقبال رحمۃ اللہ علیہ سے کسی نے پوچھا کہ آپ علامہ کیسے بنے تو علامہ اقبال رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ میں نے ایک کروڑ مرتبہ درود شریف شمار کر کے حضور نبی اکرم ﷺ پر بھیجا ہے اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجھے علامہ بنا دیا۔ حضرت حکیم صاحب نے لکھا کہ آپ بھی اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے ایک کروڑ مرتبہ پڑھ لیں پھر اس کا کمال دیکھیں۔

الحمدللہ میں اب تک 67 دنوں میں 36 لاکھ مرتبہ پڑھ چکا ہوں اور اس کے ساتھ ساتھ کلمہ ستر ہزار مرتبہ ایک نصاب' ستر ہزار مرتبہ دوسرا نصاب اور ستر ہزار مرتبہ تیسرا نصاب مکمل کر کے سولہ ہزار مرتبہ پھر بھی پڑھ چکا ہوں اللہ تعالیٰ اپنی بارگاہ میں قبول فرمائے آمین۔

### بے جان جسم کا علاج:

ایک دن میں ظہر کی نماز کی تیاری کر رہا تھا کہ میری ایک دور کی رشتہ دار تشریف لائیں اور پردے میں کہنے لگیں کہ میرے بدن میں ہر وقت درد رہتا ہے جیسے میرے جسم میں طاقت نام کی کوئی چیز نہ ہو' جی چاہتا ہے کہ کوئی میرے جسم کو دبائے میں نے



ان پر انمول خزانہ نمبر ایک پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کیا اور پانی پر بھی دم کر کے دیا اللہ کے حکم سے وہ اسی وقت ٹھیک ہو گئیں اور وہ خوش تھیں۔

### ہر وقت روتے بچے کا علاج:

ایک دن میں عصر کی نماز کا وضو کر رہا تھا کہ دروازے سے میری ممانی حاضر ہوئیں میں نے اچھی طرح وضو کیا، وضو کے بعد پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ میری نواسی مسلسل رو رہی ہے، پہلے جہاں سے دم کرواتے تھے، وہاں سے دم بھی کروایا ہے مگر طبیعت زیادہ بگڑ گئی ہے اگر تو دل سے دم کرے گا تو مجھے بتا۔

میں نے کہا کہ آپ فکر نہ کریں انشاء اللہ یہ بچی ٹھیک ہو جائے گی پھر میں نے اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ انمول خزانہ نمبر ایک پانچ مرتبہ پڑھ کر دم کیا اور ہدایت کی کہ تین دن تک دم کرایا جائے۔ انہوں نے مسلسل تین دن تک دم کرایا میں نے آخری دن ایک مرتبہ الحمد شریف' ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور ایک مرتبہ شھد اللہ انہ آخر تک لکھ کر گلے میں پہننے کو دیا اور یہی چیزیں لکھ کر دیں کہ ان کو پانی میں ڈال کر پلائیں اللہ تعالیٰ نے ایسا کرم کیا کہ وہ بچی بالکل تندرست ہو گئی اللہ تعالیٰ نے میری لاج رکھ لی۔

### گھر میں اثرات اور ناگہانی قوتوں کا علاج:

ایک دن میں شہر گیا ہوا تھا کہ میرے موبائل پر کال آ رہی تھی کہ آپ کہاں پر ہیں؟ میں نے کہا آپ کون ہیں؟ تو دوسری طرف سے آواز آئی کہ میں آپ کے ماموں کا داماد بات کر رہا ہوں آپ جب گھر آئیں تو مجھے مس کال کر دینا میں نے کہا ٹھیک ہے۔

میں تقریباً عشاء کے وقت گھر پہنچا اس صاحب کو مس کال دی وہ فوراً میرے پاس پہنچ گئے اور کہنے لگے کہ سات دن ہو گئے ہیں ہمیں نیند نصیب نہیں ہوئی۔ میں نے وجہ پوچھی تو انہوں نے بتایا کہ:

جب ہم سوتے ہیں تو ایسے لگتا ہے جیسے کمرے کے ایک کونے میں ہمیں آگ
جلتی ہوئی دکھائی دیتی ہے اگر ہم آنکھیں بند کرلیں ایسے پتہ چلتا ہے کہ جو
ہمارے سر کی طرف کوئی شخص کھڑا ہوا ہے ساری رات ہماری تو اسی طرح گزر
ہے۔ میں ان کے مکان میں گیا وہاں جا کر اللہ کے حکم سے آج تک اس مکان
میں پھر دوبارہ ایسا واقعہ رونما نہیں ہوا۔ اگر کسی کے گھر میں اسی طرح کا واقعہ ہو
تو انمول خزانہ نمبر ایک روزانہ 21 مرتبہ 21 دن تک پڑھیں۔

## قسمت میں بندش کا توڑ:

میری نانی کے بھائی جن کا نام قادر بخش ہے ایک دن انہوں نے مجھے بلایا اور کہا
کہ فلاں میرا دوست جو ہے اس کا حساب کریں کہ اس کو کیا ہے میں نے کہا کہ آپ
یہ بتائیں کو ظاہراً کیا ہوتا ہے وہ کیا محسوس کرتے ہیں۔ تو وہ اسی وقت گرم ہو گئے اور
کہنے لگے تو بڑا پیر ہے لوگوں کو پاگل بنا رکھا ہے آتا جاتا ہے کچھ نہیں۔ میں نے
اسے کچھ بھی نہیں کہا بلکہ چپ کر کے گھر کی طرف چل دیا۔

ٹھیک تیسرے دن ان کی طبیعت خراب ہوگئی اس وقت میں سورۂ یٰسین کا عمل
کر رہا تھا۔ ساڑھے تین گھنٹے لگ جاتے تھے' میں عمل مکمل کر کے جا کر سویا ہی تھا
ابھی کچی پکی نیند میں تھا کہ میرا بھائی مجھے جگانے آ گیا۔ میں نے کہا: کیا ہے؟
سونے بھی نہیں دیتے۔ بھائی نے کہا کہ ماموں بلا رہے ہیں جب میں اٹھ کر ماموں
کے پاس پہنچا تو انہوں نے کہا کہ نانا جی کی طبیعت خراب ہے۔

یہ سردیوں کا موسم تھا اور تقریباً رات 12 بجے کا ٹائم تھا۔ ماموں نے کہا کہ
ڈاکٹر صاحب انجکشن لگا لگا کر تھک چکے ہیں وہ بے ہوش ہیں' ہوش میں نہیں
آ رہے' میں وہاں گیا۔ دیکھا تو وہ واقعی بے ہوش تھے میں نے گیارہ مرتبہ
الحمد شریف اور گیارہ مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر دم کیا اور پانی پر پڑھ کر بھی وہ پانی



ان پر پھینکا تو نانا جی ہوش میں آ گئے اور شرم سے سر جھکا ہوا تھا آج تک وہ
ٹھیک ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے ان کو شفاء کاملہ عطا فرمائی۔

## کاروبار کی ہر بندش کا توڑ:

اگر کسی شخص کے کاروبار کو کسی عامل یا جادوگر نے باندھا ہوا ہو یعنی کسی نے
حسد کی وجہ سے کسی کے کاروبار کو تباہ اور برباد کر دیا ہو یا کوئی شخص غلط دوستوں
کے ساتھ چل کر شراب پی پی کر اپنا کاروبار تباہ کر چکا ہو اور اب پچھتا رہا ہو کہ
اب کیا کروں کوئی دوسرا راستہ بھی نظر نہ آتا ہو تو ایسا شخص مسلسل پریشانی، ٹینشن
اور مایوسی کی طرف بڑھتا چلا جاتا ہے مگر آپ کو مایوس ہونے کی ضرورت نہیں
ہے کیونکہ اسکا حل اللہ کے ہاں موجود ہے تو پھر تیار ہو جائیں اس مشکل سے نکلنے
کیلئے اس کا حل یہ ہے کہ آپ یَاتَوَّابُ یَامُنْتَقِمُ کا ورد کثرت سے کریں
انشاء اللہ پھر سے وہی برکت اور سکون کے دن ہوں گے اور وہی راتیں۔

## جنات سے انتقام:

اگر جنات و شیطان نے آپ کو عاجز کر دیا ہے ہر طرح سے آپ کو تکلیف
دینے میں مصروف عمل رہتے ہوں کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہیں دیتے تو
آپ اس طرح کریں کہ ہر نماز کے بعد یامنتقم کا ورد 313 بار کریں آٹھ دن
کے بعد تنگ کرنے والے کی حالت دیکھیں۔

## گوھانجی کی تکلیف کا علاج:

ایک دن میں اپنے بھائی کے گھر گیا' وہاں پر ابھی بیٹھا ہی تھا کہ میری بھابی مجھے
کہنے لگی کہ تیری بھتیجی کو آنکھ پر گوہانجیاں نکلتی ہیں ایک ابھی مروہ نہیں ہوتی کہ دوسری
نکل آتی ہے ہم تو بہت پریشان ہیں۔

میں نے کہا کہ چلو عصر کے بعد میرے سے دم کروانا عصر کے بعد وہ میرے پاس پہنچ گئی۔ میں نے اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم اور بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھنے کے بعد تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر

لَا تُبْقِيْ وَلَا تَذَرُ ﴿المدثر ۲۸﴾

7 مرتبہ پڑھ کر سانس بند کر کے دم کیا' دن میں تین مرتبہ ایسا کیا اللہ تعالیٰ نے کرم کیا وہی گوھانجی وہیں پر سوکھ گئی اور دوبارہ پھر کبھی نہیں کھلی اسی طرح میری بھابی کی بہن کو بھی گوھانجیاں بہت نکلتی تھیں وہ بھی میرے پاس آئی اللہ تعالیٰ نے ان کو بھی شفاء عطا فرمائی۔

## احتلام وقبض کا مفت علاج:

آج میں ایک ایسا نسخہ بتارہا ہوں کہ جس کے بارے میں آپ نے سوچا بھی نہیں ہوگا کیونکہ اس سے مریض بغیر پیسوں کے ٹھیک ہوجاتے ہیں یہ نسخہ بہت ہی آسان سا ہے اور بہت سی بیماریوں پر آزمایا ہوا ہے۔

مثلاً آپ کو قبض ہے اور آپ پریشان ہیں کہ یہ ٹھیک نہیں ہورہی۔ آپ کو سالہا سال سے دائمی قبض ہو یا بواسیر چاہے خونی ہو یا بادی' پیٹ میں ہوا ہوجاتی ہے کھایا پیا ہضم نہیں ہوتا' پیٹ بھاری رہتا ہے' تبخیر ہے' دائمی سر درد رہتا ہے اور وہ بھی اس طرح کہ سر پھٹنے لگتا ہے ایسے لوگ جو کہتے ہیں کہ ہمیں احتلام کثرت سے ہوجاتا اور وہ بھی اس طرح کہ کبھی تو احتلام ہوتے وقت پتا چل جاتا ہے مگر کبھی تو معلوم ہی نہیں ہوتا۔ روزانہ نہانا پڑتا ہے اور نئے کپڑے تبدیل کرنے پڑتے ہیں۔ میرے بھائی اگر آپ مختلف دواخانوں کی دوائیں آزما چکے ہیں اور بیماری ہے کہ جانے کا نام ہی نہیں لیتی تو توجہ اور مستقل مزاجی سے یہ نسخہ آزمائیں انشاء اللہ دعائیں دینے پر مجبور ہوجائیں گے اور پھر یہ نسخہ دوسروں کو بھی بتائیں اور ان کی دعائیں لیں۔



**نسخہ حاضر ہے:**

آپ جب صبح اٹھیں تو ضروری حاجات سے فارغ ہوکر پانی پئیں اس طرح پانی پینا ہے کہ منہ بھی نہیں دھونا اور کلی بھی نہیں کرنی' یعنی منہ دھوئے بغیر اور کلی کیے بغیر چار گلاس بڑے پانی پئیں اگر چار گلاس نہ پی سکیں تو دو گلاس سے شروع کریں اور بڑھا کر چار گلاس تک لے آئیں۔ سائیڈ ایفیکٹ کوئی نہیں ایک دو بار پیشاب جلدی آئے گا۔ کھانا ایک گھنٹے بعد کھائیں اور کھانے کے بعد ایک گھنٹے تک پانی نہ پئیں۔ انشاء اللہ آپ کو فائدہ ہوگا۔ مسلسل ریشہ' نزلہ وزکام' بلغم اور دمہ والے مریض بھی آزمائیں انشاء اللہ فائدہ ہی فائدہ ہے۔



# قارئین کتاب سے ایک بہن کی فریاد

(فوزیہ اقبال، بنوں)

## آخرت کے امتحان کا احساس

آج کی ہر طرف سے ناامید، مایوس پریشان اور نہ حل ہونے والی بندشوں میں جکڑے ہوئے لوگوں کو زندگی میں سکون اور عافیت کیلئے فرماتی ہیں۔ وہ جو ڈگریوں کا طلب گار ہے جس کے بل بوتے پر بڑے بڑے عہدوں تک رسائی ہو معاشرے میں اپنا اثرورسوخ بڑھا سکے اپنا بینک بیلنس بڑھا سکے یا وہ جو اپنی خلعت فاخرہ چاک کر کے فقیری کا چولہ پہن کر علم کی طلب میں دردر کی خاک چھانتے ہیں اور اپنی روح اپنے من کی پیاس کو بجھانے کیلئے علم کی طلب کرتے ہیں۔

وہ علم جو انسان دوستی انسانی عظمت کو بلند کرتا ہے یا پھر علم کے نام پر نوجوانوں کو کچھ اعدادوشمار فارمولے اور معلومات رٹا کر امتحانوں میں پاس کروا کر ڈگریاں دیتا ہے اپنی ذات کا علم دیئے بغیر دنیا کی معلومات دے رہا ہے۔

ہمارے معاشرے میں کون صاحب عزت ہے؟

وہ جس کا بینک بیلنس بڑا ہے یا وہ جو بڑا انسان ہے۔

## ہمارے علم کا مطالبہ:

کیا آج کا تعلیم یافتہ/ ڈگری یافتہ انسان عاجزی انکساری انسان دوستی محبت برداشت قربانی جیسی انسانی صفات رکھتا ہے یا وہ اپنی ڈگری اور عہدے کے تکبر میں انسانیت کو پامال کر رہا ہے۔

میں چاہتی ہوں کہ ہم سب جو تعلیم یافتہ ڈگری یافتہ اور اپنے آپ کو صاحب علم یعنی خود ایلیٹ کلاس میں شامل سمجھتے ہیں خود سے یہ سوالات پوچھیں کہ ہمارا علم کیا ہے اور ہمارے کس کام کا ہے۔



اگر علم یہی ہے جو آج کل ہماری درسگاہوں میں دیا جا رہا ہے تو میرے خیال میں اگر ایک مداری کسی بندر کی ٹریننگ کرے تو وہ بھی کچھ کرتب سیکھ کر پیسہ کماتا ہے پھر صاحب علم اور ٹرینڈ شدہ جانور میں کیا فرق ہوا؟

## ہماری زندگی کے دو پہلو:

انسانی زندگی کے دو پہلو ہوتے ہیں ایک من کی دنیا اور دوسری باہر موجودات کی دنیا ان دو دنیاؤں کے ٹکراؤ سے انسانی زندگی کی تشکیل ہوتی ہے۔

جو لوگ من کی زندگی گزارتے ہیں جیسے ہمارے اولیاء صوفیاء ان کے اندر علم کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر رہتا ہے باہر کی دنیا کے محرکات ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے وہ تاریخ کے دھارے بدل دیتے ہیں، وہ تاریخ لکھتے ہیں، دنیا میں بڑے انقلابات لاتے، انسانی سوچ کو نئی راہیں دکھاتے ہیں، دنیا میں بڑی بڑی تحقیقات کا باعث بنتے ہیں یہ زمانے کی چال نہیں چلتے زمانہ ان کی چال چلتا ہے یہ صاحب دولت نہیں صاحب علم ہوتے ہیں۔

ہم جو بچوں کو آج کل علم دے رہے ہیں وہ تکبر، امتیاز، چاپلوسی اور اپنے نفس کی غلامی سکھاتا ہے۔

## زندگی کا کھوکھلا پتلا:

نفس ایک بدمست گھوڑا ہے جو کھوکھلے پتلے کو زندگی کے میدانوں، پہاڑوں، صحراؤں میں سرپٹ دوڑا رہا ہے آج کا نوجوان فارغ و تحصیل ہونے کے بعد دولت کمانے کی ریس میں سرپٹ شامل ہو جاتا ہے۔

## جوانی زندگی کا قیمتی سرمایہ:

ہمارے بچے جو آج سارا دن نیٹ کے سامنے بیٹھے رہتے ہیں ان کی سوچ ان کے من

کی دنیا کی کیسے تعمیر ہوگی یہ انسانی رشتے کیسے استوار کریں گے اور کس طرح برتیں گے ان کے پاس کتابیں پڑھنے سوچنے اور اپنے من کی دنیا تلاش کرنے کیلئے ٹائم ہے؟

یہ بچے جب جوان ہوتے ہیں اور اپنی ڈگریوں کے بل بوتے پر مطلوبہ عہدہ یا مقام نہیں پاتے تو یہ معاشرے میں ڈیپریشن' فرسٹریشن احساس محرومی کا شکار ہوکر تخریبی سرگرمیوں کا حصہ بنتے ہیں بجائے یہ کہ یہ پڑھے لکھے نوجوان معاشرے کو سنواریں ان کی سوچ تخریبی ہو جاتی ہے۔

انسانی زندگی کی ضروریات پوری کرنے کیلئے پیسے یا دولت کی اہمیت سے انکار نہیں مگر پیسہ اگر انسانی زندگی کا مقصد بن جائے تو انسانیت کی تذلیل اور معاشرے کی تباہی ہے۔

## روح اور روحانیت کا احساس:

اشرف المخلوقات' دنیا میں اللہ کا جانشین جسے فرشتوں نے سجدہ کیا۔ کیا......!!!! اس کی زندگی کا مقصد صرف اپنی جسمانی ضروریات اور خواہشات کو پورا کرنا ہے...... کیا انسان کے پاس صرف جسم ہے روح نہیں...... روح کی ضرورت کیا ہیں...... اس کی تکمیل کیسے ہوگی...... روح کو تشنگی کب ہوگی...... وجدانی کیفیت کیا ہے...... روحانی ترقی کیسے حاصل ہوتی ہیں......!

ولی اور صوفی کیلئے حرس کی دنیا ایک دھوکہ فریب' اس کے اپنے سمندر جس میں ڈوب کر وہ اپنی روح کی تکمیل کرتا ہے اپنے اندر کا سفر کرتا ہے وہ خوشیاں جو اندر سے پھوٹتی ہیں وہ سکون جو اندر پنپتا ہے وہ کبھی بیرونی اشیاء سے حاصل نہیں ہوتا۔ روح اور جسم دو متوازی لائنیں جو ایک ہی انسان کے وجود کا حصہ ہیں...... اگر ہم کسی ولی کی طرح مکمل روحانی زندگی نہیں گزار سکتے تو ہمیں ایک جانور کی طرح مکمل جسمانی زندگی بھی نہیں گزارنی چاہیے۔

ہمارا علم اور ہماری درسگاہوں کو جسمانی ضروریات کے ساتھ ساتھ روحانی بالیدگی



کا بھی پورا اہتمام کرنا چاہیے۔ وہ علم جو صرف جسمانی ضروریات کو مدنظر رکھتا ہے جانور کی اس سعی کے مشابہہ ہے جو چارے کی تلاش کیلئے کوشش کرتے ہیں۔

## من کی دنیا بھی ضرور سیکھئے......!!!

انسانی زندگی گزارنے اور اس کا مقصد سمجھنے کیلئے ہمیں اپنے اندر کی دنیا کا سفر کرنا ہوگا ہمیں اپنے من کی دنیا کی تلاش کرنی ہوگی۔

عظیم لوگ کون ہیں؟ وہ جن کی اندر کی دنیا باہر کی دنیا سے زیادہ طاقتور ہے جنہوں نے موجودہ وقت کے قوانین وقواعد سے بغاوت کی جنہوں نے علم وفکر سے معاشرے کی ارتقا کی' ولیوں اور صوفیوں کے پاس کونسی طاقت تھی صرف اور صرف کردار اور روح کی طاقت کہ انہوں نے ہزاروں لوگوں کو ہزاروں سالوں تک متاثر کیا اور معاشرے کو انسانی رنگ میں رنگا۔

اللہ ہمیں اپنی ذات کی پہچان عطا فرمائے اور اسے صحیح برتنے کی توفیق دے۔



# بندشوں میں جکڑے لوگوں کیلئے ضروری ہدایات

(محمد شکیل مکی، لودھراں)

**پہلی ہدایت:** اس میں چنداں شک وشبے کی گنجائش نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات سراپا رحمت ہے۔ بے شک خدائے بزرگ و برتر اپنے بندوں اور مخلوق پر بے حد مہربان ہیں ورنہ ہم کیا اور ہماری اوقات کیا......؟ تو پھر آپ سخت سے سخت اور ناممکن بندش میں کیوں جکڑے ہوئے ہیں اس کریم رب کی رحمت سے ناامید نہ ہوں۔ یہ اسی کا کرم ہے کہ سفر کیلئے سواری پر بیٹھنے کی دعا پڑھنے کی عادت کی بدولت میں کسی بھی قسم کے حادثے سے مامون رہتے ہیں۔

**دوسری ہدایت:** اللہ کی شکرگزاری کا دامن کبھی چھوڑیں۔ میں نے آج تک کسی شکرگزار کو کبھی بھوکا نہیں دیکھا، کسی سخی کو کبھی تنگ دست نہیں دیکھا، کسی نمازی کو کبھی بے مراد نہیں دیکھا۔ ہم ایسوں کی عبادت ہی کیا ہوگی اور اگر جتنی بھی عبادت کرلیں تو کیا ہم اس کا حق ادا کرسکتے ہیں نہیں ہرگز نہیں۔ ہاں ایک صورت ہے ہم اس کی نعمتوں کا شکر ادا کریں۔ کماحقہ وہ بھی نہیں کرسکتے لیکن جتنا ہوسکے۔ یہ بات جاننا ضروری ہے کہ وہ شکر کیا ہے؟۔ وہ شکرانہ اس کا پسند کیا ہوا راستہ ہے جس پر ہمیں چلنے کو کہا گیا ہے۔ وہ شکر مختلف عبادات مثلاً نماز، روزہ، حج، زکوۃ، قربانی، نیکی، صلہ رحمی، حقوق اللہ، حقوق العباد، محبت، اولاد اس کے دیئے ہوئے رزق کی تلاش، اسی کی دی ہوئی زندگی اور اسی کی تسبیح وذکر میں ہے۔

**تیسری ہدایت: اعمال کا اہتمام** اللہ تعالیٰ کی عظمت، شان وشوکت اور کبریائی کا اندازہ ہم اس کائنات میں غور وفکر کرکے بخوبی لگاسکتے ہیں کہ ایک وسیع وکشادہ اور لامتناہی خلاء کا ایک سلسلہ ہے جس میں سورج، چاند، ستارے، سیارے اور دیگر اجرام



فلکی تیر رہے ہیں۔ ایک زبردست قوت والے نے ایک منطقی نظام تشکیل دیا ہے جس میں سب ستارے وسیارے اپنے اپنے مدار میں گھوم کر سفر طے کررہے ہیں مگر کوئی ٹکراؤ نہیں ہے ایک حساب مقرر سے سب اپنے اپنے مدار کے گرد گردش کررہے ہیں۔ اس زمین میں انسان فقط ذرہ بے نشاں ہے۔ دن رات بن رہے ہیں سال تشکیل پارہے ہیں۔ موسم اپنے وقت پر بدل رہے ہیں، زمین اناج اگل رہی ہے۔ ہوائیں، بادل اور بارش اسی کے حکم کے تابع ہے۔

**چوتھی ہدایت: اللہ تعالیٰ کی عظمت کا خیال:** خلا سے جس طرح زمین کو فوکس کریں تو انسان نظر نہیں آتا اسی طرح اگر نظام شمسی کو فوکس کریں تو زمین ایک نقطے کی مانند نظر آتی ہے (نظام شمسی سے مراد ایک سورج کے گرد گھومنے والے چند سیارے ہیں، ہمارے نظام شمسی میں نو سیارے ہیں جن میں زمین تیسرا سیارہ ہے) ایسے ہی اگر کائنات کی وسعتوں سے کہکشاں کو فوکس کریں تو نظام شمسی نظر نہیں آتا۔ ہماری کہکشاں (جو دودھیا کہکشاں کہلاتی ہے) کھربوں، ستاروں، سیاروں اور لاکھوں نظام شمسی پر مشتمل ہے اور کائنات کی وسعتوں میں بے شمار کہکشائیں ہیں۔

آسانی کیلئے ہم یوں سمجھ سکتے ہیں کہ ایک بلیک بورڈ یا دیوار کو کائنات تصور کرلیں اور درمیان میں مارکر سے ایک نقطہ لگائیں تو ہماری کہکشاں اس نقطے سے بھی چھوٹی ہے۔ جس طرح زمین کی پیمائش یا فاصلے کو ناپنے کیلئے ہم نے کلومیٹر کا پیمانہ وضع کررکھا ہے اسی طرح خلا کی پیمائش کیلئے نوری سال کی اصطلاح استعمال کی جاتی ہے۔

قارئین! جانتے ہوں گے کہ روشنی کی رفتار 186000 میل فی سیکنڈ ہے اور یہ روشنی ایک سال میں جو فاصلہ طے کرے گی وہ ایک نوری سال کہلاتا ہے اور ہماری کہکشاں کا حجم کئی نوری سال پر مشتمل ہے نیز ایک کہکشاں سے دوسری کہکشاں کا فاصلہ کا ایسا اندازہ لگالیں کہ عمریں گزر جائیں مگر حساب نہ ہوسکے۔ ہمارا علم اور دماغ

محدود و معدوم ہے۔ مگر کائنات ہے کہ روز بروز وسعت اختیار کرتی جا رہی ہے۔

یہ ساری تفصیل پیش کرنے کا مقصد اللہ تعالیٰ کی عظمت و بڑائی بیان کرنا اور انسان کا حقیر و احقر ثابت کرنا ہے۔ لیکن ان سب کے باوجود خدائے بزرگ برتر نے اپنی کتاب میں انسان کو اپنا موضوع سخن بنایا ہے۔ انسان کو عزت و حشمت دی ہے۔ ممتاز و اشرف قرار دیا ہے۔ ساری مخلوق اس کی عبادت میں لگ جائے یا تمام مخلوق اسے پوجنے سے انکار کردے تب بھی اس کی شان و شوکت قائم و دائم ہے۔ وہ ازل سے ابد تک ہے۔ یہ دنیا تو محض ایک کھیل تماشہ' بے ثبات' عارضی' مختصر اور فانی ہے۔

ہم اس کی بنائی ہوئی دنیا میں لاکھ کوشش کے باوجود کوئی عیب دیکھ نہیں پاتے۔ راقم الحروف کے ذہن میں بھی اکثر ایسی باتیں آجاتی ہیں مثلاً ایک دفعہ میں اپنی سواری پر جاتے ہوئے سوچ رہا تھا کہ اللہ نے دو آنکھیں اور وہ بھی دونوں سامنے کی طرف کیوں لگائیں ہیں وہ چاہتا تو ایک آنکھ لگا دیتا۔

اسی اثناء میں اچانک کوئی باریک ذرہ میری آنکھ میں پڑا اور دوسرے ہی لمحے میں نے ایک ہاتھ اپنی آنکھ پر رکھا اور دوسری آنکھ سے دیکھتے ہوئے رش میں بھی ڈرائیونگ جاری رکھی۔ اس طرح سے میں یقینی ایکسیڈنٹ سے بچ گیا اور یوں فوراً ہی مجھے میری عیب جوئی کا جواب اللہ نے دے دیا۔

تمام جہانوں کا مالک ہونے کے ناطے' ہمارا خالق ہونے کے ناطے وہ جو چاہے ہم سے سلوک کرسکتا ہے جس طرح ہم کوئی چیز خود تخلیق کریں یا بازار سے کھلونا خرید کریں تو اس پر ہمیں کلی اختیار ہوتا ہے ہم چاہیں تو اسے سینے سے لگا کر رکھیں یا توڑ دیں اور ضائع کردیں اسی طرح اللہ بھی ہمیں ضائع کردے' ہمیں مٹی میں ملا دے یا ہم سے جو چاہے سلوک کرے ہم اس پر کچھ نہیں کرسکتے لیکن اس کی رحمانیت دیکھئے کہ وہ نہ تو ہمیں ضائع کرتا ہے نہ ہم سے توجہ ہٹاتا ہے نہ تو وہ سوتا ہے اور نہ ہی ہمیں بھٹکاتا ہے



بلکہ بھٹکے ہوؤں کو سیدھے راستے پر لانے کیلئے پیغمبروں کی صورت میں نیک و برگزیدہ بندوں کو بھیجتا ہے جو اس کا احسان ہے۔

اتنی تفصیل کے ساتھ اللہ کی عظمت اور بڑائی بیان کرنے کا مقصد یہ ہے کہ جب بہت طویل عرصہ بندہ ناکامیوں' پریشانیوں اور بندشوں میں مبتلا رہے تو پھر اللہ ہمیں معاف فرمائے انسان کی زبان پر اللہ سے شکوہ و شکایت کے الفاظ آجاتے ہیں اور شیطان مختلف قسم کے وسوسے ڈالتا ہے کہ تو نماز روزہ بھی ادا کر رہا ہے اس کے باوجود دیکھ تیری بیماری کو اتنا عرصہ ہوگیا وغیرہ وغیرہ...... اس لیے ہم کیسے ہی سخت حالات کیوں نہ آجائیں اس اللہ کی ذات سے کبھی ناامید نہ ہوں اور ہمیشہ اس کی طاقت قدرت اور عظمت و بڑائی ہمارے پیش نظر رہنی چاہیے۔

**پانچویں ہدایت' اطاعت رسول ﷺ:** اس بیماری کے عالم میں مسنون زندگی کا خصوصی اہتمام فرمائیے۔ اللہ تعالیٰ نے رسول ﷺ کی اطاعت کو اپنی اطاعت سے تعبیر کیا۔ رسول ﷺ کے ہاتھ کو اپنا ہاتھ گردانا۔ اسے نہ تو ہماری عبادت و ریاضت کی ضرورت ہے اور نہ ہی قربانی کی۔ درحقیقت سرور انبیاء ﷺ کی زندگی ہمارے لیے بہترین نمونہ و مشعل راہ ہے۔ شاعر مشرق نے تو طرز زندگی' ایمان و یقین' اعمال و افعال' جزا سزا اور حاصل کلام کے سلسلے کو کوزے میں بند کرتے ہوئے اپنے جواب شکوہ کے آخری شعر پر کچھ یوں منتج کردیا۔

کی محمد ﷺ سے وفا تو نے تو ہم تیرے ہیں
یہ جہاں چیز ہے کیا لوح و قلم تیرے ہیں

لیکن حیف وصد افسوس ہے حضرت انسان پر کہ عبادت تو کجا شکر بھی ادا نہیں کرسکتا اور شاید یہی وجہ ہے کہ دور حاضر میں ہم گوناگوں پریشانیوں اور بیماریوں اور آزمائش میں مبتلا ہیں لیکن پھر بھی اللہ تبارک و تعالیٰ کا خاص کرم و فضل ہے کہ اس کے پیغمبروں

نے چھوٹی چھوٹی دعائیں سکھائیں۔ ادھر ہم نے دعا کی ادھر قبولیت کی سند عطا ہوگئی اور ادھر بیماری کے تدارک کیلئے اسی کی زمین سے نکلی ہوئی غذا یا دوا کھائی صحت بحال ہوگئی۔ صرف شرط یہ کہ خشیت دل اور سعی کامل ہو۔

قصہ کوتاہ یہ کہ انسان کو فہم و شعور کا ادراک کرتے ہوئے دل کے یقین کے ساتھ جستجو، تحقیق اور مشاہدے کو اپنانا چاہیے انسان کو عقل کی وجہ سے ممتاز مقام حاصل ہوا ہے۔ زندگی صرف کھانا کھانے اور حصول دولت و اولاد کا نام نہیں...... !!!





# بندشوں کے توڑ کا مسنون علاج

(محمد یونس قادری' ٹنڈو آدم)

تمام اہل اسلام کا اتفاق ہے کہ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قرآن کریم میں سورۂ نمل کا جزو ہے اور سوائے سورۂ توبہ کے ہر سورت کے شروع میں لکھی جاتی ہے۔ ہر کام اللہ کے نام سے شروع کرنا تو تمام آسمانی کتابوں میں مشترک ہے مگر الفاظ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قرآن اور امت محمدیہ کی خصوصیات میں سے ہیں نبی کریم ﷺ ابتداء میں ہر کام کو اللہ کے نام سے شروع کرنے کیلئے بِاسْمِكَ اللّٰهُمَّ کہتے اور لکھتے تھے جب آیت بسم اللہ شریف نازل ہوئی تو ان الفاظ کو اختیار فرما لیا اور ہمیشہ کیلئے یہ سنت جاری ہوگئی۔ (قرطبی)

نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ ہر اہم کام کو بسم اللہ شریف سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت رہتا ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ گھر کا دروازہ بند کرو تو بسم اللہ کہو چراغ گل کرو تو بسم اللہ کہو' برتن ڈھکو تو بسم اللہ کہو' کھانا کھانے پانی پینے' وضو کرنے' سواری پر سوار ہونے اور اترتے وقت بسم اللہ پڑھنے کی ہدایات حدیث میں بار بار آئی ہیں۔ (قرطبی)

## ہر کام کو بسم اللہ سے شروع کرنے کی حکمت

اسلام نے ہر کام کو اللہ کے نام سے شروع کرنے کی ہدایت دے کر انسان کی پوری زندگی کا رخ اللہ تعالیٰ کی طرف اس طرح پھیر دیا ہے کہ وہ قدم قدم پر اس حلف وفاداری کی تجدید کرتا رہے کہ میرا وجود اور میرا کوئی کام بغیر اللہ تعالیٰ کی مشیت و ارادے اور امداد کے نہیں ہوسکتا جس نے اس کی ہر نقل و حرکت اور تمام معاشی اور دنیاوی کاموں کو بھی ایک عبادت بنا دیا۔

عمل کتنا مختصر ہے کہ نہ اس میں کوئی وقت خرچ ہوا ہے نہ محنت اور فائدہ کتنا بڑا کہ دنیا بھی اور دین بن گیا۔ ایک کافر بھی کھاتا پیتا ہے اور ایک مسلمان بھی...... مگر مسلمان اپنے لقمے سے پہلے بسم اللہ کہہ کر یہ اقرار کرتا ہے کہ یہ لقمہ زمین سے پیدا ہونے سے لیکر پک کر تیار ہونے تک آسمان و زمین' سیاروں اور ہوا و فضائی مخلوقات کی طاقتیں پھر لاکھوں انسانوں کی محنت صرف ہو کر تیار ہوا ہے' اس کا حاصل کرنا میرے بس میں نہ تھا اللہ ہی کی ذات ہے جس نے ان تمام مراحل سے گزار کر یہ لقمہ یا گھونٹ مجھے عطا فرمایا۔

مومن و کافر دونوں سوتے جاگتے بھی ہیں چلتے پھرتے بھی ہیں مگر ہر مومن سونے سے پہلے اور بیدار ہونے کے وقت اللہ کا نام لے کر اللہ تعالیٰ کے ساتھ اسی طرح اپنے رابطے کی تجدید کرتا ہے جس سے یہ تمام دنیاوی اور معاشی ضرورتیں ذکر خدا بن کر عبادت میں لکھی جاتی ہیں۔

مومن سواری پر سوار ہوتے ہوئے بسم اللہ کہہ کر گویا یہ شہادت دیتا ہے کہ اس سواری کا پیدا کرنا یا مہیا کرنا پھر اس کو میرے قبضے میں دیدینا انسان کی قدرت سے باہر چیز ہے۔ اللہ رب العزت ہی کے بنائے ہوئے نظام محکم کا کام ہے کہ کہیں کی لکڑی کہیں کا لوہا' کہیں کی مختلف دھاتیں کہیں کے کاریگر کہیں کے چلانے والے سب کے سب میری خدمت میں لگے ہوئے ہیں۔

چند پیسے خرچ کرنے سے اتنی بڑی خلق خدا کی محنت کو ہم اپنے کام میں لا سکتے ہیں اور وہ پیسے بھی ہم اپنے ساتھ کہیں سے نہیں لائے تھے بلکہ اس کے حاصل کرنے کے تمام اسباب بھی اسی کے پیدا کیے ہوئے ہیں۔

غور کیجئے! کہ اسلام کی طرف ایک اسی مختصری تعلیم نے انسان کو کہاں سے کہاں پہنچا دیا اس لیے یہ کہنا بالکل صحیح ہے کہ بسم اللہ ایک نسخہ اکسیر ہے جس سے تانبے کا نہیں بلکہ خاک کا سونا بنتا ہے۔ **(معارف القرآن)**



## بندشوں میں گھرے، بسم اللہ کیسے' کہاں پڑھیں:

جب قرآن کریم کی تلاوت کی جائے اس وقت اعوذ باللہ اور بسم اللہ دونوں پڑھی جائیں۔ درمیان تلاوت میں جب ایک سورت ختم ہو کر دوسری شروع ہو تو سورۂ (توبہ) برأت کے علاوہ ہر سورت کے شروع میں دوبارہ بسم اللہ پڑھی جائے اعوذ باللہ نہیں اور سورۂ برأت اگر درمیان تلاوت میں آجائے تو اس پر بسم اللہ نہ پڑھے اور اگر تلاوت سورۂ برأت ہی سے شروع کر رہا ہے تو اس کے شروع میں اعوذ باللہ اور بسم اللہ دونوں پڑھے۔ **(عالمگیری)**

## وظیفہ بسم اللہ کے تین فائدے:

اسلام جو تہذیب انسان کو سکھاتا ہے اس کے فوائد میں سے ایک قاعدہ یہ بھی ہے کہ وہ اپنے ہر کام کی ابتدا اللہ کے نام سے کرے اس قاعدے کی پابندی اگر شعور اور خلوص کے ساتھ کی جائے تو اس سے لازماً تین فائدے حاصل ہوں گے ایک یہ کہ آدمی بہت سے برے کاموں سے بچ جائے گا کیونکہ اللہ کا نام لینے کی عادت اسے ہر کام شروع کرتے وقت یہ سوچنے پر مجبور کردے گی کہ کیا واقعی میں اس کام پر اللہ کا نام لینے میں حق بجانب ہوں؟

دوسرے یہ کہ جائز اور صحیح اور نیک کاموں کی ابتدا کرتے ہوئے اللہ کا نام لینے سے آدمی کی ذہنیت بالکل ٹھیک سمت اختیار کرلے گی اور وہ ہمیشہ صحیح ترین نقطہ سے اپنی حرکت کا آغاز کرے گا۔

تیسرا اور سب سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ جب وہ اللہ کے نام سے اپنا کام شروع کرے گا تو اللہ کی تائید اور توفیق اس کے شامل حال ہوگی اس کی کوشش میں برکت ڈالی جائے گی اور شیطان کی فسادانگیزیوں سے اس کو بچایا جائے گا اللہ تعالیٰ کا طریقہ

یہ ہے کہ جب بندہ اس کی طرف توجہ کرتا ہے تو وہ بھی بندے کی طرف توجہ فرماتا ہے۔

## بسم اللہ کی برکات احادیث کی روشنی میں:

بندشوں اور رکاوٹوں کا روگ جس کو لگ جائے اس کی زندگی دو بھر ہو جاتی ہے ایسا شخص اپنے آپ کو بے آسرا محسوس کرنے لگتا ہے۔ بسم اللہ کا وظیفہ نہایت مجرب اور آزمودہ ہے۔ احادیث مبارکہ میں بسم اللہ کی بڑی فضیلت بیان کی گئی ہے۔ مختصر انداز میں تعارف پیش خدمت ہے۔

(1) حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جو بسم اللہ پڑھے گا اس کیلئے ہر ہر حرف کے بدلے میں چار چار ہزار نیکیاں لکھی جائیں گی اور چار چار ہزار گناہ بخشے جائیں گے اور چار چار ہزار درجے بلند کیے جائیں گے۔ (نزہۃ المجالس)

(2) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جنت میں اللہ تعالیٰ نے ایک مکان پیدا کیا ہے جس کا نام دار النور ہے اور جتنی چیزیں اس میں ہیں سب نور سے بنی ہیں اور ہوا میں معلق ہے اور اس کا کوئی راستہ نہیں لوگوں نے عرض کی حضور پھر وہاں تک کیسے چڑھیں گے؟ آپ نے فرمایا ان سے کہا جائے گا کہ بسم اللہ شریف پڑھو وہ پڑھیں گے اور اڑ کر پہنچ جائیں گے۔ (نزہۃ المجالس)

(3) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اگر کپڑے اتارتے وقت بسم اللہ پڑھی جائے تو بنی آدم کی شرمگاہ اور جنوں کی آنکھ کے مابین یہ آڑ بن جاتی ہے۔ امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اس میں یہ اشارہ نکلتا ہے کہ جب یہ نام تیرے دشمنوں سے دنیا میں آڑ بن جاتا ہے تو پھر آخرت میں دوزخ کے فرشتوں سے کیونکر آڑ نہ بنے گا۔



(4) امام نسفی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے شب معراج میں ایک سفید موتی کا قبہ دیکھا اس کا دروازہ سونے کا تھا اور سونے کا اس میں تالا لگا ہوا تھا اور وہ اتنا بڑا تھا کہ اگر اس قبہ پر تمام جن وانس بیٹھیں تو ایسے معلوم ہوں جیسے پہاڑ کی چوٹی پر کوئی پرندہ بیٹھا ہے آپ نے لوٹنا چاہا تو آپ سے عرض کیا گیا کہ کیا آپ اس قبہ میں نہیں چلیں گے آپ نے فرمایا اس میں تو تالا لگا ہوا ہے۔ آپ سے عرض کیا گیا اس کی کنجی بسم اللہ الرحمن الرحیم ہے جب آپ نے بسم اللہ پڑھی وہ کھل گیا۔ دیکھتے کیا ہیں کہ اس میں چار نہریں بہہ رہی ہے جس کا مزہ ذرا بھی نہیں بدلتا اور رحمن کی میم سے شراب کی نہر جاری ہے اور الرحیم کی میم سے شہد کی نہر نکلی ہوئی ہے پھر اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ اے میرے حبیب ﷺ آپ کی امت میں سے جو ان ناموں سے مجھے یاد کرے گا میں ان چاروں نہروں سے اس کو سیراب کروں گا۔ (نزہۃ المجالس)

(5) حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ نے نبی کریم ﷺ سے بسم اللہ الرحمن الرحیم کے متعلق دریافت کیا تو آپ نے فرمایا یہ اللہ کے ناموں میں سے ایک نام ہے اللہ کے اسم اعظم اور اس اسم میں ایسا ہی اتصال ہے جیسے آنکھ کی سفیدی اور سیاہی ہیں۔ (ابن کثیر)

(6) حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کی راویت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص نے زمین پر سے کوئی کاغذ جس پر بسم اللہ الرحمن الرحیم لکھی ہو اللہ کے نام کی تعظیم کرتے ہوئے اس اندیشہ سے اٹھالیا کہ کہیں پاؤں کے نیچے نہ مسل جائے تو اللہ کے ہاں اس کو صدیقوں کی فہرست میں لکھ دیا جاتا ہے اور اس کے والدین سے خواہ مشرک ہی ہوں عذاب ہلکا کر دیا جائے گا۔

(7) حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا سب سے پہلے جب بسم اللہ الرحمن الرحیم حضرت آدم علیہ السلام پر نازل ہوئی تو آپ نے فرمایا میری نسل جب تک اس کی تلاوت پر قائم رہے گی عذاب سے محفوظ رہے گی۔ اس کے بعد بسم اللہ اٹھالی گئی پھر حضرت ابراہیم علیہ السلام پر نازل ہوئی اور آپ نے اس وقت اس کی تلاوت کی جب آپ منجنیق کے پلڑے میں بیٹھے ہوئے تھے تو اللہ تعالیٰ نے آگ کو ان کیلئے خنکی اور سلامتی والا بنادیا اس کے بعد پھر اٹھالی گئی اور سوائے حضرت سلیمان علیہ السلام کے (آپ سے اوپر کسی پیغمبر پر) نہیں نازل کی گئی جب حضرت سلیمان علیہ السلام پر نازل ہوئی تو فرشتوں نے کہا اب بخدا آپ کی حکومت کامل ہوگئی اس کے بعد پھر اٹھالی گئی اور مجھ پر اتاری جب قیامت کے دن میری امت والے بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتے ہوئے اٹھیں گے اور ان کے اعمال میزان میں تولے جائیں گے تو نیکیوں کا پلڑا بھاری ہوگا اس کو اپنے خطوط میں لکھا کرو اور لکھتے وقت زبانوں سے کہہ بھی لیا کرو۔ (غنیۃ الطالبین)

(8) نبی کریم ﷺ نے فرمایا جس دعا کے شروع میں بسم اللہ پڑھی جائے وہ رد نہیں کی جاتی جب قیامت کے دن میری امت جو (دنیا میں) بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھتی ہوئی آئے گی تو میزان میں ان کی نیکیاں بھاری ہوں گی دوسری اقوام کہیں گی امت محمدیہ کی نیکیاں کس قدر بھاری ہیں انبیاء علیہم السلام ان سے فرمائیں گے امت محمدیہ ﷺ کے کلام کے شروع میں اللہ تعالیٰ کے ایسے عزت والے تین نام ہوتے ہیں کہ اگر ایک پلڑے میں ان کو رکھ دیا جائے اور دوسرے پلڑے میں ساری مخلوق کے گناہ رکھ دیئے جائیں تو بھی نیکیوں کا پلڑا بھاری رہے گا۔ اللہ تعالیٰ نے اس آیت کو



ہر بیماری کیلئے شفا' ہر دوا کا مددگار ہر مفلسی کیلئے دولت دوزخ سے پردہ زمین میں دھنسنے' صورتیں' بگڑنے اور سنگ باری سے محفوظ رہنے کا ذریعہ بنادیا ہے جب تک لوگ اس کی تلاوت پر کاربند رہیں گے۔ (غنیۃ الطالبین)

(9) بعض روایات کے مطابق بسم اللہ الرحمن الرحیم حضرت موسیٰ علیہ السلام پر بھی اتاری گئی تھی اس کی برکت سے آپ فرعون پر اس کے جادوگروں پر اور اس کے لشکر پر قارون پر غالب آئے تھے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر بھی نازل ہوئی تھی اللہ تعالیٰ نے آپ پر وحی بھیجی کہ اے کنواری کے بیٹے کیا تجھے معلوم ہے کہ کتنی عظیم الشان آیت تیرے اوپر اتاری گئی ہے یہ آیت امان ہے' کھڑے بیٹھے لیٹے آتے جاتے اور چڑھتے اترتے اس کی تلاوت بہت کیا کر قیامت کے دن جو شخص ایسی حالت میں آئے گا کہ اس کے نامہ اعمال میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کی تلاوت آٹھ سو بار لکھی ہوگی اور میری توحید پر اس کا خاتمہ ہوا ہوگا تو میں اس کو دوزخ سے آزاد کردوں گا اور جنت میں داخل کروں گا۔ (غنیۃ الطالبین)

## بسم اللہ کی برکات پر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تعلیمات

بسم اللہ کا ایک ایسا مبارک عمل ہے جو انبیاء علیہم السلام' صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین اور اولیاء رحمہ اللہ کا آزمودہ رہا ہے۔ بندشوں میں پریشان حضرات صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی تعلیمات کی روشنی میں جائزہ لے کر اپنے یقین کی طاقت کو مضبوط سے مضبوط تر بنانے کی کوشش کریں:۔

(1) حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ کیا خوب ہے وہ شخص جس نے بسم اللہ شریف کو پڑھا قیامت کے دن رحمت الٰہی میں ہوگا آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ نبی کریم ﷺ کا فرمان ہے جو شخص بسم اللہ شریف پڑھتا ہے

تو اللہ تعالیٰ اس کے لیے دس ہزار نیکیاں لکھتے ہیں دس ہزار گناہ معاف فرماتے ہیں دس ہزار درجے بلند فرماتے ہیں۔

(2) سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ اگر بسم اللہ شریف نہ ہوتی تو مخلوق ہلاک ہو جاتی۔

(3) سیدنا عثمان غنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جس نے عمر بھر میں ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ لی اس کے گناہ ذرہ بھر بھی نہیں رہیں گے۔

(4) سیدنا علی کرم اللہ وجہہ الکریم فرماتے ہیں کہ اگر میں بسم اللہ شریف کے "با" کے نقطے کی تفسیر بیان کروں تو اتنی کتابیں تیار ہو جائیں کہ ستر اونٹ اٹھا سکیں۔

(5) جہنم کا داروغہ مالک جب کسی فرشتے کو جہنم میں عذاب بڑھانے کیلئے بھیجتا ہے تو اس فرشتے کی پیشانی پر بسم اللہ شریف لکھ دیتا ہے اس کی برکت سے وہ فرشتہ دوزخ کے ہر طبقہ میں گھومتا ہے لیکن اس پر کچھ اثر نہیں ہوتا۔ (وعظ بے نظیر)

(6) قیصر روم نے اسلام لانے کے بعد سیدنا عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت میں عرضی پیش کی کہ میرے سر میں شدت سے درد رہتا ہے کوئی علاج فائدہ نہیں کرتا آپ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایک ٹوپی سلوائی اور قیصر روم کو بھیج دی کہ اسے پہنے رہا کرو ٹوپی پہننے سے درد موقوف ہو گیا ایک دن قیصر نے ٹوپی کھلوائی تو دیکھا کہ ایک پرچی پر درد کی دوا بسم اللہ شریف لکھی ہوئی رکھی ہے۔

(7) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ رسول کریم ﷺ نے فرمایا جبل الرحمت نام کا جنت میں ایک پہاڑ ہے اس کی چوٹی پر بیت السلام ایک شہر ہے اس میں قصر السرور کے نام سے ایک بالا خانہ ہے اس قصر میں بیت الجلال کے نام سے ایک کمرہ ہے اس کے چار ہزار



دروازے ہیں یہ بسم اللہ شریف کی تلاوت کرنے والے کو ملے گا وہاں سے وہ لوگ بے تکلف و بے حجاب جس دروازے سے چاہیں گے اپنے پروردگار کو دیکھ سکیں گے۔ دیدار الٰہی ہمیشہ ان کو ہوا کرے گا۔ (اسرار ابرار)

(8) نبی کریم ﷺ نے فرمایا جب تم وضو کرو تو بسم اللہ والحمدللہ کہہ لیا کرو اس کا فائدہ یہ ہوگا کہ جب تک تمہارا یہ وضو باقی رہے گا اس وقت تک کراماً کاتبین تمہارے لیے برابر نیکیاں لکھتے رہیں گے۔ (طبرانی)

(9) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو بھی اہم کام بسم اللہ کے ساتھ شروع نہیں کیا جاتا وہ نامکمل رہ جاتا ہے۔ (مطالع المسرات)

(10) حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جو شخص اللہ تعالیٰ کی تعظیم کیلئے عمدہ شکل میں بسم اللہ الرحمن الرحیم تحریر کرے گا اللہ تعالیٰ اسے بخش دیں گے۔

(11) حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ ایک مسلمان اور ایک کافر کے شیاطین میں ملاقات ہوئی کافر کا شیطان خوب موٹا تازہ بدن پر کپڑے پہنے اور سر پر تیل لگائے ہوئے تھا جبکہ مومن کا شیطان دبلا پتلا پراگندہ سر اور ننگا تھا۔ کافر کے شیطان نے مومن کے شیطان سے پوچھا بھائی تمہاری یہ حالت کیوں ہے؟ اس نے جواب دیا میں ایک ایسے مرد خدا کے ساتھ ہوں جو کھانا کھاتے وقت بسم اللہ پڑھ لیتا ہے اسی وجہ سے مجھے بھوکا رہنا پڑتا ہے اور جب وہ پانی وغیرہ پیتا ہے تو اس کا آغاز بھی بسم اللہ سے کرتا ہے اسی وجہ سے مجھے پیاسا رہنا پڑتا ہے سر پر تیل ڈالتے وقت لباس زیب تن کرتے وقت بھی وہ بسم اللہ شریف پڑھ لیتا ہے اس کی بدولت میں پراگندہ بال اور ننگا رہ جاتا ہوں۔ کافر کے شیطان نے کہا میں ایک ایسے

شخص پر مسلط ہوں جو کسی کام میں بسم اللہ نہیں پڑھتا اس لیے کھانے پینے اور دیگر امور میں شریک ہو جاتا ہوں۔ (مواہب لدنیہ)

**(11)** حضرت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا جب استاد بچے سے کہتا ہے کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کہو تو استاد بچے اور اس کے والدین کیلئے نجات لکھ دی جاتی ہے۔ (دیلمی)

**(12)** حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ قلم نے سب سے پہلے لوح پر بسم اللہ شریف لکھی۔

**(13)** حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب بسم اللہ شریف نازل ہوئی تو ہوائیں ٹھہر گئیں، سمندر میں جوش آ گیا، چوپاؤں نے سننے کیلئے کان جھکا دیئے، شیطان پر انگاروں کی مار پڑی اور اللہ تعالیٰ نے اپنی عزت کی قسم کھا کر فرمایا کہ جس بیمار پر اس کا نام پڑھا جائے گا اس کو ضرور شفا دے گا اور جس چیز پر اس کا نام لیا جائے گا اس میں برکت عطا فرمائے گا اور جو پڑھے گا جنت میں جائے گا۔

**(14)** حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جو شخص یہ چاہتا ہے کہ دوزخ کے 19 فرشتوں سے اللہ اس کو بچائے اسے چاہیے کہ بسم اللہ شریف پڑھے اس کے انیس حروف ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہر حرف کو عذاب کے ایک فرشتے سے بچنے کیلئے ڈھال بنا دے گا۔

**(15)** نبی کریم ﷺ نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے فرمایا کہ مباشرت سے قبل بسم اللہ پڑھ لیا کرو جو اولاد ہو گی اس کے سانس کے برابر تمہارے لیے نیکیاں لکھی جائیں گی۔

(نزہۃ المجالس)



## بسم اللہ ہر رکاوٹ و بندش کا علاج:

بسم اللہ کی پابندی کر کے ہم اس کی برکتیں لوٹ سکتے ہیں۔ روزانہ بعد نماز عشاء اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھ کر گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کی تلاوت کر کے اس کا ثواب نبی کریم ﷺ کو ایصال کر کے آپ ﷺ کے توسل سے اس کی برکتیں حاصل کرنے کی دعا کرنا ہر مشکل کام میں آسانی پیدا کرنے اور جملہ امراض جسمانی و روحانی سے شفائے کاملہ عاجلہ حاصل کرنے کیلئے نہایت مجرب ہے۔ حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ بسم اللہ میں تین نام اس لیے ذکر کیے گئے ہیں تاکہ ہر کام میں مدد ان ناموں سے لی جائے۔

ان ناموں کی یہ خصوصیت ہے کہ ہر کام خواہ دنیوی یا اخروی تین چیزوں پر موقوف ہے اول تمام اسباب کا موجود ہونا اس کام کیلئے یہ اسم اللہ مناسبت رکھتا ہے دوسرے اس کام کے اسباب کو کام مکمل ہونے تک باقی رکھنا یہ صفت رحمانیت کا ثمرہ ہے۔ بقاء عالم اس لیے اسی صفت سے ملی ہوئی ہے تیسرے اس کام کو فائدہ مند ہونا یہ صفت رحیمی کا کام ہے کہ اپنی رحمت سے اپنے بندوں کی سعی برباد نہیں کرتے ہیں۔ لہٰذا ان ناموں کو یاد کرے اور ان سے چمٹا رہے بادشاہ جب دل پسند چیز خرید کرتے ہیں تو اس پر مہر لگا دیتے ہیں تاکہ چوروں کا ارادہ شاہی چیز سمجھ کر چوری کرنے سے ہٹ جائے پس ہم کو چاہیے کہ ہر کام کو مہر خدا کے نیچے داخل کریں اور وہ مہر مضمون بسم اللہ الرحمن الرحیم ہے۔ (تفسیر عزیزی)



# میرے طبی آزمائے تجربات

(حکیم محمد سلیم شہزاد سومرا لودھراں)

## سفوف مقوی مثانہ:

سفوف مقوی مثانہ' پیشاب کے قطرے آنا' بار بار پیشاب آنا' دھات' لیکوریا کیلئے اکسیر ہے۔ کئی مریضوں پر تجربہ شدہ:۔

**ھوالشافی:** تخم جامن' بھنے چنے' کمرکس' پھلی کیکر' تخم تال مکھانہ تمام چیزیں 50,50 گرام لیکر کوٹ پیس کر سفوف بنالیں۔

مقدار خوراک: 6 ماشہ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں نہایت ہی اکسیر ہے۔

## سفوف ہاضم خاص:

گیس' تیزابیت' اپھار' بدہضمی' بے چینی' بھوک کی کمی کیلئے نہایت ہی زبردست سفوف ہے۔

**ھوالشافی:** پودینہ' ملٹھی' زیرہ سفید' سہاگہ بریاں' سونف' کلونجی' کالی مرچ تمام ادویات 50,50 گرام۔ اجوائن دیسی' نشادر ٹھیکری' کالانمک 25,25 گرام۔ اجوائن خراسانی 5 گرام' ست لیموں 10 گرام۔

ترکیب: تمام اشیاء کو کوٹ پیس کر سفوف بنالیں اور اچھی طرح مکس کرلیں دوائی تیار ہے ڈبی میں بند رکھیں۔

مقدار خوراک: چھوٹا چائے کا آدھا چمچ صبح وشام استعمال کریں۔

## دو خوراکوں سے بخار ختم:

ہر قسم کے بخار کو فوراً ختم کرتا ہے۔ انشاء اللہ صرف دو خوراکوں سے بخار اتر جاتا ہے۔

**ھوالشافی:** نمک سفید پانچ تولہ' ہڑتال گودنتی پانچ تولہ' گیرو دو تولہ' چینی دس تولہ'



سرکہ انگوری ایک بوتل۔

چاروں کا سفوف بنا کر کڑاہی میں ڈالیں اور سرکہ ڈال کر آگ پر پکائیں سرکہ خشک کرلیں نکال کر کھرل کر کے سفوف بنالیں۔

500mg کا کیپسول بڑوں کیلئے دیں' صبح' دوپہر شام ہمراہ پانی دیں۔ انشاء اللہ ایک خوراک میں ہی بخار دور ہوجاتا ہے۔

## دل کو طاقت' گیس اپھارہ ختم:

**ھوالشافی:** چھوٹی الائچی دو تولہ' مغز بادام پانچ تولہ' برگ سنا مکی پانچ تولہ' سونف پانچ تولہ' مویز منقیٰ پانچ تولہ' ہریڑ جلا بہ دو تولہ' گلقند آدھا کلو۔

تمام ادویات کو کوٹ کر گلقند ملا کر گھوٹ لیں معجون تیار ہے۔

ایک چمچ صبح منہ نہار' ایک چمچ رات کو سوتے وقت ہمراہ دودھ یا پانی دیں۔

بہت ہی بہترین نسخہ ہے۔ بنایئے اور قبض' گیس' اپھارہ' سردرد' ہر وقت دل کی کمزوری کیلئے بہترین دوائی ہے۔ دل کی کمزوری والے حضرات عرق گلاب ایک کپ سے کھالیں۔

## مرہم خارش' داد چنبل:

**ھوالشافی:** گندھک' آملہ سار 2 تولہ' پارہ ایک تولہ' مردار سنگ ایک تولہ' کافور ایک تولہ' پھٹکری خام ایک تولہ' رس کپور دو ماشہ۔ امرت دھارا ایک تولہ' ویزلین دوسو گرام۔

پارہ اور گندھک کی کجلی بنائیں اور باقی ادویات کے ساتھ کھرل میں باریک کر کے ویزلین ملالیں۔ دوائی تیار ہے۔

متاثرہ جگہ پر انگلی سے لگائیں۔

## دل کی گھبراہٹ اور بے چینی کا علاج:

دل کی گھبراہٹ' ٹھنڈے پسینے' بے چینی' ہائی بلڈ پریشر' معدہ کی خرابی' گیس وغیرہ کئی مریضوں پر تجربہ شدہ ہے۔

**ھوالشافی:** مربہ آملہ بغیر گٹھلی ایک پاؤ' مربہ ہڑیڑ ایک پاؤ' مربہ گاجر ایک پاؤ' مربہ بہی ایک پاؤ' گل قند ایک پاؤ' مربہ سیب ایک پاؤ۔ صندل سفید دو تولہ' زرشک شریں پانچ تولہ' چھوٹی الائچی دو تولہ' خشک دھنیا دو تولہ' سونف دو تولہ' زیرہ سفید دو تولہ' گل گاؤزبان دو تولہ' گل بنفشہ دو تولہ' گل گلاب دو تولہ' سنا مکی تین تولہ' اندر جو شیریں تین تولہ' مغز بادام قندھاری ایک پاؤ۔ تمام ادویات کو کوٹ پیس کر سفوف بنالیں۔

اور مربہ جات کی گٹھلی دور کر کے کوٹ کر مکس کر کے گرائنڈ کر لیں اور شربت انار ایک بوتل لے کر ملک شیک والے جگ میں گرائنڈ کر لیں۔ تھوڑا سا پکالیں اور حفاظت کیلئے بیس گرام سوڈیم منروئٹ ڈال کر اتار لیں اور ڈبیوں میں محفوظ کر لیں۔

**مقدار خوراک:** ایک تا دو چمچ صبح نہار منہ ہمراہ عرق گلاب دیں اور یہی خوراک رات کو سوتے وقت ہمراہ عرق بادیان دیں۔ اکسیر ہے۔ مجرب ہے کئی مریضوں پر تجربہ شدہ ہے۔

## احتلام ولیکوریا کیلئے:

**ھوالشافی:** تخم کاسنی' تخم خرفہ' کشنیز' مغز کدو' مغز خیار' مغز تربوز' بکھڑہ' تخم کاہو' صندل سفید' چھوٹی الائچی ہم وزن لیکر کوٹ پیس کر ہم وزن گلوکوز ملا دیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ صبح وشام ہمراہ شربت صندل یا پانی سے دیں۔

## بالوں کے جملہ امراض کیلئے:

بالوں کا گرنا' دو موئے ہو جانا اور جملہ امراض کیلئے یہ نسخہ جات مفید ثابت ہوا ہے۔



**ھوالشافی:** آملہ خشک ایک پاؤ' صندل سفید دو تولہ' صندل سرخ ایک تولہ' تخم کاہو ایک تولہ' تخم خشخاش ایک تولہ' برگ حناء ایک تولہ' پوست ریٹھا ایک تولہ' سکاکائی پچاس گرام' گل چنبیلی پچاس گرام' کدو تازہ ایک پاؤ۔

## ترکیب:

دو کلو پانی رات کو بھگو کر رکھیں صبح کو ہلکی آنچ پر پکائیں حتی کہ ایک کلو رہ جائے تو چھان لیں اور پھوگ پھینک دیں۔

روغن سرسوں آدھا کلو ڈال کر پکائیں' پانی جل جائے اور تیل رہ جائے تو چھان لیں اور روغن بیضہ مرغ (دیسی انڈے کی زردی کا تیل) پانچ تولہ' روغن بادام دس تولہ' روغن گری دس تولہ' ملالیں تیار ہے۔ سر پر ہلکی ہلکی مالش کریں اور کوئی بھی شیمپو استعمال کریں اس میں ایک عدد انڈہ بھی پھینٹ لیں۔

اسی وقت لگالیں جب دوبارہ نہاتا ہو تو پھر شیمپو میں انڈا پھینٹ کر مکس کر کے بنالیں چند یوم کے استعمال سے بال بڑھنا' خشکی سکری ختم' بالوں کا درمیان سے ٹوٹنا میں مفید ہے اور دماغی صلاحیتوں کو بڑھاتا ہے نیند کی کمی دور ہوتی ہے۔ روغن گیسو دراز سچ میں لاجواب ہے۔

## پرکشش چہرہ اب خواب نہیں

یہ ماسک چہرہ کو پرکشش اور خوبصورت بناتا ہے' چہرے کی چھائیاں' خشکی کو دور کرتا ہے' جاذب نظر بناتا ہے۔

**ھوالشافی:** چھلکا مالٹا خشک پچاس گرام' بھنے چنے پچاس گرام' تخم مولی دس گرام' حسن یوسف پانچ گرام' زعفران ایک گرام۔

کوٹ کر پاؤڈر بنالیں اور گھیکوار کے گودے سے تازہ ماسک بنا کر چہرے پر لیپ کر دیں اور ایک گھنٹہ کے بعد چہرے کو گل کیسو پنساری سے لے کر پانی میں

ابالیں ٹھنڈا ہونے پر چھان کر اسی پانی سے چہرہ دھولیں۔ یہ ماسک ایک ماہ میں چہرہ روشن اور چھائیاں ختم کردے گا۔ انشاء اللہ۔ اس کے علاوہ شربت فولاد 2 چمچ صبح، دوپہر، شام ایک گلاس دودھ میں ملا کر پی لیں۔

## مردانہ واعصابی کمزوری کیلئے مجرب معجون

درد کمر، اعصابی کمزوری، جسمانی کمزوری، قوت مردانہ کی کمی، ازدواجی تعلق کے بعد جسم میں سستی وغیرہ کیلئے مجرب معجون

**ھوالشافی:** کالی مرچ، فلفل دراز، سنڈھ، قرنفل، دارچینی، خولنجاں تمام ایک ایک تولہ۔ بہمن سفید، بہمن سرخ، تودری سفید، تودری زرد، بوزیدان، اندر جو شیریں، سعد کونی، بالچھڑ تمام ادویہ تین تین تولہ۔ مصطگی رومی پندرہ گرام، خالص شہد آب پیاز سفید والا تین گنا۔ تمام ادویات کوٹ کر تین گنا شہد ملالیں معجون تیار ہے۔

**مقدار خوراک:** ایک چمچ صبح وشام ہمراہ دودھ دیں۔

20 یوم متواتر استعمال سے حیرت انگیز رزلٹ ملے گا۔





# میرے روحانی آزمائے تجربات

## تشخیص کریں مرض جسمانی ہے یا روحانی

**ترکیب:** سورۂ فاتحہ مکمل تین بار، چاروں قل شریف مکمل تین بار۔ پانی پر پڑھ کر دیں اگر پانی نمکین یا کڑوا لگے تو جادو وغیرہ ہے اگر پانی کا ذائقہ برقرار ہو تو مرض جسمانی ہے۔

## عمل عینک توڑ

اِذْهَبُوْا بِقَمِيْصِيْ هٰذَا فَاَلْقُوْهُ عَلٰى وَجْهِ اَبِيْ يَاْتِ بَصِيْرًا وَاْتُوْنِيْ بِاَهْلِكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿یوسف ۹۳﴾

125 بار پڑھ کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار بعد نماز عشاء 25 یا 27 راتیں بغیر کسی سے ہم کلام ہوئے سرمہ پر دم کر کے رکھ لیں اور سرمہ کو آب زمزم سے کھرل کرلیں۔ رات کو سوتے وقت بسم اللہ مکمل پڑھ کر کے پہلے دائیں آنکھ اور پھر بائیں آنکھ میں ڈالیں عمل مذکورہ کی برکت سے بینائی بحال ہو کر عینک اتر جائے گی۔ انشاء اللہ العزیز۔



# میرا روحانی وطبی فیض سب کیلئے

(میاں عبدالرزاق صاحب مدنی)

## روحانی شفاء

سورہ فاتحہ آمین تک ایک بار۔ آیۃ الکرسی ایک بار۔ سورہ کوثر ایک بار۔ چاروں قل ایک ایک بار کر سورۃ اخلاص تین بار

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ (ایک بار)

خواب میں بچہ ڈرتا ہو دودھ نہ پیتا ہو نظر لگ جائے ایک بار پڑھ کر پانی یا کھانے پر یا مریض پر دم کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## جادو ٹونے اور نظر بد کا علاج

جادو ٹونا' آسیب' نظر بد اور خواب میں ڈر جانا' گائے' بکری' حیوان اور انسان کیلئے تحفہ الحمد شریف بمعہ بسم اللہ ایک بار' آیۃ الکرسی ایک بار' سورۃ کوثر ایک بار' چاروں قل شریف ایک بار۔ اور

یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ (تین بار)

پڑھ کر دم کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## عمل برائے دل

ہر نماز کے بعد یَا قَوِیُّ ایک سو بار پڑھ کر دل پر دم کریں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## عمل برائے دانت درد

عشاء کی نماز کے وتروں میں الحمد کے بعد پہلی رکعت میں سورۃ الم نشرح دوسری رکعت میں سورۃ فیل اور تیسری رکعت میں سورۃ اخلاص پڑھیں ہر قسم کے دانت کے درد کیلئے مفید ہے۔



## اسم اعظم......آپ بھی پڑھیں!!!

هُوَ اللّٰهُ الَّذِيْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ ۚ هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ﴿الحشر ۲۲﴾

اسم اعظم اس میں مخفی ہے جو کوئی صبح کے وقت سات بار پڑھے تو شام تک اس کے واسطے فرشتے دعائے مغفرت کریں اور اس دن مرے تو شہید کا مرتبہ پائے گا۔ اگر شام کو پڑھے تو صبح تک اس کے واسطے ستر ہزار فرشتے دعائے مغفرت کریں اور جو اس شب مرے تو درجہ شہادت پائے گا۔

## ہر مشکل میں آسانی

ہر نماز کے بعد سو بار یَا کَرِیْمُ پڑھنے سے اللہ کریم ہر مشکل آسان فرمادے گا۔

(اجازت ہے)

## جن' پری' جادو جنات کا توڑ

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ غَضَبِهٖ وَعِقَابِهٖ وَشَرِّ عِبَادِهٖ وَمِنْ هَمَزَاتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَنْ يَّحْضُرُوْنِ اٰهِيًا وَّاَشْرَاهِيًا اَللّٰهُ حَافِظِيْ اَللّٰهُ نَاصِرِيْ اَللّٰهُ نَاظِرِيْ اَللّٰهُ مَعِيْ فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ حَسْبِيَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

جن یا پری کے تسلط سے نجات کے لئے، یا پھر جادو اور بندش کے خاتمہ کے لئے یہ الفاظ لکھ کر گلے میں ڈال لیں۔

### اولاد نرینہ

رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ﴿الانبیاء ۸۹﴾

جس کو اولاد سے مایوسی ہو ہر نماز کے بعد سو بار میاں بیوی دونوں پڑھیں اور

بعد ازاں ہر وقت وردر کھیں انشاء اللہ صاحب اولاد ہوں گے۔ یہ دعا حضرت زکریا علیہ السلام کی ہے۔

## مرگی یا آسیب

جن یا مرگی کے دورے کے وقت دائیں کان میں اذان اور بائیں کان میں تکبیر کہیں، ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

## ایکسیڈنٹ

گاڑی کے پرزے ٹوٹ جاتے ہوں یا ہر روز ایکسیڈنٹ ہو جاتا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر ڈرائیور جہاں بیٹھ کر گاڑی چلاتا ہے اپنے سامنے گوند سے لگالے۔ تعویذ یہ ہے:

اَللّٰهُ حَافِظِیْ اَللّٰهُ نَاصِرِیْ اَللّٰهُ نَاظِرِیْ اَللّٰهُ مَعِیْ

## عمل برائے آنکھ

ہر نماز کے بعد گیارہ بار یا نور اور فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَاءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ﴿ق ۲۲﴾ سات بار پڑھیں اور ہاتھوں کی انگلیوں پر دم کر کے آنکھوں پر ملیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## روحانی عمل برائے خونی بواسیر

عشاء کی نماز کے وتروں میں پہلی رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ التین، دوسری رکعت میں الحمد کے بعد سورۃ قدر اور تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد اخلاص پڑھیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## دھدر، چنبل اور خارش

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ. سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعَالَمِيْنَ. سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ. سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَ



هَارُوْنَ. سَلَامٌ عَلٰى اِلْيَاسِيْنَ. سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ. سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ. سَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ۔

گیارہ بار پڑھ کر سرسوں کے تیل پر دم کریں۔ دھدر، چنبل اور خارش کے لئے بہت آزمودہ و مجرب ہے۔

## پھوڑے، دنبل کا علاج

ایک مٹی کا ڈھیلا لے کر اس پر سات مرتبہ دعا پڑھ کر تھوڑا لعاب دہن اس مٹی پر ڈال دیں اور مٹی پیس کر کئی روز پھوڑے اور دنبل پر لگائیں۔ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى مَرِيْضُنَا اَوْ سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا

## حج و عمرہ کیلئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَا اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ﴿البقرۃ ۱۲۸﴾

یہ آیت مبارکہ روزانہ عشاء کی نماز کے بعد 115 بار پڑھیں۔ انشاء اللہ یہ عمل کرنے والا اپنی عمر میں ضرور حج یا عمرہ کرے گا۔

## دعائے مستجاب

ایک مرتبہ درود شریف ابراہیمی ایک بار سورۃ فاتحہ تین مرتبہ سورۃ اخلاص پھر ایک بار درود ابراہیمی اس ختم مبارک کا ثواب تحفہ ہدیۃً عاجزانہ بارگاہ محمد مصطفی ﷺ پیش کریں بعد ازاں نبیین، صدیقین، شہدا اور صالحین کی ارواح پاک کو بخشیں پھر اپنی

حاجت بارگاہ رب العالمین عرض کریں انشاء اللہ یہ دعا قبول ہوگی۔

## نماز تہجد میں اٹھنے کیلئے

تین مرتبہ آیۃ الکرسی پڑھ کر اور بعد ازاں اپنا نام لے کر کہو کہ مجھے تین بجے اٹھانا انشاءاللہ مقررہ وقت پر آنکھ کھل جائے گی۔

## برائے بخار

پہلے روز دائیں بازو پر یَامُحِیْطُ لکھ کر باندھیں اور دوسرے روز اتار کر پانی میں بہادیں پھر یَامُحِیْطُ لکھ کر باندھیں تیسرے روز یہ تعویذ اتار کر پانی میں بہادیں پھر یہ تعویذ لکھ کر باندھیں جب تک بخار نہ اترے بازو پر باندھے رکھیں بخار اترنے پر یہ بھی پانی میں بہادیں اور اس کے بعد گیارہ دن تک یہ صبح وشام سات سات مرتبہ پڑھتے رہیں۔

یَامُحِیْطُ یٰنَارُ كُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ وَمَا مُحَمَّدٌ اِلَّا رَسُوْلٌ

## اولاد نیک اور فرمانبردار ہو

نماز کی حالت میں التحیات میں درود شریف کے بعد رَبِّ اجْعَلْنِیْ مُقِیْمَ الصَّلٰوةِ والی دعا سے والی دعا پہلے مذکورہ آیت شریف پڑھیں انشاء اللہ آپ کی اولاد نیک اور فرمانبردار ہوگی۔

رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوٰجِنَا وَ ذُرِّیّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْیُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِیْنَ اِمَامًا ﴿الفرقان ۷۴﴾

## سوتے میں ڈرنا یا برے خواب دیکھنا

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ وَمِنْ شَرِّ هٰذِهِ الرُّؤْیَا

یہ دعا جب برے خواب دیکھے تو پڑھے سوتے وقت یہ دعا گیارہ بار پڑھ کر



چارپائی پر لیٹیں انشاء اللہ برے خواب نہیں آئیں گے اور نہ ہی ڈریں گے۔

## کھانا نقصان نہیں دے گا:

صبح وشام پڑھنے کی دعا اور کھانے پر دم کر کے کھائیں تو یہ کھانا نقصان نہیں دے گا اور ہر نوالہ کے ساتھ بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھیں۔ دعا یہ ہے:۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَاءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

## حیرت انگیز حافظہ کیلئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ یہ آیت پڑھیں

قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ ﴿طٰهٰ ۲۵﴾ وَ یَسِّرْ لِیْٓ اَمْرِیْ ﴿طٰهٰ ۲۶﴾ وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِیْ ﴿طٰهٰ ۲۷﴾ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ ﴿طٰهٰ ۲۸﴾

اکتالیس بار پڑھ کر پانی پر دم کریں اور پئیں اور ساتھ ہی اکتالیس بار مکمل سورہ الم نشرح پڑھ کر دل پر دم کریں انشاء اللہ علم بے بہا حاصل ہوگا۔

## ہر کام کی درستگی کیلئے

سورہ طلاق کی یہ آیت:

وَّ یَرْزُقْهُ مِنْ حَیْثُ لَا یَحْتَسِبُ وَ مَنْ یَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ اِنَّ اللّٰهَ بَالِغُ اَمْرِهٖ قَدْ جَعَلَ اللّٰهُ لِكُلِّ شَیْءٍ قَدْرًا ﴿الطلاق ۳﴾

عشاء کی نماز کے بعد ایک سو بار روزانہ پڑھیں۔ آپ کا ہر الٹا ہو جانے والا کام خود بخود اللہ تعالیٰ درست فرمائے گا۔ انشاء اللہ۔ یقین سے کریں۔

## دعائے قرض

اَللّٰھُمَّ اِنِّیۡ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الھَمِّ وَ الحُزۡنِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ العَجۡزِ وَ الكَسۡلِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنَ الجُبۡنِ وَ البُخۡلِ وَ اَعُوۡذُبِكَ مِنۡ غَلَبَةِ الدَّیۡنِ وَ قَہۡرِ الرِّجَالِ اَللّٰھُمَّ اکۡفِنِیۡ بِحَلَالِكَ عَنۡ حَرَامِكَ وَ اَغۡنِنِیۡ بِفَضۡلِكَ عَمَّنۡ سِوَاكَ

بعداز نماز عشاء ایک سو گیارہ بار اول و آخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔ قرض کی ادائیگی بہت سہولت کے ساتھ ہوجائے گی، اللہ غیب سے ایسے اسباب بنائے گا، کہ عقلیں حیراں رہ جائینگی۔ ان شاءاللہ

## روحانی نماز

نماز رک رک کر پڑھیں اور لمبے لمبے سانس لے کر پڑھیں۔ بڑے سکون اور خشوع وخضوع سے پڑھیں یہ حضوری والی نماز ہوگی اور خدا کی پسندیدہ نماز ہوگی۔ یہ نماز آنکھوں کی ٹھنڈک والی نماز ہوگی ایسی نماز پڑھنے سے معراج کا درجہ ملتا ہے اللہ تعالیٰ تمام مسلمان بھائیوں کو ایسی نماز پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔ ثم آمین نماز سے پہلے اور بعد آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلیا کریں۔

## نسخہ برائے کالی کھانسی

سوڈا بائی کارب ایک تولہ، نوشادر ٹھیکری ایک تولہ، سہاگہ بریاں ایک تولہ، سفوف بنائیں چھوٹے بچے کو ایک رتی بڑے آدمی کو تین رتی ہمراہ دودھ انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

## چورن ہاضمہ

**ھوالشافی:** زنجبیل دو تولہ، بادیاں دو تولہ، پودینہ خشک دو تولہ، اجوائن دو تولہ، مرچ سیاہ دو تولہ، نمک سیاہ دو تولہ، نوشادر چار تولہ، چینی پندرہ تولہ، نمک خوردنی دو تولہ، سوڈا میٹھا



تین تولہ، تمام اشیاء کا سفوف بنائیں۔ خوراک: بعداز غذا چھ ماشہ استعمال کریں۔

## نسخہ برائے لیکوریا

**ھوالشافی:** سنگھاڑہ، بیج بند، سمندر سوکھ، سپاری اعلیٰ، لودھ پٹھانی، گل دھاوا، کمر کس۔ ہموزن لیکر اس نسخہ کو لیکر اس کا سفوف بنالیں۔ چھ ماشہ ہمراہ دودھ صبح وشام کھائیں۔

## گولی برائے اٹھرا (بچے مرجاتے ہوں)

**ھوالشافی:** دھماسہ بوٹی، مرچ سیاہ، اجوائن دیسی، چرائتہ، برگ حنا، برگ نیم، برگ افستین، رسونت، ہموزن لیکر سفوف بنا کر گولی بقدر چنا بنائیں عورت وضع حمل سے بچہ ہونے تک ایک گولی روزانہ کھالے انشاءاللہ شفا ہوگی۔

## برائے سرمہ آنکھ

**ھوالشافی:** سرمہ سیاہ دس تولہ، بورک ایسڈ پانچ تولہ، زنک اوکسائیڈ پانچ تولہ، کافور ایک تولہ، ست پودینہ تین ماشہ، سفوف بنائیں آنکھوں میں لگائیں۔

## برائے خونی بواسیر

**ھوالشافی:** تارا میرا ایک پاؤ، چینی ولائتی ایک پاؤ، الائچی کلاں تین عدد، سفوف بنائیں صبح وشام ایک ایک تولہ کھائیں انشاءاللہ شفا ہوگی۔

## نسخہ برائے شوگر

**ھوالشافی:** کلونجی ایک تولہ، ہالیوں ایک تولہ، تخم میتھی ایک تولہ تمام ادویات کو کوٹ کر سفوف بنائیں۔ صبح وشام تین ماشہ آب تازہ سے استعمال کریں۔

## برائے دانت درد

**ھوالشافی:** مائیں، ماجو، سک انار، کوئلہ لکڑی، نمک سیاہ، سک کیکر، مسنی۔ اس نسخہ کو لیکر اس کا سفوف بنائیں صبح دانتوں پر ملیں دانتوں کے ہر قسم کے امراض

کیلئے اکسیر ہے۔

## کثرت حیض

ھوالشافی: پکھان بید' مجیٹھ' گل دھاوا' گیرو۔

تمام ادویات ہم وزن لے کر سفوف بنائیں۔ تین ماشہ صبح اور تین ماشہ شام ہمراہ آب تازہ حاملہ عورت کے اگر رحم سے خون جاری ہو تو اس کے استعمال سے فوراً بند ہو جاتا ہے۔

## نسخہ برائے تریاق بچھو

جہاں بچھو اور زہریلی چیز کاٹ لے تو اس مقام لیموں کا رس ملیں' وغیرہ لگائیں فوراً آرام ہوگا۔

## نسخہ برائے پیچش

ھوالشافی: پوست خشخاس ایک تولہ' رال چھ ماشہ' چینی چار تولہ۔

اس نسخہ کو لیکر اس کا سفوف بنائیں۔ ایک ماشہ ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔ ان شاء اللہ شفا ہوگی۔

## نسخہ برائے تبخیر اور موٹاپا

ھوالشافی: مرچ سیاہ پانچ تولہ' زیرہ سیاہ پانچ تولہ' سنڈھ اڑھائی تولہ' نمک سیاہ پانچ تولہ' اجوائن اڑھائی تولہ۔

اس نسخہ کو لیکر اس کا سفوف بنائیں اور جب کھانا کھائیں تو سالن پر مصالحہ کی طرح ڈال کر کھائیں انشاء اللہ شفا ہوگی۔

## نئی جوانی نیا خون

ھوالشافی: "فیری ایٹ کونین سائٹراس" ساڑھے تین تولہ' کچلہ مدبر ایک تولہ'



ست سلاجیت ایک تولہ' ریوند چینی ایک تولہ' گولیاں بقدر چنا بنائیں۔ رات کو ہمراہ دودھ ایک گولی لیں۔ دودھ گوشت گھی انڈہ کثرت سے کھائیں اور دعائے خیر سے یاد فرمائیں۔ بے لوث لوگوں کو فیض پہنچائیں اس صلہ میں اللہ آپ کو جنت عطا فرمائے۔

## کیرہ' نزلہ' کھانسی' درد

ھوالشافی: سم الفار تین ماشہ' طباشیر انڈیا ایک تولہ' چینی ایک تولہ۔ تمام ادویات کو 12 گھنٹے کھرل کریں' بس تیار ہے۔ ایک رتی بعد از غذا ہمراہ دودھ بوقت صبح استعمال کریں۔ دمہ' درد' کھانسی' رعشہ' کیرہ' نزلہ زکام کا نافع ہے۔

## نسخہ برائے روغن اکسیر داد

کافور ایک تولہ' کاربالک ایسڈ چھ ماشہ' پیپرمنٹ آئل تین ماشہ' روغن تارپین اڑھائی تولہ۔ سب ادویات کو ایک شیشی میں ڈال دیں اور اوپر ڈھکن لگا دیں اور دھوپ میں رکھ دیں۔ تیل بن جائیگا۔ بس اکسیر تیار ہے۔ مقام ماؤف پر صبح و شام قلیل مقدار میں لگائیں۔ یہ روغن داد چنبل جدید و قدیم کو دور کرنے میں لاثانی اور اکسیر صفت مرکب ہے۔

## مسے غائب

ھوالشافی: گندھک تین چھٹانک' تیل سرسوں آدھ کلو' کھدر کا کپڑا 9x9 کھدر کے کپڑے کو بچھا کر اس پر تین چھٹانک گندھک چھڑک دیں اور ایک طرف سے لپیٹ کر بتی سی بنا دیں اس بتی کو تیل میں تر کر کے تین جگہوں پر بند باندھ دیں تاکہ بتی کھلنے نہ پائے بعد ازاں اس بتی کو آگ لگا دیں اور نیچے کوئی برتن رکھ دیں باقی ماندہ تیل آہستہ آہستہ اس بتی کے اوپر ڈالتے جائیں یہاں تک کہ وہ تیل ختم ہو جائے جو تیل برتن میں آ چکا ہے وہی مطلوب ہے۔ رات کو مسوں پر

لگائیں بیس پچیس دنوں کے بعد مسے خود بخود جھڑ جائیں گے۔

## نسخہ برائے جوڑوں میں درد

**ھوالشافی:** اسگند ناگوری ایک تولہ' سنڈھ ایک تولہ' مصبیاہ ایک تولہ' گودہ تماں خشک ایک تولہ' سورنجاں شیریں ایک تولہ' لونگ ایک تولہ' کچلہ مدبر ایک تولہ تمام ادویات کو کوٹ چھان کر گولیاں بقدر چنا بنائیں۔ صبح وشام ہمراہ گرم دودھ استعمال کریں۔ انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

## نسخہ برائے ہائی بلڈ پریشر

**ھوالشافی:**

الائچی خورد' صندل سفید ہموزن کوٹ کر کیپسول میں بھرلیں' ایک کیپسول صبح ایک کیپسول شام استعمال کریں۔ نوٹ: صندل سفید کی لکڑی لے کر ریتی سے رگڑ کر خود سفوف بنائیں۔ انشاءاللہ شفاء ہوگی۔

## نسخہ برائے نکسیر

**ھوالشافی:**

لودھ پٹھانی دو تولہ' کتھ ایک تولہ' سرمہ سفید ایک تولہ خوب باریک پیس کر تین ماشہ ہمراہ دہی یا شربت انجبار دن میں تین بار استعمال کریں۔ گرم اشیاء سے پرہیز کریں۔ شفاء ہوگی۔ انشاءاللہ۔

## ہیضہ' الٹی اور پیٹ درد کیلئے

**ھوالشافی:**

لونگ مدار خشک ایک تولہ' کچور ایک تولہ' مرچ سیاہ ایک تولہ' نمک سیاہ ایک تولہ۔ مندرجہ بالا تمام ادویات کو کوٹ چھان کر سفوف تیار کریں۔ ایک ماشہ تازہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ فوراً آرام ہوگا۔ انشاءاللہ۔



## بخار و تلی بڑھ جانے کیلئے:

**ھوالشافی:** کونین فولادی ایک تولہ' کونین سفید ایک تولہ' قلمی شورہ ایک تولہ' نوشادر ٹھیکری ایک تولہ' نوشادر ڈلی ایک تولہ' سبز کاہی ایک تولہ' سالٹ ایک پاؤ' تیزاب گندھک تین ماشے' عرق سونف ایک بوتل' تمام ادویات کو باریک کر کے بوتل میں ڈال دیں۔ دوائی تیار ہے۔ دو چمچہ غذا کے بعد استعمال کریں۔

## دافع جریان

**ھوالشافی:** بوچھلی ایک پاؤ' موصلی سفید انڈیا ایک چھٹانک' کوزہ مصری ایک چھٹانک' الائچی سبز اڑھائی تولہ' تمام ادویات کو کوٹ کر سفوف بنالیں۔ چھ ماشہ روزانہ رات کو سونے سے پیشتر استعمال کریں۔ آٹھ دن میں مکمل آرام ہوگا۔

## بواسیر خونی وبادی

**ھوالشافی:** ریوند عصارہ چار تولہ' تخم مولی تین چھٹانک کنڈیری کا عرق حسب ضرورت۔ ادویات کو کوٹ کر عرق کنڈیری ملا کر گولیاں نخودی بنائیں۔ تین گولیاں رات کو سوتے وقت لیں۔



# میرے مجرب تعویذات اور نقوش

(میاں عبدالرزاق صاحب مدنی)

گذشتہ صفحات پر میں نے سب سے پہلے اپنے روحانی فیض کو بیان کیا، پھر اس کے بعد بہت آزمودہ اور خاص طبی نسخوں اور ٹوٹکوں کا لکھا۔ اب سب اخیر میں اپنے تجربہ شدہ تعویذات اور نقوش کا تذکرہ کرنے لگا ہوں، اور یہ سب میرے پاس آپ لوگوں کی امانت ہے۔ جو میرا ہے وہ تیرا ہے، اور جو تیرا ہے وہ پورے عالم کا ہے۔ اللہ جذبوں کو خلوص دے، اور قبول فرمائے۔ آمین

## سر درد کیلئے

۷۸٦

| یاوھاب | یااللہ | یاحی |
|---|---|---|
| یازی | یاھادی | یاجامع |
| یابدوح | یاطاھر | یادیار |

الٰہی سر درد کو شفاء ہو بمنہ وکرمہ

## زہر باد

۷۸٦

| ۳۰۰ | ۳۱۰ | ۳۰۳ |
|---|---|---|
| ۳۰۴ | ۳۰۱ | ۳۰۸ |
| ۳۰۹ | ۳۰۲ | ۳۰۲ |

یہ تعویذ لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ شفاء ہوگی۔



## سر درد

درج ذیل نقش لکھ کر اس پر سات جوتیاں ماریں اور کہیں میرے سر کا درد ختم ہو جائے۔

نقش یہ ہے:۔

ک

| عا | سا | با |
|---|---|---|
| عا | سا | با |
| عا | سا | با |

(دائیں: ش — بائیں: ق)

ف

## تعویذ ناف

یہ تعویذ لکھ کر پہنے، ناف کے جملہ تکلیفیں ختم ہو جائینگی، ان شاء اللہ

فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ قَتَلَهُمْ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَآءً حَسَنًا اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ۔

يَاغَفُوْرُ يَاغَفُوْرُ يَاغَفُوْرُ يَارَحِيْمُ يَارَحِيْمُ يَارَحِيْمُ يَااَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

۷۸٦

| ۸ | ۷۹ع | ۸۲ع | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۰ع | ۲ | ۷ | ۸۵ع |
| ۳ | ۸۵ع | ۷۷ع | ٦ |
| ۷۸ع | ع | ع | ۸۲ع |

## باری کے بخار کیلئے

مغز بادام تین عدد لے لیں اس پر کسی نوکیلی چیز سے مندرجہ ذیل الفاظ تحریر کریں اور باری کا بخار آنے سے پہلے ایک نمبر والی گری کھلا دیں پھر دوسری باری آنے پر دوسری گری جس پر برکا لکھا ہے کھلا دیں پھر اسی طرح تیسری کھلا دیں۔ بخار پہلی گری کھانے کے بعد بہت زیادہ آئے گا۔ مگر خوف زدہ نہ ہوں۔

| iii | ii | i |
|---|---|---|
| ۷۸۶ | ۷۸۶ | ۷۸۶ |
| ترکا | برکا | ارکا |

## برائے چیچک

مندرجہ ذیل تعویذ لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں ڈالیں پہلے سات روپے کی خیرات کریں۔

| | | |
|---|---|---|
| یا حفیظ | ۷۸۶ | یا حافظ |
| اللہ کافی | | اللہ شافی |





## کہانی ایک مومنہ کی ..........

(نام نہیں ہے)

جادو جنات کے ذریعے بندشیں اور رکاوٹیں پیدا کرنا ایک حقیقت ہیں لیکن یہ ضروری نہیں کہ ہر دفعہ یہی وجوہات ہوں بلکہ اکثر اوقات غلط فہمی بھی ہماری زندگی میں بے چینی اور پریشانیاں لے آتی ہیں ایسی ہی ایک کہانی ہم سے حقیقت شناسی اور واقعات کی تحقیق کا مطالبہ کر رہی ہے۔

بیان کیا جاتا ہے کہ ایک نیک شخص نے نہایت خوبرو مگر نہایت پرہیز گار خاتون سے شادی کی۔ دونوں ایک دوسرے سے خوب محبت کرتے تھے۔ مسرت بھرے دن گزر رہے تھے۔ ایک مرتبہ شوہر کو طلب رزق کیلئے سفر کی حاجت آپڑی فکر لاحق ہوئی کہ اپنی بیوی کو گھر میں تنہا کیسے چھوڑے؟ قرابت داروں میں کسی معتبر شخص کی تلاش شروع کی۔ اسے اپنے سگے بھائی کے علاوہ کوئی معتبر ذمہ دار نہ ملا۔ بھائی کے گھر بیوی کو چھوڑا۔ مگر پیارے نبی کریم ﷺ کا فرمان بھول گیا کہ ''دیور موت ہے'' اور وہ سفر پر روانہ ہوگیا۔

دن گزرتے گئے۔ ایک دن دیور نے اپنی بھابی کو شہوت پر اکسایا مگر اس پاکباز خاتون نے اسے سختی سے ڈانٹا اور کہا ''تم چاہتے ہو کہ میری عزت کی دھجیاں بکھیر و اور میں شوہر کی خائن بن جاؤں، ہرگز نہیں''

دیور نے بھابی کو رسوا کرنے کی دھمکی دی مگر بھابی پر دھمکی کا اثر نہ ہوا کہا تم جو کرنا چاہو کرو میرے ساتھ میرا رب ہے۔

اس نیک خاتون کا شوہر جب سفر سے لوٹا تو اس کے بھائی نے فوراً اپنی بھابی پر الزام لگا دیا کہ تمہاری بیوی نے مجھے بدکاری پر اکسایا تھا لیکن میں نے منع کر دیا۔

شوہر نے بغیر سوچے سمجھے اسی وقت پارسا خاتون کو طلاق دیدی اور کہا مجھے اپنی بیوی سے کچھ نہیں سنا میرا بھائی سچا ہے۔

وہ متقی اور خداترس خاتون گھر سے انجان منزل کی طرف نکل پڑی، راستے میں ایک عابد وزاہد کا گھر پڑا، دروازہ پر دستک دی اور اپنی ساری کہانی عابد سے کہہ ڈالی، اس عبادت گزار بندے نے اپنے چھوٹے بیٹے کی نگہداشت پر اسے مامور کر دیا۔ ایک دن وہ شخص گھر سے کسی کام کیلئے باہر گیا گھر کا نوکر موقع پاکر اس خاتون پر ڈورے لگانے لگا مگر عزم وثبات کی پیکر نے اللہ کی معصیت سے انکار کیا اور کہا نبی اکرم ﷺ نے ہم سب کو تنبیہ کی ہے کہ کوئی شخص کسی اجنبی خاتون کے ساتھ خلوت میں ہرگز نہ ہو اس لیے کہ ان کا تیسرا شیطان ہوتا ہے۔

نوکر نے خاتون کو دھمکی دی کہ میں تمہیں بڑی مصیبت میں پھنسا دوں گا مگر اس پیکر عفت کے پاؤں میں لغزش بھی نہیں آئی۔ نوکر نے اس عابد کے بچے کو قتل کر دیا اور اس کے گھر لوٹنے پر قتل کا الزام اس خاتون پر عائد کر دیا۔ اس اللہ والے کو غصہ تو بہت آیا مگر اللہ سے اجر کی امید باندھ کر صبر کر گیا۔ دو دینار اجرت کے طور پر خاتون کو دیئے اور گھر چھوڑنے کا حکم دیا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے غصہ پی جانے والوں اور عفوودرگزر کرنے والوں کو اللہ محبوب رکھتا ہے۔

خاتون نے اس عابد وزاہد شخص کا گھر چھوڑا، شہر کی طرف رخ کیا۔ وہاں دیکھا کہ چند آدمی ایک شخص کو مار رہے ہیں۔ اس نے پوچھا تم لوگ اسے کیوں مار رہے ہو؟ ایک آدمی نے بتایا اس کے ذمہ قرض ہے یا تو قرض ادا کرے یا ہماری غلامی کرے۔

خاتون نے پوچھا اس پر کتنا قرض ہے کہا دو دینار۔

اس پر خاتون نے دو دینار دے کر اس شخص کو آزاد کرالیا۔ آزاد ہونے والے شخص نے پوچھا کہ تم کون ہو؟ اس خاتون نے اپنی پوری کہانی بیان کر دی۔ اس پر اس آدمی



نے کہا چلو! ہم دونوں ساتھ کام کریں گے اور نفع برابر بانٹ لیں گے۔

خاتون نے ہامی بھرلی۔ اس آدمی نے کہا ہم یہ گندی بستی چھوڑ کر سمندری سفر پر نکلتے ہیں۔ خاتون نے کہا ٹھیک ہے۔ دونوں کشتی کے پاس پہنچے۔ نوجوان نے کہا پہلے تم کشتی پر سوار ہو۔ وہ سوار ہوگئی۔ وہ شخص کشتی کے مالک کے پاس گیا اور کہا ''یہ میری لونڈی ہے میں اسے فروخت کرنا چاہتا ہوں'' چنانچہ کشتی کے مالک نے پیسے چکائے اور خاتون کو اس کی لاعلمی میں اسے خرید لیا۔ وہ شخص پیسہ لے کر بھاگ گیا۔

کشتی روانہ ہوئی، خاتون اس شخص کو ڈھونڈنے لگی مگر وہ شخص نہ ملا۔ کشتی کے عملہ نے اسے گھیر لیا اور اس سے چھیڑ چھاڑ شروع کر دی۔ خاتون کو تعجب ہوا۔ اس پر کشتی کے کپتان نے بتایا میں نے تمہیں تمہارے مالک سے خرید لیا ہے اب تم وہ سب کرو جس کا حکم دیا جائے۔''

اس عورت نے کہا میں اللہ کی نافرمانی نہیں کرسکتی مجھے چھوڑ دو اور وہ صابر خاتون بچ گئی، اس وقت امیر شہر ساحل سمندر پر تفریح میں مشغول تھا۔ بے موسم کی آندھی کو دیکھ کر وہ بھی گھبرایا لیکن اس کا اثر ساحل پر نہیں تھا۔ پھر یکا یک اس کی نگاہ اس خاتون پر پڑی جو ایک تختہ کے سہارے ساحل کی طرف آرہی تھی۔ امیر نے محافظوں کو حکم دیا کہ اسے میرے پاس لایا جائے۔

اس خاتون کو محل لے جایا گیا۔ ماہر اطباء کی نگرانی میں اس کا علاج شروع ہوا۔ جب اسے افاقہ ہوا تو امیر شہر نے اس سے دریافت کیا تو اس نے ساری حکایت بیان کر ڈالی۔ دیور کی خیانت سے لے کر کشتی والوں کی شرارت تک سارے واقعے بیان کیے۔ حاکم شہر کو اس کے صبر نے موہ لیا اور اس سے شادی کرلی۔ امور سلطنت میں مشیر کار کی حیثیت ملی اور چند ہی دنوں میں اس کی زبردست رائے اور قوت فیصلہ کی شہرت دور دور تک پھیل گئی۔

وقت گزرتا رہا' نیک حاکم کا انتقال ہو گیا۔ اعیان شہر اکٹھے ہوئے کہ کس کو اب حاکم بنایا جائے وقت گزرتا رہا۔ متفقہ طور پر لوگوں نے اس ذہین اور عاقل خاتون (زاہدہ امیر شہر) کو اپنا امیر منتخب کر لیا۔ حاکم بنتے ہی اس خاتون نے ایک وسیع میدان میں کرسی لگانے اور شہر کے تمام مردوں کو حاضر ہونے کا حکم دیا۔

تمام مرد اس کے سامنے سے گزرنے لگے اس نے اپنے سابق شوہر کو دیکھا اور کنارے پر ہو جانے کا اشارہ کیا پھر اس کے بھائی (دیور) کو کنارے ہونے کا حکم دیا' پھر عابد وزاہد کے نوکر کو کنارے پر ہو جانے کا حکم دیا' پھر اس خبیث شخص کو جسے اس خاتون نے آزاد کرایا تھا' اسے بھی کنارے کھڑے ہونے کا حکم دیا اب باری باری فیصلہ کرنے لگی۔

سب سے پہلے سابق شوہر سے مخاطب ہوئی تم کو تمہارے بھائی نے دھوکے میں رکھا اس لیے تم بری ہو' لیکن تمہارے بھائی کو حد قذف لگائی جائے گی اس لیے کہ اس نے مجھ پر تہمت لگائی تھی۔

پھر عابد سے مخاطب ہوئی اور کہا تم کو تمہارے خادم نے گمراہ کیا لہٰذا تم بھی بری ہو' لیکن تمہارا خادم قصاصاً قتل کیا جائے گا کیونکہ اس نے تمہارے بچے کو قتل کیا تھا۔

پھر وہ مخاطب ہوئی اس خبیث سے ''تجھے حبس دوام کی سزا دی جاتی ہے اور ایسی عورت کو فروخت کر دینے کے جرم میں جس نے تجھے غلامی سے نجات دلائی تھی۔

اللہ رب العزت کسی کے اچھے عمل کو ضائع ہونے نہیں دیتے۔ فرمان مبارک ہے ''جو اللہ سے تقویٰ اختیار کرتا ہے اللہ پاک اس کیلئے ایسے راستے ہموار کر دیتا ہے اور ایسی جگہ سے رزق عطا کرتا ہے جس سے اسے گمان نہیں ہوتا۔

دیکھا آپ نے کہ کس طرح اللہ تعالیٰ نے کرب و بلا میں گرفتار خاتون کی مدد کی۔ تقویٰ مومن کا شعار ہے یہ شعار ہمیشہ باقی رہنا چاہیے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ تقویٰ ہی کی



وجہ سے سخت حالات موافق و سازگار بنا دیتا ہے۔ اس لیے ہمیں بھی چاہیے کہ ہم پر کیسے ہی سخت حالات کیوں نہ آ جائیں مشکلات اور ناکامیوں کے پہاڑ کیوں نہ ٹوٹ پڑیں' تقویٰ اور سنت کی زندگی ہم سے کبھی دور نہ ہوں۔



# اللہ کے ایک ولی کا عجیب واقعہ

(کلیم اللہ اجمل خان، اٹھارہ ہزاری)

آپ مایوس اور ناامید کیوں ہیں؟ اللہ کی قدرت اور رحمت تو وہی ہے جو انبیاء علیہم السلام اور نیک بندوں کے ساتھ تھی۔ تاریخ میں بکھرے واقعات میں سے چند کا انتخاب جو ہمیں اعمال کے ذریعے اپنی پریشانی حل کروانے کی دعوت دے رہے ہیں۔

بصرہ کا ایک سردار ہر وقت اداس اور پریشان رہتا تھا۔ کسی نے اس سے دریافت کیا کہ آخر تیری پریشانی کا سبب کیا ہے اس پر سردار نے جواب دیا کہ بات کہنے کی تو نہیں ہے مگر کہہ دیتا ہوں۔

مجھ سے ایک ولی اللہ کی خدمت میں بے ادبی ہوگئی تھی اس لیے ڈرتا ہوں کہ کہیں کل قیامت والے دن اس جرم میں گرفتار نہ ہو جاؤں۔

واقعہ یہ پیش آیا کہ میں ایک مرتبہ زیارت بیت اللہ کو چلا مجھ کو سب دوست آشنا عزیز و اقارب رخصت کرنے آئے حسب دستور کچھ دور چل کر میں نے سب کو واپس لوٹا دیا مگر ایک شخص زید جو میرے خواص میں سے تھا وہ واپس نہ ہوا اور اس نے میرا پیچھا نہ چھوڑا۔ مجبور ہو کر میں نے اس کو جھڑک دیا کہ بیت اللہ جانا بھی کوئی آسان ہے جو تو پیدل چلنے کو تیار ہو گیا ہے؟ میرے ساتھ نہ آ...... اور جس راہ سے تیرا جی چاہے چلا جا۔ یہ سن کر وہ کہنے لگا اے آقا کیا خدا اس پر قادر نہیں کہ تم کو زادراہ جلد سے پہنچا دے اور مجھ کو بے یار و مددگار اور بلا توشہ...... یہ بات کہہ کر اس نے اپنی راہ لی اور میں اپنے راستے سے چل پڑا۔ راستہ بھر وہ کہیں مجھ کو نظر نہ آیا۔ واللہ اعلم کہاں پوشیدہ ہو گیا۔

جب خدا کے فضل سے مناسک حج سے فارغ ہو کر میں مدینہ طیبہ کو چلا تو کیا دیکھتا ہوں کہ زید آ گیا اور السلام علیکم کہہ کر میرے پاس بیٹھ گیا۔ میں نے حیرت سے پوچھا حج



کر آیا؟ اس نے کہا ہاں! پھر میں نے ظرافتاً کہا حج کی سند بھی ملی؟ تو وہ کہنے لگا کیسی سند؟ وہ کس کام آتی ہے؟ میں نے کہا حج کرنے والے کو بیت اللہ سے غائبانہ چٹھی ملتی ہے جس میں لکھا ہوتا ہے کہ فلاں ابن فلاں حج کو آیا تھا اور اس کا حج قبول ہو گیا ہے۔

پھر اُسی سند کے ذریعے قبر و حشر کے عذاب سے نجات ہوتی ہے۔ یہ سن کر زید روتا چلا تا بیت اللہ کو واپس چلا گیا۔ جب میں روضہ رسول اکرم ﷺ کی زیارت سے فارغ ہوا تو کیا دیکھتا ہوں کہ زید پھر آ گیا اور سلام کرنے کے بعد ایک چٹھی میرے سامنے رکھ دی جو ایک نہایت ہی عمدہ ریشمی کپڑے میں سبز لکھائی سے زید کے عذاب قبر اور حشر سے نجات کیلئے لکھی تھی۔

یہ دیکھ کر میرے ہوش اڑ گئے۔ پھر ذرا سکون ہونے پر میں نے معلوم کیا کہ اے زید بتا کہ اس کی حقیقت کیا ہے؟ آخر یہ بے مثال دولت تجھ کو کہاں سے میسر آئی؟ میرے شدید اصرار کرنے پر اس نے بتایا کہ سنو بھائی! جب میں بیت اللہ پہنچا تو کعبہ شریف بالکل حاجیوں سے خالی تھا۔ اس وقت میں نے گڑگڑا کر زار و قطار رونا شروع کر دیا اور کہا:۔ اے مالک دو جہاں کیا غریب گناہ گاروں کا حج قابل قبول نہیں جو مجھ کو سند نہیں ملی کیا غریبوں کا کعبہ اور صاحب کعبہ اور ہے جو وہاں جا کر سند لاؤں۔ مجھ کو قسم ہے تیرے عزت و جلال کی کہ جب تک چٹھی نہ پاؤں گا روتے روتے یہیں مر جاؤں گا۔ اچانک غیب سے آواز آئی کہ اے زید! نجات کی چٹھی لے اور جا اپنی راہ لے۔ یہ چٹھی میرے ہاتھ میں آ گئی جس کو میں لے کر چلا آیا۔

یہ سن کر میری حیرت کی انتہا نہ رہی کہ اللہ اللہ اس شخص کا یہ عالی مرتبہ جس سے میں آج تک واقف نہ تھا۔

پھر نہایت عزت و اکرام کے ساتھ میں اس کو اپنے ہمراہ بصرہ لے آیا اور وہ چٹھی نہایت احترام و اکرام کے ساتھ معطر کر کے میں نے صندوق میں رکھ دی۔ جب کبھی

جی چاہتا کمال ادب واحترام سے نکال کر اس کی زیارت کر لیتا اس کو چوم لیتا' آنکھوں سے لگاتا پھر محفوظ کر دیتا۔

اتفاقاً میں کہیں سفر میں تھا کہ میرے پیچھے زید کا انتقال ہو گیا۔ جب میں واپس ہوا تو یہ خبر سن کر میرے قلق کی انتہا نہ رہی کہ افسوس کہ میں ایسے ولی کی تجہیز وتکفین میں بھی شریک نہ ہو سکا۔ پھر اچانک مجھ کو وہ چٹھی یاد آئی جو میرے باکس میں محفوظ تھی اب تو میں اور بھی بے تاب ہو گیا اور اپنے اوپر افسوس کرنے لگا کہ سفر کو جاتے وقت میں نے وہ چٹھی زید کو کیوں نہ دی۔ پھر اپنا صندوق منگوا کر دیکھا جو کہ اسی طرح بند تھا جب میں نے کھولا تو اس میں چٹھی نہ پائی اب تو میرے غم والم کا کچھ ٹھکانہ نہ رہا اور میں زاروقطار رونے لگا اور روتے روتے سو گیا۔

کیا دیکھتا ہوں کہ طرح طرح سے سجی ہوئی جنت میں زید سر پر ایک تاج رکھے ہوئے زرق برق لباس میں تخت جواہر پر جلوہ افروز ہے اور اس کے چاروں طرف حوروں کے جمگھٹے ہیں میں نے قریب جا کر سلام کیا تو اس نے کہا آقا اس قدر پریشان کیوں؟

میں نے اس کی وجہ وہ چٹھی بتائی تو وہ کہنے لگا وہ تو یہ موجود ہے اور اس کی بدولت یہ دولت وحشمت مجھ کو حاصل ہوئی اب آپ کچھ تردد نہ کیجئے میں اپنی من مانی مراد کو پہنچ گیا۔

سچ کہتے ہیں جو اللہ کا ہو جاتا ہے اللہ اس کا ہو جاتا ہے۔ اللہ اس کی ساری مرادیں پوری کر دیتا ہے (حکایات الصالحین)

## صدقے کی برکات

حضرت عمر بن عبدالرحمن اوزاعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ عید کی رات کو ایک پڑوسی نے آکر مجھ سے کہا صبح عید ہے اور میرے پاس بچوں کی عیدی کیلئے کچھ نہیں لہٰذا اگر آپ کچھ عنایت فرما دیں تو بڑا کرم ہوگا۔ مجھے اس کی پریشانی پر بڑا رحم آیا اور اپنے بچوں کی عیدی کیلئے پچیس درہم میرے پاس موجود تھے میں نے اس کو



دے دیئے اس امید پر کہ خدا مجھ کو اور دے گا۔

خدا کی شان تھوڑی ہی دیر میں ایک شخص آیا اور ادب سے میرے ہاتھ پاؤں چومنے لگا مجھے بڑی حیرت ہوئی کہ آخر کیا ماجرا ہے جب میں نے اس سے پوچھا کہ تو کون ہے اور کہاں سے آیا ہے؟ تو وہ کہنے لگا میں آپ کے والد کا غلام ہوں عرصہ ہوا شیطان کے ورغلانے سے میں بھاگ گیا تھا اور ندامت کی وجہ سے منہ نہ دکھاتا تھا میرے پاس یہ اشرفیاں ہیں آپ میرے مالک ہیں جو چاہیں کریں۔ میں وہ پچیس دینار لے کر اللہ کا شکر ادا کرتا ہوا گھر میں داخل ہوا اور گھر والوں سے کہا کہ تھوڑے ہی عرصہ میں اللہ نے مجھے پچیس درہم کے بدلے پچیس سرخ دینار عطا فرمائے۔ میں نے اس خوشی میں اس غلام کو آزاد کر دیا جس سے وہ بھی خوش ہو کر مجھے دعائیں دیتا ہوا چلا گیا۔

## صدقہ ہر بندش ورکاوٹ سے حفاظت

حضرت عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کسی شہر کا حاکم بے حد ظالم تھا چنانچہ اس نے شہر میں منادی کرادی تھی کہ جو شخص کسی فقیر کو کچھ دے گا اس کا ہاتھ کاٹ کر شہر بدر کر دیا جائے گا۔ اتفاقاً کسی دن ایک بھوک کا مارا فقیر جو زندگی سے مایوس ہو چکا تھا شہر میں آکر ایک عورت سے بڑی حاجت اور عاجزی سے کچھ طلب کرنے لگا۔

عورت نے کہا بندہ خدا کیا تو نے حاکم وقت کا حکم نہیں سنا جو تو مجھ کو رسوا کرنا چاہتا ہے؟ کہنے کو تو اس نے یہ کہہ دیا مگر اس فقیر کی حالت زار کو دیکھ کر عورت سے رہا نہ گیا اور دو روٹیاں نکال کر اس فقیر کو دے دیں اور کہنے لگی اب حاکم کا جو جی چاہے کرے مجھ سے تیری یہ حالت زار نہیں دیکھی جاتی۔

جب اس ظالم حاکم کو اس واقعہ کی خبر ملی تو اس نے عورت کا ہاتھ کٹوا کر اس کو شہر بدر

کر دیا جس کے ساتھ ایک دودھ پیتا بچہ بھی تھا۔ شہر سے نکل جانے کے بعد وہ عورت جنگل بیابانوں میں پھرتی رہی کہ شدت پیاس سے بے تاب ہوگئی جب کہیں پانی نہ ملا تو ایک نہر کے کنارے جا کر پانی پینے کو جھکی ہی تھی کہ اچانک وہ بچہ اس عورت کے ہاتھ سے چھوٹ کر نہر میں جا گرا جس سے وہ سخت بے قرار ہو کر کہنے لگی افسوس یہ میری پیاس میرے فرزند دل بند کے خون کی پیاسی تھی بچہ کی جدائی اور بے تابی سے جب اس کا دل بھر آیا تو وہ زار وقطار رونے لگی۔

اچانک کیا دیکھتی ہے کہ دو خوبصورت نوجوان جو بہترین پوشاک میں ملبوس تھے ظاہر ہو کر اس عورت سے معلوم کرنے لگے کہ تو اتنی پریشان کیوں ہے؟ اور زار وقطار کیوں رو رہی ہے؟ عورت نے تمام ماجرا نوجوانوں کو سنایا۔ سارا ماجرا سن کر فوراً ایک نوجوان نہر میں کودا اور اس عورت کے بچہ کو صحیح سلامت نکال لایا اور دوسرے نے اس کے کٹے ہوئے ہاتھ کو دعا کے ذریعے صحیح کروا دیا اب وہ دونوں عورت سے کہنے لگے کہ تو نے ہمیں پہچانا ہے کیا؟ عورت نے کہا نہیں۔ تو وہ بولے ہم دونوں تیری وہی دو روٹیاں ہیں جو تو نے اللہ کیلئے اس بھوکے فقیر کو دی تھیں جن کی وجہ سے تو اس ظالم حاکم کے ہاتھوں اس مصیبت میں مبتلا ہوئی۔ انہی دو روٹیوں کے صدقے تجھے نجات ملی ہے۔ (حکایت الصالحین)

یہ واقعات بھی اس غرض سے لکھے گئے آپ بھی یقین کے ساتھ صدقہ کے ذریعہ ہر بندش تکلیف اور پریشانی سے نجات پاسکتے ہیں۔





# الحمدللہ میری شوگر نارمل ہوگئی

(پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج)

میرا ادارہ گھر سے چند کلومیٹر کے فاصلے پر تھا روزانہ پیدل آتا جاتا تھا۔ اچھی خاصی ورزش ہوجاتی تھی ریٹائرمنٹ کے بعد واک ختم ہوگئی۔ ٹھیک تیرہ ماہ کے بعد شوگر کا شکار ہوگیا۔ میں نے فی الفور عبقری کا شوگر کورس شروع کر دیا۔ سات آٹھ کلومیٹر کی واک اپنے اوپر لازم کرلی۔ نہار منہ لیموں ملا پانی پینا شروع کر دیا۔ سالن میں ایک چٹکی سفوف' دار چینی ڈالتا رہا۔ چاٹی کی لسی باقاعدہ پیتا رہا۔ کبھی کبھی اس میں سفوف گٹھلی جامن چٹکی بھر ملاتا رہا۔ بغیر ملائی دودھ بمع چھلکا اسپغول استعمال کیا۔ پتوں والی سبزیاں استعمال کیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل سے دس یوم میں شوگر نارمل ہوگئی۔ میں نے شوگر کے موضوع پر پورا ماہ مختلف کتب' رسائل اور انٹرنیٹ کی مدد سے مواد اکٹھا کیا اس کا خلاصہ قارئین کی خدمت میں پیش ہے۔

### تعارف

اس مرض کا تعلق ہمارے جسم کے ایک اہم عضو لبلبے سے ہے ہماری غذا مختلف مراحل طے کرنے کے بعد گلوکوز میں تبدیل ہوجاتی ہے جب گلوکوز کی مقدار حد سے بڑھ جاتی ہے تو لبلبے میں ایک ہارمون ''انسولین'' جسم میں موجود گلوکوز کو جلا دیتا ہے اس طرح شکر کی مقدار برقرار رہتی ہے۔ اگر انسولین کم ہوجائے یا بالکل ہی خارج ہونا بند کر دے تو خون میں شکر کی سطح بڑھ جاتی ہے اور آخر کار پیشاب سے شکر خارج ہونا شروع ہوجاتی ہے جس سے شریانیں' اعصاب اور خلیات متاثر ہوتے ہیں۔

### وجوہات مرض

شوگر میں مبتلا ہونے کی کئی وجوہات ہوسکتی ہیں۔ چند ایک درج ذیل ہیں:۔

☆ ورزش سے جی چرانا ☆ زیادہ دیر بیٹھے رہنا۔ ☆ بسیار خوری' آرام پسندی' موٹاپا جلتی پر تیل کا کام کرتا ہے۔ ☆ جگر کی خرابی ☆ کینسر کا مریض شوگر میں مبتلا ہوسکتا ہے۔ ☆ ایک نسل سے دوسری نسل میں یہ مرض منتقل ہوسکتا ہے۔ ☆ ہائی بلڈ پریشر اس صورت حال کو اور خراب کردیتا ہے۔ ☆ پڑھنے لکھنے اور دماغی کام کرنے والوں کو یہ مرض لاحق ہوسکتا ہے شہروں کے مقابلے میں دیہاتی زیادہ محفوظ ہیں۔ ☆ غذائی بے قاعدگیاں اور زندگی کے ناہموار رویے اسے جنم دینے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔ ☆ وائرس انفیکشن کے ذریعے چھوٹے بچوں اور 50 سال سے کم عمر لوگوں کو شوگر کی تکلیف ہوسکتی ہے۔ ☆ گلے کی گلٹیوں کے پھولنے سے نیز کثرت جماع کی وجہ سے شوگر کی تکلیف ہوسکتی ہے۔ ☆ شوگر میں مبتلا حلال جانوروں کا گوشت کھانا بھی خطرے سے خالی نہیں۔ ☆ اشیاء خوردنی و روزمرہ استعمال والی چیزوں میں ملاوٹ' ذیابیطس کا موجب بنتی ہے۔ مثال کے طور پر سفید آٹے میں ایک کیمیکل آلوکسن کی ملاوٹ کی جاتی ہے جو کہ یورک ایسڈ کا ڈیری ویٹو ہے۔ یہ آٹا لبلبہ میں جاکر بلڈ سیلز کو تباہ کرکے ذیابیطس کا زبردست موجب بن رہا ہے۔

☆ جو بچے ماں کا دودھ نہیں پیتے انہیں دوسرے بچوں کے مقابلہ میں زیادہ عارضہ شوگر ہوسکتا ہے۔

## علاماتِ شوگر:

شوگر کی چند علامات درج ذیل ہیں:۔

☆ بار بار پیشاب آنا۔ ☆ بھوک پیاس میں اضافہ ☆ جلد پر خشکی' خارش/پھنسی پھوڑوں کا نمودار ہونا ☆ زخموں کا فوراً مندمل نہ ہونا ☆ بینائی میں کمی واقع ہونا ☆ پاؤں کے تلووں میں جلن ☆ عام جسمانی کمزوری ☆ تھوڑی تھوڑی دیر کے بعد بھوک پیاس کا احساس ☆ سانس لینے میں دشواری ☆ عورتوں میں حیض کا بند ہونا



☆ موتیا سے بصارت میں نقص ☆ نمونیا' اسہال اور کمزوری ☆ چال میں لڑکھڑاہٹ ☆ غنودگی کا طاری ہونا ☆ مزاج میں چڑچڑاپن اور غصہ زیادہ آنا ☆ اچانک میٹھی چیزوں کی رغبت کا پیدا ہونا ☆ وزن میں کمی ☆ یکے بعد دیگرے پھوڑے پھنسیوں کا ظہور ☆ انگلیوں کے ناخنوں کا متورم ہونا ☆ مستقل ذہنی دباؤ کا شکار ہونا ☆ پیشاب کی جگہ پر چونٹیوں کا جمع ہونا ☆ ہاتھوں پاؤں میں سنسناہٹ' ہتھیلیوں کا جلنا ☆ کمر میں درد ہونا ☆ قبض رہنا ☆ جسم کا پسینے سے تر بتر ہونا ☆ سر درد شروع ہونا ☆ شکر سے آلودہ پیشاب عورتوں میں پیشاب کی نالیوں کے آس پاس شدید خارش پیدا کردیتا ہے یہی خارش انہیں ڈاکٹر کے پاس آنے پر مجبور کرتی ہے اور ذیابیطس کی تشخیص کا سبب بنتی ہے۔ بعض اوقات ریڑھ کی ہڈی پر ایک پھوڑا نمودار ہوتا ہے جو گہرائی میں دو سے پانچ انچ اور چوڑائی میں دس انچ تک ہوتا ہے۔ مہلک پھوڑا ''شب چراغ'' کہلاتا ہے۔

## شوگر کی اقسام

عام طور پر شوگر دو قسم کی ہوتی ہے:۔

شوگر غیر حقیقی جس میں پیشاب پھیکا آتا ہے...... نہ تو شکر آتی ہے اور نہ ہی اس کی بو......شوگر حقیقی میں پیشاب بکثرت آتا ہے جس کا رنگ شربتی ہوتا ہے اس میں شکر آتی ہے پیاس کی شدت ہوتی ہے۔ منہ خشک ہوجاتا ہے بھوک زیادہ لگتی ہے' کھانا ہضم نہیں ہوتا' پنڈلیوں میں درد محسوس ہوتا ہے۔ قبض کی شکایت ہوجاتی ہے اور قوت باہ جواب دے جاتی ہے۔

## شوگر کے مریضوں کیلئے مفید غذائیں

یہ غذائیں شوگر کے مریض کے لیے فائدہ مند ہیں۔ کریلا' مولی' گوبھی' گھیا توری'

انڈا، پنیر، دودھ بغیر ملائی کے...... مکھن، زیتون کا تیل، نشاستہ کی روٹی، مٹر، اخروٹ، مونگ پھلی، سویابین کا آٹا، آلو مع چھلکا بھون کر، کاسنی، ابلی ہوئی مچھلی، ٹماٹر، لوکاٹ، انار، ناشپاتی، سنگترہ، گریپ فروٹ، مغز خیارین، ترش پھل، لسی، دہی، ناریل، جامن، فالسہ، آلو بخارا، پرندوں کا گوشت، کٹے (بھینسے) کا گوشت۔

درج ذیل ریشہ دار غذائیں زیادہ استعمال کریں چوکر اور بیسن ملا آٹا، مکئی کے ابلے بھٹے، اسپغول کا چھلکا، تازہ پھل، کچی سبزیاں اور سلاد۔

کھیرا، سیم پھلی، پیاز اور لہسن، انسولین کا نعم البدل ہیں۔ میتھی کا بیج ہفتے میں ایک ٹائم کا فاقہ شوگر کے مریض کیلئے بہت سودمند ہے۔

## ناموافق غذائیں

کلیجی، گیہوں کی روٹی، چاول، ساگودانہ، آلو، بسکٹ، انگور، خوبانی، کھجور، شکرقندی، کیلا، شہد، مٹھائیاں، برف، مربے۔

نوٹ: درج ذیل غذائیں کم استعمال کریں۔

خشک میوے، اخروٹ، بادام، پستہ، چلغوزے، چکنائیاں، دیسی گھی، بناسپتی گھی، کھانے کا تیل، مکھن، پنیر، مشروب (کوکا کولا، پیپسی، فانٹا، مرنڈا، ٹیم، سیون اپ، جوس، گنے کا رس)

## پھل: (کھجور، کیلا، آم، انگور، شہتوت)

علاوہ ازیں کیک، پیسٹریاں، آئس کریم، فالودہ، مٹھائیاں، حلوے، چاکلیٹ، ٹافیاں، کسٹرڈ، جیلی، پڈنگ۔

## شوگر سے پیدا ہونے والی پیچیدگیاں

اگر شوگر کا بروقت علاج نہ کیا جائے نیز پرہیز نہ کیا جائے تو کئی پیچیدگیاں پیدا



ہو سکتی ہیں مثلاً ہائی بلڈ پریشر، گردوں کا فیل ہونا، آنکھوں سے بینائی کا جاتے رہنا، دل کا فیل ہونا، معدے کا کم حرکت کرنا وغیرہ..........

## شوگر سے نمٹنے کے چار بنیادی اصول

شوگر ایک ایسا مرض ہے جس میں آدمی اگر ایک بار مبتلا ہو جائے تو اس سے پیچھا چھڑانا مشکل ہو جاتا ہے لیکن مریض اگر چند احتیاطوں کو ملحوظ رکھے تو اس مرض کی پیچیدگیوں سے نجات حاصل کر سکتا ہے۔ ماہرین صحت نے شوگر سے نمٹنے کے چار بنیادی اصول مقرر کیے ہیں۔

قوت ارادہ: مریض اپنی طبیعت خوش رکھے اور خیال کرے کہ مجھے کوئی مرض نہیں یا معمولی تکلیف ہے اور میں جلد ہی اس پر قابو پالوں گا۔ مایوسی کو قریب نہ آنے دے۔

**ورزش:**

ورزش: صبح سویرے پانچ چھ کلومیٹر کم از کم روزانہ واک کی جائے۔ جتنی زیادہ واک ہوگی اتنا ہی فائدہ ہوگا۔ اگر صبح سویرے شبنم پر ننگے پاؤں چلیں تو وہ بھی سودمند ہے۔

**کھانے کا انتخاب:**

شوگر کے مریض کو جو غذائیں مفید ہیں انہیں استعمال کیا جائے اور جو غذائیں ناموافق ہیں ان سے اجتناب کیا جائے۔ پرہیز علاج سے بہتر ہے۔

ادویات کا صحیح استعمال: شوگر کے لیے طبیب جو ادویات تجویز کرے۔ انہیں اس کے مشورے کے مطابق استعمال کیا جائے۔ گاہے بگاہے اپنی شوگر کا لیول لیبارٹری سے چیک کراتے رہیں تا کہ مثبت یا منفی رزلٹ سامنے آتا رہے۔

## شوگر کو نارمل سطح پر لانے کیلئے دیسی ٹوٹکے

تین عدد گریپ فروٹ روزانہ کھائیں۔ دارچینی کا پاؤڈر سالن پر چھڑکنے کے بعد کھائیں۔ چاٹی کی لسی روزانہ پیتے رہیں۔ شلجم کے سبز پتوں کے رس میں گاجر ملا کر پیتے رہیں۔ نیز عرق گلاب میں حسب خواہش پانی ملا کر منہ نہار پیتے رہیں۔

نیم کے پانچ پتے اور دو عدد کالی مرچوں کے ساتھ ملا کر صبح کے وقت چباتے رہیں۔ جب پیاس کا غلبہ ہو تو لوہے کو سرخ گرم کر کے بار بار پانی میں بجھائیں اور وہ پانی پیتے رہیں۔

☆ جامن کی گٹھلی کا سفوف لیں' اسے دودھ یا لسی میں ملا کر (بمقدار 5-3 گرام) اور وہ پانی پیتے رہیں۔

☆ نیم کی تازہ کونپلیں لیں' پیس کر جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں' ایک ہفتہ متواتر استعمال کریں۔ شوگر کنٹرول ہو جائے گی پھر جب دوبارہ شکایت ہو تو یہ گولیاں بنا کر استعمال میں لائیں۔

☆ اندرجو تلخ کا سفوف صبح نہار منہ تین ماشہ کی خوراک باسی پانی سے لیں۔

☆ گڑمار بوٹی اور اندرجو تلخ مساوی مقدار میں لے کر سفوف بنائیں۔ صبح نہار منہ چھ ماشہ خوراک پانی سے لیتے رہیں۔

☆ شوگر حقیقی کیلئے خراطین اور حرمل ہم وزن لیں۔ نخودی گولیاں بنائیں دو گولیاں ہمع ایک انڈے کی زردی کے ہمراہ لیں۔

☆ ایک مرچ' پنیر ڈوڈی اور تخم کریلا ہم وزن لیں' سفوف کے بڑے کیپسول بھریں اور پانی کے ہمراہ لیں۔

☆ ایک کلو تازہ تے کی قاشیں بنائیں اس میں دو کلو چینی ڈالیں۔ ایک ہفتہ مرتبان میں پڑا رہنے دیں۔ صبح وشام ایک ایک چمچ کھائیں۔ دوائی جب ختم نہ ہوگی ک۔



شوگر نارمل سطح پر آجائے گی۔

☆ شوگر کے زخموں کو نیاز بو (پیری) کے پتوں کو کوٹ کر باندھیں۔ زخم ٹھیک ہو جائیں گے۔

☆ مغز بادام شیریں 250 گرام' سناء مکی :120' الائچی خورد 60 گرام کوٹ پیس کر دو تین ماشہ صبح وشام ہمع پانی استعمال کریں۔

☆ تازہ بھوسہ رات کو پانی میں بھگوئیں منہ نہار چھان کر پیتے رہیں۔

☆ بند جوتے میں آک کے پتے رکھیں اور 2-3 گھنٹے واک کریں۔ دس بارہ دن کے بعد جب منہ کا ذائقہ کڑوا ہو جائے تو سمجھ لیں کہ شوگر نارمل ہو چکی ہے۔

☆ بادام ایک پاؤ' گٹھلی جامن ایک پاؤ' کریلے کا بیج ایک پاؤ' کڑوے جو ایک پاؤ' اچھی طرح کوٹ کر سفوف بنائیں' کیپسول بھریں' روزانہ ایک کیپسول پانی سے لیں۔

☆ چرائتہ' کرائتہ' تماں' گلوبرگ نیم' شاہترہ' ہریڑ' سبز آملہ ہم وزن پیس کر ایک ماشہ خوراک صبح وشام استعمال کریں۔

☆ عبقری کی مایہ ناز دوائی "شوگر (ذیابیطس) کا خاتمہ کورس" استعمال کریں ہدایات کورس کے اندر موجود ہیں۔

### روحانی علاج

☆ سورۂ فاتحہ اور چاروں قل پڑھ کر پانی پر دم کرے اور مسلسل کئی دن استعمال کرے۔

☆ [illegible]

☆ اول و آخر درود پاک

وَ قُلْ رَّبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّ اَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّ اجْعَلْ لِّیْ مِنْ لَّدُنْكَ سُلْطٰنًا نَّصِیْرًا ﴿بنی اسرائیل۸۰﴾

تین دفعہ پڑھ کر پانی پر پھونک ماریں اور نوش فرمائیں۔ یہ عمل شوگر نارمل ہونے تک پڑھتے رہیں۔

☆ اول و آخر درود پاک، تین دفعہ سورۂ قدر پھر تین دفعہ سورۂ کوثر، پانی پر پھونک ماریں اور پی لیں۔ شوگر نارمل ہونے تک یہ عمل کرتے رہیں۔

نوٹ: شوگر کے بارے میں مزید تفصیلات جاننے کیلئے مطالعہ کریں ''شوگر کا سائنسی اور روحانی علاج'' ترتیب و تالیف حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی۔





# ہر بندش سے چھٹکارا اب کتنا آسان۔۔۔!!

(پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج)

## احسان کیا ہے؟

بندشیں پریشانیاں اور بلائیں ٹلوانے کیلئے آپ نے لوگوں کو عاملوں، پیروں کے پاس خوب جاتا اور رنگ رنگ تعویذ پہنے دیکھا ہوگا۔ اگر غور کیا جائے تو معاملہ بڑی آسانی سے سمجھ آسکتا ہے کہ جب انسان کی سب سے بڑی مشکل اور پریشانی جہنم کے دہکتے انگاروں سے بچنا اور بلاحساب کتاب جنت میں داخل ہونا ہے اور جنت جیسی عظیم نعمت ماں کے قدموں تلے ہے تو اب آپ ہی بتائیے کہ اس کے بعد کون سی بیماری اور پریشانی و بندش رہتی ہے۔

احسان حسن سے مشتق ہے یعنی ہر وہ کام جسے خوبصورتی، رعنائی اور سلیقے سے کیا جائے قرآن مجید میں لفظ احسان گیارہ مرتبہ آیا ہے۔ ان میں سے پانچ مرتبہ صرف والدین کے ساتھ احسان کرنے کیلئے استعمال ہوا ہے۔ احسان کا صحیح مفہوم سمجھنے کیلئے ہمیں ظلم......عدل......اور احسان کا فرق سمجھنا ہوگا۔ مثال کے طور پر میں نے ایک مزدور اس شرط پر رکھا کہ وہ چھ گھنٹے میرے گھر کام کرے گا تو اسے تین سو روپے دونگا۔ اس نے پوری شرائط کے ساتھ کام کیا اگر اسے تین سو روپے سے کم دوں گا یہ ظلم ہوگا۔ وعدے کے مطابق تین سو روپے دے دیئے یہ عدل ہوگا۔ تین سو روپے کے بعد کچھ اور رقم دے دی یا روٹی کھلا دی تو یہ احسان ہوگا۔ گویا دوسرے کو اس کے حق سے زیادہ دینے یا اپنے لیے حق سے کم پر راضی ہو جانے کا نام احسان ہے۔

## والدین کے ساتھ احسان

اب ہم اصل موضوع کی طرف پلٹتے ہیں۔ والدین نے اولاد کیلئے ان کے بچپن میں تکالیف برداشت کیں۔ خود بھوکے رہے مگر بچوں کی شکم سیری کی۔ بچہ بیمار ہوا تو

والدین ساری رات جاگتے رہے بچے کی طویل عمری کی دعائیں کرتے رہے حتیٰ کہ اپنی عمر ان کے نام لگانے پر راضی ہوگئے۔ بچہ بھوکا تھا' اپنے منہ سے نوالا نکال کر اس کے منہ میں دیا۔ بچہ بے بس تھا۔ اپنی حاجات کا اظہار نہ کر سکتا تھا۔ والدین نے بچے کے تمام ناز نخرے برداشت کیے۔ والدین کی طرح یہ اولاد ان کے بڑھاپے میں والدین جیسا سلوک لوٹائے گی تو یہ عدل ہے۔ اس سے بڑھ کر ان کی خدمت کرے گی تو یہ احسان ہوگا۔

بچہ ماں کے بستر پر پیشاب کرتا ہے وہ برا نہیں مانتی' پیشاب والے گیلے کپڑے اپنے نیچے اور خشک کپڑے بچے کے نیچے بچھاتی ہے کہ بچے کو تکلیف نہ ہو۔ بچہ ضد کرتا ہے' والدین اس کی ضد کو پورا کرتے ہیں۔

## والدین کا بڑھاپا آپ سے کیا چاہتا ہے؟؟؟

وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ اب والدین بوڑھے ہوگئے' نظر کمزور ہوگئی' کمانے کے قابل نہ رہے' طاقت جاتی رہی' زبان لغزش کھانے لگی' ہوش وحواس جاتے رہے' طرح طرح کی بیماریاں آپڑیں' اب اولاد کا امتحان شروع ہوگیا اب اگر اولاد اس طرح خدمت کرے جس طرح والدین نے بچپن میں پالا تھا۔ ان کی ضرورتیں' خوشی خوشی پوری کیں۔ والدین کی تکالیف دور کرنے کیلئے ان تھک محنت کی۔ بچوں کی طرح ان کی خدمت مدارت کی۔ ان سے منہ نہیں بنایا نہ ہی ان کی باتوں سے بیزار ہوئے انکی ضروریات سے اپنا دل تنگ نہیں کیا۔ کثرت نوافل کی بجائے زیادہ وقت ان کی خدمت میں گزارا۔ ہر نماز میں ان کیلئے دعا کی۔ انہیں کوئی صدمہ نہیں پہنچایا۔ ان کی ایذائیں برداشت کیں۔

والدین کی ترش باتوں کا جواب جھنجھلا کر اور سختی سے نہیں دیا بلکہ اپنے بازو ان کے سامنے جھکائے۔ ان کے ادب کا خیال رکھا۔ نوافل ترک کر دیئے ان کی خدمت میں کمی نہیں آنے دی۔ والدین پر کبھی غصہ آیا تو اپنے بچپن کو ان کی تربیت کو اور تربیت



کے سلسلے میں ان کے جاگنے کو اور ان کی تکلیفوں کو ذہن میں لائے۔ ان کی بے چارگی اور درماندگی پر ترس کھا کر غصہ پی گئے۔ ان کی اجازت کے بغیر کوئی غیر واجب سفر نہیں کیا۔ اپنی ذات سے انہیں دکھ نہیں دیا اگر کھانے پینے کی کچھ چیزیں میسر آئیں تو ان سے عمدہ اور بہترین چیزوں کیلئے والدین کو ترجیح دی۔

خود بھوکے رہے' والدین کی شکم سیری کی خود بھاگ بھاگ کر اور انہیں تھپک تھپک کر سلایا تو یہ سب کچھ عدل کے قریب ہے۔ یہ والدین سے احسان نہیں۔ احسان تو بہت دور کی بات ہے جبکہ فرمان ذی شان ہے کہ تم والدین سے احسان کرو۔

## اللہ تعالیٰ آپ سے کیا چاہتے ہیں؟

قرآن مجید کی بلاغت پر قربان جائیں جس نے والدین کے ساتھ عدل نہیں بلکہ احسان کا حکم دیا ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:۔

☆ اور تو اپنے والدین کے ساتھ احسان کر۔ **(البقرہ 83)**

☆ اور ہم نے انسانوں کو تاکید کی کہ وہ اپنے والدین کے ساتھ احسان کریں۔ **(احقاف 15)**

☆ اور اللہ کی عبادت کیجئے اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیے اور والدین کے ساتھ احسان کیجئے۔ **(النساء 36)**

☆ اور تیرے رب کا فیصلہ ہے کہ اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو اور والدین کے ساتھ احسان کرو۔ اب اگر تمہارے پاس ایک یا دونوں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو انہیں اُف تک نہ کہو اور مت جھڑکو۔ ان سے عزت سے بات چیت کرو۔ **(بنی اسرائیل 23)**

☆ اور اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ اور والدین کے ساتھ احسان کرو اور اپنی اولاد کو مفلسی کے ڈر سے قتل مت کرو۔ **(انعام 151)**

## آئیں! حضور ﷺ کی خواہش پوری کریں

والدین کے عزت و احترام کے بارے میں چند احادیث مبارکہ کا ترجمہ پیش خدمت ہے:۔

☆ ماں کے قدموں تلے جنت ہے۔

☆ والدین کے ساتھ نیک سلوک' نماز' زکوٰۃ' روزہ' حج اور جہاد فی سبیل اللہ سے بھی افضل ہے۔

☆ جس نے والدین کے ساتھ اچھا سلوک کیا اسے خوشخبری ہو کہ اللہ تعالیٰ اس کی عمر بڑھا دیتا ہے۔

☆ والدین تیرے لیے جنت بھی ہیں اور دوزخ بھی۔

☆ والدین کو گالی دینا' گناہ کبیرہ ہے۔

☆ جو بیٹا' والدین کی طرف محبت و شفقت کی نظر سے دیکھے اس کے حساب میں اللہ تعالیٰ ہر نظر کے بدلے ایک مقبول حج لکھتا ہے۔

☆ والدین اگر تمہیں کنبہ اور دنیا سے نکل جانے کو کہیں تو تب بھی ان کی نافرمانی نہ کرو۔

☆ وہ شخص برا ہے جس کو بوڑھے والدین نے جنت میں داخل نہیں کیا۔

☆ جنت کی خوشبو پانچ سو برس کی مسافت سے محسوس ہوگی مگر والدین کی نافرمانی کرنے والے اس سے محروم رہیں گے۔

☆ وہ شخص خوار ہوا' خوار ہوا' خوار ہوا جس نے والدین ان میں سے کسی ایک کا بڑھاپا پایا اور جنت میں داخل نہ ہوا۔

☆ تمہارے رب نے' تم پر ماں کی نافرمانی حرام کی ہے۔



## والدین کا مقام اور اہمیت اسلام میں

والدین کے مقام کا اندازہ اس بات سے ہوتا ہے کہ ہماری نماز ہی مکمل نہیں جب تک کہ التحیات میں ''ربنا اغفرلی ولوالدی'' یعنی اے اللہ میری اور میرے والدین کی مغفرت فرما نہیں کہہ لیتے۔ یہ دعا اس وقت ہو رہی ہے جب جسم پاک ہے' جگہ پاک ہے' کپڑے پاک ہیں' قبلہ رو ہے اور التحیات کی شکل میں حالت نماز میں اپنے لیے اور اپنے والدین کیلئے بخشش کی دعا ہو رہی ہے۔

دنیا کا کوئی بھی جرم کتنا بھی سنگین ہو' مجرم کو آگ میں جلانے کی سزا نہیں ہے مگر جب علقمہ رضی اللہ عنہ کی جان نہیں نکل رہی کہ والدہ ناراض ہیں تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کو حکم ہوتا ہے کہ جنگل سے لکڑیاں اکٹھی کرو تا کہ اسے جلایا جا سکے اور جان نکل سکے مگر جونہی ناراض ماں صورت حال سے آگاہ ہوتی ہے ادھر بیٹے کے جرم کو معاف کرتی ہے ادھر اس کی روح قفس عنصری سے پرواز کر جاتی ہے۔

ایک نوجوان' حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوتا ہے اور پوچھتا ہے کہ والدین میں سے کس کے ساتھ زیادہ اچھا سلوک کروں؟ فرمایا ماں کے ساتھ' پھر یہی سوال دہرایا' جواب ملا ماں کے ساتھ' تیسری دفعہ پھر یہی سوال دہرایا' فرمایا ماں کے ساتھ' چوتھی دفعہ استفسار کرنے پر فرمایا باپ کے ساتھ تین دفعہ جو ماں کے ساتھ حسن سلوک کرنے کا حکم ملا اس میں حکمت یہ تھی کہ فرمان باری تعالیٰ ہے۔

''حمل کے دوران اسی کی ماں نے تکلیف اٹھائی اور پیدائش کی تکلیف اٹھائی اسے اٹھایا اور تیس مہینے دودھ پلائی کا حق ادا کیا۔''

شریعت نے تین مشقتوں کا تذکرہ کیا اور اسے تین مرتبے عطا کیے۔ انگریزی زبان کے ایک شعر میں والدین کی اطاعت کا نقشہ یوں کھینچا گیا ہے:۔

Not to ask what and why But to do and die

والدین تمہیں (شرک کے علاوہ) کوئی حکم دیں تو یہ نہ پوچھو کہ یہ کیسا اور کیا حکم ہے بلکہ حکم تعمیل کرتے ہوئے تمہیں اپنی موت بھی آئے تو اسے خوشی خوشی گلے لگالیا جائے۔

## کتب سابقہ میں والدین کی اہمیت

☆انجیل میں والدین کی عزت کرنے کو درازئ عمر کا موجب ٹھہرایا گیا ہے۔

☆تورات میں ارشاد ہے ''تو اپنے ماں باپ کو عزت دے''

## کسی بھی حال میں بدسلوکی نہ کریں

ایک مفسر قرآن رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت آدم علیہ السلام سے نبی اکرم ﷺ کے زمانہ مبارک تک یہی حکم آیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے علاوہ کسی کی عبادت نہ کرو اور ماں باپ کے ساتھ اچھا سلوک کرو۔

البتہ ماں اور باپ ایسے حکم کو چھوڑنے کو کہیں جو فرض اور واجب ہو مثلاً تم نماز نہ پڑھو، روزہ نہ رکھو یا عورتوں سے کہا جائے کہ تم پردہ نہ کرو یا ماں بیٹے سے کہے کہ تم داڑھی نہ رکھو، یہاں والدین کی بات نہیں مانی جائے گی کیونکہ جس کام میں خالق کی نافرمانی ہو وہاں مخلوق کی اطاعت نہیں کی جاتی البتہ مستحب چیزوں کو چھوڑنے کا حکم دیں تو ان کی بات مانی جائے گی مثلاً ان کی خدمت کے عوض نفلی عبادات چھوڑی جاسکتی ہیں لیکن اس کے ساتھ یہ بات ضرور یاد رکھیں کہ ان کی گستاخی اور بے ادبی کسی بھی حال میں جائز نہیں۔

توحید اور ربوبیت الٰہی کے تقاضوں کے ساتھ اطاعت والدین بہت ضروری ہے پھر بڑھاپے میں ان کے سامنے ہاں کی جگہ ہوں کہنے، ڈانٹنے اور جھڑکنے سے منع کیا گیا ہے۔ بڑھاپے میں والدین، کمزور، بے بس اور لاچار اور اولاد کے رحم و کرم پر ہوتے ہیں جبکہ اولاد جوان اور وسائل معاش پر قابض



ومتصرف ہوتی ہے۔ جوانی کے دیوانی جذبات اور بڑھاپے کے سرد و گرم تجربات کے درمیان تصادم ہوتا ہے۔ بعض دفعہ بڑھاپے میں والدین کے ہوش قائم نہیں رہتے جس کی وجہ سے گھر والے اکتا جاتے ہیں۔

## ''اُف'' تک بھی نہ کہو

حضرت ابن مسیب رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ والدین سے اس طرح بات کرو جیسے ایک خطاوار غلام، سخت مزاج آقا سے کرتا ہے۔

پرندہ اپنے بچوں کو سایہ شفقت میں لے لیتا ہے ان کیلئے اپنے بازو پھیلا کر پست کر دیتا ہے۔ تو بھی والدین کے ساتھ اس طرح رحمت و شفقت کا برتاؤ کر۔ ان کی کفالت اس طرح سے کر جیسے بچپن میں تو بے سہارا تھا۔ اپنی حاجت تک بیان نہیں کرسکتا تھا اور والدین نے اپنی شفقت کے سائے تجھ پر نچھاور کیے۔

والدین کو اُف تک نہ کہو، صاحب قاموس کہتے ہیں کہ اُف کے لغوی معنی ناخن کا وہ حصہ ہے جو تراش کر پھینک دیا جاتا ہے یا ناخن کا میل مراد ہے۔ اُف سے مراد قلت ہے یعنی ایسی ادنیٰ سی بات بھی والدین سے نہ کہو جو تمہاری طرف سے نفرت یا کراہت کا اظہار کر رہی ہو۔ جب ادنیٰ تکلیف دینے والا کلام نصِ قطعی سے حرام کر دیا گیا تو زیادہ دکھ دینے والا سلوک بدرجہ اولیٰ حرام ہو گیا۔

## غیر مسلم والدین کیلئے بھی دعا

یہ خیال کرو کہ کل تک تم ان کے انتہائی محتاج تھے اور انہوں نے کس ناز و نعم سے تجھے پالا تھا آج وہ تمہارے محتاج ہو گئے ہیں اس بات کا خیال کرو اور ان پر ترس کھاؤ۔ والدین کافر ہوں یا مسلمان سب کیلئے دعا کا حکم ہے۔ کافر والدین کیلئے دعائے رحمت کا مطلب ان کیلئے توفیق اسلام کی دعا ہے۔ اور یہ ان کے لئے سچا جذبہ ہے۔ اور ان کے احسانات کا بدلہ بھی اس دعا میں ہے۔

## والدین کی نافرمانی۔۔۔ناکامیوں کی اہم وجہ

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ تمام گناہوں میں سے جس گناہ کو اللہ چاہے قیامت تک (عذاب/مغفرت) ٹال دیتا ہے مگر والدین کا نافرمان مرنے سے پہلے اس زندگی میں سزا پالیتا ہے۔

ہم اپنے گریبانوں میں جھانکیں کہ آیا والدین کی نیکیوں کا بدلہ کس حد تک چکایا ہے۔ احسان بہت دور کی بات ہے کیا ہم نے اپنے والدین کے ساتھ عدل کیا ہے جواب نفی میں ہوگا۔ اگر والدین کی نیکیوں کا پورا پورا بدلہ نہیں چکایا تو ہم نے ظلم کا ارتکاب کیا ہے۔ ظلم کے بارے میں فرمان ذی شان ہے:۔

جس نے ظلم کا بوجھ اٹھایا' وہ نامراد ٹھہرا۔ (طٰہٰ 111)

بے شک اللہ تعالیٰ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔ (احقاف 10)

ظالموں کیلئے کوئی حمایتی نہیں۔ (بقرہ 270' آل عمران 192' حج 71)

اللہ تعالیٰ ظالموں سے محبت نہیں کرتا۔ (آل عمران 57' 140' شوریٰ 40)

سو دیکھو! ظالموں کا انجام کیسا ہوا۔ (قصص 40)

ظالموں پر اللہ کی لعنت برستی ہے۔ (اعراف 44)

لعنت کے معنی ہیں "رحمت سے دوری" یعنی ظالم اللہ کی رحمت سے دور ہوتے ہیں گویا اس کا مطلب یہ ہے کہ ظلم کی جگہ احسان کرنے والے رحمت الٰہی کے قریب ہوتے ہیں اللہ تعالیٰ (سورۂ اعراف کی آیت 56) میں ارشاد فرماتے ہیں:۔

"یعنی احسان کرنے والوں کے قریب ہے اللہ تعالیٰ کی رحمت"

دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ ہمیں حقوق والدین صحیح معنوں میں ادا کرنے کی توفیق دے تاکہ ظلم کی لعنت سے بچیں اور اس کی رحمت کا قرب حاصل کریں۔

☆☆☆☆☆



# میرے آزمائے طبی ایٹم بم

## بواسیر کیلئے کامیاب آزمائے نسخہ جات

☆ بھیڑ کی دہی ایک چھٹانک + تین ماشے توے کی سیاہی ملا کر اندھیرے میں پلائیں' پہلی ہی مرتبہ خون بند ہونے کا امکان ہے۔

☆ پھٹکری کو حقہ میں رکھ کر پلائیں۔

☆ پھٹکری بریاں ایک ماشہ صبح وشام پانی سے لیں۔

☆ پھٹکری کو پانی میں گھول کر دو وقت آبدست (استنجا) کرنے سے بواسیر کے مسے خشک ہو جاتے ہیں۔

☆ برگ مدار پانی میں جوش دے کر استنجا کریں شیر مدار مسوں پر لگائیں۔

☆ پیپل کی چھال کا بیرونی پوست باریک کر کے رکھ چھوڑیں 6 ماشہ صبح وشام ہمراہ آب تازہ استعمال کریں' ایک یوم میں خون بند' چند ایام میں عارضہ ختم۔

☆ گل بکائن' پنکھڑیاں علیحدہ کر کے گل قند دوگنی کھانڈ سے۔ مسل کر ایک ہفتہ دھوپ میں رکھیں۔ 6 ماشہ ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔

☆ پیپل کی لکڑی کے انگاروں کو برتن میں بند کر کے سیاہ راکھ کو باریک پیس لیں۔ ایک ایک تولہ صبح' دوپہر' شام ہمراہ آب باسی استعمال کریں۔

☆ بڑھ کی کونپل چھ ماشہ گھوٹ کر ڈیڑھ تولہ مصری ملا کر پی لیں۔

☆ مغز سرس (تخم نہیں) ایک تولہ سفوف کر کے پانی سے دیں' پہلی خوراک سے خون بند ہونے کا امکان ہے۔

☆ آم کے خشک پتوں کا سفوف' ان کی دھونی مسوں کو دیں' دوا اینٹیں رکھ کر

☆ نیم کے درخت کی خشک چھال حقے میں تمباکو کی جگہ رکھیں اور سوتے لگائیں۔ اگر اس میں مور کا ایک پر بھی شامل کر لیں تو اور اچھا ہوگا۔

☆ آم کی گٹھلی کو پانی میں رگڑ کر نیم گرم لیپ کریں۔

☆ سرس کے بیج، نوشادر، ہم وزن باریک کر کے ٹکیاں بنائیں بوقت ضرورت گھس کر لیپ کریں۔

☆ اندرائن کی جڑ کا لیپ کریں۔

☆ مولی کا عرق بچھو کاٹنے کی جگہ لگائیں۔ فوراً آرام آجائے گا بچھو پر مولی کا ٹکڑا رکھیں بچھو مر جائیگا۔

☆ قدرے لہسن مقشر کوٹ کر برابر شہد ملا دیں اور عقرب زدہ (جس کو بچھو کاٹا ہو) کو چٹوا دیں۔

## جریان کی مشکلات کا آسان حل

☆ سنگجرا 25 گرام، تارامیرا 25 گرام، پھٹکری سفید 25 گرام، ان سب کا سفوف آدھا چمچ صبح خالی پیٹ باسی پانی کے ساتھ شام کھانے کے بعد دوبارہ۔

☆ مکھن تین تولہ، مغز بادام مقشر دو تولہ، شہد تین تولہ، دانہ الائچی دو یا تین عدد، ورق نقرہ پانچ عدد۔ بادام مقشر کو کونڈی میں ڈال کر باریک رگڑ لیں، بقیہ چیزوں سے ملا کر چٹنی بنا لیں روزانہ صبح کے وقت ورزش کے بعد کھائیں کھانا تین گھنٹے بعد کھائیں۔

☆ پھٹکری بریاں چار رتی، مکھن میں ملا کر روزانہ کھائیں ایک ہفتہ متواتر عمل کریں۔

☆ برگ ناشپاتی ایک تولہ گھوٹ کر پلائیں۔



☆ گلقند ببول، دو حصے کھانڈ دھوپ میں رکھ چھوڑیں۔ تین ماشہ سے ایک تولہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

☆ بہو پھلی ایک تولہ ہمراہ آدھا کلو پانی میں کوٹ کر چھان لیں اور پی لیں۔ تین سے چار ہفتے یہ عمل جاری رکھیں۔

پرہیز: تلی ہوئی چیزیں، گڑ، سرخ مرچ، جماع سے پرہیز کریں۔

یہ جریان کی شرطیہ دوا ہے یاد رہے کہ بہو پھلی کپاس میں خودرو کے طور پر پیدا ہوتی ہے۔

☆ دھنیا 100 گرام باریک کوٹ کر چھان کر مصری 200 گرام ملائیں۔ چھ ماشے صبح سرد پانی سے کھائیں۔ سات روز متواتر یہ عمل کریں۔ گرم چیزوں سے پرہیز کریں۔

☆ آم کا بور سایہ میں خشک کریں سفوف بنا کر چھ ماشہ صبح چھ ماشہ شام پانی کے ساتھ ایک ہفتہ استعمال کریں۔

☆ عرق گلو اڑھائی تولے، شہد خالص ایک تولہ حل کر کے ایک ہفتہ نہار منہ پلائیں اور ترش اشیاء سے پرہیز کریں۔

☆ برگ ارنڈ کوٹ پیس کر سفوف تیار کریں ڈبہ میں ڈال کر سنبھال رکھیں۔ صبح و شام چار ماشے کی مقدار دودھ سے استعمال کریں۔

☆ بڑ کی کونپلیں (تر دو تولہ یا خشک ایک تولہ) آدھ سیر پانی جوش دیں جب آدھ پاؤ رہ جائے تو چینی ملا لیں۔ صبح اور شام اس طرح تیار کر کے استعمال کریں۔ ایک سال استعمال کرنے والے اس پہلو سے بے فکر ہو جائیں گے کہ کمزوری، نامردی، جریان قریب آئے۔

☆ بوہڑ کی داڑھی، پھلی ببول خام خشک، باریک پیس لیں برابر مصری ملائیں۔ ایک تولہ بکری کے دودھ کے ہمراہ لیں۔

☆ پیاز کتر کر سایہ میں خشک کریں۔ایک تولہ روزانہ دودھ کے ہمراہ لیں۔

☆ برگ برگد سبز پانچ تولہ پانی تین کلو پکائیں 1/4 کلو رہ جائے تو اتار کر چھان لیں۔تین تولہ شہد ملا کر پی لیں۔

☆ شیر برگد 5 قطرہ بتاشہ میں ڈال کر صبح روزانہ استعمال کریں۔

☆ کیکر کی خام پھلی سایہ میں خشک کریں۔ باریک ہم وزن چینی چھ ماشہ خوراک پانی سے ملا کر استعمال کریں۔

☆ کیکر کے 5 اجزا (برگ، گل، پھلی، چھال، گوند) ہم وزن کر کے باریک کر لیں برابر چینی ملائیں چھ ماشہ دودھ کے ہمراہ 21 روز مسلسل استعمال کریں۔

☆ بڑ کا پختہ پھل جو زمین پر نہ گرا ہو سایہ میں خشک کر کے باریک کر لیں۔ہم وزن کھانڈ ڈال کر ایک تولہ دودھ سے استعمال کریں۔

☆ دھنیا پانچ تولے موصلی سفید پانچ تولے مصری ہم وزن لے کر تین یا پانچ تولے حسب مزاج استعمال کریں۔

☆ برگد کی چھوٹی چھوٹی سرخ رنگ کی شگفتہ ٹہنیاں دو حصہ چینی کچھ روز دھوپ میں رکھیں چھ ماشہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

☆ احتلام: تازہ ریش برگد ایک تولہ مغز بادام سات عدد گھوٹ کر مصری ملا کر ہر روز صبح کے وقت استعمال کریں۔

## ہچکی کا علاج

☆ ہچکی شروع ہو جائے تو پانی پی لیں اگر پھر بھی بند ہو تو لونگ منہ میں چبالیں۔

☆ آم کے پتے خشک کر کے تمباکو کی جگہ حقہ میں پلائیں۔

☆ حقے کی چلم میں تمباکو کی جگہ ہلدی رکھیں اور سوٹے لگائیں۔



ارنڈ کے کے خشک پتے، چلم میں تمباکو کی جگہ پئیں اور دھواں اندر نگل جائیں۔

☆ برگ آم سایہ میں خشک کریں بطور چائے پئیں دودھ میں ڈال کے۔

☆ چند گنڈیریاں چوسیں۔

☆ کیکر کے تازہ کانٹے کوٹ کر پانی میں ابال لیں۔نمک ملائیں نتھارنے کے بعد ٹھنڈا کر کے پلا دیں۔

## مار گزیدہ (سانپ کا ڈسا ہوا)

☆ ڈبی کا خالص نیل سوا تولہ پانی ایک پیالہ اسے حل کر کے مریض کو پلا دیں۔ اکٹھا نہ پی سکے تو تھوڑا تھوڑا کر کے پلائیں زخم پر نیل ہی کا لیپ کریں۔

☆ متعلقہ مقام پر شیر مدار ٹپکائیں یہ جذب ہوتا رہے گا۔ جب جذب ہونا بند ہو جائے تو بس کر دیں۔

☆ مروار سنگ کو ہانڈی میں ڈال کر شیر مدار اس قدر ٹپکائیں کہ 3 انگلی اوپر آجائے۔ 24 گھنٹے بعد ہانڈی کا منہ بند کر دیں۔ اس قدر آنچ دیں کہ دودھ جل جائے۔سرد ہونے پر نکالیں اور پیس کر سرمہ بنالیں۔آنکھ میں لگانے سے سانپ کا زہر دور ہو جائے گا۔

☆ حقے کی نڑی میں جمی ہوئی میل مریض کو کھلا دیں زود اثر تریاق ہے۔

☆ تمباکو کے خشک پتے ایک تولہ پانی میں جوش دے کر پلائیں۔ قے اور دست سے زہر خارج ہو جانے کا امکان ہے۔

☆ ''گوما'' مار گزیدہ کے لیے اعلیٰ درجے کی بوٹی ہے اس کے پتے کوٹ کر مریض کو پلا دیں۔

☆ ناگدون بوٹی سانپ کے سامنے کرنے سے وہ اندھا ہو جاتا ہے۔مار گزیدہ

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

کیلئے چھ ماشہ تازہ بوٹی پانی کے ساتھ گھونٹ کر پلا دیں۔

☆ بانجھ ککوڑا کی جڑ ساتھ دو تولے تمبا کو ایک تولہ ساتھ نیم کی نبولیوں کی گری ایک تولہ ملا کر رگڑیں اور پلا دیں مریض کو قے آئے گی اور زہر نکل جائے گا۔

☆ آم کی گٹھلیاں دو عدد مرچ سیاہ گیارہ دانے پانی میں رگڑ کر پلائیں سانپ نے کاٹا ہو تو سردی محسوس ہوگی اور زہر دفع ہو جائے گا۔

☆ برگ جامن دو یا تین عدد پانی میں گھوٹ کر پلائیں۔

☆ بھنگرہ یا بھنگڑے کا رس پلانے سے مار گزیدہ اچھا ہو جاتا ہے۔

☆ مولی کے چھلکے کے ساتھ شہد ملا کر کھلائیں۔

## نکسیر کا کامیاب علاج

☆ پھٹکری بریاں، جنگلی اوپلے کی راکھ، کاغذ کی راکھ ہم وزن ملائیں۔ بوقت ضرورت نسوار لیں۔

☆ بینگن گھوٹ کر سر پر باندھیں۔ نکسیر فوراً بند ہو جائیگی۔

☆ پیپل کی چھال دو تولہ رات کو بھگو کر سویرے اس پانی کو شربت انجبار میں ملا کر یا ویسے پلا دیں اس کی چھال کو گھس کر پیشانی اور تالو پر لیپ کر دیں ایک ہفتہ مسلسل استعمال کریں۔ نکسیر کی بیماری جاتی رہے گی۔

☆ بوہڑ کی کونپل چھ ماشہ رگڑ کر شیرہ نکالیں، ڈیڑھ تولہ مصری ملا کر پی لیں۔

☆ کنڈیاری کا کچا پھل، چاقو سے شگاف لگا کر نکسیر والا مریض بار بار سونگھے۔ دو تین روز یہ عمل متواتر کیا جائے پھر کسی وقفہ سے یہ عمل کرے۔ سات آٹھ دفعہ ایسا کرے تو عمر بھر کیلئے نکسیر بند ہو جائے گی۔


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

## چائے کے نقصانات

☆ بچوں اور عورتوں کو خصوصیت سے نقصان پہنچاتی ہے۔

☆ دیر تک استعمال کرنے سے بینائی کمزور ہو جاتی ہے۔

☆ خونی بواسیر کے مریضوں کو بے حد نقصان دہ ہے۔

☆ خون کو خشک کرتی ہے۔

☆ جلد کو خراب کرتی ہے۔

☆ معدے کو خراب اور بھوک کو ختم کر دیتی ہے۔

☆ جریان، احتلام اور سرعت انزال کو پیدا کرتی ہے۔

☆ دل و دماغ کیلئے بے حد مضر ہے۔

☆ سوزاک کو پیدا کرتی ہے۔

☆ صحت عامہ کیلئے گھن کا اثر

☆ جسم کو کسی قسم کی غذائیت نہیں پہنچاتی۔

☆ خون کو فاسد کرتی ہے۔

☆ دوران خون تیز کر کے وقتی طور پر تکان کو رفع کر دیتی ہے۔

## بہترین چائے

گورکھ پان کو چائے کے طور پر استعمال کریں اس میں مذکورہ بالا تمام خرابیوں کو دور کرنے کی طاقت موجود ہے۔ ایک پیالی کیلئے ایک سے دو ماشہ تک گورکھ پان کی پتیوں اور پھولوں کا سفوف کافی ہے۔

☆ برگد کی نرم و نازک کونپلیں جو خود بخود گر جاتی ہیں یا نرم و نازک کونپلیں اتار کر

ساتھ نرم ونازک ریش برگد کی چائے بغیر دودھ کے استعمال کریں۔

☆ دیسی پودینے کی چائے قبض توڑنے اور بواسیر کا زور توڑنے کیلئے استعمال کریں۔

## چار اہم چیزیں

چار چیزوں کو چار چیزوں کیلئے بُرا نہیں سمجھنا چاہیے۔

☆ آنکھ کا دکھنا: اندھا ہونے سے محفوظ رکھتا ہے۔

☆ زکام کا ہونا: برص کے روگ سے نجات دیتا ہے۔

☆ کھانسی ہونے سے فالج کی حفاظت ہو جاتی ہے۔

☆ پھوڑے پھنسیاں ہونے سے برص کی حفاظت ہو جاتی ہے۔

## پیشاب سے متعلقہ تکالیف کا مؤثر علاج

☆ **پتھری:** سنگدانہ مرغ دیسی' برابر وزن فلفل سیاہ پیس کر صبح وشام استعمال کریں۔

☆ **پتھری:** یہ مٹر' ٹماٹر' کیک اور بیکری کی مصنوعات کے زیادہ استعمال سے ہوتی ہے' چھوٹی پتھری کیلئے نسخہ صبح نہار منہ کسی مستند دواخانہ کی حصاتی ایک عدد ہمراہ شربت بزوری دو تولہ سہ پہر کو برگ عجوبہ سبز (پتھر چٹ) دو عدد' کالی مرچ پانچ عدد پتھر پر پیس کر تھوڑا سا پانی ملا کر پی لیں۔ چند روز استعمال کریں انشاء اللہ شفا ہو گی۔

☆ **مثانے کی پتھری:** پیاز کا پانی آدھ چھٹانک صبح منہ نہار پیتے رہیں۔ مثانے کی پتھری ریزہ ریزہ ہو کر پیشاب کے راستے خارج ہو جائے گی۔

**نوٹ:** کھیرا' ککڑی اور تربوز کھانے سے پتھری ریگ مثانہ اور درد گردہ جیسے امراض قریب نہیں آتے۔

☆ **پیشاب کا بار بار آنا:** اخروٹ کھانے سے پیشاب بار بار نہیں آتا۔



☆ **سوتے میں پیشاب کا نکل جانا:** سوتے وقت تل کے لڈو کھائیں باجرہ کی کھچڑی کھلائی جائے۔

☆ **بندش پیشاب:** مریض کو حقے کا پانی پلائیں۔

☆ **گردے اور مثانے کی پتھری:** برگ انگور گھوٹ کر پلائیں' پتھری ریزہ ریزہ ہو کر خارج ہو جائے گی۔

☆ **گردے اور مثانے کی پتھری:** ایک تولہ رتن جوت' پانچ عدد کالی مرچ پیس کر پانی ملا کر پلائیں۔

☆ **رکاوٹ پیشاب:** اونٹ کٹارا کی جڑ کی چھال چھ ماشے پانی میں گھوٹ کر مصری ملا کر پلائیں۔

☆ **پتھری کا بلا آپریشن علاج:** ایک کلو پھول کیکر تین سیر پانی میں جوش دے کر چھان لیں جب ایک بوتل پانی رہ جائے تو اتار لیں۔ پانچ تولہ ہر روز پلائیں۔

☆ **کثرت پیشاب:** ثمر برگد خشک کر کے سفوف بنائیں۔ چھ ماشہ خوراک ہمراہ دودھ دیں۔

☆ **کثرت پیشاب:** کیکر کی خشک پھلیاں سایہ میں خشک کریں باریک کر کے بقدر تین ماشہ پانی سے استعمال کریں۔

☆ **گردہ مثانہ کی ریت:** آم کے زرد پتے سایہ میں خشک کر کے سفوف چھ ماشہ روزانہ باسی پانی کے ساتھ استعمال کرائیں۔

☆ **کثرت پیشاب:** دارچینی' کندر ہم وزن ملائیں' دو ماشہ پانی کے ساتھ متواتر استعمال کریں۔

☆ **کثرت البول:** میں سفوف ماسک البول نہایت مفید ہے۔

## نسخہ پتھری از قاضی مقصود احمد صاحب

دال کلتھی دو تولہ، زیرہ سفید ایک تولہ، قلمی شورہ ایک تولہ، کوٹ چھان کر بقدر تین ماشہ ہمراہ کچی لسی، دودھ گائے نہار منہ 16 روز استعمال کریں۔ تیسرے روز پڑتال کریں گے کہ صاف برتن میں پیشاب کر کے دیکھیں کہ پتھری کے ذرات باہر آنا شروع ہو جائیں گے۔

## پیشاب رک جائے

6 تولہ خالص شہد کا شربت 4 تولہ سرد چینی کے ساتھ استعمال کرائیں۔

# مخصوص امراض مردانہ/زنانہ

**اٹھرا:** عرق پاپڑا ایک پاؤ، شیر بکری ایک پاؤ ملا کر کئی ماہ تک پلائیں۔

**اٹھرا:** اجوائن ایک پاؤ، کتھا ایک پاؤ، کچور ایک پاؤ، کالی مرچ ایک پاؤ، دھماسہ 2 کلو ملا کر پھکی بنائیں۔

موٹا گوشت، کچا میٹھا، تیل والی اور کھٹی چیز سے پرہیز کریں۔

**برتھ کنٹرول بوٹی:** آب پیاز عضو پر طلا کریں خشک ہونے پر جماع کریں حمل نہ ہوگا۔

**برتھ کنٹرول:** ایک ماہ میں ایک تخم ارنڈ سالم نگل لیا کرے تو عورت حاملہ نہ ہوگی اگر سات دن مسلسل کرے تو عمر بھر برتھ کنٹرول رہے گا۔

**برتھ کنٹرول:** ہم بستری سے پیشتر 9,10 ماشہ سفوف پودینہ پانی سے پھانک لیں عورت حاملہ نہ ہوگی۔

**برتھ کنٹرول:** عمل کے وقت دھتورا کی جڑ کمر میں باندھ لیں برتھ کنٹرول ہوگا۔

**نوٹ:** برتھ کنٹرول میں شرعی معاملات کو پیش نظر رکھنا ہماری دنیا و اخروی ترقی کا ذریعہ ہے۔



**بانجھ کے ہاں اولاد:** بوہڑ کی داڑھی سایہ میں خشک کریں باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے چار چار ماشہ صبح شام گرم گرم دودھ کے ساتھ، حیض سے فارغ ہونے کے بعد سات دن تک کھلائیں۔

**حمل ٹھہرانے کا نسخہ:** حیض کے بعد چار بجے شام سفوف ریش برگد ایک تولہ، شیر برگد چھ ماشہ ملا کر دودھ سے کھائے رات کو ہم بستری کرے نرینہ حمل ہوگا۔

**بانجھ پن:** پیپل کا پکا ہوا پھل سایہ میں سکھائیں۔ چورن بنالیں نو ماشہ صبح و شام گائے کے نیم گرم دودھ سے استعمال کریں۔

**بانجھ پن:** پیپل کی چھوٹی چھوٹی سرخ رنگ کی شگفتہ کونپلوں کے ساتھ دوگنا چینی لے کر کچھ دن دھوپ میں رکھیں۔ چھ ماشہ ہمراہ دودھ استعمال کریں۔

**حاملہ ہے یا نہیں؟؟؟:** لہسن چھیل کر اسے فرج میں رکھیں اور تین گھنٹے کیلئے سو جائے۔ بیدار ہو کر دیکھے کہ لہسن کی بو ناک یا منہ میں پائی جاتی ہے یا نہیں۔ لہسن محسوس ہو تو حاملہ نہیں ہے۔ بو محسوس نہ ہو تو حاملہ ہے۔

**لڑکا ہے یا لڑکی:** چقندر کے خشک پتے لے لیں۔ حاملہ کو اس کی نسوار دیں۔ چھینک آجائے تو لڑکی ہے چھینک نہ آئے تو لڑکا ہے۔

**نوٹ:** مذکورہ بالا ٹوٹکے حکما و اطبا کے آزمودہ ہیں، ضروری نہیں کہ نتیجہ وہی ہو، اور شرعی اصطلاحات اور اللہ کا عالم الغیب ہونا ہی اصل عقیدہ ہے۔

**رکا ہوا حیض جاری کرنا:** تین چار تولہ بنولے کو کوٹ کر آدھ کلو پانی میں جوش دیں۔ آدھ پاؤ پانی رہ جائے تو چینی ملا کر پلا دیں۔ تین دن متواتر یہ عمل کریں۔

**عورت کا دودھ زیادہ کرنا:** کابلی چنے رات کو بھگوئیں صبح کو شکر ملا کر کھائیں چند روز متواتر یہ عمل کریں۔

قضیب (عضو تناسل) کی موٹائی: کھوپا خشک ناریل 2 تولہ
بوہڑ آدھ پاؤ ملا کر رکھیں' خشک ہونے کے بعد باریک پیس لیں۔ شہد ملا کر
کریں، اسے ملتے رہیں۔

مایوس کمزور مریض: آم کا رس کے ساتھ شہد برابر مقدار میں ملا کر چالیس روز تک
متواتر استعمال کریں اوپر سے دودھ لازمی پئیں۔

نوٹ: نہار منہ آم کھانا صحت کیلئے مضر ہے۔

طلائے بینظیر: گوند کیکر تین ماشہ' مازو ایک عدد باریک کر کے محفوظ کر لیں' بوقت
ضرورت لعاب دہن سے گھس کر لیپ کریں' خشک ہونے پر مصروف
ہو جائیں۔ بہت زیادہ لذت آئے گی۔

سرعت انزال: مغز تخم سرس تین تولہ' شکر سرخ پانچ تولہ' باریک کر کے نو ماشہ
شیر گاؤ سے روزانہ کھائیں۔ یا تخم برگد' سایہ میں خشک کریں ہم وزن چینی مقدار
خوراک چھ ماشہ صبح وشام دودھ کے ساتھ استعمال کریں یا موچرس باریک کر کے برگد
کے دودھ میں کھرل کریں۔ جس قدر شیر برگد جذب ہو اتنا ہی اچھا ہے۔ بقدر جنگلی
بیر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی نیم گرم دودھ سے قبل از جماع استعمال کریں۔ بلا
آمیزش افیون امساک کا نسخہ ہے۔

طلائے پیاز: پانچ تولہ پیاز کتر کر پاؤ تیل میں ملا کر گھوٹ لیں۔ بطور طلاء
استعمال کریں۔

امساک (بلانشہ): پھٹکڑی سفید ایک تولہ' شیر برگد پانچ تولہ کھرل کر کے باریک
گولیاں بنالیں۔ دو گھڑی پیشتر ہمراہ دودھ استعمال کریں۔



اولاد نرینہ: تازہ پیپل اگا ہوا ہو جو تقریباً تین فٹ لمبا ہو' اکھاڑ کر سایہ میں
خشک کر کے باریک پیس لیں۔ حمل کے دو ماہ بعد سات یوم ہمراہ گاؤ شیر تین تین ماشہ
دوائی کھلائیں۔ کھانڈ بھی حسب ضرورت ملا سکتے ہیں۔

جادو کی لکڑی: پیپل کی لکڑی کو پتھر پر گھسیٹیں اور بطور طلا استعمال کریں۔

مقوی باہ ممسک: مغز تخم ارنڈ پیس کر بطور ضماد لگا دیں مقوی باہ ممسک ہے۔

لڑکا پیدا ہو: دو ماہ کے حمل کے فوراً بعد ایک ماہ مسلسل یہ عمل کریں۔ ایک ماشہ
تخم بھنگ سالم تازہ پانی کے ہمراہ سالم نگل جائیں۔ چار عدد شونگلی کے سالم بیج شام کا
کھانا کھانے سے قبل ڈیڑھ گھنٹے تازہ پانی سے پھانک لیں۔

لڑکا پیدا ہو: (جب لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں) گل قند کپاس ایک تولہ ہمراہ
دودھ لیں۔

بانجھ پن: گل کپاس حسب ضرورت' پنکھڑیاں الگ کر لیں۔ ڈیڑھ گنا چینی میں ملین
ایک ہفتہ دھوپ میں رکھ چھوڑیں۔ بانجھ پن کیلئے عجیب دوا ہے۔

نقائص عضو مخصوص: چرچٹہ تازہ لیں' عرق سونف کے ساتھ پتھر پر گھسیٹیں' گاڑھا
ضماد حشفہ اور سیون چھوڑ کر لیپ کریں۔ تین لیپ کافی ہیں۔ پھر مکھن گائے جو سو بار
پانی سے دھویا گیا ہو لگائیں آرام آ جائے گا۔

نوٹ: اس پودے کی ٹہنیوں کے اگلے حصے پر کانٹے دار جو کی شکل کے دانوں پر سفید
پھول آتا ہے۔

کثرت حیض: برگ ببول ایک تولہ' سرمہ سیاہ تین رتی گھوٹ کر پلا دیں۔

مثل باکرہ کیلئے: برگ آم گھوٹ کر پوٹلی بنا کر صبح وشام رحم میں رکھوائیں بوڑھی
عورت بھی مثل باکرہ ہوگی۔

**بچہ جننے میں دشواری:** اٹ سٹ کی جڑیں پانی میں رگڑ کر (پانچ تولہ) پلادیں۔

**مستقم:** برگ پودینہ باریک کر کے نو ماشہ ہمراہ آب قبل از جماع پھانکیں، عورت حاملہ ہوگی۔

**برائے طاقت:** ہریسہ، کھجور، مکھن اور جما ہوا دہی۔۔۔

**برائے طاقت مردانہ:** ماش یا چنے کی دال ایک پاؤ چینی کے برتن میں ڈالیں اور اوپر عرق سفید پیاز اتنا ہو کہ تر ہوجائے۔ چوبیس گھنٹے بھیگا رہنے دیں، سایہ میں خشک کریں، سات بار تر و خشک کریں، آٹا بنالیں۔ یہی آٹا، اتنا ہی گھی، اتنی ہی مصری شکر، منہ نہار نیم گرم دودھ کے ساتھ پھانک لیں، چالیس روز تک یہ عمل جاری رہے۔

(یاد رہے! اس دوران مجامعت بالکل بھی نہ کریں)

**طاقت مردانہ:** چھوہارے گٹھلی کے بغیر، بھنے ہوئے چنے ہم وزن کوٹ لیں۔ پیاز کے پانی میں گوندھ لیں۔ اخروٹ کے برابر لڈو بنائیں۔ صبح و شام ایک ایک لڈو استعمال کریں۔ جیب اجازت دے تو بادام، پستہ، چلغوزہ کا اضافہ کرلیں۔

**جبرائیل امین علیہ السلام کا عطا کردہ نسخہ:** ہریسہ استعمال کریں۔ چالیس مردوں کے برابر قوت ہوتی ہے۔ کٹے ہوئے گیہوں، گوشت گھی اور مصالحہ ڈال کر پکایا جاتا ہے۔

**ضعف باہ:** انڈا، گاجر، چنے کا حلوہ بہت مفید ہے۔

## آنکھوں کی تکالیف

**نظر کی درستی:** سونف ایک پاؤ، دھنیا ایک پاؤ، خشخاش آدھ کلو، مصری تین سو گرام، مغز بادام پانچ سو گرام، چاروں مغز پانچ سو گرام۔ ان سب کو کوٹ کر چھان لیں اور پھکی بنائیں۔ صبح و شام ایک ایک چمچہ دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔



**دکھتی آنکھ:** مخالف پاؤں کے انگوٹھے پر شیر مدار ٹپکائیں۔

**بینائی لوٹ آنا:** بھنگڑا سیاہ بوٹی کوٹ کر رس نکال لیں اس میں سرمہ سیاہ کھرل کریں۔ سرمہ خشک ہوجائے تو شیشی میں ڈال دیں۔ روزانہ کے استعمال سے بینائی تیز ہوجائے گی۔

**آنکھ دکھنا:** منڈی (گل منڈی) جتنی تعداد میں کھائیں اتنے سال آنکھ نہیں دکھے گی۔ یہ پھول منہ نہار نگل جائیں۔ انہیں چبانا نہیں۔

**نظر تیز کرنا:** مال کنگنی کے تیل کی مالش ہتھیلیوں اور پاؤں کے تلووں پر کریں اور یہ عمل چالیس روز متواتر کریں۔

**آشوب چشم:** سبز مہندی باریک پیس کر مقعد پر لیپ کریں۔ آشوب چشم کو آرام آجائے گا۔

**آشوب چشم:** گھیکوار کے پتے چیر کر تین ماشے سفوف ہلدی چھڑک کر گرم کر کے مریض کی دکھنے والی آنکھ کی جانب پاؤں کے تلوے سے باندھیں۔

**درد چشم:** دونوں آنکھوں کو درد ہو تو دونوں پاؤں کے نیچے باندھیں یا نیم پتوں کا عرق مخالف کان میں ڈالنے سے آنکھ کو آرام آجاتا ہے۔

**آنکھوں کی سرخی زائل کرنا:** برگ انار تازہ کوٹ کر نغدہ بنا کر آنکھوں پر باندھ دیا کریں۔ تین چار روز استعمال کریں۔

**شب کوری:** چولائی کا ساگ (بغیر مرچ کے) رات کے وقت گھی ڈال کر تین روز باقاعدگی سے استعمال کریں۔

**نوٹ:** دکھتی آنکھ کے دوران کھجور نہ کھائیں۔



# مجامعت کے اصول

☆ حالت حیض میں مجامعت: خطرہ ایڈز' اولاد مجذوم' کوڑھی پن کا شکار' زہریلے خون کے اثرات' عضو پر آبلے اور خارش۔

☆ برہنہ پن: اولاد بے حیا

☆ حالت جنابت: اولاد دیوانہ' بخیل

☆ بھرے پیٹ: اولاد کند ذہن' انزال جلد شروع' ضعف معدہ' ضعف جگر' ضعف ہضم اور ورم جگر کا خطرہ' خشکی و پیاس کا غلبہ۔

☆ کھڑے ہو کر......: رعشہ کا مرض

☆ مجامعت کے وقت شرمگاہ دیکھنا: اولاد کی نظر کمزور یا اندھے پن کے خطرات۔

☆ زیادہ باتیں کرنا: اولاد کے گونگا پن کا خطرہ۔

☆ دن کو یا رات کو روشنی میں مجامعت: اولاد بدصورت' کالے رنگ کی

☆ عین نماز کے وقت: اولاد نافرمان

☆ حالت جنابت میں خود قبل از غسل نہ کھائیں ورنہ نسیان میں مبتلا ہو سکتے ہیں۔

☆ بخار کی حالت میں مجامعت' اولاد اور خود کو دق کا خطرہ

☆ پیشاب' پاخانہ کی حاجت کے وقت مجامعت: بھگندر' بواسیر اور دیگر امراض مقعد کے وارد ہونے کا خطرہ

☆ نشہ کی حالت میں مجامعت: وجع المفاصل' گٹھیا کا خطرہ۔

☆ مجامعت کے فوراً بعد نیم گرم پانی سے عضو دھوئیں' ٹھنڈے پانی سے دھوئیں گے تو درد لادوا شروع ہونے کا خطرہ ہے۔



☆ مجامعت کے بعد ٹھنڈا پانی پیو گے تو دمہ کا خطرہ ہے۔

☆ آنکھ دکھنے کی حالت میں مجامعت نہ کریں اس کیلئے بہترین وقت پچھلی رات ہے جبکہ پیٹ خالی ہو تو تمام شب ناپاکی سے بچو گے۔ لائق اولاد پیدا ہوگی۔ بسم اللہ' خوشبو' قبلہ رخ نہ ہوں' بالکل برہنہ نہ ہوں' عورت کو انزال ہونے تک ٹھہرا رہے۔ دعا انزال ضرور پڑھیں۔

☆ مجامعت میں اعتدال ضروری ہے ورنہ روغن حیات کم ہونے سے چراغ عمر کی روشنی مدھم پڑنے کا خطرہ ہے۔

☆ حیض سے فراغت کے ایک ہفتہ بعد تک اور شروع ہونے سے ایک ہفتہ قبل مجامعت کریں گے تو اولاد پیدا ہوگی۔

## اٹھرا

پوست چترک الائچی خورد' جنگ ہریڑ' کچور' کول ڈوڈا (اندر والی گری نکال دیں)' اجوائن دیسی' مونگ پھلی' کسنبہ' واوڑنگ' میتھرا' پاپڑا' صندل سرخ' مصبر پپلی مگھاں تمام ادویات ایک ایک تولہ۔ ہلدی دو تولہ' لال ہلدی چھ ماشے۔ جملہ اشیاء کوٹ کر چھان لیں' سفوف بنالیں۔ تیسرا چاند شروع ہو تو چٹکی بھر سفوف خالی پیٹ ہمراہ باسی پانی استعمال کریں۔ ناغہ نہ کریں۔ بچہ پیدا ہونے تک کھلاتے رہیں۔

## ہیپاٹائٹس (یرقان)

☆ ہلدی' ملٹھی' سونف کوٹ کر باریک کر کے چنے کے برابر گولیاں بنالیں' دو گولیاں دودھ' پانی یا لسی کے ساتھ ہر تین گھنٹے بعد کھانے سے قبل یا بعد' گولیوں کے بغیر پھکی بھی استعمال کر سکتے ہیں۔

☆ پھٹکری باریک ایک پاؤ' مولی کا پانی دو کلو' پھٹکڑی حل ہونے پر اتار کر سفوف کرلیں' نمی سے محفوظ رکھیں۔ دو اڑھائی چمچ دوائی دہی میں ملا کر صبح و شام لیں۔ جواہر مہرہ معمولی ملالیں تو بہتر نتائج نکلیں گے۔

☆ سونٹھ پانچ تولہ' نوشادر ٹھیکری دو تولہ' مرچ سیاہ ایک تولہ' سناء مکی آٹھ تولہ' ریوند عصارہ چار تولہ' گل سرخ ایک تولہ تمام کوٹ کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ کھانے کے بعد تین گولیاں پانی کے ہمراہ لیں۔

**پرہیز:** مصالحہ دار تلی ہوئی چیزیں' گرم اشیاء' روسٹ بروسٹ' چکن' پیپسی' کوک' شراب' پراٹھا' زیادہ مٹھاس۔

**موافق غذائیں:** کدو' توری' شلجم' مولی' گاجر' دال مونگ' پھلوں کے جوس' فروٹ' پیدل چلیں' ہوا خوری کریں۔ ہر نماز کے بعد اکیس بار سورۂ قریش' اول و آخر درود ابراہیمی پڑھیں۔

# کیا کھائیں کیا نہ کھائیں اور کیا ملا کر نہ کھائیں

☆ گوشت کے بعد شہد نہ کھائیں

☆ مچھلی کے بعد دودھ اور شہد استعمال نہ کریں۔

☆ دہی' پنیر کے ساتھ مولی اور گھی کے ساتھ شہد استعمال نہ کریں۔ (فالج کا خطرہ ہے)

☆ چاولوں کے ساتھ سرکہ استعمال نہ کریں۔

☆ پیاز لہسن کے ساتھ بادام استعمال نہ کریں۔

☆ گوشت مرغ کے ساتھ مولی ہرگز استعمال نہ کریں۔



☆ ٹماٹر کے ساتھ دودھ کبھی بھی استعمال نہ کریں۔ گردے میں تکلیف کا سخت اندیشہ ہے۔

☆ دھوپ والے گرم پانی کے ساتھ غسل نہ کریں برص کی تکلیف کا خطرہ ہے۔

☆ شہد' خربوزہ اور لہسن اکٹھے استعمال نہ کریں معدے میں شدید درد کا خطرہ ہے۔

☆ گرد و غبار میں کام کرنے والے اگر گڑ استعمال کریں تو دمہ کا خطرہ ٹل جاتا ہے۔

☆ ذیابیطس کیلئے جامن اور کریلا بہت زیادہ مفید ہے۔

☆ روغن خشخاش سر پر ملنے سے نیند بہت زبردست آتی ہے۔

☆ شہد اور گھی مساوی الوزن ملا کر استعمال کرنے سے زہر پیدا ہوتا ہے جو انتہا درجہ کا نقصان دہ ہے۔

☆ دکھتی آنکھ کے مریض/لوگ کبھی بھی کھجور استعمال نہ کریں۔

☆ آم نہار منہ نہ کھائیں۔

☆ امرود کے بیج نہ کھائیں یہ ہضم نہیں ہوتے۔ امرود کے ہمراہ نمک اور پسی ہوئی کالی مرچ استعمال کریں۔

☆ کڑوا بادام خون میں فساد پیدا کرتا ہے۔

☆ برف' معدہ کو کمزور کرتی ہے۔ البتہ بھوک نہ لگے تو برف ملا پانی استعمال کریں۔

☆ بینگن اکیلا نہ پکائیں دھنیا اور دہی ملا کر پکائیں۔ چھیل کر گھی اور دہی کے ساتھ پکائیں تو نیند آور ہے۔

☆ بچوں کو کڑوی دوائی پلانے سے قبل بیری کے چار پانچ پتے چبوا لیں کڑوا

پن معلوم نہ ہوگا۔

☆ سفید پیاز جس مکان میں ہو سانپ نہیں آئے گا۔

☆ تر کھانے سے ایک گھنٹہ قبل اور دو گھنٹے بعد پانی نہ پئیں۔ لسی اور شربت بھی اسی وقفے کے مطابق استعمال کریں۔

☆ چھاچھ میں برف ڈالیں تو ہاضمہ خراب ہوگا۔

☆ خربوزہ نہار منہ نہ کھائیں اور نہ ہی بھرے پیٹ۔

☆ دودھ کو پانی کی طرح نہ پئیں' ایک چھوٹا سا گھونٹ پی کر لعاب دہن شامل کریں۔

☆ سیب' خالی پیٹ کھائیں تو قبض کشا ہے بھرے پیٹ کھائیں تو قابض ہے۔

☆ شکر قندی کے بعد سونف چبا لینا مفید ہے۔

☆ شلجم پکائیں تو ادرک' کالی مرچ' موٹی الائچی' کالا زیرا استعمال کریں۔

☆ کچنار پکائیں تو دہی اور سفید زیرہ ڈالنا نہ بھولیں۔

☆ قلفی کھانا' ٹائیفائیڈ کا باعث ہے۔

☆ ایک دن میں ایک دو سے زیادہ کھیرے نہ کھائیں۔ کھیرے کے ساتھ پانی پینے سے ہیضہ ہو جاتا ہے۔ (ایک گھنٹہ یا دو گھنٹے بعد پانی پئیں)

☆ گوبھی نہ پکائیں جب تک ادرک نہ ملائیں۔

☆ کھانا کھاتے وقت بری خبر سنیں تو کھانے سے ہاتھ کھینچ لیں کیونکہ رنج والم کی حالت میں کھانا زہریلا ہو جاتا ہے۔

☆ سبزیاں' ترش پھل' لیموں' مالٹا وٹامن سی کا خزانہ ہیں وٹامن سی کی کمی سے



ماخورے کا مرض لاحق ہو جاتا ہے۔

☆ دودھ پینے کے بہترین اوقات صبح اور تیسرا پہر ہے۔ دالوں میں بہترین دال دال ماش ہے۔

☆ دال میں ادرک' کالی مرچ' کالا زیرہ' موٹی الائچی ڈالیں۔

☆ گوشت کا زیادہ استعمال: غصہ پیدا کرتا ہے اور دل و دماغ میں بگاڑ پیدا کرتا ہے۔

☆ کھجور کی بدہضمی: دہی کی پتلی چھاچھ استعمال کریں۔

☆☆☆☆☆☆

# میری زندگی کے روحانی وطبی تیر بہدف ایٹم بم

(عاشق حسین فاروقی، کراچی)

## میری زندگی کا یادگار دن:

یہ خان محمد صاحب کی داستان ہے، انہی کی زبانی پڑھیں:

22 دسمبر 2008ء کا دن میری زندگی کا یادگار ترین دن تھا' وہ منگل کا دن تھا اور سخت سردیوں کا موسم تھا ان دنوں فجر کی نماز دیر سے ہوتی تھی ویسے بھی میں اکثر فجر کی نماز قضا ہی پڑھتا تھا۔ بہرحال عرصہ بارہ سال سے میں نظر کی عینک استعمال کر رہا ہوں۔ ذکر ہو رہا تھا بائیس دسمبر کا مجھے وہ دن بڑا ہی عجیب محسوس ہو رہا تھا۔ خدا جانے کیوں اسی دن ٹھیک گیارہ بجے میرا ٹیوشن کا پیپر بھی تھا۔

عام طور پر جس دن میرا کوئی پیپر ہوتا اس دن میں عبادت کم کرتا تھا۔ صرف فرض ہی ادا کرتا تھا اور کچھ دیگر ضروری چیزیں پڑھتا تھا میری کوشش یہ ہوتی ہے کہ نماز پابندی سے ادا کروں۔ اس طرح ہر فرض نماز کے بعد میرا آیۃ الکرسی پڑھنے کا بھی معمول ہے۔

میرے دادا مرحوم مجھے فرمایا کرتے تھے کہ ایک نماز پابندی سے پڑھو گے تو اللہ کا وعدہ ہے کہ اگلی دوسری نماز تک میری حفاظت میں رہو گے اور اگر اس کے ساتھ ساتھ ہر فرض نماز کے بعد آیۃ الکرسی پڑھ لو جس میں بمشکل ایک منٹ بھی نہیں لگتا تو کیا ہی بات ہے پھر تو ہر مصیبت سے بچے رہو گے۔ بہرحال اس دن (جس دن میرا پیپر تھا) میری صبح کی نماز چھوٹ گئی۔ جماعت سے نہیں پڑھ سکا۔ کافی دیر سے پڑھی۔

اس کے بعد وقت کم ہونے کی وجہ سے میں تلاوت کلام پاک اور دیگر اذکار وغیرہ



نہیں پڑھ سکا اور جلدی سے ویسے ہی نکلنے لگا اچانک میرے دماغ میں یہ خیال آیا کہ اگر آج ہی مر گیا تو پیپر تو کام نہیں آئے گا۔ قرآن پاک ضرور کام آئے گا میں فوراً سیڑھیوں سے واپس مسجد کے اندر آیا اور تلاوت کلام کر کے دعا کر کے گھر آیا۔

ناشتہ کر کے تیار ہونے لگا ویسے میں بہت خوبصورت تھا اور جب بن سنور کر تیار ہوتا تو کیا ہی بات تھی......اس وجہ سے مجھے اکثر نظر لگ جاتی لیکن مجھے نماز اور قرآن پر یقین تھا اس لیے زیادہ پریشان نہیں ہوتا اور اس طرح میں پڑھنے میں بہت تیز اور محنتی تھا دس بج چکے تھے اور میرے ذہن میں خدا جانے کیوں یہ خیال بار بار آ رہا تھا کہ آج جتنا تیار ہونا ہے ہو جاؤ...... خیر میں نے کوئی توجہ نہیں دی اور کزن کو میسج کیا کہ آج میرا موڈ نہیں ہے بائیک پر جانے کا اس لیے آج بائیک مت لانا لیکن وہ بائیک لیکر آ گیا میں جیسے ہی بائیک پر بیٹھا بالکونی سے دادا جان نے آواز دی اور کہا کہ آج تم بائیک پر مت جانا میں نے ان کی بات نہیں مانی اور چلا گیا۔

جلدی میں میں نے بیگ اچھی طرح پیک نہیں کیا تھا ایک ہاتھ میں میرے بیگ تھا اور دوسرے ہاتھ میں نوٹس تھے۔ محلے سے نکلنے کے بعد ہم جیسے ہی پٹرول بھروانے کیلئے مین روڈ سے سروس روڈ پار کر رہے تھے دوسری طرف سے ایک تیز رفتار بائیک میرے آ کر لگی اور میں اڑتا ہوا روڈ پر جا گرا میرا منہ دو بار فٹ بال کی طرح زمین پر لگا میرے چہرے کے بائیں حصے والی ہڈی ٹوٹ گئی اور اس میں سوراخ ہو گیا میری ناک کی ہڈی ٹوٹ گئی اور دونوں آنکھوں کے نیچے جو ہڈیاں ہوتی ہیں وہ بھی ٹوٹ گئیں لیکن میرے بائیں طرف کے چہرے پر زیادہ نقصان ہوا۔

میرے اللہ کا بہت کرم ہوا کہ میں بے ہوش نہیں ہوا میں نے اپنا خون خود نکلتے ہوئے دیکھا' نزدیک ہی ایک چھوٹا سا ہسپتال تھا وہاں مجھے کوئی اللہ کا نیک بندہ لے گیا' میں نے خود اپنے گھر والوں کو فون کیا چونکہ ایکسیڈنٹ گھر سے قریب ہوا تھا

گھر والے پانچ منٹ میں پہنچ گئے اور مجھے ہمیشہ وہ منظر یاد رہیگا میں بیڈ پر لیٹا ہوا
میرے خاندان کے لوگ میرے اردگرد کھڑے ہوئے تھے اور میری آنکھوں پر
دھند اور اندھیرا آرہا تھا لیکن اللہ کی شان مجھے کوئی افسوس نہیں تھا بلکہ ایک خوشی تھی کہ
آج میں نے نماز پڑھی ہے' قرآن بھی پڑھا ہے' یاد رہے صبح مسجد میں جو بات میرے
ذہن میں آئی تھی وہ سچ نکلی اور واقعی پیپر نہیں دے سکا۔

پیپر دینے والے روم میں جانے کی بجائے میں بستر مرگ پر ہسپتال کے روم میں
پڑا ہوا تھا۔ میری آنکھوں کے آگے اندھیرا آنے لگا مجھے ڈاکٹروں نے ایکسرے کے
کیلئے مشین پر لٹایا تو میری آنکھیں بند ہوگئیں' بس یہ یاد رہا کہ میرا خون بہہ رہا ہے
کیونکہ سوراخ گہرا ہونے کی وجہ سے خون رکنے کا نام ہی نہیں لے رہا تھا بہرحال اس
کے بعد کیا ہوا مجھے پتہ نہیں' دو دن تک میں دنیا جہاں سے بے خبر رہا' بقول گھر والوں
کے دو دن کے بعد ہسپتال والوں نے مجھے فارغ کر کے جواب دے دیا کہ ہم علاج
نہیں کر سکتے اس کا علاج ہمارے بس سے باہر ہے۔

پھر گھر والے مجھے ملیر لے گئے اس ہسپتال میں ڈاکٹر ہی موجود نہیں تھا اور اچھی
بات تھی کیونکہ وہ صرف ناک کا ڈاکٹر تھا اور میرے تو چہرہ' سر' ناک پر بے شمار چوٹیں
آئیں تھیں اور یہ صرف ناک والے ڈاکٹر کا کام نہیں تھا۔

گھر والے پریشان تھے کیونکہ میرا خون مسلسل بہہ رہا تھا' ہونٹ کالے اور پیر
پیلے ہوگئے تھے اور میں بیہوشی میں لاتیں مار رہا تھا' آخر کار تھک ہار کر مجھے آغا خان
ہسپتال پہنچا دیا گیا اور اس دوران (بقول گھر والوں کے) میرا مرنا یقینی ہوگیا تھا۔

میں نے ہاتھ پاؤں مارنا بھی بند کر دیئے تھے اور بالکل لاش کی طرح بن
گیا تھا اور خون مسلسل بہہ رہا تھا ڈاکٹروں نے فوراً پٹی باندھ دی تاکہ خون
رک جائے اور ڈاکٹروں نے صرف چوبیس گھنٹے بتائے تھے کہ اس دوران اگر



اسے ہوش آگیا تو ٹھیک ہے ورنہ موت ہے۔ سب دعائیں مانگ رہے تھے
اور اللہ کے حکم سے مجھے اگلے دن ہوش آگیا۔ ہوش میں آتے ہی میں نے
دیکھا میرے ہاتھ پیر بندھے ہوئے ہیں۔
آکسیجن' ہارٹ بیٹ کی تاریں سینے پر ڈرپ یورین پائپ اور ایک کمپیوٹر
سرہانے پڑا تھا جس کی تاریں میرے جسم میں پیوست تھیں اور وہ اپنی
خطرناک آواز میں ٹونٹ ٹونٹ کر رہا تھا اور دل کی لہریں کمپیوٹر میں آرہی
تھیں۔ میں بستر سے ہل بھی نہیں سکتا تھا۔ خون بالکل ختم ہو چکا تھا۔ بہرحال
ایک ہفتہ کے بعد انہوں نے مجھے وارڈ میں منتقل کر دیا جہاں ایک مہینہ گزارا
تاکہ چہرے کی سوجن کچھ کم ہوتا کہ پھر آپریشن ہو سکے۔
روزانہ خون کا ٹیسٹ ہوتا تھا اور دن میں چار بار ڈرپ لگتی اور درد کے بتانے
کی ضرورت نہیں آپ خود سمجھ سکتے ہیں ایک مہینہ بعد انہوں نے آپریشن کا کہا اور
خرچ کیلئے سات لاکھ روپے بتائے میرے تایا ابو نے کہا پہلے ہم مشورہ کر لیں ہم
چاہتے تھے جو بھی ہو سوچ سمجھ کر ہو تایا جان نے اپنے دوست ڈاکٹر جو کہ یہی آغا
خان میں ہوتے ہیں ان سے میرے ابو ماموں سب نے مل کر مشورہ کیا مزے کی
بات کہ تایا ابو کے ڈاکٹر دوست نے مجھے اس ہسپتال میں آپریشن سے منع کیا پھر ہم
سر والے ڈاکٹر کو کہتے ہیں چونکہ میری ناک چہرہ اور سر یہ سب خراب ہو گیا تھا ہم
ان کے پاس گئے تو اس نے کہا یہ سب کچھ انشاء اللہ میں ٹھیک کر دوں گا اور اپنی
فیس 75 ہزار روپے لکھ کر دی اور اگلے ہفتے کا وقت دے دیا۔
ہمیں یہ سن کر بڑا غصہ آیا کہ ڈاکٹر سر کا ہے اور کہہ رہا ہے ناک بھی' چہرہ بھی
میں ٹھیک کر دوں گا پھر ہم لیاقت ہسپتال گئے پہلے سر والے ڈاکٹر کو دکھایا' اللہ ان
پر اپنا خصوصی فضل و کرم فرمائے۔ بہت درد دل رکھنے والے انسان ہیں اور

احسان کرنے والے ـــــ اس نے سب کچھ دیکھنے کے بعد کہا کہ
کام تھا باقی ناک کا کام دوسرے ڈاکٹر کا ہے ان کا نام بتایا اور
سے اس کو فون پہ سمجھایا کہ باقی کام ایف این ٹی والے کریں گے۔ بہرحال
اس کے پاس گئے وہاں کے ڈاکٹر نے معائنہ کرنے کے بعد کہا کہ ہم
کا کام کردیں گے اور چہرے کا کام دوسرے ڈاکٹر ہیں وہ کریں گے انہوں نے
بھی اس چہرے کے ماہر ڈاکٹر کو فون کر کے سمجھایا پھر ہم اس چہرے والے ڈاکٹر
کے پاس گئے اس نے دیکھ کر کہا کہ ان شاء اللہ چہرے کا کام میں کروں گا۔

بہرحال پھر ان تینوں سرجن ڈاکٹروں نے آپس میں میٹنگ کی اور پھر ایک
دن طے کرنے کے بعد ان تینوں نے مل کر میرا آپریشن کیا جو کہ مکمل آٹھ
گھنٹوں پہ مشتمل تھا جس میں سر سے آدھا چہرہ اتارا گیا اور بائیں والی جگہ
اندر کر کے گوشت رکھا اور اوپر سے پلیٹیں رکھیں اور سر میں جہاں چوٹ تھی
وہاں پلیٹیں لگائیں اور پھر سے ٹائٹ کیا اور ناک جو کہ مکمل ختم ہو چکی تھی
انہوں نے ناک کو دونوں طرف اوپر سے کھول کر اندر پلیٹیں لگائیں تاکہ
ناک کچھ کھڑی ہو سکے اور سانس آسانی سے لے سکوں۔

اس طرح چہرہ ٹھیک کیا گیا۔ پھر چوبیس گھنٹے کیلئے میرا پانی بند تھا اسی دوران مجھے
خون کی الٹی آئی کیونکہ سارا خون دل پر جمع تھا' پانی بند ہونے کی وجہ سے چوبیس گھنٹے
جس اذیت سے گزرے اللہ کسی دشمن کو بھی یہ دن نہ دکھائے۔ میں پانی پانی کرتا تھا
ڈرپ لگی ہوئی تھی ہر گھنٹہ بعد مجھے انجکشن لگاتے تھے جس کا درد الگ ہوتا تھا۔

چاروں طرف سے جکڑا ہوا میں اپنے آپ کو قبر میں محسوس کر رہا تھا۔ پھر ڈاکٹر نے
آکر اوپر کیا پھر چمچ سے تھوڑا تھوڑا پانی شروع کیا اس وقت مجھے احساس ہوا کہ پانی اللہ
کی کتنی بڑی نعمت ہے اور مجھے وہ واقعہ یاد آ گیا کیسے ایک پانی گلاس پر بادشاہ اپنی



سلطنت قربان کرنے کیلئے تیار ہو جاتا ہے۔

مجھے ایک الگ کمرے میں رکھا ہوا تھا میرا سارا چہرہ پٹیوں میں لپٹا ہوا تھا میں
صرف دیکھ سکتا تھا اور چونکہ آدھا چہرہ میرا اترا ہوا تھا جس کی وجہ سے میں تھوڑی سی
بات ذرا سی کوئی بات کرتا تو مجھے غصہ آ جاتا۔ میں اپنے ماموں کی بڑی عزت کرتا ہوں
اور وہ مجھے ملنے دیکھنے کیلئے آئے ان سے کچھ باتیں کر رہے تھے تو میں نے انہیں
اشارے سے چپ ہونے کا کہا کیونکہ زبان سے تو بول نہیں سکتا تھا کوشش بھی کرتا تو
چہرہ دکھنے لگتا اور شدید درد ہو جاتی اس لیے میں چپ رہتا۔

کھانے میں بھی پرابلم منہ جو نہیں کھلتا تھا دو مہینے تک میں نے منہ نہیں دھویا اور
کھانے کے طور پر مائع چیزیں لیتا رہا جب میں گھر آ گیا تو میں نے کمرے میں لگی
وال کلاک سے سیل نکال دیا اس گھڑی کی معمولی سی ٹک ٹک بھی ایسی لگتی جیسے سر پہ
کوئی ہتھوڑا مار رہا ہو چھ مہینے تک میں نارمل لوگوں کی طرح بیڈ پر نہیں لیٹ سکتا تھا۔
چار تکیوں اور ایک کمبل پر ٹیک لگا کر سوتا اسی طرح چھ مہینے گزر گئے۔

اسی دوران ڈاکٹر کے اسسٹنٹ گھر پر آتے پٹیاں کرتے اس کے بعد ہر
ہفتے ہسپتال کا چکر لگتا' آہستہ آہستہ میں نے کھانا شروع کیا جب دانتوں کو
ہلاتا تو سر کے پٹھے ہلتے اور درد ہوتا۔ پھر الحمد للہ پٹھے بھر گئے اور میں نارمل
لوگوں کی طرح اپنے معمول سر انجام دینے لگا۔

میری ناک جو کہ مکمل طور پر بیٹھ گئی تھی اس کو مصنوعی طریقے سے کھڑا کیا گیا (ناک
کی ہڈی بالکل پاؤڈر بن گئی تھی) بہرحال تین گھنٹے آپریشن ہوا کولہے کی جانب سے نرم
ہڈی کاٹ کر ناک کے اندر لگائی۔ یہ مرحلہ بھی بڑا تکلیف دہ تھا ناک سے اتنا خون بہا
کہ ہسپتال کے دسٹ بن ٹشوں سے بھر گیا، انسان چونکہ ناک سے سانس لیتا ہے اور
میں اگر سوتے میں بھی غلطی سے ناک سے سانس لے لیتا تو پھر خون آنا شروع

ہوجاتا۔ نیند میں انسان اپنے اختیار میں تو ہوتا نہیں لہٰذا ساری رات یہ معاملہ چ
رہتا۔ مسلسل لیٹے لیٹے کمر جل گئی تھی بہر حال بڑی تکلیف دہ کہانی ہے۔

بہر حال محض اللہ کے فضل و کرم سے میری ناک چہرہ سب ٹھیک ہوگیا اب
میں پانی پی سکتا تھا' آسانی سے سانس لے سکتا تھا۔ اللہ نے ناممکن کو ممکن کر
دکھایا اور شدت سے احساس ہوتا ہے اللہ تعالیٰ نے ہمیں کتنی نعمتوں سے نواز
ہے اگر ہم غور کریں میری ناک اور سر کی چوٹ پر تین لاکھ روپے خرچ ہوئے
اور یہ بھی اللہ کا شکر ہے کہ سب کچھ ٹھیک ہوگیا اگرچہ ناک کی قوت مدافعت
پہلے جیسی نہیں ذرا سی فلو کی ہوا چلے تو میں آسانی سے شکار ہوجاتا ہوں یہ بھی
اللہ کی مہربانی ہے کہ اس نے مجھے اپنی اوقات یاد دلائی' یہ میرے اللہ کا بڑا
ہی کرم ہے میں جب بھی پانی پیتا ہوں مجھے اللہ کی یاد آتی ہے۔

میری تصویریں جو آپریشن کے دوران لی گئی تھیں میرے پاس محفوظ ہیں ان کو دیکھ
کر اللہ کی قدرت یاد آجاتی ہے۔ میرے دو تین دوست اور والدین' خالہ' پھوپھی'
ماموں کے علاوہ کسی نے ہماری کوئی مدد نہیں کی ان سب لوگوں نے اللہ سے گڑگڑا کر
دعائیں مانگیں اس کی رحمت کے واسطے دیئے آخر اللہ کا فضل ہوگیا آخر میں آپ کو یہ
بتاتا چلوں کہ میں ہمیشہ صبح و شام کی مسنون دعائیں پڑھتا تھا جس میں حادثات سے
بچاؤ کی دعائیں بھی شامل ہوتی ہیں لیکن نجانے کیوں میں ایکسیڈنٹ والے دن یہ
دعائیں پڑھنا بھول گیا میری عبقری کے تمام قارئین سے گزارش ہے کہ وہ صبح و
شام کی مسنون دعائیں لازمی یاد کرکے پڑھیں۔ اس میں پندرہ سے بیس منٹ ہی تو
لگتے ہیں سارا دن پرسکون اور عافیت سے گزرے گا۔

دوسری گزارش ہے کہ صدقہ ضرور دیتے رہا کریں! اس کے بے شمار فوائد
دنیا اور آخرت کے ہیں۔ اس بڑے حادثے سے پہلے ایک چھوٹا سا حادثہ ہوا



تھا میں نے اپنے گھر والوں کو بارہا کہا کہ کوئی صدقہ دے دیں مگر گھر والوں
نے انتہائی کنجوسی کا مظاہرہ کیا اور اس بڑے حادثے کے بعد بھی کوئی صدقہ
نہیں کیا حالانکہ علاج پر تین لاکھ خرچ کرڈالے بظاہر یہ صدقہ کرنا ہمیں مہنگا
لگتا ہے لیکن حقیقت میں یہ بہت ہی ارزاں ہے۔

## صرف اک دعا سے نظر ٹھیک

ایک شخص کا بیان ہے کہ میرا ایک دفعہ ایسا شدید ایکسیڈنٹ ہوا کہ جس کی وجہ سے
میری بینائی چلی گئی کسی علاج سے کوئی افاقہ نہ ہوا' میرے والدین نے عمرے کا
پروگرام بنایا اور جب مکہ شریف پہنچے اور جیسے ہی ان کی نظر کعبہ شریف پر پڑی انہوں
نے میری بینائی کی درستگی کی دعا مانگی ادھر انہوں نے دعا مانگی ادھر پاکستان میں میری
نظر ٹھیک ہوگئی اور میری اندھیری دنیا روشن ہوگئی۔

## 20 دن میں بچی کی شادی

آغا خان کراچی سے ایک ڈاکٹر عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے۔ میں نے حسب
عادت ان سے عبقری کیلئے اپنا کوئی کامیاب عمل ارشاد فرمانے کو عرض کی کہ جس سے
مخلوق خدا فائدہ اٹھائے انہوں نے کہا کہ آج کل لڑکیوں کے رشتوں کے بڑے
مسائل سامنے آرہے ہیں والدین بڑے پریشان ہیں لہٰذا میں اپنا ایک عمل بتاتا ہوں
جس کے کرنے سے خود میری بچی کی بیس دن کے اندر بات ہوگئی اور نکاح بھی ہوگیا
اور وہ عمل یہ ہے:۔

اول و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں پانچ سو بار

رَبِّ اِنِّیۡ لِمَاۤ اَنۡزَلۡتَ اِلَیَّ مِنۡ خَیۡرٍ فَقِیۡرٌ ﴿القصص ۲۴﴾

پڑھیں کم از کم 41 روز تک انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے بہت ہی جلد رشتہ
ہوجائے گا۔ یہی عمل لڑکے کے رشتے کیلئے بھی کیا جا سکتا ہے۔

## اولاد سے محروم ضرور پڑھیں

سرگودھا سے ایک صاحب تشریف لائے ان کے عزیز یہاں کراچی میں رہتے ہیں فرماتے ہیں کہ انگلینڈ میں میرے چچازاد بھائی رہتے ہیں ان کی چند سال پہلے شادی ہوئی لیکن اولاد سے محروم تھے۔ میں نے انہیں حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی صاحب دامت برکاتہم العالیہ کا دم کیا ہوا شہد اور دوائی چند مہینے استعمال کرنے کیلئے کہا اور خود اپنے پیسوں سے یہاں سے یہ دم والا شہد انگلینڈ بھجوا دیا۔ انہوں نے یہ دوا اور شہد چالیس ہی روز استعمال کیا تھا کہ ان کی بیوی کو حمل ٹھہر گیا اور الحمدللہ اس شہد کی برکت سے نو ماہ بعد اللہ تعالیٰ نے انہیں خوبصورت اور صحت مند بچی سے نوازا۔

## ہر قسم کا درد ختم

ایک بزرگ کراچی اکیڈمی میں تشریف لائے' دوران گفتگو بندہ نے ان سے عرض کی ماشاء اللہ آپ کی عمر کافی زیادہ ہے۔ عبقری کو اپنا مجرب کوئی عمل نسخہ یا ٹوٹکہ بتائیں تاکہ مخلوق خدا کو کوئی فائدہ ہو اور آپ کیلئے صدقہ جاریہ بنے۔

انہوں نے مہربانی فرماتے ہوئے اپنا مجرب عمل بتایا اور فرمایا کہ میرا بے شمار مرتبہ آزمودہ اور مجرب عمل ہے اس کی برکت سے چاہے کسی بھی قسم کا جہاں بھی درد ہو ختم ہو جاتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿﴾

وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿القلم ۵۱﴾

مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ﴿الناس ۴﴾ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ﴿الناس ۵﴾ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ﴿الناس ۶﴾



بسم اللہ الرحمن الرحیم تین بار پڑھ کر درد والا خود بسم اللہ پڑھ کر دائیں ہاتھ کی شہادت والی انگلی درد کے مقام پر رکھ کر پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ درد ختم ہو جائے گا۔

## ذکر کی بدولت راحت و سکون

بھائی عبدالواحد آگرہ تاج کالونی کے رہائشی فرماتے ہیں کہ مجھے دل کی تکلیف تھی جس کی وجہ سے سانس لینے میں بھی تکلیف ہو رہی تھی ڈاکٹروں نے دل کی ادویات تجویز کر رکھی تھیں لیکن میں نے انہیں چند روز استعمال کر کے چھوڑ دیا اور پھر پورے یقین اور توجہ کے ساتھ اللہ، اللہ، اللہ کا ورد کرنے لگا۔ اللہ کے نام کی برکت سے میرے دل کو قرار آ گیا من کو سکون مل گیا۔ مجھے اب اس پر اتنا یقین ہے جب بھی مجھے کوئی بھی تکلیف ہو میں اللہ اللہ کہتا ہوں میری مشکل آسان' دکھ غم کافور ہو جاتا ہے۔

مزید فرمانے لگے ہم غریب لوگ ہیں علاج کروانے کی ہم میں سکت نہیں میں گاؤں گیا تو میری بہن کہنے لگی: ''ادا سائیں! میرے دل میں گھبراہٹ اور بے چینی رہتی ہے جس کی وجہ سے میں بہت ہی زیادہ پریشان ہوں، میں کیا کروں؟؟؟

میں نے ان سے کہا بہن آپ نماز تو پڑھتی ہی ہیں آپ ہر نماز کے بعد ایک تسبیح اللہ، اللہ، اللہ کی پڑھا کریں اللہ تعالیٰ اپنے پیارے نام کی برکت سے آپ کے من کو سکون و راحت دے دے گا۔ میری بہن نے اس پر عمل کیا چند ہی دنوں کے بعد کہنے لگیں ادا سائیں اللہ آپ کا بھلا کرے اس ذکر نے میرے قلب و جگر کو شاد کر دیا گھبراہٹ و بے چینی ایسی ختم ہوئی جیسے کبھی تھی ہی نہیں۔

## حج کی بابرکت سعادت

جناب سیف اللہ نیک اور صالح اور با اخلاق انسان ہیں وہ فرماتے ہیں کہ مجھے حج کرنے کا بڑا شوق تھا۔ میں نے '' سورۂ فتح '' کا آخری رکوع ہر فرض نماز کے بعد پڑھنا شروع کیا اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے مجھے حج کی سعادت نصیب کی

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے مکہ و مدینہ منورہ دیکھنا نصیب کرے تو وہ پوری توجہ دھیان اور یقین کی طاقت سے اسے پڑھے انشاء اللہ ضرور بہ ضرور اس کے من کی مراد پوری ہوگی۔ سورہ فتح کا آخری رکوع یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

لَقَدۡ صَدَقَ اللّٰہُ رَسُوۡلَہُ الرُّءۡیَا بِالۡحَقِّ لَتَدۡخُلُنَّ الۡمَسۡجِدَ الۡحَرَامَ اِنۡ شَآءَ اللّٰہُ اٰمِنِیۡنَ مُحَلِّقِیۡنَ رُءُوۡسَکُمۡ وَ مُقَصِّرِیۡنَ لَا تَخَافُوۡنَ فَعَلِمَ مَا لَمۡ تَعۡلَمُوۡا فَجَعَلَ مِنۡ دُوۡنِ ذٰلِکَ فَتۡحًا قَرِیۡبًا ﴿الفتح۲۷﴾ ہُوَ الَّذِیۡۤ اَرۡسَلَ رَسُوۡلَہٗ بِالۡہُدٰی وَ دِیۡنِ الۡحَقِّ لِیُظۡہِرَہٗ عَلَی الدِّیۡنِ کُلِّہٖ وَ کَفٰی بِاللّٰہِ شَہِیۡدًا ﴿الفتح۲۸﴾ سِیۡمَاہُمۡ فِیۡ وُجُوۡہِہِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ ذٰلِکَ مَثَلُہُمۡ فِی التَّوۡرٰىۃِ وَ مَثَلُہُمۡ فِی الۡاِنۡجِیۡلِ کَزَرۡعٍ اَخۡرَجَ شَطۡـَٔہٗ فَاٰزَرَہٗ فَاسۡتَغۡلَظَ فَاسۡتَوٰی عَلٰی سُوۡقِہٖ یُعۡجِبُ الزُّرَّاعَ لِیَغِیۡظَ بِہِمُ الۡکُفَّارَ وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنۡہُمۡ مَّغۡفِرَۃً وَّ اَجۡرًا عَظِیۡمًا ﴿الفتح۲۹﴾

## کینسر کا خاتمہ

دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجات پڑھ کر اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود ابراہیمی پڑھیں درمیان میں سات سو چھیاسی بار بسم اللہ الرحمن الرحیم کے ساتھ سورۂ بقرہ کی آخری آیت 11 بار پڑھ کر دعا کریں انشاء اللہ تعالیٰ اکتالیس دن کے اندر اندر کینسر کا قلع قمع ہوجائے گا۔

## قاری عبدالرؤف صاحب کے مشاہدات

محترم قاری عبدالرؤف، لانڈھی سے ایک بار کراچی اکیڈمی میں تشریف لائے بندے کے اصرار پر اپنے چند مجرب اعمال ارشاد فرمائے جو کہ حاضر خدمت ہیں:۔



## ہائی بلڈ پریشر اور دل کی کمزوری کیلئے

سات بار اول و آخر درود شریف درمیان میں سات بار سورۂ یٰسین سات بار آیۃ الکرسی پڑھ کر پانی پر دم کر لیں اور سارا دن یہ پانی پیتے رہیں۔ گیارہ، اکیس، اکتالیس روز تک یہ عمل کرنا ہے۔ انشاء اللہ اس عمل کی طاقت سے یہ مرض ختم ہوجائے گا۔

## سوار بھی محفوظ سواری بھی محفوظ

سفر کی دعا

سُبۡحٰنَ الَّذِیۡ سَخَّرَ لَنَا ہٰذَا وَمَا کُنَّا لَہٗ مُقۡرِنِیۡنَ وَاِنَّاۤ اِلٰی رَبِّنَا لَمُنۡقَلِبُوۡنَ

کے ساتھ قرآن حکیم کی یہ آیت

وَمَا قَدَرُوا اللّٰہَ حَقَّ قَدۡرِہٖ وَ الۡاَرۡضُ جَمِیۡعًا قَبۡضَتُہٗ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ وَ السَّمٰوٰتُ مَطۡوِیّٰتٌۢ بِیَمِیۡنِہٖ سُبۡحٰنَہٗ وَتَعٰلٰی عَمَّا یُشۡرِکُوۡنَ ﴿الزمر۶۷﴾

اور آیۃ الکرسی پڑھ کر اپنے آگے پیچھے دم کرنے سے سوار بھی محفوظ اور سواری بھی محفوظ رہتے ہیں۔ بار بار کا مجرب اور آزمودہ عمل ہے نیز گھر سے نکلتے بازار جاتے موٹر سائیکل غرض آپ کے پاس جو بھی سواری ہو اس پر دم کریں سب کی حفاظت ہوگی۔ اسی طرح اگر صبح و شام تین تین بار بِسۡمِ اللّٰہِ کَبِیۡرِ الشَّانِ عَظِیۡمِ الۡبُرۡہَانِ شَدِیۡدِ السُّلۡطَانِ مَاشَآءَ اللّٰہُ کَانَ اَعُوۡذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیۡطٰنِ پڑھنے کا معمول بنالیں جادو اثر نہیں کریگا ایسا شخص کبھی گمراہ نہیں ہوگا اور اگر کسی سے مقابلہ ہوجائے تو ناکام نہیں ہوگا۔

سورۂ قریش باوضو بسم اللہ کے ساتھ کاغذ پر لکھ کر پانی میں گھول لیں پھر اس پانی پر اسی سورت کو پڑھ کر دم کریں اور پلادیں اور درد والی جگہ پر اپنے لعاب پر

وَاِذَا بَطَشۡتُمۡ بَطَشۡتُمۡ جَبَّارِیۡنَ ﴿الشعراء۱۳۰﴾

ایسے نہیں ایسے کرلیں۔ ہم سب گھر والے بڑے حیران یا اللہ تیری شان اس وظیفے کی برکت سے ہمارا یہ مسئلہ بھی حل ہوا۔

اس سے بھی زیادہ حیران کن بات میں نے کئی لوگوں کا قرضہ دینا ہے اکثر بڑے تنگ کرتے اور جلد دینے کا مطالبہ کرتے تھے جب دن رات میں نے اسے پڑھنا شروع کیا تو ان قرض داروں کے فون آنے لگے کہ شوکت بھائی تم پریشان نہ ہونا آپ کا جب دل چاہے پیسے دے دینا۔ ایک نے تو حد ہی کردی اور یہ کہا کہ بھائی شوکت میری یہ دکان خالی پڑی ہے تم یہ دکان کھول لو بے شک مجھے کرایہ بھی نہ دینا اور ساتھ اپنے گھر والوں سے کہا کہ شوکت کو جب بھی کسی چیز کی ضرورت پڑے اسے دے دینا انکار مت کرنا۔ واہ مولا واہ عبقری کے ایک عمل نے میرے سب مسئلے حل کردیئے سب پریشانیاں ختم کردیں۔

## قرضہ کی ادائیگی اور ہر بندش کا حل

اسی طرح طالب صدیق فرماتے ہیں میرے اوپر قرضہ تھا اور کئی قسم کی پریشانیاں تھیں مجھے اپنے والدین کے ساتھ عمرے پر بھی جانا تھا۔ رمضان المبارک میں اس کیلئے ویزہ نہیں مل رہا تھا عبقری کے اسی عمل:

وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ﴿الضحیٰ:۵﴾

سے میرا کام ہوگیا۔

میری والدہ کو جدہ ائیرپورٹ پر روک لیا گیا میں نے انہیں بھی یہی عمل بتایا کہ آپ یہ عمل کریں انشاء اللہ کام ہوجائے گا اور واقعی اس عمل کی برکت سے ان کا بھی کام بن گیا۔ اسی عمل کی برکت سے میری بچی کا معاملہ حل ہوا اسی عمل سے میری گاڑی کا مسئلہ حل ہوا۔ میں روزگار سے لگ گیا کیا کیا بتاؤں...... اس عمل کی برکت سے میری ہر پریشانی دور ہوئی۔ میرے سب مسئلے حل ہوئے الحمدللہ۔



## لاکر میں سے چوری کا علاج

ایک خاتون فرماتی ہیں میرے گھر سے اکثر چیزیں گم ہوجاتی تھیں۔ ایک دفعہ نہیں بارہا ایسا ہوا کہ میں لاک لگا کر گئی ہوں آکر دیکھا تو اہم اور قیمتی سامان غائب ہے یہ دیکھ کر میں خوفزدہ ہوجاتی۔ اسی پریشانی سے میں ڈیپریشن کا شکار ہوگئی قریب تھا کہ میں پاگل ہوجاتی یا خودکشی کا شکار ہوجاتی اللہ جزائے خیر عطا فرمائے عبقری والوں کو کسی دوست نے مجھے عبقری گفٹ دیا۔

اس میں علامہ لاہوتی والے عمل: وَ لَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ﴿الضحیٰ:۵﴾ کو دن رات پڑھنا شروع کیا اللہ کے خاص فضل وکرم سے چوریوں کا سلسلہ نہ صرف رک گیا بلکہ ایک دن جب میں کسی کام سے گھر لاک کر کے دوبارہ گھر کا لاک کھول کر داخل ہوئی تو خوشی سے میری چیخ نکل گئی میرا سارا سامان جو کہ اب تک گم ہوا تھا ایک کونے میں ڈھیر لگا ہوا تھا یہ سب اس عمل کی برکت سے ہوا۔ الحمدللہ۔

## کچھ نصیحت کی ضروری باتیں

استاد محترم مرشد کامل حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی دامت برکاتہم العالی فرماتے ہیں کہ:

☆ صرف قبلے کی طرف رخ کرنے سے کام نہیں چلے گا دین کے ہر ہر عمل کو اللہ کا حکم سمجھ کر دل سے اتباع کرنا یہی اصل روح ہے۔

☆ جو کچھ اللہ نے بنایا وہ اللہ کا تعارف ہے۔

☆ مسلمان اس کو کہتے ہیں جس میں پورا پورا اسلام داخل ہوجائے۔

☆ ہمیں سب سے زیادہ فکر ایمان واسلام کی کرنی چاہیے تقویٰ اور توبہ ایمان کی علامت ہے۔

بہرحال یہ سب کچھ لکھنے کا مقصد یہ ہے کہ اگر ہم اپنے مرشد سے استاد سے والدین سے غرض جس کسی سے بھی کچھ پانا چاہتے ہیں۔ دنیا بھی آخرت بھی تو ہمیں ان سب کا احترام کرنا ہوگا۔

ان پر اعتماد کرنا ہوگا۔ انکا ادب کرنا پڑے گا۔ ان سے غیر ضروری گفتگو لایعنی سوالات کرنے سے بچنا ہوگا۔ ان کی نظروں میں آنے کیلئے اپنی ''انا'' مارنی ہوگی ان کے دلوں میں اپنا مقام بنانے کے لیے خواہشات کی قربانی دینا ہوگی۔

مٹادے اپنی ہستی کو اگر کچھ مرتبہ چاہیے
کہ دانہ خاک میں مل کر گل گلزار ہوتا ہے

## چار روحانی موتی اور ان کے چشم دید واقعات

چار روحانی موتی (۱) روحانی پھکی (۲) برکت والی تھیلی (۳) دم والا شہد اور (۴) روحانی عطر کے چشم دید واقعات۔

کسی اللہ کے نیک بندے کا قول ہے کہ اللہ والوں کی جوتیوں میں وہ موتی ملتے ہیں جو کہ بادشاہوں کے تاج میں بھی نہیں ملتے۔ واقعی ان کا یہ فرمان سو فیصد سے بھی زیادہ درست ہے' بادشاہوں کے تاج کے موتی ایک تو فناء ہونے والی چیز ہے دوسرا ان کے موتیوں سے عوام الناس کو کیا فائدہ بلکہ فائدہ تو کیا ہوتا۔

ان کے بیش بہا موتی دیکھ کر ان کا دل جلتا ہے' کڑتا ہے' ہمیں تو بس پیٹ بھر کر کھانا بھی درکار نہیں اور بادشاہ سلامت اپنے تاج پر ایسے ایسے موتی سجائے ہوئے ہیں اگر ان موتیوں میں سے صرف چند موتیوں کو فروخت کر کے غریبوں میں ضرورت مندوں میں تقسیم کر دیئے جائیں تو ہزاروں غریب خوشحال ہو سکتے ہیں۔ ہزاروں لاکھوں مریض شفاء یاب ہو سکتے ہیں بے شمار بچیوں جو کہ صرف اور صرف غربت کی وجہ سے نکاح کی مسرتوں سے محروم ہیں۔ ان کے آشیانے آباد ہو سکتے ہیں۔



غرض کہ بادشاہوں کے موتیوں سے کسی کو کوئی فائدہ نہیں' اللہ والوں سے جو موتی ملتے ہیں اس سے ایک عالم مستفید ہوتا ہے ایک دنیا ان موتیوں سے شاد و آباد ہوتی ہے۔ ہزاروں لاکھوں لوگ ان موتیوں سے جہاں اپنے من کی دنیا کو سرسبز شاداب کرتے ہیں' وہیں اپنے جسم کی پر آشوب بیماریوں سے شفاء یاب ہو کر جسم کو راحت و آرام پہنچاتے ہیں۔

اور مزے کی بات ہے کہ اللہ والوں کے موتی یہ نہیں کہ صرف اپنوں کو مالا مال کریں اور دوسرے کھڑے حسرت سے تکتے ہی رہ جائیں' وہیں اللہ والوں کے موتی بلاتفریق مذہب و مسلک' دین و مذہب ہر ایک کو یہ ایسے ہی سیراب کرتے ہیں جیسے باران رحمت سب کو سیراب کرتی ہے۔

میرے شیخ میرے مربی و محسن کے موتیوں کو شمار نہیں کیا جا سکتا۔ ان موتیوں میں سے میں نے صرف چار موتی منتخب کیے ہیں۔ روحانی پھکی' برکت والی تھیلی' دم والا شہد' روحانی عطر کے حسین ناموں کے ساتھ چمک کر اپنی دمک شفاء کی صورت میں مالی آسودگی کی صورت میں ماؤں کی گود میں ننھے منے پھولوں کی صورت میں موسم خزاں میں گلاب کی مہکتی ہوئی خوشبوؤں کی صورت میں جلوہ گر ہیں۔

### پہلا موتی روحانی پھکی:

روحانی پھکی کا تعارف خود روحانی پھکی کی زبانی حاضر خدمت ہے۔ اس تعارف کے بعد بندہ اپنے مشاہدات تحریر کرے گا یہ تعارف ان لوگوں کیلئے ہے جنہوں نے اس موتی کا نام نہیں سنا۔

**روحانی پھکی:** ناممکن روحانی مشکلات لاعلاج بیماریوں کیلئے شفاء کا خزانہ ہے مجھے ایک اللہ والے (شیخ محترم حکیم صاحب) والے نے اسم اعظم کے خصوصی دم اور برکت سے مزین کیا ہے مجھ میں سینکڑوں قیمتی جڑی بوٹیاں ملا

کر میرا بہترین پاؤڈر بنا کر تیار کیا ہے' مجھ میں ستر سے زیادہ لاعلاج بیماریوں کی شفاء موجود ہے۔

میری روحانی وجسمانی شفاء یابی کی حقیقت دراصل یوں ہے جب سے اس اللہ والے نے کلینک شروع کیا الحمدللہ ان کی کوشش ہوتی تھی کہ اللہ کے نیک اور صالح لوگوں کا علاج مفت کیا جائے ان میں طلباء علماء' فقراء' نیک صالح درویش ہر قسم کے لوگ شامل ہیں اپنی اس خواہش کو عملی جامہ پہناتے ہوئے ان اللہ والے نے پانچ سو سے زائد جڑی بوٹیوں سے مجھے ترتیب دیکر سنوار۔

میں ایسے ہی تیار نہیں ہو جاتی میں بڑی محنت اور کافی مشقت کے بعد سال بھر میں جا کر تیار ہوتی ہوں اور کئی سو کلو کی مقدار میں جا کر بنتی ہوں اور الحمدللہ کئی سالوں سے تیار ہو رہی ہوں اب آپ کے دل میں سوال یہ پیدا ہوگا کہ پانچ سو جڑی بوٹیاں کیوں ڈالی گئیں۔

اس کا جواب یہ ہے کہ میرے بنانے والے اللہ کے ولی کی 1984ء سے باقاعدہ روحانی دنیا سے وابستگی ہوئی اس اللہ کے بندے نے اللہ والوں کی شروع سے ہی بڑی خدمت کی ان کا اپنا مزاج بھی اور اللہ والوں کی شفقت ومحبت تربیت بھی یہ تھی کہ نیک' صالح' متقی لوگوں کی اللہ ان سے خدمت لے' اس نیک نیتی اور اخلاص کی بدولت اللہ نے ان کے دل میں خیال ڈالا کہ ایک ایسا نسخہ بناؤں جس میں تمام نبوی جڑی بوٹیاں اور اپنے علاقے کی جڑی بوٹیاں شامل ہوں جو روحانی وجسمانی کمزوریوں کو دور کرے' بیماریوں کو شفاء میں بدل دے' بے سکونی کو سکون میں بدل دے' مزید میرا تعارف میرے فائدے پڑھنے ہوں تو آپ جب محبت سے پیار سے لیں گے تو اس میں آپ کو پڑھنے کو ملیں گے۔

مجھ ناچیز سے اتنے لوگ مستفید ہوئے کہ میرا چرچا بیرون ملک تک جا پہنچا



اور کئی ملکوں کے صاحب علم اور نیک صالح علماء حضرات اس اللہ والے کے پاس علاج کیلئے تشریف لائے اور مجھے بڑی محبت اور شوق سے لے گئے۔ میرے اس کمال کا اشارہ ہوا کہ یہ پھکی (میں) جسمانی فوائد کے ساتھ ساتھ روحانی فوائد سے بھی مزین ہوں۔ میں موت کے سوا ہر مرض بیماری کا علاج ہوں بس یقین کامل ہونا شرط ہے۔

## روحانی پھکی کے چند مشاہدات

محترم تصویر شاہ صاحب عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے' 20 پیکٹ روحانی پھکی لی۔ میں نے ان سے عرض کی آپ جب بھی تشریف لاتے ہیں یہ پھکی لے جاتے ہیں کوئی اس کی شفا یابی کا واقعہ تو سنائیں کہنے لگے اس میں شفاء ہی تو ہے جبھی تو اتنی تعداد میں لے جاتا ہوں۔

## جسم پر ورم کا شافی علاج

ایک واقعہ سناتا ہوں میں نیو بالاکوٹ سٹی کے قریب گاؤں بکریال میں اپنی بہن سے ملنے گیا' بہن کے گھر ان کی ایک پڑوسن آئیں جو کے بہت موٹی تھیں ان کا جسم عجیب وغریب طریقے سے پھولا ہوا سوجا ہوا تھا۔ بہن نے بتایا کہ انہیں شدید قسم کا گیس اور دائمی قبض بھی رہتی ہے جس کی وجہ سے ان کے سر میں شدید درد جسم میں سستی کاہلی رہتی ہے اور مجھے خوفناک قسم کے خواب بھی نظر آتے ہیں۔ میں نے بہن کو روحانی پھکی دے دی کہ انہیں یہ دیدیں۔ انشاء اللہ اس سے ان کے یہ تمام مسائل حل ہو جائیں گے۔ میں تو چند دنوں کے بعد یہاں کراچی چلا آیا۔ تقریباً ایک مہینے کے بعد بہن کا فون آیا کہ بھائی کمال ہو گیا اس عورت کے جسم کا تو سارا ورم اتر گیا' قبض بھی ختم ہو گئی اور جسم کا درد' سر کا درد بھی رفو چکر ہو گیا۔

میں نے دل میں سوچا مفت علاج...... پھر مجھے اپنے شیخ محترم کی اندرون سندھ کے دورے اور ہالائی شریف میں ایک مندر میں جا کر وہاں کے غیر مسلموں کو دعوت اور حسن سلوک یاد آ گیا میں نے ان کو بٹھایا' گھر سے جو کھانا آیا تھا انہیں وہ بھی کھلایا چائے وغیرہ بھی پلائی اور دیگر ادویات کے ساتھ روحانی چٹکی بھی دی اور دیگر ہدایات کے ساتھ خاص طور پر روحانی چٹکی کے بارے میں خاص ہدایت کی کہ چاہے اور کوئی دوائی آپ لیں نہ لیں یہ ضرور بہ ضرور دن میں تین سے پانچ بار لازمی لیں۔

بہر حال یہ ادویات لے کر چلی گئیں' پیسے نہ میں نے مانگے تو انہوں نے نا پوچھے۔ دو ہفتہ بعد ان کا فون آیا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ آپ کو بھی سلام ہے آپ کے مذہب اسلام کو بھی سلام ہے' کہنے لگی ہم آپ کے اخلاق سے بہت متاثر ہوئے کاش ہم بھی مسلمان ہوتے ...... میری ساس پچاس فیصد صحیح ہو چکی ہیں' چکر آنا بند ہو گئے ہیں' تے الٹیاں آنا بند ہو گئی ہیں' نیند اچھی آتی ہے' بے چینی' گھبراہٹ میں کافی کمی ہے۔

ان کی بات جب مکمل ہوئی میں نے انہیں تسلی دی اور ادویات کو جاری رکھنے کا کہا کہ انشاءاللہ آپ کی ساس مکمل صحت مند ہو جائیں گی۔ آپ کسی بھی قسم کی فکر نہ کریں۔ باقی آپ نے کہا ہے کہ کاش ہم بھی مسلمان ہوتے بہن! آپ بھی مسلمان ہو سکتی ہیں مجھ سے جو ہو سکا میں آپ کیلئے کروں گا' کہنے لگی آپ ہمارے لیے دعا کریں' آپ کو تو پتہ ہے کہ عورت ذات کتنی کمزور ہوتی ہے' میرا دل تو بہت کرتا ہے مسلمان ہونے کو پر میرے شوہر تو شاید مجھے مار ہی دیں اور میرے بچوں کا کیا بنے گا؟

میں نے ان سے عرض کی اللہ اپنے بندوں کو ایسے ہی نہیں چھوڑتا آپ ہمت تو کریں اس طرح انہیں کافی سمجھایا بس یہی کہتی رہی آپ دعا کرتے رہیں۔ کچھ عرصہ بعد پھر انہی کا فون آیا کہ ساس اب صحت مند ہو چکی ہیں آپ کا شکریہ ادا کرنے کیلئے



فون کیا تھا۔ میں پی سی او سے فون کر رہی ہوں میرے پاس اتنے پیسے نہیں کہ تفصیل سے کوئی بات کر سکوں۔ بس میرے لیے دعا کرنا میں نے انہیں تسلی دیتے ہوئے کافی باتیں کیں۔ لیکن کوئی جواب نہ آیا پتہ چلا کہ لائن کٹ چکی ہے۔

اللہ جانے اس کے ساتھ کیا معاملہ ہوا اللہ سے دعا ہے اللہ ان سب کو ہدایت سے نوازے اور ان کی تمام مشکلات کو آسان فرمائے۔ عبقری کے قارئین سے بھی ان کیلئے بلکہ تمام غیر مسلموں کیلئے ہدایت کی درخواست ہے کہ یہی مرکز روحانیت وامن عبقری کا پیغام ہے۔

## ٹی بی' دمہ' بلغمی کھانسی کا علاج

ایک خاتون تشریف لائیں کہ میں نے عبقری میں روحانی چٹکی کا پڑھا ہے عبقری لاہور سے آپ کا نمبر لیا اور پتہ معلوم کر کے آئی ہوں دنیا جہاں کا علاج کروایا ہے' مقروض ہو چکی ہوں' سوچا کہ روحانی چٹکی کے اتنے فوائد تحریر کیے ہیں کیوں نہ اسے بھی استعمال کر کے دیکھ لیا جائے۔

بندہ نے انہیں تسلی دی اور روحانی چٹکی انہیں دے دی ایک مہینے بعد یہ خاتون تشریف لائیں اور حضرت کو دعائیں دیتے ہوئے بتایا کہ اللہ کے فضل وکرم سے (یہ ٹیسٹ کروا کر لائی ہوں) میں بالکل ٹھیک ہو چکی ہوں میرے ٹیسٹ نارمل ہیں جن ڈاکٹروں سے علاج کرواتی رہی ہوں وہ بڑے حیران ہیں۔ اللہ حکیم صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائیں۔ ان کے علم میں اضافہ فرمائیں انکی حفاظت فرمائیں ان کی نسلوں کو بھی شاد وآباد رکھے۔ آمین

## 75 سالہ بابے کی دعائیں

ایک بزرگ 75 سالہ اکیڈمی میں تشریف لائے اور فرمانے لگے میں عبقری کا تین سال سے قاری ہوں' ماشاءاللہ بڑا ہی اچھا رسالہ ہے ان میں کافی ادویات کا ذکر ہے

اور میری جیب اس کی اجازت نہیں دیتی۔ میرے جوڑوں میں درد ہے' سینے میں جلن رہتی ہے' گیس ہے' ہاتھ پاؤں میں جلن رہتی ہے' منہ کا ذائقہ کڑوا ہے' سستی' کمزوری تو میری عمر کے ساتھ ہے لیکن بندہ کم از کم کسی کا محتاج تو نہ ہو' نماز' روزہ تو رکھ سکے لہٰذا میں روحانی پھکی لینے کیلئے حاضر خدمت ہوا ہوں بندہ نے انہیں روحانی پھکی دے دی۔

تقریباً دو ماہ بعد تشریف لائے تو بڑے خوش وخرم تھے۔ بتایا کہ اللہ کے فضل وکرم سے میرے جوڑوں کا جسم کا درد ختم ہوا' سینے کی جلن' معدے کی گیس ختم ہوئی' اب میں الحمدللہ نماز کھڑا ہو کر پڑھتا ہوں' اللہ حکیم صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے جنہوں نے ایسی لاجواب اور کم قیمت دوائی بنائی اور پھر اپنا قیمتی وقت نکال کر اس پر اسم اعظم پڑھ کر دم کر کے اسے روحانی قوت دی واقعی اس کے کھانے سے روحانی طاقت حاصل ہوتی ہے ذکر واذکار کی پابندی ہوتی ہے تلاوت کلام پاک کی سعادت نصیب ہوتی ہے۔

قارئین! بلامبالغہ اس روحانی پھکی کے اتنے واقعات ہیں' تحریر کروں تو کتاب بن جائے اسی پر اکتفاء کر کے دوسرے موتی برکت والی تھیلی اور اس کے عمل کی طرف آتا ہوں۔

# دوسرا موتی برکت والی تھیلی

## غریب شادی میں سورہ کوثر کی برکت

ایک صاحب برکت والی تھیلی لے گئے اور دوبارہ تشریف لائے تو بندہ نے ان سے پوچھا کہ اس انمول موتی سے کیا فائدہ حاصل ہوا۔ فرمانے لگے حکیم صاحب پہلے یہ ہوتا تھا کہ میری تنخواہ مہینے کی آخری تاریخ آنے سے پہلے ہی پوری ہو جاتی تھی اور مجھے رقم ادھار لینا پڑتے تھے اور جب سے میں نے یہ سورۂ کوثر والا عمل تھیلی پر شروع کیا ہے اب الحمدللہ یہ ہے کہ مجھے ادھار لینا نہیں پڑتا۔ میں نے ان سے عرض کی آپ کو سورۂ کوثر کا ایک اور عمل بتاتا ہوں اور اس سے پہلے اپنا واقعہ سناتا ہوں۔



میرے ہم زلف جو کہ ایک ٹیکسی چلاتے ہیں کرائے کے مکان میں رہتے ہیں کثیر اہل وعیال رکھتے ہیں ان کی دو بیٹیوں کی شادی تھی' انہوں نے بیٹی کے سسرال والوں سے عرض کی میں ایک غریب آدمی ہوں' لہٰذا کم سے کم باراتی لے کر آنا اور جتنے لیکر آؤ پہلے مجھے بتا دیں تا کہ میں اس کے مطابق کھانے کا انتظام کروں۔ انہوں نے کہا کہ ٹھیک ہے ہم زیادہ سے زیادہ تیس بندوں کو لے کر آئیں گے۔

انہوں نے اطمینان کا اظہار کیا اور بارات والے دن دو عدد بریانی کی دیگ ایک میٹھے کی دیگ تیار کروائی مجھے بھی بمعہ بال بچوں کے دعوت دی تھی۔ جب بارات آئی تو بندے تو سو سے بھی زیادہ تھے ہم زلف کے اپنے رشتہ دار وغیرہ الگ آئے ہوئے تھے۔ بڑے پریشان ہوئے کہنے لگے اب میں کیا کروں؟ انہوں نے وعدہ خلافی کی اور اتنے زیادہ بندے لے آئے۔

میں نے انکی بے تابی دیکھ کر عرض کی آپ بالکل پریشان نہ ہوں اللہ فضل وکرم کرے گا۔ آپ بس اتنا کریں جب دیگیں آجائیں تو مجھے بتا دینا میں ان پر کچھ پڑھ کر دم کر دوں گا انشاء اللہ آپ کو شرمندگی نہیں ہوگی۔ سب مہمان سیر ہو کر کھالیں گے اور دوسرا یہ کام کریں پہلے بارات کو کھلا کر رخصت کرتے ہیں جب بچ گئے تو دیگر مہمانوں کو کھلا دیں گے گھر کے اپنے لوگ ہیں کوئی مسئلہ نہیں۔ تیسرے دیگ پر اپنے ماموں کو بٹھا دینا اور اسے سمجھا دینا کے کھانا برتنوں میں بسم اللہ پڑھ کر ڈالے اور ڈھکن دیگ کا مکمل نہ کھولے۔ بس اتنا جس سے کھانا نکالا جا سکے ڈھکن کھولیں۔

بہر حال انہوں نے ایسے ہی کیا جب دیگیں آئیں تو میں 129 بار سورۂ کوثر اول وآخر درود شریف کے ساتھ پڑھ کر دم کر دیا الحمدللہ میری توقع سے بڑھ کر اللہ نے اپنے کلام پاک کی برکت سے برکت دی۔ سارے باراتیوں نے کھانا کھایا ہم سمیت دیگر سب مہمانوں نے کھانا کھایا۔ محلے کے غریب بچے آئے گداگر آئے وہ کھا کر چلے

گئے پھر بھی کھانا ختم نہ ہوا ہم جب شام کو اپنے گھر واپس ہوئے تو انہوں نے برتن بھر کر گھر لے جانے کے لیے بھی دے دیئے۔

سبحان اللہ (واہ مولا تیری شان) میں نے اپنا یہ واقعہ سنا کر ان سے عرض کی جب بھی آپ گھر کا راشن لے کر آئیں تھوڑا یا زیادہ سورۂ کوثر پڑھ کر اس پر لازمی دم کرلیا کریں۔ انشاء اللہ بڑی برکت ہوگی۔ آپ کا قرضہ بھی اتر جائے گا انہوں نے ایسا ہی کیا اللہ نے برکت کے دروازے کھول دیئے اور واقعی ان کا قرضہ اتر گیا اب بچت کررہے ہیں۔

## خاندان بھر کیلئے خوشیاں ہی خوشیاں

عابد حسین صاحب عبقری کے قاری ہیں انہوں نے اپنے مشاہدات دیئے جو کہ حاضر خدمت ہیں۔ فرماتے ہیں میں نے انٹرنیٹ پر شیخ محترم جناب حکیم صاحب کا سورۂ کوثر کی برکات والا درس سنا تو گھر والوں کو اس کی برکات بتائیں اور پھر اس دن سے گھر والوں نے کچن میں راشن پر مثلاً چینی پتی آٹا اور گھی تیل پر سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرنا معمول بنالیا اور اس دن سے ایک مہینے والا راشن دو مہینے چلتا ہے۔

میں نے جب سے سورۂ کوثر اپنے پرس پر پڑھنا شروع کی اس دن سے پیسوں میں بڑی برکت پائی۔ پھر میں نے برکت والی تھیلی حاصل کر کے اس پر پڑھ کر دم کرنا شروع کیا اور تھیلی میں ہی پیسے رکھنے اور نکالنے لگا۔ میں نے رمضان المبارک والا عمل بھی الحمدللہ مکمل کیا وہ پیسے جو مہینے سے پہلے ختم ہوجاتے تھے اب پورے مہینے چلتے ہیں۔ میں نے اسی تھیلی کا ذکر اپنے ایک دوست سے کیا نہ صرف اس نے خود اس کو استعمال کیا بلکہ اس کی برکات کا مشاہدہ کرتے ہوئے 60 عدد تھیلیاں لیکر اپنے خاندان میں تقسیم کیں۔ 20 تھیلی میں نے اپنے خاندان میں بانٹی اور سب ہی نے اس کی برکت کا اعتراف کیا بلکہ یہ بھی بتایا کہ اب ہر طرف خوشیاں ہی خوشیاں ہیں۔



## 120 افراد کا کھانا 150 افراد کو کافی

ایک مرتبہ ہم نے گھر میں ایک تقریب رکھی تھی جس میں بیس لوگوں کا کھانا تھا لیکن آگئے پچاس لوگ...... ہم نے کھانے پر سورۂ کوثر پڑھ کر دم کردی پھر کیا تھا وہی کھانا پچاس بندوں نے کھایا نہ صرف پورا ہوگیا بلکہ بچ بھی گیا۔ الحمدللہ......!!!

## میری کاروباری زندگی میں برکت راز

شیخ محترم کا درس سنا جس میں ایک عمل سورۂ کوثر کے بارے میں بڑے دلفریب انداز میں برکتوں پر مشتمل واقعات بھی سنائے۔ میں ایک دکاندار ہوں مجھے جہاں دوسروں سے رقم وصول کرنا ہوتی ہے وہیں بیوپاریوں کو دینا بھی ہوتی ہے جو کہ اکثر میں نہیں دے پاتا تھا۔ حضرت کا آج ہی میں نے بیان سنا اور دکان پر آتے ہی اول و آخر درود شریف کے ساتھ 129 بار سورۂ کوثر پڑھ کر پیسے رکھنے کی دراز پر دم کردیا۔

شام تک جو بیوپاری آتے رہے انہیں رقم بھی دیتا رہا شام کو دراز سے جب میں نے رقم گنتی کی تو یوں محسوس ہوا جیسے رقم ڈبل ہوگئی ہو۔ زندگی میں ایسا کبھی نہیں ہوا تھا کہ میں نے ہر آنے والے بیوپاری کو رقم دے کر خوش کیا اور پھر اچھی خاصی رقم بچ بھی گئی ہو یہ سب حکیم صاحب کے بتائے ہوئے اس عمل کی برکت سے ہوا اب میرا یہ معمول ہے الحمدللہ برکت ہی برکت خیر ہی خیر۔

## اتنی برکت آپ سوچ بھی نہ سکیں......!

اسی طرح ڈرموں میں رکھ کر پٹرول بیچنے والے ایک صاحب بتاتے ہیں میرے پاس پٹرول بھی ختم ہونے کے قریب تھا اور پٹرول پمپ والے کی رقم بھی دینا تھی اور مزید پٹرول لینا بھی تھا لیکن رقم پوری نہیں تھی۔

میں نے جب حضرت حکیم محمد طارق محمود مجذوبی چغتائی حفظہ اللہ کا سورۂ کوثر کے فضائل والا درس سنا تو آ کر پٹرول والے ڈرم پر سورۂ کوثر پڑھ کر دم کر دیا۔ اللہ کی شان یہ پٹرول شام تک چلتا رہا اور رقم بھی اچھی خاصی جمع ہوگئی اتنے میں میرا پارٹنر آ گیا اس نے ڈرم کا ڈھکنا کھول کر جھانک کر دیکھ لیا بس پھر وہ آخری تھا میرا یقین ہے اگر یہ بھائی ڈھکن نہ ہٹاتے تو اس دن ساری کسریں نکل جاتیں اور میں مالا مال ہو جاتا۔ بہر حال اب بھی کوئی کمی نہیں ہے۔ اللہ نے خیر و برکت کے دروازے کھول دیئے ہیں۔ اللہ حکیم صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ آمین۔

## تیسرا انمول موتی دم والا شہد

### 8 سال بعد اولاد کی نعمت

ایک بہن اکیڈمی میں تشریف لائیں اور رو رو کر انہوں نے اپنی کہانی سنائی کہ میری شادی کو 8 سال کا عرصہ ہوا ہے لیکن میں آج تک اولاد سے محروم ہوں۔ میرے سسرال والوں نے میرا جینا دوبھر کیا ہوا ہے۔ بس ہر وقت مجھ سے لڑتے رہتے ہیں‘ میں کیا کروں؟ اولاد پیدا کرنا میرے بس میں ہے؟ یہ کیوں مجھے طعنے دیتے ہیں؟ کہتے ہیں کہ میرے بیٹے کی رپورٹیں کلیئر ہیں، رپورٹیں تو میری بھی صاف ہیں۔

### ناامید عورت کو اولاد مل جانا

میں نے عبقری میں دم کیا ہوا شہد کا پڑھا تو لینے کیلئے آئی ہوں۔ میں نے ان سے عرض کیا بہن یہ شہد دوائی کے ساتھ ہے یہ تو صرف مرد حضرات کیلئے ہے کہنے لگیں وہ تو ہرگز کوئی دوائی استعمال نہیں کریں گے۔ بہن مایوس ہونے لگی میں نے کہا کہ آپ فکر نہ کریں آپ کے لیے پوشیدہ کورس ہے اور کئی خواتین کو اس کے استعمال سے اللہ نے اولاد سے نوازا ہے کہنے لگی مگر مجھے تو کوئی بیماری نہیں ہے۔



میں نے کہا بیماری تو آپ کے شوہر کو بھی نہیں ہے بس آپ اللہ کا نام لیں اور یہ استعمال کریں اور ہر فرض نماز کے بعد سورۂ کوثر کی ایک تسبیح پڑھیں اور اپنے شوہر کیلئے دم والا شہد لے جائیں انہیں پیار سے منت سماجت سے استعمال کرنے کا کہیں پھر بھی اگر وہ نہ مانے تو واپس کر جانا کوئی مسئلہ نہیں ہے۔

انہوں نے میری بات مان لی اور دونوں دوائیاں لے گئی۔ اپنے لیے پوشیدہ کورس اور اپنے شوہر کیلئے دم والا شہد و دوائی ایک مہینہ بعد ہی ان کا فون آیا کہ ہم دونوں میاں بیوی ادویات استعمال کر رہے ہیں اس مہینے مجھے ماہواری نہیں آئی۔ آپ میرے لیے دعا کریں کل میں ڈاکٹر کے پاس چیک اپ کیلئے جا رہی ہوں۔

میں نے ان سے عرض کی انشاء اللہ اللہ بہتری کرے گا۔ آپ رات صلوٰۃ الحاجات پڑھ کر تین بار سورۂ یٰسین پڑھ کر دعا کرنا اور صبح جب چیک اپ کیلئے جائیں تو سورۂ قریش پڑھتی ہوئی جانا۔ چند دنوں بعد ان کا دوبارہ فون آیا کہ بھائی اللہ کا کرم ہو گیا ہے سب گھر والے بڑے خوش ہیں آپ دعا کرتے رہیں ٹھیک نو ماہ بعد انہوں نے فون کر کے بتایا کہ اللہ نے بچی دی ہے۔

اسی طرح ایک اور خاتون نے اپنی کہانی سنائی کہ میرے سسرال والے بڑے پڑھے لکھے ہیں‘ دین دار ہیں لیکن عمل نام کی کوئی چیز نہیں ہے۔

ہر وقت کہتے رہتے ہیں آپ سے اولاد نہیں ہوتی ہم اپنے بیٹے کی دوسری شادی کردیں گے میں نے تو تنگ آ کر کہہ دیا ہے ایک نہیں چار کردیں پر میری جان چھوڑیں...... اولاد پیدا کرنا میرے اختیار میں نہیں ہے ہاں اگر تمہارے اختیار میں ہے تو پیدا کر کے مجھے بھی دکھا دو جب نہ میرے بس میں نہ تمہارے بس میں تو لڑائیاں کیوں کرتے ہو...... یہ سب کچھ میرے اللہ کے اختیار میں ہے......!

میری یہ مسلمان بہن روتی جا رہی تھی اور اپنی کہانی بھی سنائے جا رہی تھی..... میں

نے ان کے غم کو ہلکا کرنے کیلئے ان کی تائید میں ایک واقعہ جو کہ ہمارے پڑوس میں ہمارے سامنے کا واقعہ ہے سنایا اور ہر ایسے لوگوں کو سناتا ہوں جو اولاد کا نہ ہونا بیوی کی طرف سے سمجھتے ہیں۔

## اولاد اور نصیب

کنڈیارو میں ہمارے محلے میں دو میاں بیوی کے درمیان کبھی کبھار لڑائی ہو جاتی تھی دونوں ایک دوسرے پر الزام دیتے تھے کہ آپ میں خرابی ہے۔ نقص ہے میاں پیسے والے تھے خوب اپنا بھی علاج کروایا لیکن اولاد نصیب میں نہ تھی نہ ہوئی...... چلتے چلتے نوبت طلاق تک پہنچ گئی انہوں نے انہیں طلاق دے دی اور کچھ عرصہ کے بعد انہوں نے دوسری شادی کر لی ان کی سابقہ بیوی کا کہیں اور نکاح ہو گیا اب اس مرد کے بھی بچے ہیں ان کی سابقہ بیوی کو بھی بچے ہیں تو اس سے ظاہر ہوا کہ یہ دونوں طبی لحاظ سے بالکل صحیح تھے ان کے نصیب میں اولاد ان سے تھی نہیں۔

قدرت نے دکھا دیا کہ اولاد دینا نہ دینا میرے اختیار میں ہے نہ کہ کسی مرد کے اختیار میں نہ کسی عورت کے بس میں...... اللہ وہ کسی کو دے کر آزماتے ہیں اور کسی کو نہ دے کر آزماتے ہیں۔ سب کاموں میں میرے اللہ کی مرضی ہے۔ بہر حال انہیں مطمئن کرنے کے بعد انہیں پوشیدہ کورس دیا ان کے شوہر کیلئے دم والا شہد محض اللہ کے فضل و کرم اور شہد (جسے خود اللہ کا کلام کہے کہ اس میں شفاء ہے) کی برکت سے کام بن گیا 10 مہینے بعد ان کے ہاں لڑکے کی ولادت ہوئی۔

## 10 سال بعد اولاد کی نعمت

ایک صاحب عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے کہنے لگے عرصہ دس سال ہوئے ہیں میری شادی کو لیکن اولاد جیسی نعمت سے محروم ہوں' میں نے اپنا اپنی بیوی کا بہت علاج کروایا ہے۔ لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوتا میری بیوی بڑی اچھی اور بہت



محبت کرنے والی ہے فرماں بردار ہے، بارہا کہتی ہے کہ آپ دوسری شادی کر لیں شاید اس سے آپ کو اولاد ہو جائے لیکن میرا دل نہیں مانتا میں کہتا ہوں اگر اللہ نے اولاد دینی ہے تو اسی سے دے گا میں دوسری شادی نہیں کروں گا۔ لیکن اب جیسے جیسے عمر گزرتی جارہی ہے مجھے مایوسی سی ہونے لگتی ہے میں نے ان سے عرض کی بھائی مسلمان کو مایوس نہیں ہونا چاہیے۔

اللہ کے ہر کام میں کوئی نہ کوئی حکمت ہوتی ہے بعض دفعہ اولاد کا نہ ہونا اس کے اپنے لیے مفید ہوتا ہے اول تو اللہ اس کے بدلے میں جنت میں اس کیلئے کوئی اعلیٰ مقام دے دیتے ہیں دوسرا دنیا میں کسی مصیبت میں مبتلا ہونے سے بچا لیتے ہیں جیسا کہ شیخ سعدی رحمۃ اللہ علیہ کا قصہ ہے کہ فرماتے ہیں میرا ایک گاؤں میں جانا ہوا میں نے اس گاؤں کی مسجد میں نماز ادا کی نماز سے فارغ ہوا کیا دیکھتا ہوں ایک نوجوان بڑا ہی حسین و جمیل دعا مانگ رہا تھا یا اللہ مجھے بیٹا دے......

شیخ صاحب فرماتے ہیں جس خشوع و خضوع عاجزی و انکساری کے ساتھ وہ دعا مانگ رہا تھا اس سے میں بڑا متاثر ہوا۔ بہر حال میں مسافر تھا' چلا گیا کافی عرصہ بعد میرا دوبارہ اسی گاؤں میں جانا ہوا چند دوستوں کے ساتھ کسی دکان پر بیٹھا ہوا تھا اچانک میرے سامنے سے ایک پریشان شخص پاگلوں جیسی حرکتیں کرتا ہوا گزرا۔ میرے دوست انہیں دیکھ کر کہنے لگے شیخ صاحب ان کے لیے دعا کریں شیخ صاحب فرماتے ہیں میں انہیں پہچان چکا تھا یہ وہی نوجوان تھا جو بیٹے کیلئے دعا مانگ رہا تھا میں نے پوچھا اسے کیا ہوا کہنے لگے شیخ صاحب ان کا ایک ہی بیٹا ہے اور اسی نے ان کو اس حالت میں پہنچا دیا ہے۔

شیخ صاحب نے بے ساختہ کہا کہ انہوں نے یہ مصیبت مانگ کر لی تھی۔

(بزرگوں نے اس واقعہ سے یہ نتیجہ نکالا ہے جب اولاد مانگو تو نیک اور صالح کی

شرط کے ساتھ مانگو) میں نے ان سے عرض کی بھائی ایسی اولاد کا کیا فائدہ جو والدین کو زندہ درگور کردے۔

بہرحال اللہ کے راز اللہ ہی جانتا ہے آپ یہ شہد دم کیا ہوا استعمال کریں اور سورۂ کوثر ہر فرض نماز کے بعد ایک تسبیح آپ بھی آپ کی بیوی بھی پڑھے اور کثرت سے یہ دعا:

رَبِّ هَبْ لِي مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿الصافات:۱۰۰﴾

پڑھیں انشاء اللہ آپ کی مراد پوری ہوگی۔ مسلسل پانچ ماہ کی دوا کے استعمال اور سورۂ کوثر اور دعا کی برکت سے اللہ کی قدرت سے ان کو امید ہوئی اور پھر ایک وقت آیا کہ اللہ نے ان کے گھر کے گلشن میں بچے کی صورت میں بہار بھیج دی۔

## ایم بی بی ایس ڈاکٹر کا تجربہ

اور بہت واقعات ہیں ڈاکٹر خاور اکثر اپنے بے اولاد مریضوں کو دم والا شہد استعمال کرواتے ہیں فرماتے ہیں اس کی برکت سے جن مردوں کو پیدائشی اولاد پیدا کرنے والے جراثیم نہیں تھے ان کے بھی جراثیم پیدا ہونا شروع ہوئے اور کئی لوگ صاحب اولاد ہوئے ماشاء اللہ۔

# چوتھا انمول موتی روحانی عطر

## جناتی اثرات سے نجات

روحانی عطر کے فوائد تو آپ عبقری میں پڑھتے ہی رہتے ہیں بندہ تو اس کے روحانی واقعات تحریر کرنا چاہتا ہے۔ اکیڈمی میں ایک جوڑا اپنے تقریباً آٹھ سالہ بچے کو لے کر آئے دونوں میاں بیوی نے بچے کو سنبھالا ہوا تھا' بچہ عجیب وغریب حرکتیں کررہا تھا آرام سے نہ بیٹھ رہا تھا' نہ ہی کھڑا ہو پا رہا تھا۔ ان کی طبیعت دیکھی' نبض وغیرہ سے کچھ سمجھ میں نہ آیا میرے پوچھنے پر انہوں نے بتایا کہ آج سے چار



سال پہلے یہ بچہ بالکل نارمل تھا ہم کسی عزیز کی شادی میں اسے ساتھ لے گئے تھے وہاں سے گھر واپس آئے تو انہیں شدید قسم کا بخار ہوا۔ ڈاکٹروں کے پاس لے گئے چند دنوں بعد بخار تو اتر گیا لیکن یہ بہکی بہکی باتیں کرنے لگا۔ کبھی چیخنے کے مجھے قریب سے ... کبھی کہتا مجھے مت مارو میں مرجاؤں گا۔ ڈاکٹروں نے جو ٹیسٹ بھی لے جائیں گے وہ سب نارمل تھے۔

لیکن حضرات کو دکھایا کوئی جنات کے اثرات بتاتے ہیں، کوئی نظر بد بتاتا ہے، اور کوئی جادو بتاتا ہے' کامیاب علاج کوئی کرتا نہیں ہے' ہم بڑے پریشان ہیں۔ بندے نے حضرت کے درس سے سنے ہوئے سورۂ رحمٰن کا عمل بتایا کہ دن رات گھر میں اس کی تلاوت سنیں اور روحانی عطر لگانے کیلئے دیا کھانے کے طور پر ستر شفا میں دی اور انہیں ان سب چیزوں کے شفائی کمالات واقعات کی صورت میں سنا کر مطمئن کیا۔ الحمدللہ پندرہ دن بعد ان کا فون آیا کہ بچے کی 20 فیصد طبیعت بہتر ہوئی ہے بندے نے تسلی دی کہ انشاء اللہ مکمل طور پر صحیح ہوجائے گا آپ عمل جاری رکھیں آہستہ آہستہ عرصہ تین مہینے میں بچہ بالکل نارمل ہوگیا۔

ایک صاحب اکیڈمی میں آتے ہیں اور کئی کئی شیشی روحانی عطر کی لے جاتے ہیں بندہ نے ان سے عرض کی آپ اتنی شیشیوں کا کیا کرتے ہیں...... کچھ فائدہ بھی ہے کہ نہیں...... کہنے لگے حکیم صاحب فائدہ ہے تو میں لے کر جاتا ہوں۔

میں نے عرض کی بہت اچھے مجھے بتائیں کہ اس کے استعمال سے آپ کو کیا فائدہ حاصل ہوا:

فرمانے لگے کہ میری ایک بہن ہے اس پر جنات کے اثرات تھے ہم نے دنیا جہاں کا علاج کروایا۔ مگر کسی سے کوئی فائدہ نہیں ہوا پہلی بار عبقری میں جب روحانی عطر کا مضمون شائع ہوا اسی دن آپ کے پاس آیا آپ کو یاد ہوگا آپ نے کہا کہ مجھے

بھی عبقری پڑھ کر ہی اس روحانی عطر کا پتہ چلا میں آج ہی دفتر فون کر کے منگواتا ہوں بار بار آپ کو فون کر کے پوچھتا رہا آخر ایک دن آپ نے بتایا کہ روحانی عطر آ گیا ہے میں اسی دن آ کر آپ سے یہ تحفہ لے گیا تھا۔

الحمدللہ جب سے روحانی عطر استعمال کر رہے ہیں میری بہن کو جو پاگل پن کے دورے پڑتے تھے وہ ختم ہو چکے ہیں گھر میں جو شور شرابہ کرتی تھی وہ ختم ہوا' نیند میں گھبرا کر اٹھ جاتی تھی وہ کیفیت ختم ہوئی۔ اسی فیصد طبیعت بالکل درست ہو چکی ہے۔ انشاءاللہ اللہ سے امید ہے کہ باقی بیس فیصد مسئلہ بھی اسی روحانی عطر سے حل ہو جائے گا۔

## دمہ کا لاجواب مجرب نسخہ

ڈاکٹر خاور جو کہ عبقری کے قاری اور عبقری کے پیغام کو پھیلانے والے ایک مخلص انسان ہیں' ان کا مجرب نسخہ خود انہی کی زبانی حاضر خدمت ہے۔ فرماتے ہیں کافی عرصہ پہلے میرے پاس میجر علی کی والدہ آیا کرتی تھی' کلینک پر ایک دن فارغ بیٹھا ہوا تھا میجر کی والدہ تشریف لائیں باتوں ہی باتوں میں انہوں نے مجھے بتایا کہ ہم انڈیا میں رہا کرتے تھے اس وقت میری عمر دس بارہ سال کی تھی' ہماری والدہ کو دمہ تھا والد صاحب نے بڑا علاج کروایا لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔

ایک بار خدا کا کرنا یہ ہوا کہ ہمارے دروازے پر ایک سادھو آیا انہوں نے جب دروازہ کھٹکھٹایا تو میری والدہ نے مجھے دیکھنے کیلئے کہا کہ دیکھو کون آیا ہے۔ دروازے پر بھیجا میں نے امی کو بتایا کہ سادھو ہے والدہ کو اس وقت سانس کی بڑی تکلیف ہو رہی تھی دروازہ کھلا تو سادھو نے دیکھ لیا پوچھا کہ ان کو کیا تکلیف ہے میں نے انہیں بتایا کہ والدہ کو دمہ ہے۔ ہم نے بڑا علاج کروایا لیکن کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

سادھو کہنے لگا: بیٹا اس کا علاج میرے پاس ہے میں آپ لوگوں کو ایک نسخہ لکھ کر دیتا ہوں آپ وہ بنوالیں آپ کی والدہ ٹھیک ہو جائے گی۔ میں نے کہا بابا اگر یہ



بات ہے تو میں آپ کو ڈھیروں دعا دوں گی۔ سادھو نے اپنے تھیلے سے ایک پرانی سی کاپی نکالی اور اس میں سے ایک نسخہ لکھ کر دیا اور ترکیب بھی اچھی طرح سمجھا دی۔ والدہ نے اشارے سے مجھے سادھو کو کھانا کھلانے کا کہا اور میں نے سادھو کو کھانا دیا اس طرح سادھو کھانا کھا کر تسلیاں دیتا ہوا چلا گیا۔

شام کو ابو آئے تو میں نے انہیں ساری بات سنائی اگلے دن والد صاحب نسخہ لے آئے جسے بنا کر استعمال کروانا شروع کر دیا چند ہی دنوں میں والدہ صاحبہ کی طبیعت ٹھیک ہونا شروع ہو گئی ایک ماہ کے قلیل عرصہ میں بیماری بالکل ختم ہو گئی اور مرتے دم تک انہیں دوبارہ دمہ نہیں ہوا الحمدللہ نسخہ حاضر خدمت ہے۔

**ھوالشافی:** شہد کی چھوٹی مکھی کا موم 50 گرام۔ گڑ پرانا 50 گرام۔ لونگ پچیس گرام۔ ہینگ اصلی پچیس گرام

لونگ کو پیس لیں پھر سب چیزوں کو الگ الگ کوٹ کر پیس لیں سب چیزوں کو مکس کر کے شہد کے ساتھ دوبارہ اتنا کوٹیں کہ سب چیزیں یک جان ہو جائیں اس کے بعد چنے کی دال کے برابر گولیاں بنالیں اور ایک ہفتہ بھر سایہ میں خشک کر لیں پھر صبح و شام دو دو گولیاں پانی سے دیں بچوں کو ایک سے نصف گولی دیں صبح و شام چاول و تلی ہوئی اور کھٹی چیزوں سے سخت پرہیز کریں۔

## ایک درخت کے برگ سے بازو کٹنے سے بچ گیا

ایک صاحب اکیڈمی تشریف لائے اور ایک عجیب واقعہ سنایا کہ میرے چاچا عبداللہ انڈیا میں ایک ہوٹل پر کام کرتے تھے ایک بار پتیل کے ایک بڑے برتن میں تیز گرم پانی تھا اس کو اٹھا کر لے جا رہے تھے کہ ٹھوکر لگی اور وہ گرم گرم پانی ان کے بازوؤں پر گر گیا جس سے ان کے بازو بری طرح جھلس گئے۔ ڈاکٹروں کے پاس گئے ہر ڈاکٹر نے کہا کہ بازو کو کاٹنا پڑے گا اس کے سوا کوئی

چارہ نہیں ہے اور اگر بازو نہ کاٹا گیا تو سارا جسم ہی خراب ہو سکتا ہے۔

میرے چچا نے جواب دیا کہ مجھے مرنا منظور ہے لیکن میں بازو نہیں کٹواؤں گا۔ غرض ڈاکٹروں سے مایوس ہو گئے کسی اللہ کے بندے نے انہیں نسخہ بتایا کہ آپ آم کے درخت کے خشک پتے لے لیں انہیں مٹی وغیرہ سے صاف کر کے جلا کر چھان کر لیں اور پھر یہ راکھ بازوؤں پر لگائیں جیسے ہی یہ زخموں پیپ وغیرہ سے گیلی ہو اس پر مزید لگا دیں غرض اس کو تہہ بہ تہہ لگاتے جائیں میرے چچا جان نے ایسے ہی کیا کئی دن لگاتار لگاتے رہے...... لگاتے رہے...... راکھ سے بازو موٹا ہو گیا۔

چند دن بعد راکھ پاپڑ بن کر خود بہ خود اترنے لگی' اترتے اترتے چند دنوں بعد بازو بالکل صاف ہو گیا۔ سب بڑے حیران ہوئے میرے چچا اپنا صحیح سالم ہاتھ دکھانے کے لئے جب ڈاکٹروں کے پاس گئے تو سب حیران رہ گئے کہ یہ کیسے ممکن ہوا اب ڈاکٹروں کا اصرار کے جناب ہمیں نسخہ بتایا جائے میرے چچا نے کہا نہیں صاحب آپ بڑے ظالم ہیں میں آپ لوگوں کو ہرگز یہ نسخہ نہیں بتاؤں گا۔ ہاں خدانخواستہ اگر ایسا کوئی کیس آتا ہے تو اسے میرے پاس بھیج دینا میں بالکل مفت اس کا علاج کروں گا۔

## جھلسے پن 15 روپے میں علاج

دوسرا اسی طرح کا واقعہ کراچی پاکستان میں پیش آیا' ایک بندہ بجلی کے تار سے جل گیا اسے بھی اللہ تعالیٰ نے آم کے پتوں سے شفاء دی' اسی طرح ظفر بھائی کا ہاتھ جل گیا تو انہوں نے عبقری میں شائع ہونے والے ایک نسخہ 5 روپے کی رتن جوت' 10 روپے کا کھوپرے کا تیل ملا کر لگانے سے ہاتھ بھی درست ہوا اور نشانات بھی ختم ہوئے اسی طرح بھائی امتیاز حیدر اعوان صاحب کے بیٹے جو کے جل گئے تھے اسی 15 روپے کے نسخے سے شفایاب ہوئے۔

چلتے چلتے احقر اسی آم کے پتے کا ایک نسخہ بالوں کو سیاہ کرنے کیلئے اپنے دادا



مرحوم سے لکھتا ہوں اس امید پر کہ عبقری کے قاری ان کیلئے دعائے خیر کریں گے۔

## جھڑتے اور سفید بالوں کا علاج

دادا مرحوم ان لوگوں کو جن کے بال وقت سے پہلے کم عمر میں سفید ہو جاتے تھے انہیں بالوں پر لگانے کیلئے فرماتے تھے کہ آم کے خشک پتے لیکر انہیں جلا کر راکھ کرلیں اور پھر سرسوں کے تیل میں ملا کر بالوں پر لگایا کریں ایک چھٹانک تیل میں دو چمچ یہ پاؤڈر کافی ہے اور کھانے کے طور پر روزانہ ایک عدد مربہ آملہ کھا لیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔ احقر کا آنکھوں دیکھا واقعہ حاضر خدمت ہے:

اکیڈمی میں دو میاں بیوی آئے میاں کے سر و داڑھی کے بال بالکل سفید یوں محسوس ہوئے جیسے ان کی عمر ساٹھ ستر سال کی ہے لیکن ہیں نوجوان...... ان کی بیوی کہنے لگی کہ انہوں نے اپنے بالوں کو سیاہ کرنے کیلئے بے شمار ٹوٹکے نسخے روغنیات استعمال کیے بہت علاج کروایا لیکن کسی سے فائدہ نہیں ہوا اور کوئی کلر بھی استعمال کرنا یہ پسند نہیں کرتے اب ہوتا یہ ہے کہ میں ان کے ساتھ کہیں شاپنگ وغیرہ پر جاتی ہوں تو لوگ انہیں میرا باپ سمجھتے ہیں ایک بار گھر پر مزدور کام کر رہے تھے۔ ایک مزدور کہنے لگا آپ کے ابو یوں کہہ رہے تھے میں نے انہیں بتایا کہ یہ میرے باپ ابو نہیں میرے شوہر ہیں۔ غرض کہ مجھے بار بار شرمندگی اٹھانی پڑتی ہے۔ بندہ نے انہیں نسخہ بتا دیا کافی دنوں کے بعد ان کی بیوی نے بتایا کہ اس نسخہ سے انہیں بہت فائدہ ہوا ہے اور کافی سارے بال کالے ہو گئے ہیں۔ مجھے یقین سا نہیں آیا کہ واقعی اتنی جلدی فائدہ ہو گیا۔ کچھ عرصہ بعد میں نے انہیں دیکھا تو واقعی ان کے سارے بال کالے ہو چکے تھے۔

## لیکوریا کا مجرب نسخہ

مائیں' ماجو' گل دھاوا' انار کا خشک چھلکا سفید یہ پھٹکری ہموزن کو توے پر کھرل کرلیں باقی چیزیں پیس کر پھٹکری سمیت مکس کرلیں اور بڑے سائز کے کیپسول

بھر لیں' صبح کھانے سے ایک گھنٹہ پہلے رات کھانے کے دو گھنٹہ بعد دودھ
ساتھ دوائی کھانے کے دو گھنٹہ تک کوئی چیز مت کھائیں گرم اور خشک چیزوں سے
پرہیز کریں۔

نوٹ: جنہیں کیپسول نہ ملیں وہ سفوف 1/4 چمچ استعمال کریں





# روحانی پرستان کی شہزادی کا انتقام

ایک شخص اپنی آپ بیتی کچھ یوں سناتا ہے کہ میں کسی کام سے دوسرے گاؤں جا رہا تھا۔ راستہ میں بے آب و گیاہ صحرا تھا۔ میں اپنی دھن میں مگن اپنی منزل کی طرف جا رہا تھا۔ میری عمر تقریباً پچیس سال تھی اور میں غیر شادی شدہ یعنی کنوارا تھا۔ صحرا میں ہونے کی وجہ سے میرے زادِ راہ میں پانی کی بوتل اور کچھ کھانے پینے کی اشیاء شامل تھی۔

تمام سفر میں ایک ہی کنواں تھا اس کے اردگرد پیپل کے درخت لگے ہوئے تھے اتفاق سے کنویں پر کوئی بھی مسافر موجود نہیں تھا۔ میں نے پانی کا ڈول کنویں میں ڈالا اور پانی اوپر کھینچا سب سے پہلے میں نے اپنے گھوڑے کو پانی پلایا' گھوڑے نے خوب سیر ہو کر پانی پیا' اس کے بعد میں نے جسم ٹھنڈا کرنے کی غرض سے غسل کیا' بوتل سے کچھ پانی استعمال کیا تھا اسے دوبارہ بھر لیا۔ کچھ خوردنی اشیاء کھا کر اوپر سے پانی پی لیا اور میں سفر کیلئے بالکل تیار ہو گیا تو اپنے سفر کی جانب رواں دواں ہو گیا۔

ابھی تین چار میل ہی سفر کیا ہوگا کہ کیا دیکھتا ہوں کہ چار مسٹنڈے میرے ہم عمر ایک لڑکی جس میں بلوغت کے تمام آثار نمایاں تھے مگر تھی کمسن...... اپنے آپ کو ہرن کی طرح پھرتیلے شکاریوں سے بچنے کی خاطر کبھی ادھر دوڑ رہی ہے تو کبھی اُدھر دوڑ رہی ہے ---- میں دور سے یہ تماشا دیکھ رہا تھا اور میں پرائے مسئلے میں ٹانگ نہیں اڑانا چاہتا تھا کہ اچانک اس لڑکی کی نظر مجھ پر پڑی اور دوڑ کر میری طرف آ گئی۔

اور مجھ سے کہا کہ اللہ کے واسطے میری مدد کریں ---- یہ ظالم میری عزت کو تار تار کرنے کے در پے ہیں۔ ان میں سے ایک نے کہا کہ یہ میری بیوی ہے اور گھر سے بھاگ کر آ رہی ہے۔ آپ درمیان میں نہ آئیں۔ لڑکی نے کہا میں اللہ کو حاضر ناظر

جان کر کہہ رہی ہوں کہ میرا ان چاروں سے کوئی واسطہ نہیں ہے اور نہ ہی میں شادی شدہ ہوں نہ جانے مجھے کیوں اُس لڑکی پر ترس آ گیا اور میں نے اس لڑکی کو ہاتھ سے پکڑ کر اپنے گھوڑے پر بٹھا لیا۔ لڑکی نہایت ہی حسین و جمیل تھی اور اس کا انگ انگ روئی کے گالے کی طرح نرم و گداز تھا۔

میں نے گھوڑے کو ایڑھ لگائی اور گھوڑا سرپٹ ہوا کی طرح دوڑنے لگا ان ظالموں نے ہم پر تیروں کی بارش برسا دی لیکن جس کو اللہ رکھے اس کو کون چکھے...... یہاں تک کہ ہم انکے نشانے سے باہر ہو گئے تو وہ بھی گھوڑے پر سوار ہو کر ہمارے تعاقب میں ہمارے پیچھے ہوئے۔ وہ چار تھے اور میں اکیلا میرے ذہن میں آیا کہ کیوں نہ ان کی تعداد کو کم کیا جائے۔

لہٰذا اس کیلئے میں ترکیب سوچنے لگا راستے میں گولائی پر موڑ تھا اور موڑ کے دونوں طرف گہری جھاڑیاں تھیں میں نے گھوڑے کو راستے سے موڑ کر جھاڑیوں کی طرف کر لیا اور تقریباً ایک فرلانگ تک گھوڑے کو اندر کی طرف لا کر اس کے منہ سے لگام نکال کر چرنے کیلئے چھوڑ دیا اور میں تیزی سے راستہ کی طرف آیا اور دو تین جھاڑیاں کاٹ کر اپنے آگے کی طرف لا کر ان بدمعاشوں کو دیکھنے لگا...... اب وہ تو مجھے نظر آ رہے تھے لیکن میں انہیں نظر نہیں آ رہا تھا۔

دو بدمعاش بڑی تیزی سے گھوڑوں کو دوڑاتے ہوئے آگے نکل گئے اور دو بدمعاش تقریباً بیس منٹ بعد وہاں سے گزرنے لگے تو میں نے پیچھے والے کو اپنے تیر کا نشانہ بنایا اور وہ وہیں ڈھیر ہو گیا' اگلے سوار نے جب پیچھے والے کی چیخ سنی تو وہ مڑ کر اپنے ساتھی کے پاس آیا تو اس طرح وہ بھی میرے نشانے پر فٹ ہو گیا اور چاروں میں سے دو رہ گئے۔

میرا اندازہ تھا کہ وہ اپنے ساتھیوں کو ڈھونڈنے ضرور آئیں گے لہٰذا ایسا ہی ہوا



تقریباً دو گھنٹوں کے بعد وہ آئے اور ان پر بھی میں نے یہی عمل کیا اور جب چاروں اس دارِ فانی سے رخصت ہو گئے تو اس لڑکی کے ہوش ٹھکانے آ گئے اور بڑی مسکراہٹ اور پیار بھری نظروں سے مجھے دیکھا اور یوں گویا ہوئی کہ میرا نام عائشہ ہے میں جن ذات سے تعلق رکھتی ہوں...... میں پرستان کی شہزادی ہوں......!

ہمارے وزیر اعظم نے کچھ غدار وزیروں کو اپنے ساتھ ملا کر میرے والد محترم کو اور والدہ محترمہ کو پابند سلاسل کر دیا۔ میرے دو بھائیوں کو قتل کر دیا گیا اور مجھے مہمان خانہ بھجوا دیا گیا اور سخت پہرہ میری رہائش گاہ پر لگا دیا گیا میں اپنے بھائیوں اور والدین کی جدائی میں روتی رہتی تھی۔

وزیر اعظم کا ایک بدمعاش لڑکا تھا اس نے اپنے والد کو میرے ساتھ شادی کرنے کا کہا اور ساتھ ہی ساتھ وہ اپنے دوستوں اور کنیزوں کے ہمراہ میری رہائش گاہ پر آتا اور اپنی ہوس کا نشانہ بنانے کی کوشش کرتا جس میں ناکامی کے باعث وہ بہت سٹپٹاتا ایک دن بادشاہ وقت میرے پاس آیا اور اپنے بیٹے کے رشتے کی بات کی میرے انکار پر اس نے دو تین تھپڑ بھی مجھے مارے اور میں سوائے آنسوؤں کے کچھ بھی نہیں کر سکتی تھی۔

میرے انکار پر وزیر اعظم نے ایک بدمعاش جن کو کچھ تحفے تحائف دیکر اس سے قاضی خانے میں یہ کہلوایا کہ میرا شہزادی عائشہ کے ساتھ یارانہ تھا اور میں نے اس کی آبروریزی کی ہے اور ساتھ کچھ زرخرید دوستوں کو گواہوں کے طور پر پیش کیا' سارے شہر میں یہ خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی اور بات قاضی صاحب کی عدالت میں پہنچ گئی اور کاروکاری یعنی بدچلنی کے الزام میں عدالت میں حاضر ہونے کا حکم دیا۔

مجھے تو اس کا بالکل پتہ ہی نہیں تھا...... اتنا بڑا ظلم...... الزام مجھے پڑھ کر سنایا اور ساتھ اس بات کے گواہ بھی حاضر کر دیئے گئے میں نے اس بات سے انکار کیا اور ساتھ

ہی اس بدمعاش کو پہچاننے سے بھی انکار کر دیا۔ لیکن جھوٹے گواہوں اور بادشاہ وقت کے وزیروں کے سامنے میری ایک نہ چلی۔

لہٰذا قاضی صاحب نے میرے خلاف فیصلہ کچھ یوں سنایا:۔ اب جبکہ جن ذات میں بدچلنی کی سزا موت نہیں ہے اس لیے فیصلہ یوں تحریر ہوا:۔ ''میری جناتی طاقت اور جادو ختم کر دیا گیا' میرے غائب ہونے کی طاقت سلب کر لی گئی' میرے اڑنے کی صلاحیت ختم کر دی اور پرستان بدر کرنے کے احکامات جاری کر دیئے اور آخری فیصلہ یہ ہوا کہ میں اس وقت تک پرستان میں داخل نہیں ہو سکتی جب تک میں حق حلال کے پچاس انسانی بچوں کی ماں نہ بن جاؤں۔''

دو جلادوں نے مجھے پکڑ کر اس صحرا میں چھوڑ دیا۔ جہاں میں ان بدمعاشوں کے ہاتھ لگ گئی اور وہ میری آبروریزی پر اُتر آئے کہ آپ آ گئے۔ اب میری آپ سے درخواست ہے کہ آپ مجھ سے شادی کر لیں تاکہ میں اس شرط پر پوری اتر آؤں تو پرستان واپس جا کر اپنے والدین کو آزاد کروا کر ان کو دوبارہ حکومت دلوا دوں۔

میں نے کہا میں تو اپنے گھر نہیں جا رہا بلکہ دوسرے گاؤں میں کسی کام سے جا رہا ہوں۔ لڑکی بولی میں تمہارے ساتھ ہی جاؤں گی اور واپسی پر آپ مجھ سے شادی کر لیں میں نے شادی کا وعدہ کر لیا۔ گاؤں میں آ کر والدین کی رضامندی سے شادی کر لی۔ لیکن لڑکی نے شادی سے پہلے مجھ سے وعدہ لیا تھا کہ اگر پانچ سال تک میں آپ بچے کی ماں نہ بن سکی تو آپ مجھے طلاق دیں گے جس کی میں نے حامی بھر لی اور ہماری شادی ہو گئی۔

لڑکی میری اور میرے والدین کی نہایت ہی فرمانبردار تھی۔ میرے والدین کی نہایت عزت اور خدمت کرتی۔ اسی طرح ہنس کھیل کر پانچ سال گزر گئے لیکن وہ میرے بچے کی ماں نہ بن سکی چار و ناچار اس نے مجھ سے طلاق کیلئے کہہ دیا اور اپنی



مجبوری بھی جو پہلے ہی بیان کر چکی تھی۔ گھر والے عائشہ سے بہت پیار کرتے تھے انہوں نے عائشہ کو بہت سمجھایا کہ ہمیں بچوں کی ضرورت نہیں ہے ہمیں تیرے پیار کی ضرورت ہے لیکن وہ نہ مانی۔

میرے ایک دوست عبدالرشید کی بیوی دو تین ماہ پہلے وفات پا گئی تھی میں نے عائشہ سے بات کی اور وہ مان گئی تو میں نے عبداللہ سے بھی بات کی۔ عبداللہ کے دو بچے تھے میں نے عائشہ کو عبداللہ کے بچوں کے بارے میں بھی بتا دیا تھا اور وہ عائشہ اس پر بھی راضی تھی اور دونوں کا نکاح ہو گیا۔ پہلے ہی سال ایک خوبصورت بچہ عائشہ کی گود میں تھا۔ اس طرح میری زندگی میں عائشہ سات انسانی بچوں کی ماں بن گئی۔ پورے علاقہ میں عائشہ ایک مثالی بیوی اور مثالی ماں تھی۔ اپنے تمام بچوں کی تعلیم و تربیت بڑے ہی شاہانہ طریقے سے کر رہی تھی۔ علاقے کے بہت سے لوگوں نے اپنے بچوں کی تعلیم و تربیت کیلئے عائشہ کی تحویل میں دے دیئے اسی دوران عبداللہ بیمار ہو کر اس دنیا سے رخصت ہو جاتا ہے تو گاؤں کا ایک زمیندار عائشہ کو شادی کا پیغام دیتا ہے۔ عائشہ اپنے بچوں کے اخراجات کی ذمہ داری لینے پر اس سے شادی کر لیتی ہے اور اس زمیندار سے بارہ بچے پیدا ہوتے ہیں۔

اس دوران پرستان کے ایک وزیر جس نے وزیر اعظم کا کہنا نہ ماننے پر اسے معزول کر دیا تھا کی بیٹی عائشہ کی سہیلی تھی اس نے عدالت کے قاضی صاحب کو عائشہ کی بے گناہی کے بارے میں بتایا۔ پرستان کی جناتی عوام موجودہ بادشاہ سے بہت تنگ تھے۔ لہٰذا انہوں نے بادشاہ کے خلاف بغاوت کر دی اور سوائے ایک دو وزراء کے باقی سب نے استعفے دے دیئے۔

قاضی کی عدالت میں عائشہ کا کیس دوبارہ کھلا اور عائشہ بے گناہ ثابت ہوئی۔ عائشہ کو پرستان میں دوبارہ داخلے کی اجازت مل گئی۔ عائشہ نے اپنے تمام بچوں کو ایک

مدرسے میں داخل کیا اور مدرسے کے اخراجات خود برداشت کیے۔ عائشہ نمبر
پرستان میں داخل ہوئی تو اس وقت بغاوت بڑے زوروں پر تھی عائشہ نے باغیوں کی
سرپرستی کی اور محل پر حملہ کر کے بادشاہ اور اس کے حواریوں کو گرفتار کر لیا اور اصل بادشاہ
کو جیل سے رہا کر کے تخت نشین کر دیا اور غداروں کو تختہ دار پر لٹکا دیا۔ اس طرح غدار
اپنے انجام کو پہنچے۔





# عبقری سے بندشیں کیسے ٹوٹیں؟؟؟

(خالد محمود اعوان' کراچی)

حضرت صاحب عبقری کی وجہ سے بہت فائدہ ہوا ہے بلکہ اس کی وجہ سے انقلابی
فائدہ ہوا ہے۔ اب عبقری کا شدت سے انتظار رہتا ہے اور جب تک عبقری بار بار نہ
پڑھ لوں سکون ہی نہیں ملتا۔

## روتے بچوں پر آزمایا مجرب عمل

☆ مجھے شفاء کیسے ملی صفحہ نمبر 94 پر بچوں کے رونے کی صورت میں
یہ عمل متعدد دفعہ آزمایا اور مجرب پایا۔ جس بچے کو دم کیا اللہ تعالیٰ نے شفا عطا
فرمائی۔ بلکہ اپنے محلے کی مسجد کے امام کو بھی لکھ کر دیا اب وہ بھی یہ عمل کرتے ہیں دم
کر کے بھی دیتے ہیں اور لکھ کر تعویذ بنا کر بھی دیتے ہیں اور اب وہ امام صاحب ہر قسم
کی بیماریوں کے تعویذ اور نقش کیلئے مجھ سے پوچھتے رہتے ہیں۔

## ہر جائز محبت کیلئے

☆ مجھے شفاء کیسے ملی؟ صفحہ نمبر 133 پر عنوان بیٹا اور جائز محبت چاہنے والے
پڑھیں۔
یہ عمل بھی میں نے تین آدمیوں کو کر کے دیا اللہ کے فضل و کرم سے ان کا کام ہو گیا۔
ایک بلوچ آدمی ہمارے محلے کی امام مسجد کے پاس آیا کہ میرے ایک رشتہ دار خاتون
ہے اس کا شوہر بہت ظالم ہے' خواہ مخواہ تنگ کرتا ہے اور جان بوجھ کر الٹے سیدھے
بہانے بنا کر اس کو مارتا ہے۔ اس عورت کے لیے تعویذ دے دیں تاکہ اسکے شوہر کا
رویہ تبدیل ہو جائے اور وہ اس سے محبت کرنے لگے۔
مولانا نے مجھے بلا کر کہا کہ خالد بھائی اس عورت کے لیے کوئی تعویذ اور نقش ایسا

دے دو تا کہ اس کا کام ہو جائے کیونکہ عورت ان پڑھ بھی ہے۔ حضرت صاحب میں نے آپ کی کتاب سے یہ نقش بنا کر اس بلوچ کو دے دیا اور تاکید کر دی کہ عورت کو بولنا پانچ وقت کی نماز پڑھے اور یہ تعویذ بائیں بازو پر باندھ کر روزانہ خوشبو لگانی ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا کام ہو گیا۔

اور یہی تعویذ ایک اور بلوچ کو دیا جس نے دوسری شادی کی تھی اور دوسری بیوی شادی کے چھ ماہ کے بعد بہت زبان چلاتی تھی اور دھمکی دیتی تھی کہ میں اپنی ماں کے گھر چلی جاؤں گی پھر واپس نہ آؤں گی اور یہ شخص بھی مولانا کے پاس گیا مولانا خود اس کے ساتھ میرے گھر پر تشریف لائے اور کہا کہ خالد بھائی اس کو بھی وہی تعویذ دو۔ میں نے دوسرے دن وہ تعویذ بنا کر اسی بلوچ کو دیا اس کا بھی اللہ کے فضل و کرم سے کام ہو گیا۔

اور یہی تعویذ ایک اور بلوچ آدمی کو بنا کر دیا اس بلوچ نے کہا کہ میں نے بہت مولویوں سے تعویذ لیے ہیں مگر میرا کام نہیں ہوا وہ چاہتا تھا کہ اس کی بیوی اس سے محبت کرے بلکہ بہت محبت کرے۔ تو حضرت صاحب میں نے یہ تعویذ بنا کر اس کے دائیں بازو پر باندھنے کو کہا اور روزانہ خوشبو لگانے کو کہا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس کا بھی کام ہو گیا۔

## شفا کیسے ملی

کتاب کالی دنیا کالا جادو وظائف اولیاء اور سائنسی تحقیقات کے ساتھ جو پرانی کتابیں ہیں اس کے اندر یہ عمل جو میں نے کسی کیلئے کہا تھا حضرت صاحب مولانا کے پاس ایک بلوچ آدمی آیا اس نے کہا کہ اندرون سندھ کے اندر ہمارے ایک آدمی پر زنا کے واقعے کے بعد مخالف پارٹی نے اسے جان سے مارنے کی دھمکی دی ہے اور ہم بلوچوں کے اندر عورت کو بھی گولی مار دیتے ہیں اور مرد کو بھی ..... ایک ہمارے آدمی کو



اپنی جان کا خطرہ ہے اس کیلئے کوئی تعویذ دو تا کہ اس کی جان بچ جائے۔ مولانا نے مجھ سے کہا کہ خالد بھائی اس کو بھی کوئی تعویذ دے دو۔ میں نے کہا کہ پہلے اس سے کہو کہ اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگے اور آئندہ کیلئے سچی توبہ کرے پھر اس کو بنا کر دیں گے تو حضرت صاحب میں نے یہی نقش بنا کر اس کیلئے دے دیا کہ انشاء اللہ اب اس کو کوئی نہیں مارے گا مگر یہ نماز کی پابندی کرے اور سچی توبہ کرے۔ اس نقش کی تسخیر کی وجہ سے مخالف پارٹی اس کو قتل کرنے سے ڈرنے لگی اور پھر آہستہ آہستہ بات یہ طے پائی کہ جرگہ میں فیصلہ ہو جائے جرگہ جو فیصلہ کرے گا وہ دونوں پارٹیوں کو منظور ہو گا۔

محترم حکیم صاحب اس کتاب کے نقشوں سے یہ کام اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ہو گیا اور پھر اسی بلوچ آدمی نے مجھ سے کہا کہ جس عورت کا ہسپتال میں علاج ہو رہا اس کے لیے بھی تعویذ بنا دو تا کہ اس کا شوہر اس سے محبت کرے اور اس کا رویہ تبدیل ہو جائے تو میں نے وہی تعویذ محبت بنا کر دے دیا اور اس عورت کے بائیں بازو پر باندھ کر روزانہ خوشبو لگانے کا کہا تو اللہ تعالیٰ نے فضل و کرم فرمایا اب شوہر کی طرف ایسی کوئی بات نہیں۔

## منہ مانگی قیمت ملنے کا عمل

محترم حکیم صاحب! ہمارے مسجد کے مولانا صاحب کے پاس ان کا مقتدی پریشان تھا کہ پہلے ہمارا مکان چھ لاکھ کا بک رہا تھا تو ابو نے کہا کہ ہم نہیں بیچتے اور اب ہمیں یہ مکان بیچنا ہے اور جو پارٹی آتی ہے وہ چار لاکھ بولتی ہے اور پھر دوبارہ نہیں آتی تو اس کیلئے کوئی تعویذ دے دیں تا کہ ہمارا مکان بک جائے۔

میں نے سورۂ توبہ کی آخری دو آیات

لَقَدْ جَاۤءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۲۸﴾ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿التوبہ﴾

لکھ کر دیں اور کہا کہ اس کو چمڑے میں بند کرا کے گھر کے اندر جو پہلا کمرہ ہے اس کے باہر اوپر کی طرف کیل سے لٹکا دینا تا کہ ہوا سے ہلتا رہے ان کا مکان ایک ہفتہ کے اندر چھ لاکھ کا بک گیا اور اللہ کے فضل و کرم سے انکا کام ہو گیا۔

## عبقری کے بارہ آزمودہ اعمال

### عمل نمبر 1: سورۂ فاتحہ واخلاص والا عمل

یہ عمل عبقری میں بہت مشہور ہوا ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ اول تین مرتبہ درود شریف سورۂ فاتحہ ایک مرتبہ سورۂ اخلاص تین مرتبہ پھر تین مرتبہ درود شریف۔

حضرت صاحب یہ عمل میں نے ایک بہن کو دیا اس کے ذریعے بہن کو بہت فائدہ ہوا۔ بہن نے کہا کہ میں یہ عمل کر کے جو کھانے کی خواہش کرتی ہوں وہ اللہ تعالیٰ پورا کر دیتا ہے اور بہن نے کہا کہ میرے پاس پیسے نہیں تھے مگر اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے بکرے کا گوشت' مچھلی ہر خواہش پوری کر دی حالانکہ بہن کے پاس خرچے کے پیسے ختم ہو چکے تھے۔

### عمل نمبر 2: صبح نہار منہ چار گلاس پانی پینے کا عمل

حضرت حکیم صاحب یہ عمل میرا چھوٹا بھائی جس کا نام طارق محمود ہے وہ بہت عرصے سے کر رہا ہے جب سے عبقری میں چھپا وہ لے کر بھی اس نے پڑھا تھا اور پھر زیادہ پابندی سے کرنے لگا۔

میرا بھائی طارق محمود کہتا ہے کہ اس عمل سے مجھے بہت فائدہ ہوا۔ اس عمل سے اسے کبھی قبض کی تکلیف نہیں ہوئی اور اس عمل سے پہلے وہ قبض کیلئے ایلو پیتھک گولیاں کھاتا تھا تا کہ قبض ختم ہو جائے مگر یہ عمل کرنے کے بعد اسکی قبض سے جان چھوٹ گئی اور اسی عمل سے اسے دوسرا فائدہ یہ ہوا کہ بلڈ پریشر ہائی نہیں ہوتا پہلے ہوتا تھا اور اب



بھائی طارق محمود خوب پیٹ بھر کر کھاتا ہے اور کوئی پرہیز نہیں کرتا صرف صبح اذان کے بعد پابندی سے یہ عمل کرتا ہے۔

اور اسی عمل پر صبح نہار منہ پانی کے چار گلاس سے بڑی بہن کو بھی بہت فائدہ ہوا ہے۔ بڑی بہن کو ٹی بی کی بیماری تھی جو کہ دوائی وغیرہ سے ختم ہو گئی ہے مگر کبھی کبھی ہلکی کھانسی اور سینے میں درد رہتا تھا یہ عمل کرنے سے بہن کو بہت فائدہ ہوا کہ کھانسی بھی ختم ہو گئی اور سینے کے درد سے نجات بھی مل گئی اور اس کے ساتھ ساتھ چہرہ پر رونق بھی ہو گیا ہے۔

اور اسی عمل سے میری دوسری بڑی بہن کو بھی بہت فائدہ ہوا ہے اور میری یہ بہن لاہور میں برکت ٹاؤن میں رہائش پذیر ہے اس بہن کو قبض تھی' کمزوری تھی اور کھانا بھی صحیح نہیں کھایا جاتا تھا مگر یہ عمل کرنے کے بعد قبض ختم' کمزوری ختم اور کھانا بھی خوب کھایا جاتا ہے اور بھوک بھی کھل کر لگتی ہے۔

### 3: مال وجان کی حفاظت کے لیے

☆ کتاب مجھے شفاء کیسے ملی' صفحہ نمبر 272

جب سے یہ عمل پڑھا اور اس پر عمل کیا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے رات پر سکون گزری کسی قسم کا کوئی حادثہ نہیں ہوا۔ یہ عمل میں اور میری بیوی دونوں کرتے ہیں ہم جہاں رہتے ہیں جان محمد بروہی گوٹھ میں وہاں ابھی زیادہ آبادی نہیں ہوئی اور بالکل گاؤں کی طرح کا علاقہ ہے تو ہمارے علاقے میں ہمارے گھر کے آس پاس سب جگہ کبھی کبھار رات کے وقت چور آتے ہیں اور گھر والوں کو ڈرا دھمکا کر لوٹ کر چلے جاتے ہیں۔ اور ان چوروں ڈاکوؤں کے پاس جدید اسلحہ بھی ہوتا ہے مگر جب سے میں اور میری بیوی یہ عمل کر رہے ہیں اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ابھی تک ایسا کوئی حادثہ پیش نہیں آیا۔ یہ سب اس عمل کی برکت ہی ہے۔

## 4: ٹانگوں اور جوڑوں کی تکلیف کا علاج

☆ مجھے شفا کیسے ملی صفحہ نمبر 396

محترم حکیم صاحب! یہ نسخہ بھی عبقری سے حاصل ہوا تھا اور مجھے شفا کیسے ملی صفحہ نمبر 396 پر موجود ہے۔

میرا ایک دوست جاوید میرے پاس آیا اور کہا کہ فٹ بال کا کوئی کھلاڑی ہے اس کے گھٹنوں میں درد رہتا ہے اگر کوئی اچھا نسخہ ہے تو مجھے دو میں اس کو بنا کر دوں گا۔

میں نے یہ نسخہ جاوید کو دے دیا اور اس نے یہ نسخہ بنا کر اس کو دیا اس فٹ بال کے کھلاڑی کو اس نسخہ سے بہت فائدہ ہوا۔ اس کے گھٹنوں کا درد بھی ختم ہو گیا اور اس کے علاوہ اس نسخے سے اس کی جسمانی فٹنس بھی بحال ہو گئی اور یہ بات اس فٹ بال کے کھلاڑی نے خود جاوید کو بتائی کہ اس نسخے سے میرا جسم بھی سمارٹ ہو گیا ہے۔

## 5: رقت، جریان، سُرعت انزال، احتلام کیلئے

**ھوالشافی:** اسگند ناگوری، تج قلمی، ثعلب، مصری دانہ، الائچی خورد، دانہ الائچی کلاں، مصطگی رومی، بہوپھلی، کشتہ قلعی، تالمکھانہ، نشاستہ، مصری تمام ادویہ ہم وزن لے لیں۔ سب اشیاء کے بعد مصری ملالیں۔ صبح نہار منہ سات سے نو ماشہ پانی کے ساتھ۔

یہ نسخہ مجھے کہاں سے ملا اور کہاں سے پڑھا مجھے کچھ یاد نہیں۔

حضرت شیخ صاحب میرا دوست جاوید میرے پاس آیا اور بولا کہ ایک پولیس والا ہے مگر اس کو پیشاب سے پہلے اور بعد میں لیس دار رطوبت آتی ہے اور ختم نہیں ہوتی۔ جاوید نے کہا کہ میں بہت نسخے اس کو بنا کر دے چکا ہوں مگر اس کو فائدہ نہیں ہوتا۔ میں نے یہ نسخہ لکھ کر جاوید کو دے دیا اور جاوید نے بنا کر اس کو دیدیا۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اُس پولیس والے کا مسئلہ حل ہو گیا اور وہ رطوبت جو ختم ہی نہیں ہوتی تھی ختم ہو گئی۔



## 6: اسپغول کی بھوسی

ایک چمچ صبح ناشتہ کے بعد ایک چمچ رات کو سوتے وقت دودھ یا پانی سے۔

اسپغول کی بھوسی کے بارے میں عبقری میں پڑھا تھا۔ میں میری بیوی اسپغول کی بھوسی استعمال کرتی ہیں اور اس سے ہمیں بہت فائدہ ہوا ہے۔ اسپغول کی بھوسی کے بارے میں کہتے ہیں ''ڈیلی لو......فٹ رہو......'' اور واقعی ایسا ہوا۔

میری بڑی بہن اور اس کے بچے بھی اب اسپغول کی بھوسی لیتے ہیں اور سب کو بہت فائدہ ہوا ہے۔ نہ سینے کی جلن، نہ پیٹ میں درد، نہ مروڑ، نہ کھٹے ڈکار کچھ بھی نہیں۔ آپ کی ایک کتاب میں بھی اسپغول کی بھوسی کے بارے میں تفصیل سے پڑھا ہے۔

## 7: بھٹے کے بال، پھٹی ایڑھیوں کا علاج

بھٹے کے بال کے بارے میں بھی عبقری اور مجھے شفاء کیسے ملی کتاب میں پڑھا تھا۔

ایک آدمی اسرار احمد مجھے ملا اور کہا کہ میری ایڑیوں میں بہت درد رہتا ہے اور ایڑیاں پھٹ گئی ہیں چلنے میں بہت تکلیف ہوتی ہے۔ میں نے اسے کہا کہ ایک مٹھی بھٹے کے بال لے کر تین پیالی پانی میں اچھی طرح جوش دے کر جب ایک پیالی پانی رہ جائے چولہے سے اتار کر نیم گرم پی لیں اور گلیسرین اور عرق گلاب ہموزن ملا کر ایڑیوں پر لگائیں۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے ان نسخوں سے ان کو بہت فائدہ ہوا اور ایڑیوں کا درد بھی ختم ہو گیا اور ایڑیوں کا پھٹنا بھی ختم ہو گیا۔

یہ گلیسرین اور عرق گلاب ہموزن کا نسخہ بھی آپ ہی کی کتاب میں پڑھا تھا۔

## 9: چہرے کی خوبصورتی ایک چھوٹے سے عمل میں

میری بیوی کے ہونٹ ہمیشہ کھُر درے رہتے تھے، سردی ہو یا گرمی مگر ہونٹ صحیح نہیں ہوتے تھے جب سے آپ کی کتاب میں ناف کے اندر تیل لگانے کے فوائد پڑھے اپنی بیوی کو بھی بتایا بس اس دن سے آج تک بیوی نے تیل لگانا نہیں چھوڑا اور

اب اس کے ہونٹ اس عمل سے بالکل نرم اور گلابی ہو گئے ہیں۔

## 10: چائے کی پتی موشن کا علاج

مجھے کسی نے یہ نسخہ بتایا تھا کہ بڑوں یا چھوٹے بچوں کو بعض دفعہ اچانک موشن لگ جاتے ہیں بڑوں کو آدھی چمچ چائے کی پتی پانی سے پھانک لیں تو موشن ختم ہو جاتے ہیں اور چھوٹے بچوں کو ایک چٹکی پانی سے دے دیں۔ بچوں کو بھی فائدہ ہو جائے گا اور میں یہ نسخہ کئی دفعہ آزما چکا ہوں واقعی فائدہ ہو جاتا ہے۔

## 11: نظر کی حفاظت کا خاص راز

میں نے کتاب میں پڑھا بھی تھا اور عبقری میں بھی پڑھا تھا کہ وضو کرنے کے بعد آسمان کی طرف منہ کر کے پوری سورۃ قدر پڑھنے والی کی نظر کبھی کمزور نہیں ہو گی اور واقعی میں پڑھتا ہوں اپنی بیوی کو بھی بتایا ہے وہ بھی پڑھتی ہے اور ہم دونوں کو بہت فائدہ ہوا ہے اور جس جس کو بھی بتایا ہے سب کو اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بہت فائدہ ہوا ہے۔

## 12: آسان زندگی کیلئے آسان عمل

محترم حکیم صاحب! احادیث مبارکہ کی اس دعا کے بارے میں عبقری میں پڑھا تھا کہ جو شخص اس دعا کو تین مرتبہ گھر سے پڑھ کر نکلے گا وہ انشاء اللہ بخیر و عافیت گھر پہنچے گا اور واقعی یہ دعا میرے معمول میں ہے ہمیشہ گھر سے پڑھ کر نکلتا ہوں اور بخیر و عافیت گھر آتا ہوں اور بعض دفعہ اس دعا کی برکت سے پتہ چل جاتا ہے کہ باہر کے علاقے میں ہنگامہ ہو گیا ہے اور اس طرف جانا ابھی صحیح نہیں ہے اور جس جس کو بھی بتایا سب کو فائدہ ہوا ہے اور اس دعا کی برکت سے آدمی محفوظ رہتا ہے۔





# دل بدل جائے تو دنیا بھی بدل جاتی ہے

(قاضی محمد الیاس، ہری پور ہزارہ)

## انسان کیوں افضل بنا؟

اللہ جل شانہٗ کے ایک ارشاد عالی کا مفہوم ہے کہ:

"آپ نے اس شخص کو دیکھا ہے کہ جس نے خواہشات کو ہی اپنا معبود بنا رکھا ہے"

اگر انسان فرشتوں سے افضل ہوتا ہے تو اس وقت جب وہ اللہ جل شانہٗ کی بات مان کر یعنی مرضیات باری پر چلتا ہے تو نہ ماننے والی صفت یعنی خواہشات کی نفی کرتا ہے اسی کا نام مجاہدہ ہے۔ یہی انسان اللہ عزوجل کو مطلوب، مقصود اور درکار ہے اور اللہ رب العالمین نے اسی انسان کا تقاضا بھی کیا ہے۔ فرمایا کہ جنت دو قدم کے فاصلے پر ہے پہلا قدم خواہشات پر رکھ دوسرا قدم جنت میں ہوگا۔

## مقصد حیات پہچانیے...!

حضرت انسان کمزور ناسمجھ، ناتواں اور نادان ہونے کے باوجود کسی چیز کو بنانے سے پہلے اس کا مقصد طے کرتا ہے کہ میں نے اس سے کیا کام لینا ہے پھر اس چیز کو بناتا ہے مثلاً ماچس کی تیلی سے لے کر بال پوائنٹ تک ہر چیز کا مقصد تخلیق طے شدہ ہے۔ ماچس کی تیلیاں ختم ہو جائیں تو ماچس کی خالی ڈبیا کو کوئی اپنی جیب میں نہیں رکھتا، بال پن لکھنا چھوڑ دے تو اسے ردی کی ٹوکری میں پھینک دیا جاتا ہے۔ ٹھہریئے! آپ نے کبھی سوچا ہے کہ انسان ایسا کیوں کرتا ہے؟؟؟

اس لیے کہ ان چیزوں کو جس مقصد کیلئے بنایا گیا تھا انہوں نے جب وہ مقصد اور وہ کام چھوڑ دیا تو پھر ان کی جگہ ردی کی ٹوکری بنی۔ انسان جب اپنے ہاتھوں کی بنی ہوئی ماچس کی ایک تیلی کو بھی بے مقصد نہیں سمجھتا تو پھر اپنے آپ کو بے مقصد اور بے فائدہ

پیدا کیے جانے کی جرأت اور جسارت کس طرح کر سکتا ہے اور یہ مقام فکر بھی ہے کہ اگر ہم نے اپنا مقصد تخلیق پورا نہ کیا تو پھر ہماری جگہ کہاں پر بنے گی؟؟؟

## مومن و کافر کا فرق

یاد رکھیے! سرکار مدینہ ﷺ کے ایک ارشاد عالی میں یہ بات موجود ہے کہ دنیا مومن کیلئے قید خانہ اور کافر کیلئے جنت ہے یعنی مومن کی ساری زندگی پابندیوں سے مزین ہوتی ہے جس کی حفاظت وہ تمام عمر اپنے کردار میں افکار میں اور گفتار میں کرتا رہتا ہے جبکہ کافر خواہشات کی مان کر زندگی بسر کرتا ہے۔

## قلب و شعور کی اہمیت

قلب اور شعور یعنی دل اور دماغ جسم انسان کے دو ایسے مرکز ہیں جہاں سے خواہشات اور جذبات سر اٹھاتے ہیں۔ جذبات اور خواہشات ایسی دو صفات کے نام ہیں جو انسان کی سیرت کی تعمیر میں بنیادی کردار ادا کرتی ہیں جو آگے چل کر انسان کی پہچان بن جاتی ہیں۔ قلب سلیم، عزم صمیم اور درد دل رکھنے والے افراد اپنی دو صفات کو مثبت انداز میں استعمال کر کے ان سے بڑا مفید اور تعمیری کام لیتے ہیں۔

آیئے دیکھیں!!! میں اور آپ ان صفات کو کس طرح استعمال کر رہے ہیں۔ یاد رہے کہ کائنات میں ہم جو ہر لمحہ ہر آن اور ہر گھڑی جو اعمال کر رہے ہیں ان سے یا تو ہماری آخرت بن رہی ہے یا خدانخواستہ بگڑ رہی ہے افراد سے معاشرہ بنتا ہے اور معاشرے سے اقوام بنتی ہیں اور بحیثیت مجموعی پوری امت پر ان رجحانات کا مثبت یا منفی اثر پڑتا ہے جو قوموں کی شناخت بن جاتا ہے۔

## انسان کی خوبی و خامی

حضرت انسان میں خوبیوں اور کمالات اور خیر و شر دونوں طرح کے مادے



پائے جاتے ہیں اگر انسان کی جبلت میں ایثار و ہمدردی، غمگساری، خلوص و محبت، صداقت و شرافت، اخلاق، مروت خدا ترسی، وسعت نظری، وسعت قلبی، اوصاف حمیدہ، اخلاق کریمانہ، رحم و کرم، عفو و درگزر عظمت و سربلندی، راستی اور جانثاری و شجاعت جیسے جذبات پائے جاتے ہیں تو اس کے برعکس...... حسد، بخل، کینہ، ریاکاری، جلن، بغض، حب جاہ، حب زر، انانیت، تکبر، غرور، نفرت، غیبت، سنگدلی، شقاوت، چاپلوسی، دھوکہ دہی، خودغرضی، شیطانیت اور منافقت جیسی خطرناک بیماریاں اور روحانی امراض بھی پائے جاتے ہیں۔

جس طرح جسم بیمار ہو جائے تو فوراً علاج کی فکر کی جاتی ہے اسی طرح ان روحانی امراض کے علاج کی فکر بھی کرنی چاہیے۔ موت کے بعد تمام جسمانی بیماریاں اور امراض ساتھ چھوڑ دیتی ہیں لیکن روحانی بیماریاں اتنی خطرناک ہوتی ہیں کہ اگر دنیا کی زندگی میں ان کا بروقت علاج نہ کیا گیا تو بزرگوں سے سنا ہے کہ یہ موت کے بعد بھی ساتھ موجود رہتی ہیں۔ محنت کوشش نیت عزم ارادہ ہم نے کرنا ہے توفیق کے دروازے کھولنے والی ذات اللہ احکم الحاکمین خالق کل مالک کل کی بے مثل و بے مثال ذات ہے۔

## جذبات کا زندگی پر اثر

عزیزان گرامی! میں اور آپ ایک ایسے دین سے تعلق رکھتے ہیں جس میں دوسرے مسلمان بھائی سے محبت سے خندہ پیشانی سے مسکرا کر مل لینا بھی عبادت کا درجہ رکھتا ہے اگر ہم دوسروں کو خود سے بہتر سمجھتے ہوئے اور ان کی خوبیوں کو سامنے رکھ کر معاملہ کرینگے تو مخاطب ہماری بات کا اچھا تاثر لے گا اور اگر اس کے برعکس بدتہذیبی، بدتمیزی گالی گلوچ اور لڑائی جھگڑے والے طرز عمل سے مخالف کے جذبات میں تلاطم پیدا ہوگا۔ اعصابی تناؤ بلڈ پریشر اور دل کی دھڑکن میں تیزی آئے گی اور

ردعمل میں آکر طیش میں آکر وہ کوئی جذباتی قدم بھی اٹھا سکتا ہے۔

لیجئے ثابت ہوگیا کہ انسانی زندگی میں جذبات کا بڑا عمل دخل ہے جو انسان کے کردار کو سنوارنے اور بگاڑنے میں اہم کردار ادا کرتے ہیں۔

## دل کا سنوارنا نہایت ضروری......!

معاملہ آنکھ سے شروع ہوتا ہے پہلے آنکھ غلط دیکھتی ہے پھر دل غلط سوچتا ہے پھر کان غلط سنتے ہیں' آنکھ کا دیکھنا' دل و دماغ کا سوچنا اور کانوں کا سننا درست ہو جائے۔

یہ چیزیں اپنے اندر پیدا کرنے کیلئے علماء کرام' صلحاء' اتقیاء اور صوفیائے کرام کی محافل' تعلیم کے حلقے ذکر کی مجالس اللہ جل شانہٗ کے راستے میں نکلنے اور نیک لوگوں کی صحبت اختیار کرنی ہوگی کہ حضرات انبیاء علیہم السلام کی محنت کا میدان انسانی قلوب ہوا کرتے تھے کیونکہ وہ سمجھتے تھے کہ دل اصل ہے اور اسی کے بدل جانے سے ہی تبدیلی ممکن ہے۔ موقع محل کی مناسبت سے کسی اہل دل کا کتنا خوبصورت مصرعہ ذہن میں آیا ہے دل بدل جائے تو دنیا بھی بدل جاتی ہے۔

## اہل اللہ کی نگاہ کا اثر

اولیاء اللہ آنکھ کی نعمت عظمیٰ کو کس طرح مثبت اور تعمیری انداز سے استعمال کرتے ہیں کہ جب وہ کسی کو اصلاح کی نگاہ سے دیکھتے ہیں تو اللہ پاک عزوجل ان کی فکر پر ہدایت کے فیصلے فرما دیتے ہیں۔ نگاہوں میں وسعت نظری' قلوب میں وسعت ظرف' تعلق مع اللہ قوی' باطن میں اعلیٰ درجے کی پاکیزگی نفاست اور امت کے درد و غم و اصلاح کیلئے اٹھے ہوئے مستجاب الدعاء ہاتھوں کو رب کریم عزوجل کی مہربان اور قدردان ذات کبھی خالی واپس نہیں لوٹاتی۔

اولیاء اللہ کو فنافی اللہ اور فنافی رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے اعلیٰ ترین منصب ملتے ہی اس بنیاد پر



ہیں کہ وہ مرضیات باری میں خود کو فنا کر دیتے ہیں نہ ان کی اپنی کوئی خواہش باقی رہتی ہے نہ جذبہ بلکہ ہر ہر کام میں وہ اللہ جل شانہٗ کے احکام اور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک اور نورانی طریقوں کو دیکھ کر چلتے ہیں۔

اگر میری آپ کی آنکھ وہ دیکھ رہی ہے کہ جس مقصد کیلئے اسے بنایا گیا ہے کان وہ سن رہے ہیں جس مقصد کیلئے انہیں بنایا گیا ہے تو یہ بھی ولایت الٰہی کی نشانی ہے' حشر کے دن تو وہی بچیں گے جن کے سینے میں امت کا درد ہوگا اور جو دوسروں کی محرومیوں پر رو دیتے ہونگے۔

## ذرا سوچئے ہم کہاں جا رہے ہیں.....!

آج ہم پر بحیثیت مجموعی مادیت کا اتنا غلبہ ہے کہ ہم نے جو بیس گھنٹے سونے جاگنے اور کھانے کمانے کو ہی اپنا مقصد حیات سمجھ لیا ہے لہٰذا اس سے آگے دیکھنے کی ہماری نگاہوں میں بصیرت ہی نہیں دنیا کمانا اور کماتے کماتے قبر کے گڑھے میں چلے جانا یہ انسانیت کی معراج نہیں بلاشبہ مال و دولت اپنے اندر بے تحاشہ کشش رکھتی ہیں ہوس زر میں مبتلا انسان اگر راہ اعتدال سے ہٹ جائے تو پھر اپنے ہی بندوں کی جیب کاٹنے لگ جاتا ہے۔

ہمارے روزمرہ کا مشاہدہ ہے کہ انسان جب ہدایت کو دونوں ہاتھوں سے سمیٹنے لگ جائے تو لالچ کا مرض اس میں سرایت کر جاتا ہے اور اس کی خواہش ہوتی ہے کہ اس کے پاس اگر ایک لاکھ روپے ہیں تو کسی طرح وہ دو لاکھ ہو جائیں۔ ایک دکان ہے تو دوسری دکان بنانے کی فکر میں مگن ہوگا اور اس کے نتیجے میں پھر جائز ناجائز' حرام حلال کی تمیز ختم ہو جاتی ہے۔ اس بیماری کی علامتیں پھر دھوکہ دہی' بددیانتی' غبن' چور بازاری' مار دھاڑ' ملاوٹ اور ہیرا پھیری کی صورت میں ظاہر ہوتی ہیں اور انسان پھر دنیا کا بندہ بن کر رہ جاتا ہے۔

ایسا شخص ہر چیز کو دولت کے ترازو میں تولنے لگ جاتا ہے اور اس کا یہ ذہن بن

جاتا ہے کہ دنیا کے مال و دولت سے میرے سب مسئلے حل ہو جائیں گے اور میری زندگی بن جائے گی حالانکہ ذہن تو یہ ہونا چاہیے تھا کہ ہماری زندگی دنیا کے مال سے نہیں بلکہ حضور پاک ﷺ والے اعمال سے بنے گی اور یہ کائنات بھی قیمتی نہیں بلکہ آپ ﷺ کی ذات گرامی قیمتی ہے۔

اگر اللہ پاک جل شانہٗ انسان کے ہاتھ کی حرکت کو روک دیں تو پوری کائنات کا مال و دولت خرچ کر دینے سے بھی وہ ہاتھ حرکت نہیں کر سکتا۔ اسی لیے اللہ پاک صورتوں اور مالوں کو نہیں بلکہ دلوں اور اعمال کو دیکھتے ہیں صورت دینے والے بھی اللہ عزّ وجل مال دینے والی ذات بھی رب کریم عزّ وجل کی ہے جس نے ہمیں مال و دولت دل و دماغ صحت جوانی شباب عقل و شعور عزت عظمت اور عافیت جیسی نعمتوں سے نوازا ہے لہٰذا ہمارا مال و دولت اس کے احکام اور ہماری سانسیں ہر وقت یاد الٰہی میں بسر ہوں۔

## باطنی امراض محرومیت کا سبب

حب جاہ، حب زر، انانیت، تکبر اور غرور جیسے امراض میں مبتلا حضرات کے سامنے جب حق کو پیش کیا جاتا ہے تو وہ اسے قبول نہیں کرتے۔ دین متعین کی شکل میں انہیں پابندیاں نظر آتی ہیں۔ اہل حق کا احترام دلوں سے نکل جاتا ہے اور نعوذ باللہ عبادت کو بوجھ محسوس کیا جاتا ہے۔ مساجد سے اور صالحین سے دوری ہو جاتی ہے۔ ذکر اذکار، درود شریف، استغفار میں دل کا نہ لگنا، اس بات کی علامت ہیں کہ مرض کی ابتدا ہو چکی ہے۔ ایمانی مزاج بیمار ہے۔

جان جائیے کہ معاملہ گڑبڑ ہے اگر بروقت علاج نہ کیا گیا تو یہ حالت انسانی بگاڑ کی آخری حد ثابت ہو سکتی ہے۔ پھر انسانی کان کام کی بات سننا گوارہ نہیں کرتے۔ دل حق بات کو قبول نہیں کرتا چونکہ اعمال کا تعلق روح سے ہے اس لیے اصلاح و تربیت کی ضرورت پیش آتی ہے اور اس کے علاج کیلئے اہل باطن یعنی



کسی اہل نظر اہل بصیرت اللہ والے سے اصلاحی تعلق کی اشد ضرورت ہے جو مرض کی نوعیت دیکھ کر علاج تجویز کرتے ہیں۔

## اہل اللہ کی محبت کے فوائد

الحمدللہ اہل اللہ کے پاس جا کر مرض بتانے کی نوبت بھی نہیں آتی بلکہ وہ اس کی باتوں سے ہی تشخیص کر لیتے ہیں کہ اسے کون کونسے روحانی امراض لاحق ہیں۔ اسی طرح غیبت کرنے والے کے بھی تمام نیک اعمال ضائع ہو جاتے ہیں اور دلوں میں بدگمانیاں پیدا ہوتی ہیں۔

حضور رحمت دو عالم ﷺ نے ایک مرتبہ صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے سامنے ارشاد فرمایا کہ میری امت کا مفلس ترین شخص وہ ہوگا (مفہوم) جو قیامت کے دن نیکیوں کے پہاڑ لیکر آئے گا لیکن چونکہ اس نے کسی کی غیبت کی ہوگی، کسی کا حق مارا ہوگا، کسی کی چغلی کی ہوگی لہٰذا ان سب حقداروں کو اس کی تمام نیکیاں دے دی جائیں گی حتیٰ کہ سب نیکیاں ختم ہو جائیں گی اور دوسروں کے گناہ اس پر لاد کر جہنم میں بھیج دیا جائے گا۔

تو اندازہ لگائیں کہ نیک اعمال کی حفاظت کیلئے زبان کی حفاظت کتنی ضروری ہے ورنہ نیک اعمال کو سلامت قبر تک لے جانا مشکل ہوگا۔ اس کے لیے رسالت مآب حضور نبی کریم ﷺ کا ایک ارشاد عالی ہی کافی ہے جس کا مفہوم ہے کہ آدمی کے اسلام کی خوبی یہ ہے کہ وہ لایعنی (یعنی فضول گفتگو) سے باز رہے۔

## شقاوت قلبی دور کرنے کا نسخہ

حسد، جلن اور کینہ رکھنے والا شخص اطمینان قلب کی دولت سے محروم رہتا ہے۔ دل کی سختی اور شقاوت قلبی کے مرض کے ازالے کیلئے اللہ عزّ وجل کے پاک اسمائے گرامی "یارحمٰن یارحیم" کا ورد کرنا ہی تیر بہدف نسخہ ہے۔

اس سے دل سے ظلمت ہٹے گی اور رحم دلی اور محبت اس کی جگہ لے لے گی کسی حقیقی محتاج کی مدد کر کے دیکھیں دل کو کتنا سکون ملے گا آپ کا ضمیر کتنا مطمئن ہوگا لیکن ان تمام اعمال کی قبولیت کی شرط اخلاص ہو، شہرت پسندی، دکھلاوا یا ریا کاری کا عنصر شامل نہ ہو۔

## اخلاص کا مقام

نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ اخلاص والے ہدایت کے چراغ ہیں۔ اللہ پاک جل شانہٗ ان کے ذریعے بڑے بڑے فتنوں کو دور فرمائیں گے۔ تو اگر صرف اخلاص کو ہی لازم پکڑ لیں تو تمام شرور وفتنوں کا خاتمہ ہو جائے گا کیونکہ جہاں اخلاص ہوگا وہاں فتنہ نہ ہوگا۔

## ناراض لوگوں کو منانا نہایت ضروری ہے

اسی طرح اپنے روٹھے ہوئے احباب کو نیک اعمال کر کے تلاوت قرآن مجید اور ذکر واذکار اور درود شریف پڑھ کر دعاؤں کے ذریعے اس طرح ہدیہ کریں کہ انہیں پتہ نہ چلے پورے اخلاص کے ساتھ کیونکہ جس کی رضا کی خاطر کر رہے ہیں یعنی اللہ جل شانہٗ وہ تو ہمارے دلوں کے حال سے بخوبی آگاہ ہیں۔

اس عمل سے غیر بھی اپنے بن جاتے ہیں یہ ہماری فکر وشعور اور روحانی بیماریوں کے شافی علاج ہیں اپنے فالتو اوقات کو استغفار، درود شریف اور تیسرا کلمہ شریف ذکر الٰہی میں بسر کرنا اور اس کا طریقہ قرآن مقدس کی آیات کا مفہوم بتلاتا ہے کہ کھڑے بیٹھے اور لیٹے ہر حال میں اللہ جل شانہٗ کا ذکر کرو یعنی انسان ہر وقت ان تین حالتوں میں سے کبھی نہ کبھی کسی نہ کسی ایک حالت میں رہتا ہے اس لیے ذکر ختم ہوگا اور نہ سانسیں یہاں تک کہ موت واقع نہ ہو جائے۔

ذکر سے چھٹی نہیں اس لیے سانس کی آمد ورفت کو یاد الٰہی سے وابستہ



کر دیں۔ حقیقی انسان وہی ہے جسے اپنا مقصد زندگی معلوم ہو جائے یہ احساس اگر ہمارے فکر وشعور میں بس گیا تو پھر پاؤں اس رخ پر چلیں گے جو رب العالمین کو پسند ہوگا قلب سلیم حق بات کو قبول کرے گا۔

انسان کو معلوم ہو جائے گا کہ عرصہ محشر میں میں نے خالق کائنات عزوجل کو اپنے ایک ایک عمل کا حساب دینا ہے تو پھر وہ خود ہی بچتا ہے اور دوسروں کو بھی بچانے کی فکر کرتا ہے۔ اللہ جل جلالہٗ کرے کہ یہ فکر ہمارے دل ودماغ میں رچ بس جائے تو کیا خیال ہے کہ آج ہی ان تمام روحانی بیماریوں سے کیوں نہ جان چھڑا لیں کہ یہی درست طرز عمل، مسلک اعتدال اور راہ نجات ہے۔



# جوڑوں کا درد ایسے غائب جیسے.....!

(ذکیہ اقتدار)

## بوڑھی خاتون کی بپتا

کبھی نہ کبھی کسی کے ساتھ جانے کا اتفاق ہوتا ہے ایک روز میرے پاس میری سہیلی آئی اور کہتی ہیں مجھے اپنی ایک ملنے والی کے گھر جانا ہے ان کا گھر دور بھی ہے دوسرا مسئلہ یہ بھی ہے وہ بہن جوڑوں کے درد کا شکار ہیں' وہ چل پھر تو نہیں سکتیں ان کی کوئی بیٹی بھی نہیں ہے یوں مجھے تنہا جاتے خوف آتا ہے۔ان کی مجبوری دیکھی تو ان کے ساتھ جانے کی حامی بھری فوراً گاؤن پہنا اور ان کے گھر بے غرض ملاقات کیلئے روانہ ہو گئے۔

آج بھی تنہا بیٹھ کر لکھتے ہوئے سوچ رہی ہوں وہ رب کتنا مہربان ہے جو اپنے بندوں کی فکریں اور غم دور کرنے کیلئے اپنے ہی بندوں کو ذریعہ بنا دیتا ہے ہم دونوں اس خاتون کے گھر پہنچے تو انہیں کرسی پر عصر کی نماز پڑھتے ہوئے دیکھا۔ عصر کی نماز جلدی پڑھنی چاہیے یوں ہم نماز پڑھ کر گئے تھے۔اب وہ خاتون بھی نماز مکمل کر چکی تھیں......!

## درد و کرب بھرا جملہ

سلام کے بعد پہلا جملہ جو کہا وہ ایسے کرب سے کہ سننے والا بھی آبدیدہ ہو جائے۔ کہتی ہیں مجھے تو برسوں ہو گئے ہیں جب میں نے کھڑے ہو کر نماز پڑھی تھی۔ پہلے ہلکا درد ہڈیوں میں شروع ہوا پھر بڑھنے لگا۔علاج کروائے...... اب تو اس سے بھی تھک گئی ہوں افاقہ ہی نہیں ہوتا...... میاں کلرک ہیں...... سرجن کے پاس جانے کیلئے نہ بھاری فیس ہیں اور نہ دوا خریدنے کو پیسہ......



لوگ رشوت لیتے ہیں لیکن میرے میاں کہتے ہیں جب اللہ نے رشوت کو حرام کیا ہے تو ناپاک کمائی اپنے مال میں کیوں شامل کروں...... اللہ پر توکل کرو وہ صحت کا ذریعہ بنا ہی دے گا...... پھر خود ہی درد سے رونے لگیں۔ کام تو بیٹھ کر لیتی ہوں۔ کیا میں بھی کبھی کھڑے ہو کر نماز پڑھوں گی......؟؟؟ جب بیٹھ کر نماز پڑھتی ہوں تو ایسا لگتا ہے کہ میں اللہ کی نظر میں بہت چھوٹی ہو گئی ہوں۔

## ناگہانی و بیماری سے حفاظت کا طبی نسخہ

یہ ساری گفتگو راقمہ سن رہی تھی ہمیشہ ہی پرس میں کچھ نسخے رکھتی ہوں۔ ہو سکتا ہے بوقت ضرورت کسی کے کام آ ہی جائیں۔ راقمہ نے ان سے معلوم کیا آپ کا حکماء پر اعتماد ہے اگر حکماء کا نسخہ کر لیں تو صحت یاب ہو جائیں گی۔ انہوں نے بہت بے تابی سے کہا میں ہر نسخہ کرنے کو تیار ہوں انہیں نسخہ لکھوایا اور باقاعدہ اور توجہ سے کرنے کو کہا۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی:** سفید موصلی ایک چھٹانک' سیاہ موصلی ایک چھٹانک' اسوں کے تازہ پھول ایک تولہ (ورنہ تارا میرا کے پھول)' آک کے تازہ پھول کی ڈوڈی (ورنہ میتھی دانہ) آدھا تولہ' آملے ایک تولہ' بیڑ ے ایک تولہ' دار چینی ایک تولہ' شہد دو تولہ۔

**ترکیب تیاری:** اسوں کے پھول چھاؤں میں رکھ کر سکھا لیں اور آک کی ڈوڈی بھی۔تمام اشیاء کو باریک پیس لیں۔اب شہد ساری دوا میں ملا کر گولی بنائیں۔

**طریقہ استعمال:** صبح چائے کے ساتھ دو گولیاں کھائیں جو چنے کے برابر بنائی ہے۔ دو شام کو ابتدا میں دو تین مرتبہ باتھ روم جانا ہو گا۔ انشاءاللہ آپ جلد صحت یاب ہو جائیں گی۔

کچھ دن بعد ان خاتون کا پیغام ملا کہ اسوں کے تازہ پھول نہیں ملے۔ انہیں جواباً کہا کہ اتنی مقدار میں تارا میرا لے لیں۔ اگر آک کے پھول کی ڈوڈی نہیں ملی تو اتنی

ہی مقدار میں میتھی دانہ لے لیں اور جب موسم ہو تو دونوں قسم کے پھول اور ڈوڈی لے لیں اور چھاؤں میں سکھالیں۔ اکتوبر کے مہینے میں ہمیشہ یہ نسخہ استعمال کریں۔ زندگی بھر محتاجی نہیں ہوگی۔ ہر سال اتنی ہی مقدار میں استعمال کریں ایک بار یہ نسخہ کافی ہے۔ صحت کے اعتبار سے یہ نسخہ استعمال ے بعد ہمیشہ صحت مند رکھے گا۔

## محتاجگی و بیماری سے حفاظت کا روحانی نسخہ

طبی نسخے کا عرض کرنے کے ساتھ ہی ساتھ مخلوق کو اعمال پر لگانے کا ذمہ بھی اس فقیرنی نے اٹھایا ہوا ہے، تو اس خاتون سے عرض کیا کہ:

روزانہ درود شفاء کی ایک تسبیح فجر کی سنت ادا کرنے کے بعد بسم اللہ کے ساتھ الحمدللہ یعنی ساتھ شروع کریں اور اکتالیس بار پڑھیں۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللہ کی ایک تسبیح پڑھیں۔ ہاتھوں پر دم کریں اور پورے جسم پر پھیر لیں۔ اس عمل سے نہ کبھی محتاجی آئے گی اور نہ بیماری۔

نماز تو آپ پڑھتی ہیں ایک عمل پورے بھروسے سے کریں اور لوگوں کو بھی کروائیں یہ عمل کسی اللہ والے نے دیا تھا۔ فقیرنی نے پورے بھروسے سے کیا حیرت انگیز شفاء نصیب ہوئی۔ سر سے لے کر پاؤں کے ناخن تک کوئی بھی درد ہو یہ عمل ہی شفایابی کا پیغام ہے۔

وہ عمل یہ ہے فجر کی دو سنتیں ظہر کی دو سنت' مغرب کی دو سنت' عشاء کی دو سنتیں چھ سورتیں مع تسمیہ پڑھیں۔ ترکیب یہ ہوگی:۔ پہلی رکعت میں سورۂ کافرون' سورۂ نصر اور سورۂ لہب پڑھیں۔ دوسری رکعت میں آخری تین سورتیں سورۂ اخلاص' سورۂ فلق اور سورۂ ناس۔ یہ روحانی نسخہ جس اللہ والے کو بتایا چار نمازوں میں دو سنتوں میں پڑھا جانے والا یہ عمل پرانی لاعلاج اور پیچیدہ بیماریوں کیلئے تریاق اور تیر بہدف عمل ہے۔ اب آپ کی بیماری کا علاج اور عمل مکمل ہوگیا۔ آپ کی صحت یابی کیلئے ہمیشہ دعا گو رہوں گی۔



## میں حیران رہ گئی

پھر وہی مصروف شب و روز تھے۔ ان خاتون کا عکس دھندلانے لگا۔ ابتدا میں تو بہت شدت سے انکی صحت کی دعا کرتی اب کمی آ گئی تھی۔ ایک روز کچھ مہمان آئے ہوئے تھے خاصی مصروفیت تھی۔ یوں بھی مہمان اللہ کی رحمت ہوتے ہیں۔ یوں بھرپور کوشش ہوتی ہے میزبان بن کر مہمانوں کی پوری خدمت کی جائے۔ شاید رب میری اس خدمت کو قبول کرے اور بخش دے شاید کوئی جنت کا سودا ہو جائے۔ اس وقت مہمانوں سے محو گفتگو تھی کہ گھنٹی بجنے کی آواز آئی۔ بیٹی نے گیٹ کھولا اور آواز دے کر کہا کوئی آنٹی آئی ہیں...... میں نے کہا انہیں ڈرائنگ روم میں بٹھا دو میں گیسٹ روم میں مہمانوں کے ساتھ تھی۔

پہلی مہمان بہنوں نے اجازت چاہی انہیں سنت کے مطابق دوازے تک چھوڑنے ساتھ گئی۔ دروازے سے الوداع کیا۔ پھر ڈرائنگ روم میں گئی پہلے سے دوسرا قدم ڈرائنگ روم میں رکھا ہی تھا کہ میرے قدم فرش پر جم چکے تھے۔ زبان تالو سے چپک گئی تھی۔ میری نگاہیں اس مہمان کے چہرے پر جم چکی تھیں۔ یوں لگتا تھا جیسے میں انہیں عالم خواب میں دیکھ رہی ہوں۔

عالم خواب میں جھڑیوں والا کمزور ونحیف چہرہ دیکھا تھا جواب بہت صحت مند اور چمکدار تھا۔ اس چہرے کی ہڈیاں اور جھریاں غائب ہو چکی تھیں۔ پاؤں سے لے کر سر تک ان کا تو حسن جمال ہی ایسا تھا جسے میں تعجب سے دیکھ رہی تھی۔

## پہلے کیا تھیں، اب کیا ہیں؟

پہلے جب دیکھا تھا پاؤں کی ایڑیاں پھٹی ہوئی تھیں۔ ناخنوں میں مٹی بھری ہوئی تھی' ہاتھ بھی بہت ہی بے رونق تھے' سبزی بنانے کی ہریالی ہاتھوں پر جمی ہوئی تھی۔

لا پرواہی سے ہاتھوں پر چھری سے کٹ لگئے ہوئے تھے۔ چہرے پر ہڈیوں کے ابھار تھے گفتگو میں ٹھہراؤ نہیں تھا۔ بال بے ترتیب، بکھرے، کہیں سے بھورے کچھ سفید بال جھانک رہے تھے۔ باقی جسامت بھی بے ڈول تھی۔ دل سوچ رہا تھا یہ وہ محتاج خاتون نہیں ہوسکتی۔ مگر یہ چل کر کیسے آئیں؟؟؟

اس یقین اور غیر یقینی کی حالت میں تھی۔ ایک آواز نے سکوت توڑا...... کیا میرا آنا اچھا نہیں لگا...... میں چونکی......!!! بہن آپ کو پہچاننے کی کوشش کر رہی ہوں...... خیریت سے تو آئیں ہیں...... اس گھر پہ آپ کو کون پہنچا کر گیا۔ بس اللہ ہی در کھولتا ہے میں تو اسی سہیلی کے گھر گئی اور تمہارا گھر پوچھا اللہ نے پہنچا دیا۔

### میں تو وہی ہوں جو......!!!!

وہ گویا ہوئیں۔ میں تو وہی محتاج ہوں جو کرسی پر نماز پڑھا کرتی تھی اور زمین پر چلنا ہوتا تھا تو ہاتھوں کے بل چل کر اپنا کام کرتی جو کہ بہت ضروری ہوتا۔

آپ مجھے پہچانیں گی بھی تو کیسے؟ مجھے تو میری والدہ نے بھی نہیں پہچانا۔ مجھے دیکھا تو بے اختیار گلے سے لگایا اور پوچھا بیٹی تو کونسے پارلر پر گئی تھی۔ ایسی خوبصورت ہو کر آئی ہے، محتاجی بھی ختم ہوگئی۔ پھر میں نے ساری تفصیل اماں کو بتائی وہ حسن کا راز محتاجی ختم ہونے کا فارمولا اور نسخہ دیا تھا، سورۃ فاتحہ اور لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ تو اتنی کثرت سے پڑھتی، سارا دن دم کر کے پانی پیتی اپنے اوپر پھونک مارتی۔

اللہ نے ایسا قبول کیا چھ ماہ بعد جو بھی دیکھتا ہے وہی پوچھتا ہے۔ اب کھڑے ہو کر نماز پڑھتی ہوں دوڑ دوڑ کر کام کرتی ہوں۔ اس عمل سے حسن بھی بخش دیا۔ میرے میاں بہت خوش ہیں، پہلے کہتے تھے اللہ نے شکل ہی کیسی بنائی ہے مجبوری میں دیکھنا پڑتا ہے اور اب تو اتوار کا دن پورا گھر پر ہی گزرتا ہے اور ہر وقت چوری چوری میرا منہ دیکھتے ہیں (جس طرح انہوں نے بتایا ویسے ہی لکھ دیا)۔



## نسخہ برائے چنبل اور جلنے کا علاج

ایک خاتون اپنے بچوں کے ساتھ سوئی ہوئی تھی، بجلی کی لوڈ شیڈنگ عروج پر تھی، اللہ کی بندی نے موم بتی جلائی قریب ہی گھی کے ڈبے پر رکھ دی۔ دن بھر کی مزدوری کی تھکن بستر پر جاتے ہی گہری نیند نے مٹھی میں لے لیا۔ اس اللہ کی بندی کی آنکھ جب کھلی کہ پورے کمرے میں آگ پھیل چکی تھی اور اشیاء جل کے ٹوٹ رہی تھیں۔ چھت کانوں کی (سرکنڈوں) کی تھی۔ موم بتی جلتی رہی اس کی لو سے اردگرد کی اشیاء متاثر ہوئیں۔ لیکن مٹی کے تیل کا کنستر جو کہ قریب ہی تھا۔ اس کو آگ لگ گئی۔

کنستر تیل سے بھرا ہوا تھا۔ اس میں آگ لگ گئی۔ بس پھر تو صرف زرد آگ نظر آرہی تھی۔ بچاؤ کی کوئی صورت نظر نہیں آرہی تھی رات کی تاریکی پھر بیچاری کا شوہر بھی دوسرے شہر کسی کام سے گیا ہوا تھا۔ اس خوفناک منظر کو دیکھنے کی تاب نہ تھی۔ اس بھڑی ہوئی آگ کو بجھانا ممکن نہ تھا...... جیسے کہ غصے کی آگ نہیں بجھتی...... اس غصے کی آگ نے انسان کو بے بس کر دیا ہے۔

ابلیس کی پیدا اوار اللہ رب العزت نے آگ سے کی ہے۔ کسی بھی انسان کو غصہ آئے تو وہ یہ سوچ لے کہ غصے کی آگ کو ابلیس بھڑکا رہا ہے بس غصے کی آگ میں لاکھوں انسان بھسم ہو رہے ہیں۔ غصے ہی کی وجہ سے تو قتل ہوتے ہیں۔ بھڑی ہوئی آگ کو قتل کرنا ناممکن ہے۔ اس بھڑی ہوئی آگ نے دو بیٹوں کو جو کہ سوئے ہوئے تھے۔

چارپائی کے نیچے اس خاتون نے سلیقہ سے سامان چھپایا ہوا تھا پہننے کے کپڑے، بوقت ضرورت کیلئے سوکھا ایندھن، بھڑکتی آگ کی چنگاری اس چارپائی کے نیچے پہنچ گئی پھر تو آگ کے شعلے چارپائی کے نیچے سے بلند ہونا شروع ہوئے بالکل ایسے ہی جیسے

عصر کے بعد اس کی دکان پر ایک عورت آئی اور اس نے مٹی کا تیل مانگا۔ رشیدہ نے مٹی کا تیل نہ دیا۔ دام بہت زیادہ بتائے تھے۔ دونوں میں بے حد جھگڑا ہوا مگر رشیدہ نے مٹی کا تیل نہ دیا وہ کہہ رہی تھی کہ تیل تو اس قدر مہنگا ہے کچھ دنوں بعد تو نایاب ہی ہوجائے گا۔ ایک کنستر خریدا ہے پانچ کنستر کے پیسے کماؤں گی چل جا جا یہ کہہ کر رشیدہ نے اپنی دکان کا دروازہ بند کرلیا اور خریدار عورت کو نکال دیا۔

مگر جاتے جاتے خریدار عورت بد دعا دے رہی تھی اللہ کرے یہ تیل کبھی نہ بکے اور تو اسی میں جل مرے۔ وہی قبولیت کی گھڑی تھی۔ ادھر رشیدہ منصوبے بناتی ہوئی سوئی صبح کو خریدار آئیں گے تو کیسے کیسے ان کو بڑھا چڑھا کر بتائے گی۔ رات کا ایک بجا ہوگا کہ آگ کے شعلوں نے اس کے گھر کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ دو بجے تو اسی آگ میں جل کر راکھ ہوگئے روئی نے آگ کو بھڑکا رکھا تھا۔

دوسری طرف گھی کے ڈبوں کے ڈھکن آگ کی شدت نے کھول دیئے۔ رشیدہ ایسی جگہ سو رہی تھی کہ اس نے سر کے نیچے ہاتھ رکھا ہوا تھا ایسی آگ آئی کہ وہ بازو چپک گئے یہ تو الگ داستان ہے اس پر کیا گزری لیکن ایک ہمدرد عورت نے ایک نسخہ بتایا اور کہا کہ رشیدہ تم یہ استعمال کرو۔ نسخہ یہ ہے:

**ھوالشافی:۔** سہاگہ ایک تولہ' نوشادر ایک تولہ' چڑیا مار کہ نیل ایک تولہ' اونٹنی کی سوکھی گوبر آدھ پاؤ' چھیلا ہوا لہسن ایک تولہ' اونٹ کی گوبر جلا کر راکھ بنالیں۔ برگ مدار کے پتوں کا پانی نکالیں تمام اشیاء کونڈی میں ڈالیں اور برگ مدار کے پتوں کا پانی جو نکالا تھا اس کا چھینٹا مارتی جائیں وہ نہ ملے تو بکری کا دودھ لے لیں اور گھوٹتے جائیں اشیاء کو اتنا گھوٹیں کہ مرہم بن جائے اس کو جلے پر لگانا ہے۔ رشیدہ کا بازو جڑ گیا تھا۔ اس مرہم کے لگانے سے بازو بالکل ٹھیک ہوگیا۔ نشان بھی نہیں رہا۔ میں نے اس خاتون کو خود دیکھا واقعی جلے کا نشان نہیں تھا۔



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

## چنبل سے صحت یابی:

چنبل یہ ایسا موذی مرض ہے جن افراد کو یہ مرض ہے وہی اس کی تکلیف جان سکتے ہیں۔ اس میں خارش بہت شدید ہوتی ہے۔ زخم بن جاتا ہے۔ خون رسنے لگتا ہے اگر علاج نہ کیا جائے تو مرض پھیلتا چلا جاتا ہے۔ ایک خاتون مزدوری کرتی تھی لیکن اس کے دائیں ہاتھ پر چنبل ہوگیا، اور مزدوری کیے بغیر گزارا نہیں تھا اور تکلیف سے ہیکل تھی۔ وہ کسی غرض سے میرے پاس آئی۔ اس کی ہاتھ کی یہ کیفیت دیکھی تو بے حد اذیت ہوتی۔

پھر اپنے صحت مند ہاتھوں پر نگاہ ڈالی تو خالق کا شکر ادا کیا۔ اس کا ہاتھ دیکھا' میرے ہاتھ میں ڈیٹول تھا۔ ڈیٹول کے قطرے پانی میں ڈالے اور اس کا ہاتھ دھویا اور پھر اس کو پتہ بتا کر دوسری خاتون کے گھر بھیجا وہاں سے دوا لے کر لگالو پھر یہ نسخہ خود بنالینا۔ وہ دعائیں دیتی ہوئی چلی گئی۔

**اور پھر یوں ہوا کہ....!!!**

ایک ہفتہ گزرا ہوگا دروازے پر دستک ہوئی فقیرنی گئی اور دروازہ کھول دیا۔ وہی خاتون دروازے پر کھڑی تھی اندر آجاؤ' اس کو مخاطب کیا مکمل سلام کیا اور اندر داخل ہوگئی۔ وہ جو مجھ سے کہہ رہی تھی آپ بھی سنیں:

بی بی جی آپ نے مجھے نسخہ بتایا تھا اور کہا تھا کہ رضیہ کے گھر چلی جانا میں اس کے گھر گئی اس نے دو روز کی دوا دی اور اسی وقت میرے ہاتھ پر لگائی ایسا سکون ملا کہ میں چھ ماہ کے بعد سکون سے سوئی۔ جب میری آنکھ کھلی میں آپ کو دعائیں دیتی اور اس بی بی رضیہ کو جس نے مجھے وہ دو دن کا نسخہ لگانے کو دیا تھا۔ بی بی جی اب میرا ہاتھ دیکھیں بالکل ٹھیک ہے۔ آپ نے کہا تھا درود شریف اور سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرتی رہنا بی بی جی اب ساری عمر درود

شریف اور سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرتی رہوں گی۔

بی بی جی میری ایک سہیلی تھی اس کے پاؤں پر چنبل تھا یہ نسخہ میں نے اس کو دیا وہ ٹھیک ہوگئی۔ بی بی جی میں نے اسے بتایا یہ نسخہ مجھے کہاں سے ملا' وہ بھی آپ کو بہت دعائیں دیتی ہے۔

## بخل کیسے ٹوٹے....؟؟؟

دعاؤں کا سلسلہ تو ٹرین کا انجن ہے۔ انجن ٹھیک چلتا ہے تو مسافر بہت آرام سے سفر کرتے ہیں لیکن جب انجن فیل ہوجاتا ہے تو مسافر بے چین ہوجاتے ہیں۔ گاڑی کے ہر ڈبے میں بے چینی پھیل جاتی ہے یہ نسخے کا بھی گاڑی کے ڈبوں کی طرح ہیں۔ نسخہ ایک ہاتھ دوسرے ہاتھ کو دوسرا تیسرے کو اور اسی طرح یہ گاڑی کے ڈبوں کی طرح جڑتے جاتے ہیں اور بیمار لوگ چین کی نیند سوتے ہیں۔

نسخے کا انجن اس وقت فیل ہوتا ہے جب لوگ بخل کرتے ہیں اور نسخوں کو چھپاتے ہیں۔ میری بہنیں جو نسخے جانتی ہیں وہ عبقری میں لکھ کر بھیج دیں اور سکھ کے ڈبوں میں شامل ہوکر سکون کی نیند سوئیں۔ اس وقت سو دو سو سال پرانے نسخے عبقری ہمارے لیے لاتا ہے۔ آپ بھی اسے کوئی نسخہ کیمیاء دے کر جنت میں گھر بنائیں۔

## کراماتی تیل سے حیرت انگیز فوائد

کافی عرصے قبل عبقری میں کسی نیک بندے نے اپنی آخرت سنوارنے کیلئے نسخہ دیا تھا غور سے پڑھا اور پھر اس کو بنا کر طریقے کے مطابق استعمال کروایا۔

ایک وہ خاتون جن کی عمر اسی سال ہے۔ انہیں لاتعداد مرض تھے اکثر شدید گرمی میں نمونیہ ہوجاتا' گھٹنوں میں درد' کھانسی' گلا خشک رہتا' اس کی علاوہ سر میں خشکی۔

جمعے کے دن فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد کوئلوں کی انگیٹھی جلائی' بزرگ خاتون کو



پہلے اچھی طرح گرمائی پہنچائی' سوتی کپڑے سے ان کا جسم گرم کیا' پھر درود شفاء سو مرتبہ پڑھ کر کراماتی تیل پر دم کیا پھر ''یارحمن'' سات مرتبہ پڑھا اور تیل پر پھونک مار کر ہتھیلی پر تیل ڈالا پھر سر پر ہلکے ہلکے مساج کا آغاز کیا۔ سر اور کانوں کے پیچھے تک مالش کرنے کے بعد مخصوص حصے پر سوتی کپڑا گرم کرکے ڈھک دیا۔ گردن اور کمر کا بیس منٹ مساج کیا۔ پسلیوں اور پھر پنڈلی اور پاؤں کے ناخن تک مالش کی' پاؤں کی انگلیوں کے درمیانی حصوں میں' سر سے لے کر پاؤں تک کریں تو دورانیہ آدھا گھنٹہ ہے دوسرے روز پاؤں سے شروع کی اور سر پر ختم کریں' کانوں میں انگلی سے تیل لگائیں بعد میں روئی لگائیے۔

یہ عمل بھروسے سے کیا اور جن کو کروایا گیا انہیں بھی یقین تھا ایک ماہ کے بعد تو وہ اتنی صحت مند ہوگئیں کہ لگتا تھا کہ ساری بیماریاں ختم ہوگئیں ہیں۔ وہ خاتون اس قدر دعائیں دیتی ہیں جیسے بارش برستی ہے ان خاتون کی دعائیں دینے کی انتہا نہیں تھی۔ دعائیں خوش نصیب لیتے ہیں۔ کراماتی تیل میں یہ خاصیت ہے کہ جب مساج کریں گی تو کرنے والے کے جس حصے پر مساج کریں گی چکنائی غائب ہوجاتی ہے کرنے والے کے ہاتھوں پر بھی اثرات نہیں ہوتے بلکہ بالکل خشک ہوتے ہیں۔

## کراماتی تیل بلغم نکالنے کا آلہ

ایک خاتون عرصے سے نزلے کا شکار تھیں' الرجی تھی ناک، بند رہتی معمولی گرد بھی برداشت نہ ہوتی۔ سردی میں تو مستقل بہت بڑا سوتی ڈسٹر ان کے پاس رہتا اور ہر محفل میں اس کو استعمال کرنا پڑتا۔ راقمہ کو وہ خاتون ملیں اور اپنی بیماری کی تفصیل بتائی' گو کہ راقمہ یہ تجربہ کر چکی تھی ان خاتون کو مشورہ دیا کہ تین مقام پر کراماتی تیل استعمال کریں۔

دونوں کانوں میں ناک میں دونوں طرف انگلی سے لگائیں اور ناف پر
لگائیں۔ کراماتی تیل لگاتے وقت خصوصی خیال رکھیں بائیں ہاتھ کی انگلی کو
استعمال کریں۔ ایک گھنٹے بعد محسوس ہوگا کہ آپ کے اعضاء میں جو گندگی ہے جمع
ہے وہ دائیں اور بائیں ناک کے ذریعے خارج ہوگی۔ بار بار پانی سے واش
کریں' بیسن پر اپنی ناک کو صاف کریں۔ آپ کو کراماتی تیل استعمال کرنے
کے فوراً بعد محسوس ہوگا' ناک میں بلغم نکالنے کا آلہ فٹ کر دیا ہے۔

نہ آپ کا پیسہ خرچ ہوگا اور نہ ہی وہ اذیت اٹھانی پڑے گی جو آلہ فٹ کر کے
ڈاکٹر صاحبان بلغم کو نکالتے ہیں چھینکیں بھی ختم ہو جائیں گی جس میں آپ مبتلا ہیں
یہ ساری بیماریاں ختم کرنے کا دورانیہ تین ماہ ہے مگر اس کو ہمیشہ استعمال کریں۔
تین ماہ تو دن میں تین مرتبہ پھر دو مرتبہ کر دیں۔

## کیا میں واقعی ٹھیک ہو جاؤں گی؟؟؟

وہ خاتون بہت خوش ہوئی کیا واقعی میں ٹھیک ہو جاؤں گی۔ اس مرض کو پندرہ سال
ہو گئے ہیں۔ اسپیشلسٹ حکیم ڈاکٹر سب سے دوائیں لے چکی ہوں اب تو مایوس ہو چکی
ہوں۔ راقمہ نے ان محترمہ کو بہت یقین دلایا اور کہا اگر اس مرض میں اللہ مجھے مبتلا کر دیتا
تو مجھ پر کیا گزرتی۔ یہ ایسا خوفناک مرض ہے۔ انسان کہیں آنے جانے سے تو قاصر ہے
ہی اپنی اس بیماری کی وجہ سے کوئی کام نہیں کر سکتا۔ یہ کیسی بے بسی ہے۔

انہوں نے دوسرے روز بتائے ہوئے طریقہ پر عمل کیا کراماتی تیل لگانا شروع
کیا۔ ادھر ان کا مرض بھاگنا شروع ہوا۔ دو ماہ میں مکمل شفایاب ہوئیں۔

ناک کے اوپر بھی مستقل مساج کریں۔ کانوں کے پیچھے اور گردن پر' کانوں
میں ایک قطرہ ڈالیں اور کچھ دیر بعد روئی لگائیں۔ پہلے دائیں کان میں ایک
قطرہ ڈالیں۔ پھر تسبیح کرتی رہیں' دس منٹ بعد بائیں کروٹ لیٹ کر بائیں کان



میں ڈالیں اور ہمیشہ اصول بنائیں زندگی بھر اس کو استعمال کریں کان کا بہرہ پن
کبھی نہ ہوگا۔ کان کی مجموعی بیماریاں ختم ہو جائیں گی اگر صرف ناک میں لگائیں
تو کبھی نزلہ نہیں ہوگا۔ خواہ کسی بھی قسم کا وائرس ہو۔ یہ کراماتی تیل ناک میں
استعمال کرنے والے افراد بیشمار بیماریوں سے محفوظ رہیں گے۔

## تیل اپنے فائدے خود بتائے

جو دوائیں ہم ڈاکٹر صاحبان سے لیتے ہیں ایک نسخہ ساتھ موجود ہوتا ہے جس
دوا کے استعمال کا وقت لکھا ہوتا ہے۔ قارئین کو حیرت ہوگی کراماتی تیل اپنے
مریض کو خود بتاتا ہے آج کراماتی تیل نہیں لگایا۔ اگر ناک میں کراماتی تیل
نہیں لگائیں تو مریض کو محسوس ہوگا کہ حلق میں کوئی چیز پھنس گئی ہے جونہی یہ
کراماتی تیل ناک میں لگائیں گے چند سیکنڈ میں حلق صاف ہوتا جائے گا۔

## جراثیم سے حفاظت کا ذریعہ

اس کراماتی تیل کے استعمال کے بعد ایک حیرت انگیز تجربہ ہر فرد کو ہوگا۔
ایسی جراثیم کش دوا ہے کسی جراثیم کو ہمارے اندر داخل نہیں ہونے دیتی۔ یہ
کراماتی تیل لگانے کے بعد محسوس ہوگا کہ جراثیم مارنے والا پہرے دار بیٹھا
ہے۔ تمام گرد کو یہ روک لیتا ہے حلق میں نہیں جانے دیتا۔ خواہ کیسی سردی میں
کسی بھی مقام پر چلے جائیں۔ کبھی نزلہ کھانسی نہیں ہوگی۔

ناک میں کراماتی تیل لگانے کے بے شمار فوائد ہیں۔ ناک کبھی بند نہ
ہوگی۔ چھینکیں نہ آئیں گی۔ عموماً دیکھا گیا ہے اکثریت صبح کو بہت دیر تک اپنا
گلا صاف کرتے ہیں یا غرارے کرتے ہیں یہ کراماتی تیل جب ناک میں
لگا لیتے ہیں تو گلا خود ہی صاف ہو جاتا ہے۔ تمام گرد ناک کے دو مخصوص حصوں
میں جمع ہو جاتی ہے جس کی صفائی کر دی جائے تو ہر مرض ختم ہو جاتا ہے۔

## نوزائیدہ بچوں کی صحت کا راز

یہی کراماتی تیل نوزائیدہ بچے کے کان صاف کرنے والی سلائی جس پر روئی لپٹی ہوتی ہے ناک، کان اور ناف میں لگائیے بچہ ہر بیماری سے یوں محفوظ ہوجائے گا جیسے کہ تمام بیماریوں کے خلاف اس بچے پر غلاف چڑھا دیا گیا ہے۔ اگر بچے کی پیدائش کے دوسرے دن ہی یہ عمل کردیا جائے کوئی سمجھدار خاتون بچے کا پاؤں سے لے کر سر تک ہر روز مساج کرتی رہیں تو ہر مرض سے تو محفوظ رہے گا ہی ساتھ بہت جلدی بولنے لگے گا جلد چلنے لگے گا۔

## بچوں کی بہترین خوراک

ماں جب اپنی خوراک دیں تو نپل پر یہی کراماتی تیل لگائیں اور اپنی بریسٹ کی صبح وشام اس تیل سے مساج کریں۔ خود کراماتی تیل کے پانچ قطرے صبح اور پانچ شام کو دودھ میں ڈال کر پئیں۔ بچے کو ایک قطرہ ڈال کر چٹادیں۔ بچے کی عمر بڑھتی جائے تو قطروں کی مقدار بڑھالیں۔ اکثر بچوں کو قبض ہوتا ہے روئی والی سلائی سے مقعد میں بھی صبح اور شام یہ کراماتی تیل لگائیں (سلائی علیحدہ رکھیں، پاکی کا خیال کریں) تین وقت کی پابندی کریں۔ بچہ ہمیشہ صحت مند رہے گا۔ یہ تیل لگائیں تو بچہ کو نیند بہت گہری آئیگی۔ اس بچے میں انوکھی طاقت دیکھیں گی۔ سر پر مساج کریں دماغ روشن' بال مضبوط رہیں گے۔

## سن ہاتھوں کا شافی علاج

راقمہ صبح چار بجے سے قبل اٹھنے کی عادی ہے اسی طرح صبح اٹھی تو دونوں ہاتھوں کی عجیب کیفیت دیکھی دونوں ہاتھ سن ہو چکے تھے اتنے شدید سن محسوس ہوتا تھا کہ ہاتھ موجود ہی نہیں ہیں۔ فکرمند کی کیفیت طاری تھی ہم سفر کو



جگایا اپنی کیفیت بتائی تو وہ کہتے لگے کہ صبح ہونے دو سرجن کو دکھا دوں گا اور پھر کروٹ بدل کر سو گئے۔

مجھ پر خوف کی کیفیت طاری تھی اگر ہمیشہ کیلئے ہاتھ سن ہوگئے تو کیا ہوگا۔ قریب ہی کراماتی تیل رکھا تھا وہ لیا ہتھیلی پر ڈالا کچھ دیر تو اسی تصور سے دونوں ہاتھوں کو ملتی رہی جیسے صابن لگا کر ہاتھوں کو ملتے ہیں پھر اپنے دونوں ہاتھوں کو آپس میں اس طرح جوڑا جیسے کہ نماز کی ادائیگی کے بعد ہاتھ جوڑ کر اپنے رب سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتی ہوں اسی طریقے سے ہاتھ جوڑے اور رگڑنا شروع کیا اس قدر ہاتھوں کو رگڑا کہ ہاتھوں سے آگ کی چنگاریاں نکلنے لگیں۔ اس عرصے میں میں کافی تھک چکی تھی۔ اس ورزش کے بعد ہاتھوں کا سن پن کافی حد تک ختم ہو چکا تھا۔ پندرہ پندرہ منٹ بعد پھر یہی عمل کیا۔ ایک گھنٹے کے بعد سن ہاتھ بالکل ٹھیک ہو چکے تھے حسب معمول تمام عبادات اور کام کر رہی تھی۔ ایک ماہ ہو چکا ہے دوسری بار مساج نہیں کیا۔

اسی طرح پاؤں کی انگلیاں سن ہوگئیں تھیں ہاتھوں سے انگلیوں کو کراماتی تیل کے ساتھ رگڑا پھر آپس میں پاؤں کو جوڑ کر خوب رگڑا۔ گوکہ یہ محنت طلب عمل ہے لیکن بہت مؤثر ہے۔ جن افراد نے عبقری کے وظائف دوائیں اور نسخے استعمال کرلیے انہوں نے تمام بیماریوں اور مشکلات کو اپنے گھر سے نکال باہر پھینکا۔

## کراماتی تیل ہے یا الٹراساؤنڈ:

ایک خاتون کو عرصہ بیس سال سے ہرنیہ کا مرض ہے' ایک مرتبہ آپریشن کرایا لیکن کچھ ہی عرصہ گزرنے کے بعد ہرنیہ کا مرض دوبارہ ہوگیا۔ خاص جڑی بوٹیوں کو ہرنیہ کیلئے استعمال کیا مگر افاقہ وقتی ہوتا پھر وہی تکلیف راقمہ نے اس خاتون کو مشورہ دیا کہ آپ کراماتی تیل کو بطور مساج ہرنیہ پر استعمال کریں۔ طریقہ صبح' دوپہر' شام۔ اپنے

بیڈ پر لیٹ جائیں۔ تنہائی میں اپنے اوپر کے حصوں پر پندرہ منٹ مساج کریں۔ کراماتی تیل کو جس حصے پر لگایا ہے وہ حصہ مساج کے ساتھ اتنا خشک ہو کر چکنائی ہاتھ پر محسوس نہ ہو۔ پھر نچلے حصے کی اس طرح پاؤں تک مساج کریں۔

برگ مدار (آک) کے بڑے سائز کے دو پتے لیں۔ ان کو اچھی طرح چولہا گرم کر کے گرم کریں کوئلوں پر بھی کر سکتی ہیں۔ پتے اس قدر گرم ہوں اس میں سے مخصوص خوشبو آئے گی۔ پتے میں اس قدر لچک ہوگی جیسی چپاتی میں ہوتی ہے۔ یہ پتہ ٹوٹے گا نہیں۔ روئی لیں اس کو کراماتی تیل بھگو کر اپنی ناف میں رکھیں۔ برگ مدار کے پتے ہرنیوں والے حصے پر رکھیں کہ ناف کور ہو جائے پھر بیلٹ باندھ لیجئے۔ ایک بیلٹ چار انچ چوڑی ہوتی ہے۔ وہ رات کو استعمال کریں۔

ایک بیلٹ بہت نرم ہوتی ہے وہ دو انچ ہوتی ہے وہ چوبیس گھنٹے استعمال کر سکتے ہیں۔ کراماتی روئی کے ساتھ لگا کر برگ مدار کا پتہ ضرور باندھیں انشاء اللہ مکمل شفاء ہوگی۔ جونہی کراماتی تیل اس طریقہ سے استعمال کریں گی آپ کو الٹراساؤنڈ کی ضرورت نہیں ہوگی۔ ہر روز اچھی طرح اپنے ہاتھوں سے دیکھیں گی تو محسوس ہوگا یہ اپنی جگہ پرفٹ ہوتی چلی جائیں گی درد بھی ختم ہوتا جائے گا۔

ہرنیہ ناف کے اوپر کے حصے پر چلی جاتی ہیں جب یہ عمل کریں گی تو ہرنیہ خود بخود صحیح جگہ پر پہنچ جائے گا۔ چھ ماہ کے بعد اگر الٹراساؤنڈ کروائیں گی تو حیرت میں پڑ جائیں گی کہ ہرنیہ کا کہیں نام و نشان بھی نہیں ہوگا۔ اعتماد اور یقین کے ساتھ کریں۔

## لاجواب فوائد کا حامل نسخہ خاص

ایک مٹھی گندم، ایک مٹھی ماش کی دھلی دال دونوں کو الگ الگ بھگو دیں، فریج میں رکھیں ایک ہفتہ بھگو کر رکھیں۔ پھر دودھ ڈال کر شیک کر لیں، گندم کو چھلنی سے چھان لیں دودھ کی مقدار بڑھا لیں۔ ماش کی دال کو بھی شیک کر لیں۔ دونوں کو اکٹھا ملا کر



ایک کلو دودھ میں ملا کر ابال لگا کر پھر ٹھنڈا کریں اور فریج میں رکھ دیں۔ بہتر ہوگا کہ فریزر میں رکھیں۔ ایک گلاس دودھ میں چائے کا چمچ بھر کر ملا لیں اور استعمال کریں۔ لاتعداد فوائد ہیں۔ ہنڈیا پکائیں تو اس میں بھی ڈال لیں سالن بے حد خوش ذائقہ ہوتا ہے ہمیشہ استعمال کریں۔ صحت کیلئے بے حد مفید ہے۔

# عبقری میں چھپے اعمال کے فوائد

## یَاقَوِیُّ بچے کی ولادت میں سہولت کا عمل

عبقری میں پڑھا تھا اگر بچہ الٹا ہو تو یَاقَوِیُّ فجر کی نماز کے بعد ایک تسبیح پڑھ کر خاتون اپنے اوپر دم کریں اچھی طرح پورے جسم پر ہاتھ پھیریں۔ عبقری کو راقمہ بہت غور سے پڑھنے کے بعد وہ طریقے اپنی زندگی کی ہر ضرورت کیلئے استعمال کرتی ہے۔ دوسرے افراد کو بہت بھروسے سے بتاتی ہے۔

ایک بیٹی جس کی چار سال قبل شادی ہوئی۔ اللہ نے اسے بیٹے کی بشارت دی کچھ عرصے بعد الٹراساؤنڈ سے معلوم ہوا کہ بچہ الٹا ہے۔ راقمہ نے اس کو یہ عمل بتایا اور کہا کہ اس عمل کو بھروسے سے کرو جس ذات نے اس کو الٹا کیا ہے وہی اس کو سیدھا کرے گی۔ پھر کچھ عرصے بعد انہوں نے اپنا الٹراساؤنڈ کرایا تو بچہ سیدھا ہو چکا تھا۔ لیکن انہیں کہا پیدائش تک یہ عمل کریں۔ اللہ کا شکر ہے پیدائش بعافیت ہوگئی عمل کرنے کے بعد یہ لکھا ہے تا کہ باقی بہنیں عمل کریں۔

## "اَلْمُتَکَبِّرُ" ہر کام میں سہولت کیلئے

عبقری میں یہ عمل آیا تھا اَلْمُتَکَبِّرُ 666 مرتبہ فجر کی نماز کے بعد پڑھیں اس اسم کی برکت سے تمام کام پورے ہو جاتے ہیں اسی روز سے یہ عمل شروع کر دیا۔ یقین جانیے اس سے کام مکمل ہوتے ہیں وقت میں برکت ہوتی ہے۔ دھیان اللہ کی طرف

لگا رہتا ہے کوئی حادثہ پیش نہیں آتا۔ مالی نقصان نہیں ہوتا۔

راقمہ نے ابھی خاصی بڑی دعوت کی۔ کھانے کے بعد برتن اٹھائے جانے لگے۔ دور سے راقمہ دیکھ رہی تھی برتن بہت غلط طریقے سے اٹھائے جا رہے تھے اگر یہ عمل فجر کے وقت نہ کیا ہوتا تو برتن گر کے چکنا چور ہو چکے ہوتے لیکن اس وظیفے کی برکت سے تمام کام اور برتن بعافیت رہے۔ اللہ کی یاد میں بہت لذت ہے۔ اس گزارش کے ساتھ تمام بہنیں اس پر عمل کریں۔





# مردوں کیلئے سات خطرناک علامتیں

(محمد سعید علوی، چکوال)

مرد حضرات عموماً کسی بیماری کی صورت میں ڈاکٹروں سے مشورہ کرنے میں دلچسپی نہیں رکھتے یا اتنی تاخیر کر دیتے ہیں کہ معاملہ ہاتھ سے نکل جاتا ہے۔ طبی ماہرین کے مطابق مردوں میں خطرناک بیماریاں اور امراض قلب، کینسر، فالج اور ذیابیطس کے امراض سے ہونے والی اموات میں اضافے کی بڑی وجہ ڈاکٹروں سے رجوع نہ کرنا ہے۔ نوجوان افراد بہت سی تکالیف برداشت کر جاتے ہیں لیکن ادھیڑ عمری میں یہ بیماریاں سنگین صورتحال اختیار کر جاتی ہیں طبی ماہرین کے مطابق مردوں کو سات علامات کو نظر انداز نہیں کرنا چاہیے لہٰذا درج ذیل علامات سے ایک یا زائد پائے جانے کی صورت میں فوری ڈاکٹر سے رجوع کریں۔

## 1: سینے میں درد احتیاطیں اور علاج

سینے میں درد بھاری پن محسوس ہو تو فوری ہسپتال کا رخ کرنا چاہیے لیکن گاڑی خود ڈرائیو نہ کریں بلکہ ایمبولینس کو طلب کریں یا کسی دوسرے کو ڈرائیو کرنے کا کہیں کیونکہ اکثر اوقات ہارٹ اٹیک کی علامات زیادہ واضح نہیں ہوتیں ان علامات میں بائیں بازو میں درد، سینے میں تکلیف، ٹھنڈے پسینے اور سانس لینے میں دشواری شامل ہیں اگر تھوڑی سی مشقت کے بعد سینے میں درد محسوس کریں اور وہ چند منٹ تک برقرار رہنے کے بعد از خود غائب ہو جائے تو اس کا مطلب ہے کہ آپ کے دل کو ضرورت کے مطابق خون نہیں مل رہا یہ طبی صورتحال انجائنا کہلاتی ہے یہ درست ہے کہ بعض اوقات سینے میں درد کی وجہ تیزابیت یا سینے میں جلن بھی ہوتی ہے، لیکن آپ کو رسک نہیں لینا چاہیے۔

## 2: سانس میں دشواری

کھیل کود یا دوڑنے سے اگر سانس پھولنے لگے تو یہ کوئی خطرے کی بات نہیں لیکن رات کو سوتے ہوئے آپ کو کھینچ کر سانس لینے کی ضرورت محسوس ہو یا تھوڑی سی چہل قدمی یا سیڑھیاں چڑھنے کے بعد سانس لینے میں دشواری ہو تو آپ کو فوری ڈاکٹر سے رجوع کرنا چاہیے ان علامات کا مطلب یہ ہے کہ آپ کا دل کمزور ہو رہا ہے۔

## 3: ورزش میں غیرارادی کمی

دنیا بھر میں موٹاپے کے شکار لوگ اپنا وزن کم کرنے کی کوشش کرتے ہیں اگر کوشش کے بغیر آپ کا وزن خود بخود گھٹتا جائے تو یہ تشویش کی بات ہے اگر روز اچانک آپ کو محسوس ہو کہ آپ کی پتلون ڈھیلی ہوگئی ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ جسم میں کوئی گڑ بڑ ہے بعض اوقات یہ گڑ بڑ کوئی بہت سنگین نہیں ہوتی کہ آپ کا تھائی رائڈ غدود ضرورت سے زیادہ فعال ہو گیا ہو اس سے بھی وزن گھٹ سکتا ہے لیکن کبھی کبھار وزن میں کمی کینسر کا اشارہ بھی ہو سکتا ہے۔

## 4: پیشاب یا فضلے میں خون

یہ درست ہے بہت سے لوگ پیشاب یا فضلے پر نظر ڈالنا پسند نہیں کرتے لیکن طبی نقطہ نظر سے انہیں ایسا کرنا چاہیے تاکہ انہیں معلوم ہو سکے کہ ان میں خون تو شامل نہیں ہے۔ انسانی جسم میں پیشاب کے سفر کا آغاز گردوں سے مثانے کی جانب خصوصی نلکیوں کے راستے ہوتا ہے جن کے ذریعے یہ جسم سے باہر نکل جاتا ہے اس راستے میں اگر کسی بھی قسم کی رکاوٹ ہو خواہ وہ آبلہ یا تھیلی کی صورت میں ہو یا پتھری کی شکل میں کوئی انفیکشن ہو یا سوزش...... ان تمام صورتوں میں پیشاب میں خون کی آمیزش ہو سکتی ہے یہ خرابی گردے یا مثانے کے کینسر کی وجہ سے بھی ہو سکتی ہے۔



فضلے میں خون تلاش کرنا ایک مشکل کام ہے اگر خون کی رنگت بالکل سرخ اور چمکدار ہے تو یہ زیادہ پریشانی کی بات نہیں لیکن بعض اوقات آنتوں میں فضلے کے ساتھ خون شامل ہو جاتا ہے اور فضلے کی رنگت سیاہ کولتار جیسی ہو جاتی ہے اس صورتحال کو بواسیر پر محمول نہیں کرنا چاہیے، اگر فضلہ خون کی آمیزش کے باعث ایسا نظر آئے تو بڑی آنت کے سرطان کا امکان ہو سکتا ہے اور اس سلسلے میں کسی حتمی نتیجے تک پہنچنے کیلئے کولون اسکوپی جانچ ضروری ہوتی ہے۔ فضلے میں خون کسی آنت کے رستے سے بھی شامل ہو سکتا ہے ایک اور طبی صورتحال جسے Diverticulitis کہا جاتا ہے اس میں بھی فضلہ خون آلود ہو سکتا ہے۔

## 5: پیشاب کی عادت میں تبدیلی:

اگر آپ کو رات میں کئی بار اٹھ کر باتھ روم کا رخ کرنا پڑتا ہے یا پیشاب کی دھار پہلے سے کمزور محسوس ہوتی ہے یا پیشاب کرتے ہوئے یا شروع میں دشواری محسوس ہوتی ہے تو یہ ساری باتیں اس بات کی علامت ہیں کہ آپ کا پروسٹیٹ غدود بڑھ گیا ہے اخروٹ کے سائز کے اس غدود میں سے وہ نالی گزرتی ہے جو مثانے سے نیچے کی طرف پیشاب کو لے جاتی ہے عمر میں اضافے کے ساتھ پروسٹیٹ کا سائز بڑھتا چلا جاتا ہے یہ ایک معمول کی بات سمجھی جاتی ہے اس سے اگرچہ زندگی کو کوئی خطرہ لاحق نہیں ہوتا لیکن معیار زندگی یقینی طور پر متاثر ہوتا ہے اگر آپ اس خرابی کو ابتدا ہی میں شناخت کرلیں تو آپ اسے بگڑنے سے بچا سکتے ہیں۔

یاد رہے! پروسٹیٹ میں کینسر کے خلیات بھی پنپ سکتے ہیں جس سے زندگی کو خطرہ لاحق ہو سکتا ہے اس کی ابتدائی علامات بھی وہی ہیں جو بی پی ایس کی ہوتی ہیں مریض کے جسمانی معائنے اور خون کے ٹیسٹ سے اس میں امتیاز کرنا ممکن ہے اگر باتھ روم کے پھیرے بڑھ جائیں تو یہ ذیابیطس سمیت دیگر بیماریوں کی بھی علامت ہو سکتی ہے اور ذیابیطس بعد میں مریض کے دل اور گردوں کو بھی متاثر کرسکتا ہے۔

## 6: پاؤں میں سوجن:

اگر پاؤں، پنڈلیوں، ٹخنوں یا رانوں میں جسمانی سیال مادے جمع ہو کر سوجن کی کیفیت پیدا کریں تو اس کو نظر انداز کرنا خطرناک ہوسکتا ہے اس سوجن کو ایڈیما بھی کہا جاتا ہے اور یہ اس بات کا انتباہ ہے کہ دل، جگر یا گردے میں کہیں خرابی پیدا ہو رہی ہے۔ اگرچہ اس سوجن کو کم کرنے والی دوائیں موجود ہیں جن کے استعمال سے یہ سوجن ختم ہوسکتی ہے، لیکن اس علامت کے پس منظر میں اصل بیماری کا علاج کرنا بہت ضروری ہے کہ آیا آپ کا دل مؤثر طور پر خون پمپ کر رہا ہے یا نہیں؟ یا جگر میں کہیں سیال مادہ تو نہیں بھر گیا ہے؟ مختلف قسم کے طبی ٹیسٹوں کے ذریعے اصل خرابی کا سراغ لگایا جاسکتا ہے اور یوں آپ کا درست علاج ممکن ہے۔

## 7: زخم جو جلد ٹھیک نہ ہو:

بہت سے لوگ جلد پر آنے والے زخموں کو زیادہ اہمیت نہیں دیتے خاص طور پر تب جب یہ زخم چہرے پر ہوں لیکن جلد پر ہونے والے یہ پھوڑے یا گھاؤ یا بالخصوص جب ٹانگ یا پاؤں پر ہوں اور کئی دن گزرنے پر بھی مندمل نہ ہو رہے ہوں تو یہ صورتحال خطرے کی علامت ہوسکتی ہے۔ یہ اس بات کا اشارہ ہوسکتا ہے کہ خون میں کچھ گڑبڑ ہے۔ مندمل نہ ہونے والے زخم ذیابیطس کی علامت بھی ہوسکتے ہیں جسم کے کسی بھی حصے پر ہونے والا جلدی گھاؤ اگر ٹھیک نہ ہو رہا ہے یا اس کا سائز بڑھ رہا ہے یا اس کی صورت اور رنگت تبدیل ہو رہی ہے تو اس پر جلدی سرطان کا امکان بھی ظاہر کیا جاسکتا ہے۔ ایسی صورتحال کو ہرگز نظر انداز نہ کریں کیونکہ بروقت پکڑ سے علاج ممکن ہے۔





# شادی کے رشتوں اور اولاد نرینہ کا حصول

آج کل ہمارے معاشرے میں بہت سے ماں، باپ بچوں کے رشتوں کے سلسلے میں پریشانی کا شکار ہیں اس بارے میں بھی بزرگوں سے ایک مجرب عمل منقول ہے وہ یہ کہ جس لڑکے یا لڑکی کا رشتہ نہ ہوتا ہو وہ روزانہ ایک مرتبہ سورۂ مریم پڑھ لیا کرے اور اس کے بعد اللہ تعالیٰ سے یہ دعا کرے کہ یا اللہ! اپنے فضل سے مجھے نیک رشتہ عطا فرما۔ چالیس دن تک یہ عمل کرلے تو انشاء اللہ اس کی برکت سے اللہ تعالیٰ اس کیلئے رشتہ عطا فرمادیتے ہیں اور اگر چالیس دن تک یہ عمل کرنے کے بعد بھی رشتہ نہ ہو تو پھر دوسرا چلہ شروع کردے اگر اس میں بھی کام نہ ہو تو تیسرا چلہ شروع کردے۔ تین چار چلوں کے بعد ان شاء اللہ ضرور رشتہ طے ہوجائیگا تاہم جب تک مقصد پورا نہ ہو یہ عمل جاری رکھے۔ بہت سے حضرات نے اس کا بھی تجربہ کر کے بتایا کہ انہوں نے اس عمل کو مجرب پایا۔

سب سے بڑا اور افضل وظیفہ تو دعا ہے بس جس کی نرینہ اولاد نہ ہوتی ہو وہ گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے دعا کرے اگر بچوں کے رشتے نہ آتے ہوں تو وہ تنہائی میں دو رکعت صلوٰۃ الحاجت پڑھ کر گڑگڑا کر دعا کرے اور اہم کام کیلئے اس کا معمول بنالے ان شاء اللہ ضرور رشتے ہوجائیں گے تاہم یہ سب کام تقدیر کے مطابق ہوتے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے جو کام جس وقت اور جہاں مقرر کردیا ہے اس کے مطابق وہ کام ہوجاتا ہے لہٰذا دعا کرتا رہے اور تقدیر پر ایمان کو تازہ کرتا رہے۔ اس سے آدمی کی پریشانی کم ہوتی چلی جاتی ہے۔ خلاصہ یہ کہ جائز تدبیر اختیار کرے دعا کرے اور تقدیر کو یاد کرے اور اس پر راضی رہے اور تاخیر میں یا رشتہ وغیرہ نہ ہونے میں یہ سمجھے کہ میرے لیے اس میں کوئی نہ کوئی حکمت اور مصلحت ہے اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے ہم کو سنت پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

# طب نبوی میں انار کے فوائد

انار ایک بے پناہ فوائد کا حامل پھل ہے حضور نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جنت کا پھل انار ہے، حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے فرمایا جس نے انار کھایا اللہ تعالیٰ نے اس کے دل کو روشن کر دیا۔ احمد ذہبی سے روایت ہے کہ جب بھی کسی نے انار کھالیا شیطان اس سے دور بھاگ گیا۔

قرآن مجید نے انار کو جنت کا میوہ قرار دیکر مختلف مقامات پر ذکر کیا ہے۔ انار کا استعمال ذیابیطس کے مریضوں کیلئے بے حد مفید ہے۔ انار کھانے سے بھوک کھل کر لگتی ہے۔ انار میں موجود نمک کا تیزاب معدے کو طاقت دیتا ہے اور غذا کو ہضم کرنے میں مدد دیتا ہے۔ انار دل کو طاقت دیتا ہے اور جسم میں صاف خون پیدا کرتا ہے انار ورم جگر، یرقان، تلی کے امراض، گرمی، کھانسی، سینے میں درد، بھوک میں کمی، ٹائیفائیڈ کیلئے مفید ادویاتی اور قدرتی غذا ہے۔

انار کے رس میں شہد کا اضافہ کیا جائے تو بڑھاپے میں کمی ہوتی ہے۔ انار ایک پاؤ جوس میں دو چپاتیوں کے برابر غذائیت موجود ہوتی ہے۔ معدے کی کمزوری کیلئے انار مفید پھل ہے۔ چنانچہ یہ مقوی معدہ وجگر کے علاوہ مقوی سینہ ہے۔ انار پھیپھڑوں سے بلغم نکال کر طاقت دیتا ہے اس میں وٹامن سی، فاسفورس، سوڈیم، کیلشیم، سلفر، آئرن جیسے اجزا بھی وافر پائے جاتے ہیں۔ یہ مختلف امراض کے بعد کمزوری کو دور کرتا ہے اور اس طرح ایک اعلیٰ ٹانک ہے۔ خون کی کمی، بلڈ پریشر، بواسیر اور ہڈیوں کے درد میں انار کو آیورویدک، ایلوپیتھی اور طب یونانی میں مفید تسلیم کیا گیا ہے۔ انار کا پھل دل ودماغ کو اس حد تک فرحت وتازگی دیتا ہے کہ ایک بزرگ کے قول کے مطابق اس کے استعمال سے انسان میں نفرت اور حسد کا مادہ زائل ہو جاتا ہے انار کے چھلکے کے بھی بہت فوائد ہیں چنانچہ انار ایک مفید پھل ہے جس کے طب میں بے پناہ فوائد ہیں۔



# آسیب، کالا جادو اور بندشوں سے نجات

(سید تجمل حسین کاظمی، ملتان)

قارئین حضرات گرامی! ڈھیروں دعاؤں کے ساتھ اس چھوٹی سی کاوش کے ہمراہ حاضر ہوں رب کریم سب پر فضل وکرم کی عنایتیں فرمائے آمین! میں اس چھوٹی سی کاوش کو اپنے استاد گرامی کے نام منسوب کرتا ہوں۔ اس کاوش کو آپ تک لانے کا صرف ایک ہی مقصد پیش نظر ہے وہ یہ کہ اس مادی دور میں چاہت اور خلوص ناپید ہوتا جارہا ہے۔

ہر آدمی، خانگی مسائل میں دن بدن الجھتا جارہا ہے، ہر دوسرا کیس ناچاکی ناراضگی کا ہی آتا ہے۔ چاہتا تو انسان پرسکون زندگی ہے مگر اس سے مزید دور ہوتا جارہا ہے۔ کاروباری بندش گردش دوراں آسیب، کالا جادو، لڑائی جھگڑا، بلاوجہ کا خوف طاری رہنا...... ایسے ہی مسائل میں الجھے دوستوں کے حل کیلئے شب وروز نبرد آزما رہتا ہوں سوچا کیوں نا فلاح عام میں یہی عمل عام کر دیا جائے تاکہ ہر کوئی اس سے استفادہ حاصل کر سکے اور مجھ ناچیز کیلئے دعائے خیر کرے۔

## کاروبار وصحت کا زوال

ایسے ہی چلتا کاروبار خراب ہونے لگا۔ صحت جواب دینے لگی، بلاوجہ کا خوف طاری رہنے لگا۔ طبیعت میں بے چینی، غصہ ہر ایک سے بلاوجہ کی لڑائی، جھگڑا یہ سب کچھ کب سے کب ہو گیا۔ کروں سیدھا اور ہر کام ہی الٹا......!

## ناراضگی اور بے زاری کا ازالہ

ایسے ہی کرم فرماؤں کیلئے یہ عمل پیش خدمت ہے تاکہ ان کی بے کیف زندگی میں پھر سے بہار آجائے جہاں محبت کی جگہ۔ بے ناراضگی اور بے زاری نے لے لی ہے

وہاں اسی دل میں گلشن وفا اور چاہت کے پھول پھر سے کھل اٹھیں گے۔

## معجزہ اپنی آنکھوں سے دیکھیں

حضرات گرامی! کلام پاک کا زندہ معجزہ اپنی آنکھوں سے دیکھیں اور فیض یاب بھی ہونگے دعوت عام ہے ان تمام کرم فرماؤں کیلئے ان مسائل میں سرگرداں ہیں اور عاملوں کے در کی خاک چھانتے پھرتے ہیں۔

## محبت نفرت میں بدل جانا

زندگی بندگی کے ویسے بھی دشوار گزار ہو جاتی ہے۔ ایسے میں گردش دوراں گھیر لیتی ہے اور پریشانیاں ایک بار گھر کا راستہ دیکھ لیں تو پھر جانے کا نام نہیں یقین ہیں' گھر کی بے سکونی سے اور بڑا عذاب کیا ہوگا۔ مفلسی تو اپنی جگہ مگر جب گھر ہی کاٹ کھانے کو دوڑے تو پھر جائے امان کہاں...... کبھی تو یہ عالم کہ شب بھر حسین نہ تھا' ملے بنا' دیکھے بنا کہیں قرار نہ تھے اور اب حالات ایسے ہوگئے۔ بقول شاعر.....

وہ بھی کیا دن تھے کہ تیرا نام تھا سرمایہ زیست...!
اب تو یوں ہے کہ تیرا نام بھی لیتے ہیں تو دل دکھتا ہے
کہاں گئی وہ محبت! کہاں ہے وہ انتہا کی چاہت!
چند ماہ کی رفاقت ہی اب بوجھ کیوں ہونے لگی!

کتنی منتوں، مرادوں کے بعد جا کے تو یہ امید بر آئی تھی۔ سسکتے' تڑپتے ہوئے تو دو قالب یک جاں ہوئے تھے...... کس کی نظر لگ گئی؟ کس کی آہ پڑ گئی؟ کہاں تو جینا دشوار تھا اور کہاں اب ساتھ رہنا مشکل...... کسی پر واقعی کسی حاسد نے کچھ عمل کروا دیا جس کی وجہ سے ایسے حالات ہوئے...... کچھ گردش دوراں نے گھیر لیا کچھ بھی ہوا.... مگر میں میں نہ رہا اور تو تو نہ رہا تک بات آ گئی۔ حالات خراب سے خراب تر ہوتے گئے بات ناراضگی سے علیحدگی اور نوبت طلاق تک آ گئی۔



## عملیات کی دو اہم بندشیں

حضرات گرامی! آپ بخوبی واقف ہونگے کہ عملیاتی دنیا میں دو اعمال ایسے بھی ہیں جن کا تدارک کرنا ہر عامل کے بس کی بات نہیں ہے ان میں اول الذکر مسلط کردہ ہمزاد سے نجات دلانا آسان نہیں ہے۔ دوسرا بندش کا عمل ہے جسے کھولنا بھی آسان نہیں ہے۔ یہ دونوں اعمال اثرات کے لحاظ سے بہت تکلیف دہ تو ہیں ہی مگر ان کے بداثرات سے نجات آسان کام نہیں ہے کیونکہ بندش کے اس عمل میں پڑھائی کے ساتھ جو چیزیں مسلط کی جاتی ہیں وہ ہمزاد کے عمل ہی کی طرح تا حیات جکڑ لیتی ہیں کوئی بھی عمل یا پڑھائی کروائی جائے وہ اس کا تدارک خود پڑھائی سے کرتے رہتے ہیں کیوں کہ یہ مسلط کردہ ارواح وغیرہ کا تعلق بھی خاص جادو کرنے والے قبیلہ سے ہے۔ اس لیے ہر کسی کے بس کی بات نہیں ہوتی۔ بعض عامل تو ان کو دیکھ کر ہی ہاتھ کھڑے کر دیتے ہیں۔

ان دونوں اعمال کا اتار یا تو وہ عامل کر سکتا ہے جس نے یہ عمل کیا ہو یا پھر جس عامل کے پاس یہ عمل ہوگا جس سے ہمزاد مسلط کیا گیا ہے یا بندش لگائی گئی ہے۔ انشاء اللہ بہت جلد آپ سب کو ان دونوں اعمال کو رد کرنے کے عمل سے بھی مستفید کیا جائے گا جو کہ فی زمانہ یہ دونوں اعمال بہت مقبول عام ہیں۔ حاسدین کثیر رقم ادا کر کے لوگوں کو اس نا ختم ہونے والے عذاب میں مبتلا کروا دیتے ہیں یہاں مسانی یا مسان کا ذکر بھی کرتا چلوں۔

## ''مسان'' کالی دنیا کا خطرناک عمل

عمل ہمزاد کی طرح مسان بھی انتہائی تکلیف دہ حالات سے دوچار کر دیتا ہے اور ایسی بیماریوں میں مبتلا کر دیتا ہے جن کا علاج ممکن نہیں ہوتا۔ اگر مناسب وقت پر معلوم ہو جائے تو علاج ممکن ہوتا ہے ورنہ اس بیماری کی حالت میں موت واقع ہو جاتی ہے۔ عام حالات میں آسیب مسلط ہونے کا کیس بہت ہی کم رونما ہوتا ہے۔ زیادہ تر

لوگوں پر مسلط کروائے جاتے ہیں۔ بعض حالات میں تعویذ پلائے جاتے ہیں۔ خون کے چھینٹے' کپڑوں کا کٹ جانا یہ سب جادو کے ثمرات واثرات کے وقوع پذیر ہونے کی علامات ہیں۔

آپ ان رقم کردہ تکالیف سے اس اتارہ کے عمل سے نجات حاصل کر سکتے ہیں۔

## کالی دنیا کی تباہی کا روحانی ایٹم بم

بعد نماز عشاء اول و آخر کوئی سا بھی درود پاک جو کہ آپ کو یاد ہو گیارہ دفعہ۔ اکتالیس دفعہ الحمد شریف' اکیس دفعہ سورۂ فلق' اکیس دفعہ سورۂ ناس' گیارہ دفعہ آیت الکرسی' بعد ازاں اکیس دفعہ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا ﴿بنی اسرائیل ۸۱﴾
وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا ﴿بنی اسرائیل ۸۲﴾

پانی کی بوتل ہمراہ رکھیں ہر دفعہ پڑھنے کے بعد پھونک مارتے جائیں کاروباری بندش ہو تو ساتھ اگر بتی پر بھی دم کریں کرتے جائیں اور یہ اگر بتیاں کاروبار کی جگہ جلائیں 21 یا 41 دن کریں اور پانی کا چھڑکاؤ بھی کریں۔ ہفتہ دس دن میں انشاء اللہ واضح فرق محسوس کریں گے۔ دعاؤں میں یاد رکھیں۔





# مبارک خواب میں ملا شوگر کا آسان علاج

(غلام محی الدین' فیصل آباد)

1994ء سے مطب کر رہا ہوں ایک روز مطب پر بیٹھا تھا کہ فیصل آباد کے ایک شیخ الحدیث مطب پر تشریف لائے (جو کہ ناچیز کے بزرگ بھی ہیں اور علاج معالجہ کی خدمت کی سعادت عرصہ دراز سے بندہ کو حاصل ہے) اندر داخل ہوتے ہی پوچھنے لگے آپ کے پاس عرق گلاب ہے' میں نے عرض کیا حضرت کیا کرنا ہے؟ (یعنی کہاں استعمال کرنا ہے) فرمانے لگے بتادوں؟ میں نے کہا ضرور...... فرمانے لگے توجہ سے سننے والی بات ہے میں مزید مؤدبانہ انداز میں بیٹھ گیا۔ ساتھ والی نشست پر ایک اور صاحب تشریف فرما تھے جو کہ مدینہ شریف میں مستقل عرصہ 40,45 سال سے مقیم ہیں۔

## حضور ﷺ کی زیارت

حضرت شیخ الحدیث صاحب پوری محبت اور توجہ کے ساتھ فرمانے لگے کہ ہمارے بزرگ جن کا تعلق صوبہ خیبر پختونخوا سے ہے ان کو نبی کریم ﷺ کی زیارت ہوئی انہوں نے حضور نبی کریم ﷺ سے عرض کہ شوگر کا علاج کیا ہے؟

حضور نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ ایک گلاس پانی میں تین چمچ عرق گلاب خالص ڈال کر' صبح نہار منہ پئیں' انہوں نے یہ علاج کیا ان کو بفضل تعالیٰ بہت فائدہ ہوا۔ انہوں نے یہ بات کسی دوسرے کو بتائی اس کو فائدہ ہوا۔ مجھے اس لیے عرق گلاب چاہیے۔

بندہ طبیب یہ بات سن کر بہت خوش ہوا وجہ یہ تھی کہ مسلمان ہونے کے ناطے ہمارا ایمان ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کی جس کو خواب میں زیارت ہوئی اسے واقعی نبی کریم ﷺ کی ہی زیارت ہوئی کیونکہ آپ ﷺ کے مبارک چہرے میں شیطان خواب میں نہیں آ سکتا۔ لہٰذا ہمارا عقیدہ یہ ہوا کہ جو بات نبی پاک ﷺ نے

بتائی وہ حقیقت ہی نہیں بلکہ بالکل سچ بات ہے چنانچہ میرے پاس اس وقت عرق گلاب سہ آتشہ پڑا ہوا تھا جو کہ میں نے خود تیار کروایا تھا پیش کیا۔ ایک بوتل ساتھ بیٹھے صاحب کو اور ایک بوتل خود حضرت کو ہدیہ کی۔

## ذاتی فائدہ

بندہ خود گزشتہ چند ماہ سے شوگر کے مرض میں مبتلا ہوا تھا جس کی وجہ سے شدید اعصابی تناؤ اور دوسری تکالیف شروع ہوگئیں تھیں میں نے بھی استعمال کرنا شروع کیا صرف ایک ہفتہ میں نہ صرف شوگر جو کبھی دوسو سے کم نہ ہوئی تھی صرف 120 رہ گئی اور اعصابی تناؤ بھی ختم ہوگیا۔

چندروز بعد حضرت جی سے بات ہوئی انہوں نے بھی بہت فائدہ محسوس کیا اور شوگر کی پہلے دو گولیاں دن میں لیتے تھے چھوڑ دیں۔ ایسا ہی فائدہ حضرت مدینہ شریف والوں نے بتایا جو کہ پہلے مختلف جسمانی اعضاء کے سن ہونے کی شکایت کرتے تھے وہ بھی ٹھیک ہوگئے۔ بندہ نے اس کے بعد عرق گلاب سادہ اور عرق گلاب سہہ آتشہ بہت سارے لوگوں کو استعمال کروایا ہر کسی کو فائدہ ہوا۔ محبت اور احترام شرط اول ہے۔

## ڈاکٹر صاحب کی حیرانگی

کامل یقین کے ساتھ اگر استعمال کیا جائے تو آپ حیران رہ جائیں گے۔ یہ بات الائیڈ ہسپتال کے سینئر ڈاکٹر کو جو میرے پیر بھائی بھی ہیں اور بندہ کے حرمین شریف سفر کے ساتھی بھی ان کو بتائی انہوں نے بھی استعمال کیا۔

## بھرپور فائدے کی روحانی وطبی وجوہات

رانا خالد رفیق صاحب جو کہ دل کے مریض بھی تھے انہوں نے استعمال کیا اور فائدہ ہوا تو پوچھنے لگے کہ حکیم صاحب اس میں کیا بات ہے جو کہ اتنا فائدہ ہوا میں نے عرض کیا کہ اصل بات تو وہی ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت جس کی وجہ سے فائدہ ہوا لیکن



اس کے ساتھ ساتھ طبی لحاظ سے یہ عرق چونکہ فوراً جذب ہوتا ہے اور اس سے خون کی بند شریانیں کھل جاتی ہیں اور اپنی تیزابی تاثیر کی وجہ سے لبلبہ کو صاف اور متحرک کرتا ہے جس کی وجہ سے دورانیہ خون بحال ہوجاتے انسولین بننا شروع ہوجاتی قوت مدافعت بڑھتی اور اعصاب پرسکون ہوجاتے ہیں۔ لہٰذا یہ بات پورے وثوق اور یقین کے ساتھ کہی جاسکتی ہے کہ مومنوں کیلئے اس میں یقیناً فائدہ ہی فائدہ ہے شرط یہ ہے کہ محبت کامل اور یقین کے ساتھ خالص عرق گلاب بغیر ایسنس استعمال کیا جائے۔

## حیرت انگیز شفایابی

ہمارے ایک اور مولانا کروڑ پکا والے جب ان سے بات ہوئی فرمانے لگے کہ مجھے عرق گلاب سہہ آتشہ مزید تیار کروادیں۔ میں نے حالات پوچھے تو فرمانے لگے کہ الحمدللہ مجھے تو بہت فائدہ ہوا ہے میں عرصہ دراز سے شوگر کا مریض ہوں بلکہ دل کا بھی تو پچھلے مہینے میں سفر پر گیا۔ حرمین شریفین جاتے ہوئے تھوڑا ساتھ لے گیا۔ گاہے بگاہے وہاں زم زم میں ڈال کر پیا۔

واپس کراچی میں پانچ دن ٹھہرا۔ دو دن ہوئے کروڑ پکا آیا میں نے اپنی مشین گلوکومیٹر سے شوگر چیک کی تو میری حیرت کی انتہا نہ رہی شوگر جو کہ کبھی 140 سے کم نہ ہوئی تھی صرف 97 نکلی۔ میں نے سوچا شاید مشین خراب ہوگئی ہے۔ دوسری گلوکومیٹر منگوائی اس پر بھی 97 نکلی۔ پھر مجھے شک ہوا کہ یہ دونوں مشینیں دو ماہ سے بند پڑی ہیں شاید خراب نہ ہوگئی ہوں تو میں نے تیسری نئی مشین منگوائی اس پر چیک کی تو اس پر بھی 97 شوگر آئی پھر مجھے یقین ہوا کہ واقعی عرق گلاب سے شوگر کا علاج جو کہ آپ نے بتایا تھا یہ اُس کا کمال ہے۔ اس لیے مجھے عرق گلاب اور بھجوادیں سہ آتشہ ہونا چاہیے میں نے عرض کی حضرت جو پہلے آپ کو بھیجا تھا وہ کہاں گیا؟ فرمانے لگے میں نے کسی کو ہدیہ کردیا ہے۔

میں نے عرض کیا حضرت میں نے آپ کو جواہر مہرہ مرکب طلائی بھجا تھا وہ استعمال کیا فرمانے لگے وہ کہیں گم ہوگیا ہے۔ میں نے کہا میں اور بھیج دوں؟ فرمانے لگے بھیج دیں۔ بندہ نے دونوں چیزیں جو ہرمہرہ مرکب طلائی اور عرق سہ آتشہ ان کو بھجوا دیا۔ چالیس یوم کی خوراک اور ترتیب بھی بتا دی۔ یہ 2007 رمضان المبارک سے چند یوم پہلے کی بات ہے۔ عید کے دوسرے دن استاد جی کا فون آیا اس وقت لاہور تھا مجھ سے کہنے لگا آپ سے ملنا چاہتا ہوں میں نے عرض کیا حضرت میں لاہور میں ہوں آپ اپنی طبیعت کا بتائیں۔

فرمانے لگے عرصہ 8 سال سے دل کا مریض ہوں، تین شریانیں ستر سے اسی فیصد بند ہیں، ڈاکٹر آپریشن کا رسک بھی نہیں لیتے آپ کی تجویز کردہ دوائی جواہر مہرہ مرکب اور عرق گلاب سہ آتشہ استعمال کیں۔ آج 36 دن ہوئے الحمدللہ میں نے پورے رمضان تراویح جماعت کے ساتھ کھڑے ہوکر پڑھیں جو کہ پچھلے سال کبھی بیٹھ کر پڑھتا تھا کبھی کھڑے ہوکر الحمدللہ اس سال بغیر تھکاوٹ کے کھڑے ہوکر پڑھیں اور چند قدم چلنے سے جو سانس پھول جاتا تھا وہ بھی اب بالکل ٹھیک ہے لہٰذا اب کیا کرنا ہے؟ میں نے عرض کی مزید دو ماہ تک علاج کریں۔ دوائی کی مقدار قدرے کم کردیں۔ انشاء اللہ دوائی سے جان چھوٹ جائے گی۔

ایسی بے شمار مثالیں میرے پاس موجود ہیں آپ کا رسالہ عبقری عرصہ سے پڑھ رہا ہوں آپ موتی چن چن کر لاتے ہیں مجھ ناچیز کے پاس سب سے قیمتی موتی تھا جو کہ آپ کو ہدیہ کررہا ہوں امید ہے آپ اس کی قدر فرمائیں گے اور خدمت کا مزید موقع دیں گے چونکہ ہیرے موتی جواہرات کی قدر کوئی جوہری ہی کرسکتا ہے۔





# بیمار روح کی تین اہم وجوہات

(فریحہ اعجاز، لاہور)

معاشرے کی یہ تین اہم برائیاں بلکہ اسے بیماریاں کہہ سکتے ہیں جن میں ہم مبتلا ہیں اور اس کا علاج بھی نہیں چاہتے کیونکہ ہمارے نزدیک ہم بیمار نہیں مگر دراصل ہم میں سے کئی ایسے ہیں جن کا باطن بیمار ہے۔ ہمارا باطن جسم جو اندر ہے اسے روح بھی کہتے ہیں۔ یعنی ہماری روح بیمار ہے۔ ان برائیوں میں ہمارا معاشرہ پورا کا پورا ڈوبا ہوا ہے اور ابھرنے کا راستہ بھٹک چکے ہیں۔ ایک بات یہ بھی ہے کہ اگر باطن بیمار ہو تو اس کا اثر ظاہر (یعنی جسم) پر بھی پڑتا ہے۔

## "جھوٹ" پریشان زندگی کا آغاز

سب سے پہلے جھوٹ کو لے لیں جو ہمارے روزمرہ کے معمولات میں شامل ہے۔ جھوٹے پر اللہ تعالیٰ کی لعنت بھیجی گئی ہے:

ترجمہ: "جھوٹے پر خدا تعالیٰ کی لعنت ہے۔" (القرآن)

ایک حدیث میں ہے کہ جو شخص جھوٹ بولتا ہے تو فرشتے اس کی بو سے میلوں دور چلے جاتے ہیں۔ جھوٹ عام طور پر خود کو بچانے کے لیے بولا جاتا ہے یا بڑھانے کے لیے...... اور ایک جھوٹ بولنے کیلئے سو جھوٹ بولنے پڑتے ہیں۔

جھوٹا آدمی اکثر بے چین اور خوفزدہ رہتا ہے اسے ہر وقت یہ دھڑکا رہتا ہے کہ کہیں اس کا جھوٹ نہ پکڑا جائے ایک جھوٹ بولے گا تو اگلا آدمی اور سوال کرے گا کہ کب، کیسے اور کہاں؟ تو جسم پر اثر پڑتا؟ یعنی ذہنی تناؤ میں اضافہ، اگر یہ زیادہ عرصے تک رہے تو بلڈ پریشر اور پٹھوں کا کھچاؤ ہوسکتا ہے۔

دل میں خوف رہتا ہے تو دل کمزور ہو جاتا ہے۔ تو کیا فائدہ؟ جھوٹ بول کر اللہ کی

ناراضگی بھی شامل حال رہے اور خود بھی بے چین رہیں اور لوگ آپ پر یقین کرنا چھوڑ دیں۔ ظاہر ہے جو جھوٹ بولتا ہے اس پر کوئی یقین نہیں کرتا اور جھوٹے آدمی کی کوئی عزت بھی نہیں کرتا اور وہ اپنا اعتبار گنوا دیتا ہے۔

## ''غیبت'' بے سکونی کی وجہ

غیبت کے متعلق قرآن کریم کی سورۃ الحجرات میں ارشاد خداوندی ہے:

''اور ایک دوسرے کی ٹٹول میں نہ رہا کرو اور نہ تم میں سے کوئی دوسرے کو پیٹھ پیچھے برا کہے۔ بھلا تم میں سے کوئی اس بات کو گوارا کرے گا کہ اپنے مرے ہوئے بھائی کا گوشت کھائے یہ تو یقیناً تم کو گوارا نہیں تو غیبت کیوں گوارا ہو کہ یہ بھی ایک قسم کا مردار کھاتا ہے اور اللہ کے غضب سے ڈرتے رہو کہ بے شک اللہ بڑا توبہ قبول کرنے والا ہے۔''

آج کل دیکھا جائے تو غیبت کرنا ایک فیشن بن چکا ہے جہاں کہیں دو چار آدمی بیٹھے وہیں غیبتیں شروع ...... ویسے ہمارے معاشرے میں عورتیں اس کام کی خوب ماہر ہیں۔ ذرا سی بات کو بڑھا چڑھا کر مرچ مسالا لگا کر بتاتی ہیں کہ اگلا بندہ بھی غیبت کرنا شروع کر دیتا ہے ویسے غیبت سننے والا بھی شامل غیبت ہوتا ہے۔ یوں لگتا ہے کہ غیبت کیے بغیر کھانا ہضم نہ ہوگا۔

ارے بھئی! جہاں بیٹھ کر دوسروں کی برائیاں کر رہے ہو تو اس وقت اپنے اندر جھانک لیا کرو کہ کیا تم خود برائیوں سے مبرا ہو؟؟؟ تمہاری اپنی غلطیاں اور کوتاہیاں ہیں پہلے انہیں سنوارو...... اس مشغلے سے ہزار درجہ بہتر ہے کہ آپ کوئی اچھی معلوماتی یا تفریحی کتاب پڑھ لیں یا اپنے اردگرد نظر دوڑائیں بہت سے لوگ ایسے ہوں گے جو آپ کی مدد کے منتظر ہیں۔ ان کاموں میں کا فائدہ ہی ہوگا آپ کا وقت اچھا گزرے گا اور خدا بھی ناراض نہیں ہوگا۔



## ''حسد'' آپ کے باطن کو ہلا ڈالتا ہے

تیسری اہم برائی حسد جو کہ ہمارے دلوں میں پائی جاتی ہے۔ حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم ہے:

''حسد نیکیوں کو اس طرح کھا جاتا ہے جس طرح آگ سوکھی لکڑیوں کو''

حسد سے مراد ہے کسی سے جلنا یا کڑھنا' حسد ایک آگ کی مانند ہے جو سب کچھ جلا کر خاکستر کر دیتی ہے۔ جیسا کہ حدیث بالا میں مذکور ہے۔

## اک خاتون کا حسد

زمانہ قدیم میں ایک عورت نے حسد کی آگ میں جل کر اپنے خاندان کی دوسری عورت کے کھانے میں زہر ملا دیا کیونکہ لوگ اس کی زیادہ عزت و تکریم کرتے تھے۔

## بچنے کا طریقہ

ایک بات یاد رکھنی چاہیے کہ اگر کسی کو اللہ نے عزت' دولت یا شہرت دی ہے تو وہ اس کے لیے خدائی تحفہ ہے۔ ہمیں اس خدائی فیصلہ کے آگے بولنے یا سوچنے کا اختیار نہیں۔ ہمیں اس فیصلے کو مان لینا چاہیے۔ حسد کرنیوالے کے دل میں غصہ اور دوسرے کو نیچا دکھانے کے جذبات رہتے ہیں۔ اس کا دل کبھی صاف نہیں رہتا۔ اس میں ہمیشہ نفرت بھری رہتی ہے۔ وہ ہمیشہ سوچ سوچ کے جلتا اور کڑھتا رہتا ہے۔

دیکھا جائے تو اس میں کیا فائدہ ہے؟ نقصان کس کا ہے؟ صرف حسد کرنے والے کا ...... وہ اپنے غصہ اور نفرت بھری سوچوں میں ہی مگن رہتا ہے۔ غصہ بلڈ پریشر ہے تو زیادہ سوچنا ذہنی تناؤ میں اضافہ کا موجب ہے اور جب جلتے کڑھتے رہیں گے تو خون بھی جلے گا اور جب خون جلے گا تو چہرے پر شادابی' رعنائی اور تازگی کیسے آئے گی؟

میری تمام بہنوں اور بھائیوں سے نہایت مودبانہ گذارش ہے کہ آپ ان تین برائیوں یعنی جھوٹ' غیبت اور حسد کو فوراً ترک کر دیں اور اللہ کے حضور سچی توبہ کر کے ایک دوسرے سے محبت کریں اور دوسروں کی مدد کریں آپس میں مل جل کر رہیں۔

جس نے ان برائیوں کو اپنے اندر جگہ دی تو شیطان اس کو اور بہکاتا چلا جاتا ہے اور نیکی کا راستہ بھلا دیتا ہے سو اپنے باطن کو صاف اور پاکیزہ کر لیں آپ کا ظاہر بھی خوب صورت ہوتا چلا جائے گا۔ خدارا ان بیماریوں سے اپنے آپ کو بچائیں اور اپنے بچوں کو بھی ..... اللہ ہم سب پر مہربان ہو۔ ( آمین )





# اسماء الحسنیٰ کا سہارا پریشانیوں کا چھٹکارا

( چوہدری غلام محمد یٰسین قادری فاروقی' لاہور )

اللہ تعالیٰ کے ناموں کی تعداد ہزاروں میں ہے ننانوے اسماء الحسنیٰ پر علمائے دین اور محققین متفق ہیں۔ دنیا کی کوئی پریشانی' تکلیف اور مصیبت ایسی نہیں جن کے لیے بزرگان دین اور صوفیائے کرام نے اللہ تعالیٰ کے ناموں کی برکات سے ہمیں آگاہ نہ کیا ہو۔ ہمیں ان ناموں کی خصوصیات سے باخبر نہ کیا ہو۔

## فوائد بے شمار، انعامات بے حساب

مالک حقیقی کے اسماء میں یہ صفت بھی موجود ہے کہ ان اسماء میں کوئی ایک یا چند نام اکٹھے' چند بار گنتی کے مطابق پڑھے جائیں تو بے شمار فوائد بے حساب انعامات ملتے ہیں۔

اسماء الحسنیٰ کے پڑھنے کے بے شمار طریقے ہیں۔ ابجد کے اعتبار سے اعداد کے مطابق پڑھتے ہیں۔ مختلف بزرگان دین کی بتائی گنتی اور ان کے بتائے ہوئے طریقوں کے مطابق پڑھتے ہیں اسماء الحسنیٰ پر مشتمل ایک ایسا ہی عمل درج ذیل ہے۔

## بے انتہاء خیر و برکت اور دولت کیلئے

يَابَاسِطُ۔ يَاسَلَامُ۔ يَافَتَّاحُ۔ يَامُعِزُّ۔

يَالَطِيفُ۔ يَاكَرِيمُ۔ يَاوَاسِعُ۔

اللہ تعالیٰ کے ان ناموں کو روزانہ عشاء کی نماز کے بعد اپنے نام کے اعداد کے مطابق پڑھیں۔ اول وآخر 11,11 مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد فائدہ ہوگا۔

# اعداد ابجد

کسی شاعر نے اعداد ابجد کو نظم کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| یگاں شمار ز ابجد حساب تا حطی | چنانچہ از کلمن دہ دہ است تا سعفص |
| ولیک از قرشت تا ضظغ بود صد صد | دل از حساب جمل شد تمام متخلص |

## نام کے اعداد

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ا ۱ | ب ۲ | ج ۳ | د ۴ | ہ ۵ | و ۶ | ز ۷ |
| ح ۸ | ط ۹ | ی ۱۰ | ک ۲۰ | ل ۳۰ | م ۴۰ | ن ۵۰ |
| س ۶۰ | ع ۷۰ | ف ۸۰ | ص ۹۰ | ق ۱۰۰ | ر ۲۰۰ | ش ۳۰۰ |
| ت ۴۰۰ | ث ۵۰۰ | خ ۶۰۰ | ذ ۷۰۰ | ض ۸۰۰ | ظ ۹۰۰ | غ ۱۰۰۰ |

### طریقہ کار کیا ہوگا....؟

مثال کے طور پر میرا نام سلیمان ہے تو س۔۶۰، ل۔۳۰، ی ۱۰، م۔۴۰، ا۔ا، ن۔۵۰۔ ان تمام اعداد کو جمع کر لیں تو میں ۱۹۱ مرتبہ پڑھوں گا۔

اس عمل کو کئی اصحاب آزما چکے ہیں۔ آپ بھی آزمائیں۔ انشاء اللہ اللہ کی رحمتیں اور برکتیں حاصل ہوں گی اور اللہ تعالیٰ ہماری مشکلیں دور فرمائے گا۔ انشاء اللہ۔

### ہر مقصد میں کامیابی کا عمل

ہر مقصد کی کامیابی کے لیے مجرب عمل ہے اور اگر کوئی بچہ بہت روتا ہو اور چپ نہ کرتا ہو تو یہ تعویذ لکھ کر اس کے گلے میں ڈال دیں انشاء اللہ



بچہ رونا بند کر دے گا اور ہنسنے لگے گا۔

تعویذ ذیل میں ملاحظہ فرمائیں:

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| سَلاَمٌ | قَوْلاً | مِّنْ |
| قَوْلاً | مِّنْ | رَّبٍ |
| مِّنْ | رَّبٍ | رَّحِیْم |



بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

# ہر بندش میں آزمائے تعویذ وعملیات

(محمد یونس)

## لوح قرآنی سے علاج

لوح قرآنی

| الٓمٓ | حٓمٓعٓسٓقٓ | نٓ |
|---|---|---|
| الٓمٓصٓ | حٓمٓ | یٰسٓین |
| کھیعص | قٓ | امین |

جوکوئی شخص اس لوح قرآنی کوفریم میں لگا کر اپنے سامنے کسی جگہ پر رکھے وہاں سے وبائیں دور ہوں گی اس کو دیکھ کر صبح جو کام شروع کیا جائے گا انشاء اللہ پورا ہوگا اور غیب سے روزی ملے گی۔

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ جب بھی حضرت محمد ﷺ کو کوئی بھی پریشانی لاحق ہوتی تھی تو آپ یہ دعا پڑھتے تھے۔

## مچھروں کو بھگانے کا طلسم

اگر اس طلسم کو چار کاغذوں پر الگ الگ لکھ کر گھر کے اندر چاروں کونوں میں لگا دیا جائے تو وہاں سے مچھر بھاگ جائیں گے۔ انشاء اللہ ڈینگی بھی بھاگ جائے گا۔ طلسم یہ ہے:

**١١١٢١٢ء**





گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

# امراض مردانہ وزنانہ

(ایم رمضان نیازی، رحیم یار خان)

ستا عام معیاری طلاء: حضرت کتاب کے مندرجات کے مطابق طلاؤں

1: ے سینکڑوں جھگڑے پیدا کرنے والے حکماء حضرات بالکل عام ملنے والی اور بار بار کے مشاہدے اور تجربہ میں اکسیر ماننے والی چیز چترک (شیطرنج ھذی) ہے۔ تجربہ ثرہ ہے۔ جنگل سے اس کی تازہ جڑ نکال کر عرق سونف کے ہمراہ لیپ بنا کر طلاء کریں۔ بیحد انتشار وتندی ونقائص ہر قسم کے ازالے کیلئے ہے۔ اس کے پتلی بانس نما ٹہنیوں والے پودے کے آخری سرے پر کانٹے دار جو کی طرح کا پھول لگتا ہے۔ مکھی مچھر کی شکاری خاصیت بھی اس میں ہے جو کہ ملیریا سے بچاؤ بھی ہے۔

2: چینی کے پیالے میں آک کے دودھ پاؤ بھر میں آدھ بالشت چوڑا اور آدھا گز لمبا کپڑا بھگو کر خشک سایہ میں ہونے پر لوہے کی سلاخ پر کپڑا لپیٹ کر گائے کے دیسی گھی میں تر کر کے آگ لگا کر چینی کے برتن میں ٹپکنے والا روغن جمع کر کے دو تین قطرے مالش کرنے پر حشفہ وسیون چھوڑ کر عضو مخصوص کی تمام خرابیوں کو دنوں میں دور کر دیتا ہے۔

3: بھیڑ کے دودھ میں ناریل بھر کر خشک ہونے پر شہد خالص چھوٹا ملا کر طلاء کرنا قضیب کی موٹائی کیلئے عجیب شے ہے۔

4: ڈھاک کی کونپلیں تقریباً ڈیڑھ تولہ صبح کھانے سے شام تک عورت باکرہ ہوجاتی ہے۔

5: روح جیون بوٹی کے نام سے اونٹ کٹارہ کا جوہر (ایکسیڈنٹ) شیشیوں

میں بھر کر شاہی معالج حکیم محمد علی نے مشتہر کیا تھا جس کی شہرت یورپ تک جا پہنچی تھی۔

**6:** مولی کے بیج 6 ماشہ نیم بریاں انڈے کے ساتھ سات دن کھانے سے ضعف باہ کی کمزوری بادشاہ کی دور ہوگئی تھی۔ (6 ماشہ ایک دن ایک انڈے کے ساتھ)

**7:** ایک کلو شہد میں ڈیڑھ کلو آب سفید پیاز ہلکی آنچ پر قلعی دار تانبے کے برتن میں پکا کر چینی یا شیشے کے برتن میں آب پیاز جل جانے پر شہد سنبھال رکھیں۔ چالیس دن زیادہ سے زیادہ رات کو سوتے وقت دو تین انگلی چاٹ لینے سے نامرد مرد بن گئے۔

**8:** ایک من سفید پیاز کا رس کوری مٹی کے برتن میں منہ بند کر کے زمین پر دفن کر کے چالیس دن بعد نکالنے پر برنگ سفید چونے کے ساتھ ملتا جلتا سفوف بوقت ضرورت ایک رتی خالی پان کے پتے میں چبانے سے طاقت عود کر آتی ہے۔ حلوے میں ملا کر سات دن کھانے سے نامرد شیر مرد بن جاتا ہے۔ قبض کشا تاثیر بھی ہے۔

اسگندناگوری ایک ماشہ، عقرقرحا تین ماشہ، پوست بیخ اونٹ کٹارا پانچ ماشہ۔

**10:** ممسک: شیر برگد تولہ میں پھٹکڑی سفید 1 تولہ کھرل کریں گولیاں بنا کر وقت خاص سے پیشتر دو گھڑی۔ امساک عجیب چیز ہے۔ درخت پیپل کے چھال کوٹ پیس کر طلاء کرنا ممسک اثر رکھتا ہے اسی طرح بہو پھلی عام کپاس کے کھیتوں میں ملنے والی بوٹی کو موسم پر اکھاڑ کر سایہ میں خشک کر کے پیس کر سفوف رات کو آب تازہ میں بھگو کر صبح زلال سرخ پینا جریان احتلام، موذی امراض، مردانہ کا دفعیہ ہے اور اس کا حلوہ سفوف کو دیسی گھی کھانڈ میں بطریق حلوہ بنا کر دودھ کے ساتھ کھانا ممسک ہے۔

**11:** برگد کی ڈاڑھی کا سفوف اور شیر برگد ملا کر عورت شام چار بجے کھا کر رات کو ہمبستر ہوں بے اولاد کو اولاد نرینہ ہوگی۔ اسی طرح پیپل کا پھل سایہ میں خشک کر کے سفوف بنا کر استعمال ہمراہ دودھ کرنے سے اولاد نرینہ عورت کیلئے اور مرد کے لیے



مغلظ و ممسک چورن ہے۔

**12:** دھنیا چھ ماشہ صبح ہمراہ آب تازہ کھانا نجات جریان و احتلام و ہمراہ موصلی سفید کھانا۔ تولید منی و خاتمہ جریان احتلام ذکاوت حس کے لئے۔

**13:** کیکر کی کچی پھلیوں کا شیرہ۔ ثابت دال ماش میں ڈالیں، شیرہ برتن میں ماش سے دو انگلی اوپر رہے۔ جذب ہونے پر ملیں ہاتھوں سے۔ ماش کے ساتھ گھوٹیں۔ لئی سی بنا کر دیسی گھی میں گڑ یا کھانڈ کا شیرہ سا بنا کر گھوٹا سارا ملا کر حلوہ بنائیں اور دودھ کے ساتھ کھائیں۔ سرما کا خاص تحفہ۔ امراض مردانہ و زنانہ کا خاتمہ کرتا ہے، کمزوری جسم و مثانہ کمر درد کا خاتمہ کر دیتا ہے اور عوام کی پہنچ میں ہے۔

اس کے علاوہ آپ کی کتاب شافی دوائیں شافی علاج میں گاجر تریاق اختلاج و کمزوری قلب چودہ روزہ ٹوٹکا گاجریں نرم ہڈی نکال کر شبنم میں رکھ کر صبح مصری عرق گلاب کی تصدیق بھی ہے دار چینی بطور ملذذ خاص نمبر کی تصدیق بھی کتاب میں رقم ہے۔

زنجبیل گھی دیسی گائے میں بھون کر سرخ شدہ سنگرہنی ہر قسم کا حکمی علاج ہے۔



بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

# ڈینگی کا علاج اور ایک واقعہ......

(بشریٰ نوشین، رسالپور کینٹ)

آج کل ڈینگی وائرس کا بہت چرچا ہے اس کے بارے میں ایک واقعہ لکھا ہے اور نسخہ بھی ساتھ ہے۔ اس مصنوعی دنیا کے انسان اس حد تک مصنوعات میں کھو گئے ہیں کہ انسانوں کا معاشرہ ہی نہیں بہت جلد مصنوعی انسان بھی ملنے لگیں گے روبوٹ تو میں ہی قدرت اور فطرت کے نظارے ہر دیکھنے والے کو ریبل کرتے ہیں اور اس میں تاثیر بھی بہت ہے مگر ہم فطرت کے ان نظاروں اور دلفریبی کو جلد ہی اپنے مصنوعی پن کا شکار مانتے ہیں۔

یہی وجہ ہے کہ ہمارے کھانے تک مصنوعی ہو گئے ہیں اور جو فصل اگتی ہے اور پھل پیدا ہوتا ہے وہ بھی قدرتی نہیں بلکہ قدرت کی مختلف الفوع پیداوار کو باہم گڈمڈ کر کے ایسی فصل اور ایسے پھل دریافت کیے ہیں اور شکل وصورت قدوقامت اور وزن میں تو خوب ہیں مگر ان کے ذائقے اور تاثیر کا ہرگز نہ پوچھیں کبھی کبھی تو یہ سوچ ستانے لگتی ہے کہ بندوں نے اتنی دو نمبری کر لی ہے جس کے باعث اصل اور بعض اوقات اصل کے بھی یکسر معدوم ہونے کا خدشہ دل کو ستانے لگتا ہے۔

قدرت وفطرت کا قدم قدم پر تحفظ کرتی ہے اور جب سب کچھ حد سے بڑھ جاتا ہے تو یکایک قدرت ساری کی ساری ملیامیٹ کر دیتی ہے اور سب کچھ مٹ جاتا ہے پھر اس کی راکھ سے اصلی اشیاء کا وجود جنم لیتا ہے ارتقاء وفنا کا یہ سلسلہ چلتا ہی رہے گا۔ فی الوقت تمام تر مصنوعات اور ادویات پر قدرت اور فطرت کی ایک معمولی چیز کے بھاری ہونے کا ثبوت ملاحظہ فرمائیں۔

یہ میرا چشم دید منظر ہے میں کسی مریض کے ساتھ ہسپتال گئی ہوئی تھی، وہاں کچھ اس


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

طرح سے منظر پیش آیا۔ ایک شخص کا بیٹا ڈینگی بخار میں مبتلا ہوا اس کے خون کا پلیٹ لیٹس کاؤنٹ جو کہ کم سے کم ڈیڑھ لاکھ ہونے چاہیے کم ہو کر پندرہ ہزار رہ گیا۔ اس طرح یہ بچہ موت کی طرف بڑھ رہا ہے اسے مسلسل خون دیا جا رہا ہے۔

ان بچے کے والد کو وہاں پر ہی کسی اور نے بتایا کہ وہ پپیتہ کے دو سبز پتے لے اسے اچھی طرح دھوئے اور دو پتوں کو ململ کے کپڑے میں ڈال کر کوٹیں، اس کا رس گلاس میں نکالے اور یہ بچے کو پلائے۔ دو دن میں بچے کا پلیٹ لیٹس اکاؤنٹ پینتالیس ہزار اور اس کے بعد چند روز میں ایک لاکھ پینتیس ہزار تک چلا گیا۔ اس طرح اللہ تعالیٰ نے اس بچے کو ڈینگی وائرس کے باعث موت کے منہ میں جانے سے بچا لیا ہے۔

ایڈیٹر: اگر پپیتہ کے پتے نہ ملیں تو پپیتہ زیادہ سے زیادہ مریض کو کھلائیں لیکن پتے تلاش ضرور کریں۔



# میاں بیوی کے درمیان جھگڑا ختم، محبت شروع

(م، ا، ب۔ ملتان)

میرے پاس ایک خاتون آئیں جو کہ میری بہن کی بہت قریبی تھیں بلکہ بہن بنی ہوئی تھی، اس کی شادی کو تقریباً 30 سال ہو چکے تھے وہ شادی سے پہلے ملاوی افریقہ کا ایک شہر ہے وہاں رہتے تھے یعنی اس خاتون کے میکے والے ملاوی تھے اور ان کی شادی موزمبیق ہوئی۔ اس کے شوہر کا سلوک یہ تھا وہ ہمیشہ ہر بات میں اپنی بہنوں بھائیوں اور والدین کی سائیڈ لیتا، خواہ بات حق ہو نہ ہو...... اپنی بیوی کی پرواہ نہ کرتا تھا۔ اس کی بیوی شروع سے یہ چاہتی تھی وہ اپنے شوہر کے ساتھ رہے۔

ان کے شوہر کا کاروبار دوسرے شہر میں تھا اور ان کی بیوی دوسرے شہر میں رہتی تھی حالانکہ جس شہر میں ان کا کاروبار ہے وہاں ان کا ایک بہت بہترین گھر بھی ہے مگر وہ آدمی بقول اس کی بیوی کے اپنی ماں اور بہنوں کی وجہ سے اپنی بیوی کو ساتھ لیکر نہیں جاتا۔

وہ بیچاری اس کی بے رخی دیکھ دیکھ کر بہت پریشان تھی۔ کہتی تھی کہ میرا شوہر سب سے محبت سے ملتا ہے لیکن میری فطری رغبت اس کے محبت بھرے الفاظ کو بھی ترس جاتی ہے۔ اس کے بچے بھی اپنی ماں کی پریشانی کی وجہ سے بہت پریشان تھے۔

اس کو میں نے ایک تعویذ دیا کہ تھوڑی سی خوشبو اس تعویذ پر لگا کر دائیں بازو پر باندھ لو اس کے ساتھ آیت کریمہ 313 مرتبہ روزانہ پڑھنے کیلئے دی، نماز کی وہ پابند تھی میں نے پھر بھی تاکید کر دی تلاوت وغیرہ کی ترغیب دی۔

آٹھ دس دن بعد واپس آئی تو خوش تھی کہ الحمدللہ اب میرا شوہر توجہ دیتا ہے، پھر مہینہ ڈیڑھ مہینہ کے بعد ملی تو پریشان تھی کہ پوری طرح میرا شوہر میری طرف مائل نہیں ہو رہا میں نے تسلی دی کہ انشاء اللہ ٹھیک ہو جائیں گے۔



اس کی تسلی کیلئے میں نے دو تعویذ دے دیئے ایک پلانے کیلئے اور ایک پاس رکھنے کیلئے، پھر الحمدللہ آہستہ آہستہ حالات بہتر ہوتے گئے، تین ماہ تک ماشاء اللہ خوشحال زندگی گزارنے لگے اور آخر کار حالات اس قدر بہتر ہوئے کہ ایک دفعہ اس کی ماں اپنی بیٹی سے ملنے آئی تو بیٹی کو دیکھ کر بے حد خوش ہوئی اور پوچھنے لگی کہ تیس سال سے میں نے کبھی تجھے اتنا خوش نہیں دیکھا کیا بات ہے تم ماشاء اللہ اتنی خوش کیوں ہو؟ تو اس خاتون نے اپنی ماں کو بتایا کہ پاکستان سے ایک مولانا صاحب آئے ہیں ساتھ والے مدرسہ میں۔ انہوں نے مجھے اعمال بتائے تو اس کی ماں دعائیں دینے کیلئے ہمارے گھر آئیں اور بہت بہت شکریہ ادا کرنے لگیں ساتھ میں زعفران ہدیہ کیا اور بہت دعائیں دیکر چلی گئی۔ اس دن اللہ پاک نے میرے دل میں یہ بات ڈالی کہ عملیات کی فیس یہ ہوتی ہے کہ مخلوق خدا دعائیں دے نہ کہ پیسے دے......!

## خوشبو لگا کر بازو پر باندھنے والا تعویذ

یالطیف — بسم اللہ الرحمن الرحیم — یاودود

| | | | |
|---|---|---|---|
| یحبونھم کحب اللہ<br>یاغفار | والذین امنوا اشد حبا للہ<br>یا کریم | والقیت علیک محبۃ منی<br>یا کریم | انہ لحب الخیر لشدید<br>یاودود |
| انہ لحب الخیر لشدید<br>یاودود | والقیت علیک محبۃ منی<br>یا کریم | والذین امنوا اشد حبا للہ<br>یارحیم | یحبونھم کحب اللہ<br>یالطیف |
| والذین امنوا اشد حبا للہ<br>یالطیف | یحبونھم کحب اللہ<br>یارحمن | انہ لحب الخیر لشدید<br>یارحیم | والقیت علیک محبۃ منی<br>یارحمن |
| والقیت علیک محبۃ منی<br>یارحمن | انہ لحب الخیر لشدید<br>یارحیم | یحبونھم کحب اللہ<br>یا کریم | والذین امنوا اشد حبا للہ<br>یارحیم |

بسم اللہ الرحمن الرحیم (دائیں جانب) — بسم اللہ الرحمن الرحیم (بائیں جانب)

یالطیف — بسم اللہ الرحمن الرحیم — یاودود

تعویذ نمبر 1 پلانے کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲۷ | ۲۱ | ۱۵ |
| ۲۳ | ۱۳ | ۳ | ۲۵ |
| ۱۱ | ۱۷ | ۳۱ | ۵ |
| ۲۹ | ۷ | ۹ | ۱۹ |

تعویذ نمبر 2 اپنے پاس رکھنے کیلئے

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۲۸ | ۲۲ | ۱۶ |
| ۲۴ | ۱۴ | ۴ | ۲۶ |
| ۱۲ | ۱۸ | ۳۲ | ۶ |
| ۳۰ | ۸ | ۱۰ | ۲۰ |

# سوائن فلو وائرس (خنزیری زکام) ایک خوفناک عفریت

(تحریر: قاضی حکیم ایم اے خالد)

ارشاد ربانی ہے کہ ”آپ کہہ دیجئے کہ جو کچھ احکام بذریعہ وحی میرے پاس آئے ان میں تو میں کوئی حرام نہیں پاتا کسی کھانے والے کیلئے جو اس کو کھائے مگر یہ کہ وہ مردار ہو یا کہ بہتا ہوا خون ہو یا خنزیر کا گوشت ہو کیونکہ وہ بالکل ناپاک ہے یا جو شرک کا ذریعہ ہو کہ غیر اللہ کیلئے نامزد کر دیا گیا ہو۔ پھر جو شخص مجبور ہو جائے بشرطیکہ نہ تو طالب لذت ہو اور نہ تجاوز کرنے والا ہو تو واقعی آپ کا رب غفور ورحیم ہے (سورۂ انعام 146)

جدید سائنس نے اسلامی شریعت میں ممنوعہ چیزوں کے بعض اسباب جاننے کی کوشش کی جس کی متبعین شریعت نے خوردبینوں کے انکشاف سے پہلے مذمت کی۔

## خطرناک بیماریوں کا مجموعہ

نیز خون سے تیزی اور کثرت کیساتھ بڑھتے ہیں اور خنزیر (سور) جس کے بدن میں تمام جہاں کی بیماریاں اور گندگیاں جمع ہیں اور کسی بھی طرح کی صفائی ستھرائی ان کو دور نہیں کر سکتی' خنزیر کے اندر کیڑے' بیکٹیریا اور ایسے وائرس ہوتے ہیں جن کو وہ انسان اور جانوروں میں منتقل کرتا ہے۔ اور کم از کم 70 خطرناک مختلف الاقسام امراض کا باعث بنتا ہے۔ سور کے اندر انفلوائزا کا مخصوص وائرس ہوتا ہے جو کہ خنزیر پالنے والوں اور ان سے میل جول رکھنے والوں کے اندر وبائی مرض کی شکل میں ظاہر ہوتا ہے اور یہ مرض مصنوعی طور پر ترقی یافتہ ملکوں میں جہاں جہاں خنزیر پالے جاتے ہیں زیادہ ہوتا ہے۔ عام طور پر اس بیماری کی علامت طبی نقطہ نظر کے حوالے سے موسمی نزلہ زکام سے مشابہہ ہیں تاہم کلینیکل رپورٹ کے مطابق یہ بیماری شروع ہونے کے بعد تیزی سے تبدیل ہوتی ہے اور موت تک ایک شدید نوعیت کے نمونیا میں تبدیل ہو جاتی ہے۔



## بیماریوں کی تفصیل

اگرچہ جرمنی' فرانس' فلپائن اور ویز ویلا وغیرہ یہ دعویٰ کرتے ہیں کہ انہوں نے جدید تکنیک بروئے کار لا کر خنزیر کے گوشت کی نجاستوں اور خباستوں کو دور کر دیا ہے لیکن ان ممالک کے مخصوص سرٹیفائیڈ فارموں کا مذکورہ گوشت کھانے والے بیشمار افراد میں بھی Trichinellosis کا مرض لگ جاتا ہے جس کی وجہ سے معدے سے آواز نکلنے لگتی ہے اور کیڑے پیدا ہو جاتے ہیں جنکی تعداد کم از کم دس ہزار ہوتی ہے پھر یہ کیڑے خون کے راستہ سے انسان کے پٹھوں میں منتقل ہو جاتے ہیں اور پھر مزید مہلک امراض کی شکل اختیار کر لیتے ہیں۔

اسی طرح Spiralis کا مرض بیمار خنزیر کا گوشت کھانے سے لگتا ہے۔ اس مرض میں بھی انسان کی آنتوں کے اندر کیڑا پروان چڑھنے لگتا ہے جس کی لمبائی کبھی کبھی سات میٹر سے بھی لمبی ہوتی ہے جس کا کانٹے دار سر آنتوں کی دیواروں کے اندر فضلے اور دوران خون کی دشواری کا سبب بنتا ہے اس کی چار چوسنے والی چونچیں اور ایک گردن ہوتی ہے جس سے مزید چونچ دار کیڑے وجود میں آتے ہیں جنکا ایک مستقل وجود ہوتا ہے اور تعداد ہزار تک ہوتی ہے اور ہر بار ہزار انڈے پیدا ہوتے ہیں اور انڈوں سے ملوث کھانا کھانے کی صورت میں Taenia Soliom کا مرض لگ جاتا ہے۔

ٹائینا سولیئم کے انڈے خون کی گردش میں شامل ہو کر جسم کے کسی بھی حصے میں پہنچ جاتے ہیں اگر یہ دماغ تک جا پہنچیں تو یادداشت کو شدید نقصان پہنچاتے ہیں اگر یہ دل میں داخل ہو جائیں تو دل کے دورے کی وجہ بن سکتے ہیں۔ آنکھ میں جا پہنچنے پر نابینا پن ہو سکتا ہے۔ جگر میں داخل ہو جائیں تو پورے جگر کا ستیا ناس کر ڈالتے ہیں غرض اس ایک مرض سے جسم کے کم وبیش تمام اعضاء غارت ہو سکتے ہیں۔

## اک دھوکے کا ازالہ

سور کے گوشت کا کاروبار کرنے والوں کی طرف سے کہا جاتا ہے کہ اسے 70 ڈگری پر پکانے سے اس کے بیشتر جراثیم مرجاتے ہیں جو کہ صرف اپنی پراڈکٹس بیچنے کا پراپیگنڈہ ہے۔ امریکہ میں کی گئی ایک تحقیق سے معلوم ہوا ہے کہ اس گوشت کے استعمال سے لگنے والے خطرناک طفیلیئے ٹرائی کیورا سے متاثرہ چوبیس افراد میں سے بیس ایسے تھے جنہوں نے ستر ڈگری سے زائد پر پکا ہوا سور کا گوشت کھایا تھا اس سے اخذ کیا گیا کہ مخصوص درجہ حرارت پر پکانے سے بھی ایسے جراثیم کسی طور پر نہیں مرتے۔ اس گوشت کے کھانے والے میں بے غیرتی کے جراثیم بھی داخل ہو جاتے ہیں۔

## ضروری احتیاط

لہٰذا مسلمان تو مسلمان کسی بھی مذہب سے تعلق رکھنے والے یا لادین افراد کو بھی اپنی صحت اور متوازن انسانی طرز زندگی کی خاطر اس کے استعمال سے لازمی بچنا چاہیے۔ یہ وہ معلومات ہیں جو کہ پنجاب کی ایک اعلیٰ شخصیت کی طرف سے سور کے گوشت کے استعمال کے حوالے سے آنے والی خبروں کے بعد ایلیٹ سوسائٹی کے اراکین تک پہنچانے کی کوشش کر چکا ہوں۔

تاکہ ان خبروں سے نجس گوشت کے استعمال کی ترغیب نہ ہونے پائے جبکہ وطن عزیز میں سب سے پہلے اس خدشے کا اظہار بھی راقم ہی نے کیا تھا کہ پاکستان میں مرغیوں کو سور کی چربی سے بنی فیڈ استعمال کروانے سے برڈ فلو کے کیسز زیادہ سامنے آ رہے ہیں لہٰذا اس پر پابندی عائد کی جائے۔ پاکستان کی عدلیہ نے بھی اس کی توثیق کی اور سور کی چربی ملی مرغیوں کی فیڈ پر پابندی عائد ہوئی۔

سوائن فلو یا خنزیر میں ہونے والے انفلوائنز اور وائرس سے متعلقہ خبریں تو مارچ کے اواخر سے ہی سور کا گوشت استعمال کرنے والے ممالک کے حوالے سے سامنے آ رہی تھیں لہٰذا اتنی فکر لاحق نہ ہوئی لیکن جب اپریل کے اواخر تک سوائن فلو عالمی وبا



کی شکل اختیار کرنے لگا تو ماتھا ٹھنکا اور اس سلسلے میں معلومات کے حصول کیلئے تگ و دو شروع کی اب تک جو معلومات حاصل ہوئیں وہ نذر قارئین ہے۔

## بے حیائی و بے غیرتی

یعنی اپنی ازدواجی زندگی میں دیگر مرد حضرات کی شراکت اچھی لگنے لگتی ہے یہی وجہ ہے کہ اپنی بیویاں ایک دوسرے سے بدلنے والے سور کے گوشت کے رسیا ہوتے ہیں۔

## سوائن فلو کا آغاز

سوائن فلو کی وبا نے دنیا کے بیسیوں ممالک کو اپنی لپیٹ میں لے لیا ہے۔ یورپ میں سپین اور برطانیہ کے بعد جرمنی میں بھی سوائن فلو کے کیسز کی تصدیق ہو گئی ہے۔ سوائن فلو کی وبا کا آغاز میکسیکو سے ہوا جہاں اب تک بیسیوں افراد ہلاک ہو چکے ہیں۔ صرف میکسیکو سٹی کو روزانہ 57 ملین ڈالر کا خسارہ اٹھانا پڑا۔ آٹھ ممالک نے جن میں فرانس' برطانیہ' کیوبا اور ارجنٹائن شامل ہیں میکسیکو کیلئے اپنی پروازوں کا سلسلہ معطل کر دیا۔

## سوائن فلو ہے کیا؟

سوائن فلو کی موجودہ وباء خنزیروں میں موجود ایک وائرس کی وجہ سے دنیا میں تباہی کا دوبارہ پیغام لے کر آئی ہے۔ یہ سب ٹائپ 'فلو' جانوروں اور انسانی فلو وائرس کے مختلف اجزاء سے مرکب ہے۔ اس کی ابتدا کیسے ہوئی اس کا اب تک پتہ نہیں چلایا جا سکا لیکن سب سے پہلے کب ہوئی یہ معلومات مجھے جین برونڈی کی کتاب فلو فائٹر کے مطالعہ سے معلوم ہوئی۔

سوائن وائرس کا سب سے پہلے انکشاف 1918ء میں ہوا جسے اس وقت سپینش فلو کا نام دیا گیا اس فلو سے امریکہ میں پچاس ہزار سے زائد جبکہ دنیا بھر میں بیس ملین ہلاکتیں ہوئیں یہ 1957ء تک ہسپانوی آبادی میں موجود رہا۔ اس کے علاوہ

1930ء میں اس کا انکشاف سائنس کی خطرناک بیماری میں مبتلا سوروں میں ہوا۔

سوائن فلو زکام سے مشابہہ متعددی مرض ہے مگر اس کا طریقہ کار مخفی ہے ابھی تک یہی خیال کیا جا رہا ہے کہ کھانسنے، چھینکنے اور متاثرہ شخص کو چھونے سے یہ مرض ایک انسان سے دوسرے میں منتقل ہوتا ہے۔ خصوصاً انسانی تنفس سے دوسرے انسان کو متاثر کرنے کی طاقت رکھتا ہے۔

عالمی ادارہ صحت ڈبلیو ایچ او کے مطابق میکسیکو میں ہلاکتوں کا سبب بننے والا وائرس A/H1N1 وائرس ہے۔ یہ وائرس انسان سے انسان کو منتقل ہوتا ہے اور انسانوں، سوروں اور پرندوں کے فلو وائرس کے اجتماع سے سامنے آتا ہے۔

## علامات

طبی ماہرین کے مطابق سوائن فلو میں مبتلا ہونے کی اہم علامات میں اچانک 104 درجے کا بخار شدید زکام، کھانسی، سردرد، جوڑوں کا درد اور بھوک کا ختم ہوجانا ہیں۔ اگر بروقت علاج نہ ہوسکے اور مدافعتی نظام ناکارہ ہوجائے تو مریض نمونیا کا شکار ہوکر دم توڑ جاتا ہے چونکہ سوائن فلو کی بیماری واضح علامات ظاہر نہیں کرتی اور عام معمولی فلو کے مریض کی طرح کی ہی علامات سامنے آتی ہیں جس کی وجہ سے اس بیماری میں مبتلا انسانوں کی درست تعداد کا اندازہ لگانا مشکل ہے۔

## خدشات

طبی ماہرین کے مطابق یہ وائرس بیمار سوروں کے قریب رہنے والے انسانوں میں آسانی کے ساتھ منتقل ہوجاتا ہے اور پھر یہ انسانوں میں تیزی سے پھیل کر وبائی صورت اختیار کرسکتا ہے۔ ماہرین نے اسے HINI ٹائپ فلو وائرس کا نام دیا ہے اس وائرس کے انسانوں کیلئے انتہائی خطرناک ہونے کا اندازہ عالمی ادارہ صحت کی اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ برڈ فلو کے ایچ فائیو ایف آئی وائرس سے 2003ء سے



اب تک دنیا بھر میں 250 انسانوں کو اپنی جان سے ہاتھ دھونا پڑا اس کے برعکس سوائن فلو وائرس صرف چند دنوں میں میکسیکو کے دو سو افراد کو نگل چکا ہے اور میکسیکو سے باہر ہلاک ہونے والوں کی تعداد میں بھی اضافہ ہو رہا ہے۔

☆..... طبی ماہرین کے مطابق یہ انفلوائنز وائرس ایک نئی قسم ہے جس کے خلاف ابھی تک کوئی مدافعتی نظام انسانی جسم میں موجود نہیں اور ابھی تک کسی قسم کی کوئی ویکسین بھی دریافت نہیں کی جاسکتی ہے۔

☆..... جن لوگوں کا خنزیزوں سے دور کا بھی واسطہ نہیں وہ بھی پہلے سے متاثرہ کسی فرد سے سوائن فلو کا شکار ہوسکتے ہیں۔

☆..... اس بیماری کے ایک شخص سے دوسرے میں انتقال کی رفتار اور دوسرے عوامل جو اس بیماری کی نوعیت متعین کرتے ہیں واضح نہیں ہے۔ حتیٰ کہ ہمیں یہ بھی علم نہیں کہ موجودہ دافع انفلوائنز دوائیں اس کے خلاف کارگر ہونگی کہ نہیں۔

## علاج

1:..... غالب طریق علاج (ایلو پیتھک) کے ماہرین کے مطابق فلو کی اکثر اقسام لاعلاج ہیں اور ان کی ویکسین بھی موجود نہیں، ان فلو وائرسز میں جینیاتی تبدیلی آتی رہتی ہے بعض دفعہ اچانک تبدیلیاں جنم لیتی ہیں جنہیں جین مخالف تبدیلی یا Antigenic Shift کہتے ہیں اس طرح کی تبدیلیوں کے نتیجے میں پوری آبادیاں فلو میں مبتلا ہوجاتی ہیں اور عالمگیر وبا پھوٹ پڑتی ہے جب ان میں ٹائپ اے فلو وائرسز ملوث ہوں تو یہ انتہائی مہلک ثابت ہوتی ہیں ان امراض کا اپنا دورانیہ ہوتا ہے اور مکمل علاج دستیاب ہونے تک (جس میں بعض دفعہ سالوں لگ سکتے ہیں) صرف اور صرف علامتی علاج ہی کیا جاسکتا ہے۔ سنگین پیچیدگیوں کے زبردست خطرے میں زیادہ سے زیادہ چند اینٹی

وائرل ادویات استعمال کروائی جاتی ہیں۔

2:......تغیر پذیر وائرل ڈیزیزز میں ہربل یعنی طب یونانی (اسلامی) کی ادویات اور دیگر گھریلو علاج کی اثر پذیری کو کسی طور رد نہیں کیا جاسکتا لیکن وسائل اور تحقیق کے مواقعوں کی عدم دستیابی سے سائنسی طور پر اسے ثابت کرنا بھی مشکل امر ہے۔ مثلاً گزشتہ کئی سالوں سے ڈینگی وائرس کے کامیاب علاج کے حوالے سے پپیتے کے پتوں کے رس کو انتہائی مؤثر پایا ہے اور ہزاروں مریض شفایاب ہو چکے ہیں جن میں کئی ایم ڈی امریکن ڈاکٹرز، بیوروکریٹس اور دیگر شعبوں سے تعلق رکھنے والے افراد شامل ہیں۔ لیکن اس شفایابی کی سائنسی توضیحات دینے سے قاصر ہوں ظاہر ہے یہ فرد واحد کا کام نہیں ادارے کا کام ہے جو حکومت کی سرپرستی کے بغیر کیسے ممکن العمل ہوسکتا ہے۔

3:......فلو کسی بھی وائرس سے ہو ادرک اور میتھی کے بیج یعنی میتھرے کی ہربل ٹی کو میں نے انتہائی فائدہ مند پایا ہے کئی غیرملکی احباب بھی اس کی افادیت کے قائل ہیں اس کے تیار کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ میتھرے ایک کھانے کا چمچ ایک گلاس پانی میں جوش دیں جب پانی ایک تہائی رہ جائے اتار کر چھان لیں اب اس میں تازہ ادرک کا رس ایک چمچ (چائے والا) اور شہد ایک بڑا چمچ شامل کرلیں یہ ہربل ٹی پینے سے خوب پسینہ آتا ہے، بخار ٹوٹ جاتا ہے اور فلو میں افاقہ ہوتا ہے۔

4:......ہر قسم کے فلو کے مریض کو شراب، تمباکو نوشی، محفوظ کیا ہوا گوشت، ڈبہ بند غذائیں، چاول، آلو، اچار وغیرہ اور تمام ٹھوس غذاؤں سے حتیٰ الامکان پرہیز لازم ہے۔ پھلوں کے جوسز، سبزیوں کے سوپ اور دیگر سیال غذائیں ودوائیں جوشاندہ وغیرہ زیادہ مفید ہیں۔



## احتیاطی تدابیر

☆......احتیاط علاج سے بہتر ہے لہٰذا درج ذیل احتیاطی تدابیر کو بروئے کار لا کر اس مرض سے محفوظ رہا جاسکتا ہے۔

☆......کسی بھی قسم کی انفیکشن خصوصاً وائرل انفیکشن کے تدارک اور داخلی مزاحمت بڑھانے کیلئے کسی بھی قسم کی گوبھی، لہسن، پیاز، ترش پھل، لیموں، مالٹا، سنگترہ وغیرہ، ٹماٹر، ادرک، کالی مرچ، زنک والی غذائیں مثلاً گندم، مچھلی اور گوشت وغیرہ کو اپنی روزمرہ خوراک میں شامل کریں۔

☆......اپنے ہاتھوں کو باقاعدہ کسی صابن سے دھوئیں لیکویڈ سوپ کا استعمال وائرس کو پھیلنے سے بچانے کا اچھا ذریعہ ہے۔ اگر آپ ایسے علاقے میں ہیں جہاں اس وباء کے پھیلنے کے امکانات ہیں یا ایسے لوگ ہیں جو حال ہی میں بیرون ملک کا سفر کر کے لوٹے ہیں تو پھر احتیاطی تدابیر پر عمل کرنا مزید ضروری ہے۔ جہاں وباء پھیلی ہو وہاں پرڈسپوزایبل ماسک کا استعمال بھی فائدہ مند ہے۔

☆......چھینکتے یا کھانستے وقت کسی رومال یا ٹشو پیپر کو استعمال کریں اور استعمال کے بعد فوراً اسے ضائع کردیں اور ہاتھوں کو فوراً لیکویڈ صابن سے دھولیں۔

☆......اگر آپ گھر سے باہر ہیں اور صابن سے ہاتھ نہیں دھو پائے ہیں تو اس دوران خصوصاً اور ویسے بھی اپنے منہ، آنکھوں اور ناک کو ہاتھ یا انگلیاں لگانے سے پرہیز کریں کیونکہ ان جگہوں سے وائرس کے جسم میں داخلے کا امکان زیادہ ہے۔

☆......زیادہ تر غیرملکی سفر میں رہنے اور اکثر پبلک ٹیلیفون استعمال کرنے والے افراد کو وائرل انفیکشن کا خطرہ زیادہ ہوتا ہے اس سلسلے میں شدید ضرورت ہو تو اپنے پاس wipes ضرور رکھنا چاہیے اور وائپز سے رسیور صاف کر کے استعمال کرنا چاہیے۔

☆..... اس خطرناک وائرس کو پاکستان پہنچنے سے روکنے کیلئے حکومت کو فوری اقدامات کرنے چاہئیں۔ اس مقصد کیلئے وائرس سے متاثرہ افراد سے پاکستان آنے والے مسافروں کی ہوائی اڈوں پر خصوصی سکریننگ کی جانی چاہیے اور وائرس سے متاثرہ مسافروں کو ملک میں داخل ہونے کی اجازت نہیں دی جانی چاہیے یا انتہائی نگہداشت اور احتیاطی تدابیر کے ساتھ فوری طور پر اس سلسلے میں مخصوص ہسپتال کے آئیسولیٹڈ وارڈ میں داخل کرادینا چاہیے۔ صرف اسی اقدام سے ہی پاکستان کو اس تباہ کن وائرس سے بچایا جاسکتا ہے۔





# ہر بیماری کیلئے طبی ایٹم بم

(محمد یونس قادری)

## برائے وسعت رزق وجمیع مطالب مجرب

یااللہ 5ہزار مرتبہ روزانہ پڑھ کر دعا کرے اکسیر اعظم ہے۔

## وسعت رزق

بعد نماز عشاء وتر سے قبل دو نفل پڑھے اس کے بعد ''یَالَطِیفُ'' سو مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھ کر اپنے ہاتھوں پر دم کر کے سینے پر گردن کے نزدیک دائیں بائیں ہاتھ پھیر لے، روز کا معمول بنالیں۔

## مستجاب الدعوات بننے کیلئے

یااللہ روزانہ ہزار مرتبہ پڑھ کر دعا کریں۔

## موسمی بخار

سہاگہ بریاں پھٹکری سفید بریاں، قلمی شورہ، نوشادر ہم وزن کھرل کر کے بریاں کریں ایک گرام چائے سے دیں بخار جلدی اتر جائے گا۔

## نسخہ شربت بزوری

تخم کاسنی، بیخ کاسنی، بادیاں، بیخ بادیاں، تخم کدو، تخم خربوزہ، تخم تربوز، گوکھرو، تخم خیارین، کالی داکھ سب دو دو تولہ اور دو بوتل شربت بنالیں۔

## کشتہ الماس

ایک رتی الماس کو بوہڑ کے دودھ میں پانچ مرتبہ تشویہ دیں پھر بوہڑ کے ایک ثمر میں بند کر کے ۲ تولہ کے قریب ثمر بوہڑ اردگرد رکھ دیں اور گل

حکمت کر کے دس کلو کوئلوں کی آگ دیں کشتہ ہوگا اس کا ایک چاول پکپائی گرام کشتہ چاندی یا کشتہ صدف میں ملا کر چار گھنٹہ کھرل کر لیں شوگر اور طاقت کیلئے ایک رتی دیں اور کشتہ سنگ یہود دس تولہ میں کھرل کر لیں پتھری کیلئے ایک رتی خوراک شربت بزوری سے لیں اکسیر ہے۔

## تازہ دماغ

نمک برہمی، نمک ترپھلہ، کشتہ چاندی، کشتہ مرجان سب ہموزن لیں ایک رتی کی خوراک مکھن ملائی یا دودھ سے لیں۔

## کشتہ سیماب

پیپل کی چھال نرم پانچ تولہ، کمرکس ۲ تولہ، نرکچور ایک تولہ، قلعی ۳ ماشہ، سیماب مصفیٰ ۳ ماشہ، دو اوپلے آدھا، آدھا کلو کے ایک اوپلے میں سوراخ کر کے آدھا پاؤڈر پیپل کا ڈالیں (خشک ہوا) پھر کمرکس آدھی ڈالیں پھر سیماب اور قلعی عقد کر کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے رکھ لیں اور نرکچور آدھی ڈال کر سیماب کے ٹکڑے رکھ دیں اور اسی طرح پہلے نرکچور پھر کمرکس پھر پیپل کا سفوف ڈالیں اور دوسرا اوپلہ رکھ کر آگ لگا دیں کشتہ ہوگا وزن پورا ۶۱ ماشہ نکلے گا۔

## جریان، احتلام، لیکوریا

مغز املی 10 تولہ، گوند کیکر 5 تولہ، کشتہ بیضہ مرغ 5 تولہ، اسپغول کی بھوسی 5 تولہ اور سیماب والا کشتہ 6 ماشہ، مصری 25 تولہ میں ملا کر کھرل کر لیں ایک ماشہ ایک خوراک صبح وشام دیں اکسیر ہے۔

## برائے اصلاح معدہ

ایک تولہ نمک مدار، پانچ تولہ اجوائن، 2 تولہ نمک لاہوری، پانچ تولہ سونف کھرل کرلیں اور ایک گرام پانی سے صبح وشام دیں۔



## ہر مرض اور قوت باہ

دس تولہ کا لیکشمش، کچلہ مدبر ایک تولہ، بادام ڈھائی تولہ، زعفران ایک ماشہ، فلفل دراز ڈھائی تولہ سب کو کھرل کر کے چنے جتنی گولیاں بنالیں صبح وشام ایک گولی دودھ سے لیں۔

## نسخہ آسان، صحت جان

1: خون پیدا کرنے کیلئے: انجیر کھلائیں اکسیر ہے۔

2: دماغی طاقت کیلئے: عقیق کا کشتہ کھلائیں اکسیر ہے۔

3: دل کی طاقت کے لیے: کشتہ سنگ یشب استعمال کریں اکسیر ہے۔

## ہیپاٹائٹس اے بی سی

نوشادر ٹھیکری، عشبہ، آنبہ ہلدی سب دو دو تولے، آنبہ ہلدی اور عشبہ کو کوٹ کر کپڑے سے چھان لیں نوشادر ملا کر ایک بوتل میں ڈال دیں اس میں آدھا کلو چینی ملا دیں پانی بھر کر دھوپ میں رکھیں یا گرم کر لیں حل ہونے پر اتار لیں ایک تولہ صبح دوپہر شام لیں اکسیر ہے۔

## نزلہ، زکام، بخار، خناق

قلمی شورہ، سہاگہ، نوشادر، پھٹکڑی سفید ہم وزن کھرل کر لیں اور اچھی طرح بریاں کر لیں بچوں کیلئے رتی خوراک بڑوں کے لیے ایک ماشہ تین بار دن میں دیں اکسیر ہے۔

## السر، گیس

سوئے، آملہ، پودینہ، اجوائن دیسی، سونف ہر ایک پانچ تولہ، چھوٹی الائچی، کالی مرچ ہر ایک چھ ماشہ سفوف بنالیں۔ ۲ ماشہ عرق سونف سے پندرہ دن دیں اکسیر ہے۔

## قبض

سناء مکی مصفی، ہڑ زرد کا پوست، نمک لاہوری ہم وزن لیں سفوف بنالیں تین گرام رات کو پانی سے لیں۔

## لواطت کروانے والا

بکرے کی نلی لے کر اس کو آگے سے ریتی سے رگڑ کر ملائم کر لیں اور مقعد میں دیں اُسے خود محسوس ہوگا کہ جراثیم اس کے اندر آ گیا ہے اسے نکال کر جھاڑ دیں۔ دوسرے روز پھر تازہ نلی کا گودا اس نلی میں ڈال دیں اور اندر دیں جراثیم اندر آنے پر نکال کر جھاڑ دیں جب دیکھیں کہ اب جراثیم نہیں رہے تو بند کر دیں اکسیر نسخہ ہے۔

## حاملہ کی مٹی کھانے کی عادت

تل کا تیل ڈھائی تولہ صبح کے وقت پلانے سے مٹی کھانے کی عادت زائل ہو جاتی ہے۔

## کچلہ میٹھا مدبر کرنا

ایک پاؤ کچلہ کو ایک کلو پانی میں بھگو دیں ہر ۱۲ گھنٹے بعد پانی بدل دیں ۸ دن کے بعد چھلکا اتار کر پتہ نکال دیں اور قینچی سے چاول کاٹ لیں پھر ایک کلو بھینس کے دودھ میں پکائیں جب کھویا بننے لگے نکال کر گرم پانی سے دھو لیں اور چکھ کر دیکھیں اگر کڑوا ہو تو پھر ایک کلو دودھ میں پکائیں ورنہ نہیں بالکل بادام کی طرح میٹھا ہوگا۔

## سرمہ بصارت چشم

بسکھپرا (اٹ سٹ) سبز ڈنڈی والا کے پانی میں سرمہ کھرل کر لیں یہ لگائیں اکسیر ہے۔

## حیض کھولنے کیلئے

برہم ڈنڈی کا سفوف بنالیں اور شہد کی مدد سے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنالیں ۲



گولی صبح وشام کھانے سے پہلے پانی سے دیں۔

## گیس اور درد گردہ

سنگ یہود 50 گرام کو سفوف بنالیں اور دو سو گرام مولی کے پانی میں کھرل کر لیں ایک ماشہ کی خوراک تین وقت دیں پانی سے یا شربت بزوری سے اکسیر ہے۔

## گیس اور درد گردہ

50 گرام کالا نمک پیس لیں اور 100 گرام لیموں کا پانی ڈال دیں خشک ہونے پر کھرل کر لیں اور ایک رتی پانی سے دیں۔

## کشتہ تانبہ برائے فیل گردہ

10 تولہ جمال گھوٹہ، 10 تولہ بھلاواں دونوں کا نغدہ بنالیں ایک تولہ تانبہ کا پترہ لیں اور اس پر ایک تولہ پارہ اور ایک تولہ قلعی عقد کر کے لیپ کریں اور نغدہ کے درمیان میں پترہ رکھ کر ایک سیر کپڑ الپیٹ دیں اور ایک من اوپلوں کی آگ دیں کشتہ ہوگا اس کا ایک چاول معجون اذراقی یا زرعونی یا فلاسفہ میں اچھی طرح ملا دیں۔ صبح و شام کھلائیں فیل گردے دوبارہ کام شروع کر دیں گے۔

## بواسیر

5 تولہ زرکچور، 6 ماشہ سنا مکی مصفی، ڈیڑھ تولہ تخم مولی سب کا سفوف بنالیں 2 ماشہ خوراک صبح وشام پانی سے دیں۔

## شوگر

تخم حنظل ۳ عدد ۴۰ دن تک چبالیں اور اوپر سے ٹھنڈا پانی پلائیں۔

## اکسیر بخار

گنگی سفید (کوڑ) ۵ تولہ، کشتہ ابرک سیاہ ایک تولہ، کشتہ ابرک سفید ایک تولہ،

## دافع ہیضہ

اجوائن دیسی تانبہ کے برتن میں بھون لیں جب جل جائے ۶ ماشہ پانی سے دیں اکسیر ہے

## جریان واحتلام وسرعت انزال

طباشیر، اسگندھ ناگوری، کوزہ مصری، چھوٹی الائچی، موصلی سفید، گوکھرو، تالمکھانہ، ستاور، ثعلب مصری ہر ایک 50 گرام اور ایک تولہ کشتہ قلعی بھنگ والا ملالیں ۶ ماشہ دودھ سے رات کو لیں۔

## مقوی باہ

مصطگی رومی، دارچینی، بڑی الائچی ہموزن اور اس کے ہموزن مصری ملا کر سفوف بنالیں ۶ ماشہ رات کو دودھ سے لیں۔

## دافع احتلام

اسپغول کی بھوسی ۶ ماشہ صبح نہار منہ دودھ سے لیں ایک ہفتہ اور رات کو سونٹھ، ستاور، بوپھلی سنگھاڑے ہموزن کا سفوف ایک چمچ دودھ سے لیں۔

## دافع کھانسی بلغمی ومقوی معدہ

نوشادر ٹھیکری ایک تولہ کو لاہوری نمک ایک پاؤ میں رکھ کر توے پر رکھ دیں اور مٹی کا پیالہ دیں دو گھنٹہ ہلکی آگ دیں پھر نکال کر پیس لیں یہ عقاب ایک رتی خوراک دیں دن میں تین وقت۔

## باری کا بخار

سفید پھٹکری کا سفوف ۲ رتی ایک چٹکی چینی ملا کر بخار آنے سے ۴ گھنٹے پہلے دیں دوسری خوراک ۲ گھنٹے پہلے دیں انشاء اللہ بخار نہیں آئے گا مریض کی قبض بھی دور کروائیں دو دن استعمال کروائیں۔



## مقوی جگر و مصفی خون

شاہترہ، چرائتہ، منڈی بوٹی، عناب، سرپھوکہ، ہلیلہ زرد، صندل سرخ، عشبہ سب ہموزن لیں اور موٹا کوٹ لیں ایک تولہ یہ سفوف پانی کے گلاس میں بھگو دیں صبح نچوڑ کر چھان لیں اور نہار منہ پی لیں اسی طرح رات کو۔

## دافع جریان

پھٹکڑی سفید بریاں ایک تولہ اور ست گلو بھی ایک تولہ لے کر ملالیں ۳ ماشہ صبح و شام لیں آب تازہ سے۔

## ڈیپریشن

ثابت اسپغول ایک چمچہ صبح نہار منہ اور ایک چمچہ عصر کے وقت دودھ یا پانی سے لیں۔

## اکسیر جگر

کالی مرچ، زیرہ سفید، سونٹھ، ریوند خطائی، میٹھا سوڈا، کالا نمک ہموزن لیں سفوف بنالیں ۳ ماشہ خوراک تین وقت لیں۔

## اکسیر معدہ برائے فی الفور ہضم

نوشادر، الائچی خورد، نمک لاہوری ہر ایک تین تولہ، کالی مرچ، جوکھار، قلمی شورہ ہر ایک تولہ تولہ، ست پودینہ ۳ ماشہ سفوف بنالیں ڈبیہ میں بند کرلیں ۲ رتی نیم گرم پانی سے دیں۔

## T.B (سل ودق)

کچلہ مدبر ۶ ماشہ، کرنجوہ ۳ تولہ، کالی مرچ ۳ ماشہ سفوف بنالیں زیرو کا کیپسول بھر لیں صبح وشام ایک ایک پانی سے لیں ایک ماہ۔ اور اگر خون آتا ہو تو یہ نسخہ استعمال کریں سہاگہ بریاں ۱۲ تولہ، ملٹھی ۱۵ تولہ ان سب کو 5 تولہ شیر مدار میں کھرل کرلیں اور سفوف خشک کرلیں آدھا ماشہ تین

## کیسٹرول اور ہائی بلڈ پریشر کو کم کرنے کیلئے

میتھی کے بیج ، بڑی الائچی ، پودینہ خشک ہموزن سفوف بنالیں کھانا کھانے کے بعد ٦ ماشہ لیں۔

## نامردی

تخم بھنگ، تالمکھانہ، افیون ہموزن کھرل کر کے چنے کے برابر گولیاں بنالیں صبح و شام ایک ایک گولی ۲۱ دن تک کھلائیں۔

## برائے جوانی

۷ بادام، ۷ کشمش کے دانے کھرل کر کے یک جان کرلیں ایک چمچہ تازہ مکھن ملالیں 40 دن کھائیں صبح نہار منہ جوانی عود کر آئے گی۔

## خوب رغبت کیلئے

بڑی ہڑیڑ (کابلی) گٹھلی نکال کر سفوف بنالیں شہد ملالیں رات کو ایک انگلی کھائیں مزے دیکھیں۔

## دائمی قبض و گیس

☆ ٦٠ گرام سنا، ۱۰۰ گرام کلونجی، ۱۰۰ گرام پنیر ڈوڈی سفوف بنالیں ایک پاؤ ادرک کے پانی میں بھگو دیں خشک ہونے پر سفوف بنالیں صبح و شام ٦ ماشہ پانی سے لیں۔

☆ ضعف جگر، ہاتھ پاؤں کی جلن، تپش، لرزہ بخار، سرخ خون پیدا کرنا، بھوک کی کمی، پیشاب کا جل کر آنا و پیلا پن وغیرہ کیلئے مفید ہے۔

☆ کلونجی اور تخم کاسی ہموزن سفوف بنالیں چار بار دن میں شربت بزوری سے لیں۔ یہ بھی مفید ہے۔



## منہ سے خون آنا

زہر مہرہ، طباشیر، چھوٹی الائچی، مصری، پاٹھا ہموزن سفوف بنالیں ۵ ماشہ صبح و شام آب تازہ سے دیں۔

## زخم کا خشک کرنا

ایک ماشہ رسکپور 50 گرام ویزلین میں ملالیں اور یہ لگائیں۔

## اکسیر جگر و مصفی خون

سونف، گلو، پودینہ، افسنتین ہموزن ایک ایک تولہ رات کو پانی میں بھگو دیں صبح ابال کر چھان کر پلائیں نہار منہ ایک گلاس۔

## دست بند کرنے کیلئے آب حیات

لونگ ایک تولہ، دارچینی دو تولہ، تارا میرا دو تولہ سفوف بنالیں ۲ ماشہ چار بار دن میں قہوہ سے دیں۔

## نسوار برائے تنقیہ دماغ

پوٹاشیم پرمیگنیٹ کا سفوف بنالیں معمولی سا روئی کو لگا کر سونگھیں۔

کمی خون، جریان، مقوی دماغ و اعصاب، دافع بلغم و قبض، مقوی مثانہ، محرک معدہ

کالی ہڑڑ ایک تولہ کو گھی میں بریاں کر کے کوٹ کوٹ کر سفوف بنالیں پھر ستاور ۳ تولہ ملالیں ۳ ماشہ خوراک صبح و شام لیں دودھ یا پانی سے۔

## سفوف ٹھنڈک برائے صفراء کی زیادتی

کشنیز بریاں ۷۵ گرام، تخم کاسنی ۱۵۰ گرام، گل نیلوفر ۷۵ گرام، ملٹھی ۲۵ گرام، تخم ریحان ۱۵۰ گرام، خس ۱۵۰ گرام، برگ جامن خشک ۷۵ گرام، قلمی شورہ ۲۵ گرام ان سب کا سفوف بنالیں ایک گرام صبح و شام

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

لیں گرمی مثانہ اور پیشاب کی بندش میں بھی کارآمد چیز ہے۔

## قے، چکر، گیس، ہچکی، بدہضمی

ایک کلوسیب کے رس میں ۵۰ گرام لونگ، ۵۰ گرام کلونجی اسٹیل کے برتن میں ڈال دیں اور سائے میں رکھ دیں پانی خشک ہونے پر پیس لیں ایک چٹکی تین بار دن میں پانی سے لیں۔

## جوڑوں کے پرانے درد

مغز کرنجوہ، کچلہ مدبر، سورنجاں شیریں ہموزن سفوف بنالیں دو رتی رات کو دودھ سے لیں۔

## سم الفار برائے کھانسی، قوت باہ، مصفی خون

ایک تولہ سم الفار سفید کو تین بوتل کیلے کے مقطر پانی میں کھرل کریں ایک چاول خوراک مناسب بدرقہ سے۔

## سانپ کاٹے کا علاج

ریوند چینی کا سفوف ۲ رتی تین بار دن میں دیں زہر دور ہوجائے گا۔

## کینسر

مردار سنگ ایک تولہ، شنگرف دو تولہ، جنگلی بیری کی جڑ اور آک کی جڑ کا چھلکا آدھا آدھا پاؤ سب کو کوٹ کر ۱۴ ٹکیہ بنائیں ایک ٹکیہ حقہ میں کوئلوں کی جگہ رکھ کر پلائیں صرف بیسن کی روٹی گھی سے دیں کوئی نمکین چیز بھی نہ دیں اور نہلائیں بھی نہ صبح وشام ٹکیہ پلانی ہیں سات دن۔

## حمل کا نہ ٹھہرنا

پیپل کی داڑھی سائے میں خشک کر کے سفوف بنالیں ۳ ماشہ دہی سے ۲۱ دن صبح نہار منہ عورت کو کھلائیں، مرد ان دنوں میں ملتا رہے۔


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

## دمہ، سانس کا اکھڑنا

ملٹھی، کالی مرچ، کالا نمک ہموزن سفوف بنالیں ان کے ہموزن مصری ملالیں رات کو سوتے وقت ۶ ماشہ لیں قہوے سے لیں اور پھر اوپر سے کچھ نہ کھائیں۔

## سفوف ہاضم

قلمی شورہ، زیرہ سفید ہموزن سفوف بنالیں ایک چٹکی کھانے کے بعد لیں۔

## دردسر پورا یا آدھا، گلے کا پھولنا، گھگیا

☆ اسطخدوس اور کالی مرچ ہر ایک تولہ دھنیا، خشک آدھا تولہ سفوف بنالیں ۲ ماشہ صبح وشام پانی سے لیں۔

☆ تخم دھتورہ سیاہ ایک تولہ، ریوند چینی ۸ ماشہ سونٹھ ۴ ماشہ گوند ببول ۲ ماشہ سفوف بنا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں ہر مرض کے لئے مناسب بدرقہ کے استعمال کریں۔

## خارش خشک

نیم کے سبز پتے، مہندی کے سبز پتے ہر ایک تولہ برابر وزن چند قطرے پانی ڈال کر گھوٹ لیں پھر نچوڑ لیں ایک تولہ پانی صبح نہار منہ پلائیں دم خوراک میں صرف بیسنی روٹی گھی کے ساتھ دیں۔

## برائے طاقت

کلونجی کا تیل، کھوپرے کا تیل، زیتون کا تیل ہموزن ملالیں ایک چمچہ رات کو سالن میں ڈال کر کھائیں اور بطور طلا استعمال کریں۔

## نقص منی (اولاد کا نہ ہونا)

موصلی سفید، ثعلب مصری، مصطگی رومی ہر ایک ۵ تولہ، زعفران ایک تولہ، تخم الائچی خورد ایک تولہ ان تمام کا سفوف بنالیں ۳ ماشہ صبح وشام دودھ سے لیں تین ماہ۔

## برائے قبض

سنا، بادام، مویز منقیٰ ہر ایک 50 گرام، گلقند 250 گرام پہلی تین چیزوں کا سفوف بنا کر گلقند میں معجون سا بنالیں ۶ ماشہ خوراک رات کو دودھ سے لیں۔

## مقوی دماغ

چاروں مغز، بادام، اخروٹ، پستہ ہموزن نصف وزن مصری ملالیں سفوف بنالیں ایک چمچ رات کو کھائیں اوپر سے کچھ نہ لیں۔

## مقوی اعصاب

اذراقی مدبر ۵ تولہ، مغز بادام ۵ تولہ، مویز منقیٰ ۳ تولہ ملا کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں کھانا کھانے کے بعد ایک گولی لیں دودھ سے۔

## بواسیر

۵ تولہ زیرہ سفید، ایک تولہ سقمونیا ملا کر کھرل کر کے کالی مرچ جتنی گولیاں بنالیں صبح وشام ایک ایک گولی دودھ سے لیں کھانا کھانے کے بعد۔

## فوطوں کا بڑھ جانا اس قدر کہ گھٹنوں تک لٹک جائیں

یہ مرض ہوا کی حرارت اور رطوبت سے پیدا ہوتا ہے۔ سم الفار ایک تولہ کڑاہی میں رکھ کر اس پر روغن بادام ۴ تولہ، روغن جمال گوٹہ ۲ تولہ، اور روغن ناریل ۲ تولہ ملا کر قطرہ قطرہ ڈالیں حتیٰ کہ روغن ختم ہو جائے تو سم الفار نکال لیں مومیہ ہو جائے گا خشخاش کے دانے کے برابر مکھن سے صبح دیں۔

## عورتوں کے جملہ امراض (حیض کی خرابی، درد، وغیرہ)

ریوند خطائی، نمک سیاہ، ناگ کیسر، اجوائن، سونٹھ، اسگندھ ہر ایک ۵ تولہ آدھا کلو مصری کو پیس لیں ۳ ماشہ صبح وشام دودھ سے دیں ۲۱ روز۔



## جاروب دماغ

(سیفی) (دردسر، دماغی بوجھ، نزلہ زکام، موسمی گرمی، تمام امراض چشم)

اسطخدوس، سونف، دھنیا، نمک سیاہ، نوشادر ہم وزن کا سفوف بنالیں ۲ ماشہ صبح و رات پانی سے لیں اکسیر اعظم ہے۔

## درد شقیقہ

اسطوخودوس ۵ تولہ، دھنیا ۲ تولہ، کالی مرچ سوا تولہ کو دو گھنٹہ کھرل کرلیں ۲ ماشہ خوراک تین وقت پانی سے لیں، اکسیر ہے۔

## قوت باہ

کشتہ فولاد ۶ گرام، کشتہ سم الفار سفید ایک گرام، اذراقی مدبر ۳ گرام، کتھہ سفید ۱۲ گرام کو عرق پان ۵ تولہ میں کھرل کرلیں اور ۳۳۰ گولیاں بنالیں ایک گولی رات کو نیم گرم دودھ سے دیں۔

☆ دماغی طاقت کیلئے اخروٹ اور کشمش ہموزن ایک تولہ روز صبح نہار منہ کھائیں۔

☆ کمزوری گردہ: پستہ کا استعمال زیادہ کریں۔

## امراض قلب

ایک پان کا پتا، ۳ گرام ادرک، ۳ گرام پودینہ سبز، ایک چٹکی کلونجی ایک کپ پانی میں ڈال کر ایک ابالا دیں اور چھان کر دس بجے دن کو پلائیں (پان، ادرک اور پودینہ کو باریک کاٹ لیں اور پھر ڈالیں)

## مغلظ منی

مغز تخم تمر ہندی اور سنگھاڑا ہموزن اور مصری ان کے ہم وزن کا سفوف بنالیں ایک چھوارت کو دودھ سے لیں، یہ ثعلب مصری کا بدل ہے۔

## ہر مرض کے لئے

طباشیر، دانہ الائچی خورد، ست گلو ہموزن، گلوکوز حسب ذائقہ ملا کر سفوف بنالیں ۴ گرام دن میں تین مرتبہ پانی سے دیں۔

## ہڈی جوڑنا

ایک پاؤ ہلدی کو گائے کے دودھ میں بھگو دیں جب دودھ جذب ہوجائے تو نکال کر پتال جنتر سے تیل بنالیں ایک قطرہ بتاشے میں ڈال کر دیں اکسیر ہے۔

## شوگر

بڑی الائچی اور جامن کی گٹھلی ہموزن سفوف بنالیں آدھا چمچہ صبح وشام پانی سے دیں۔

## گرمی اور دل کی کمزوری

بہی دانہ اور مصری ہموزن سفوف بنالیں ایک چمچہ پانی سے لیں۔

## دست بند کرنے کے لئے

بیل گری کا سفوف بنالیں ایک ماشہ پانی سے یا دہی سے دیں اکسیر ہے۔

## عرق النساء

چندرس کا سفوف بنالیں ایک ماشہ رات کو دودھ سے دیں۔

## نزلہ، زکام لنگڑی کا درد (شاٹیکا)

حلزون کو شیر مدار میں کشتہ کریں اس کی رتی خوراک دیں۔

## کشتہ فولاد

پہلے برادہ فولاد کو ترپھلے کے پانی میں گرم کر کے ۷ بار بجھا دے دیں پھر کسی مٹکے میں ڈال دیں اور لیموں کا رس ڈالیں پھر تربوز کا پھر جامن پھر نارنگی پھر انگور کا اور ساتھ



ساتھ ہلاتے جائیں ایک سال میں تیار ہوگا۔ رتی خوراک جگر کے لئے، کمی خون کے لئے اکسیر (ایک چیز کا پانی خشک ہوجائے تو دوسری ڈالیں)

## قوت باہ

بوہڑ کی داڑھی کے سفوف ایک کلو میں ایک تولہ سم الفار سفید رکھ کر ۴ گھنٹہ کی آگ دیں سم الفار پھول جائے گا نکال کر کھرل کرلیں آدھی رتی کی خوراک مکھن سے دیں۔

## دماغ کی طاقت کے لئے

تیزابی چاندی، پارہ، شاخ مرجان ہم وزن لے کر کھرل کریں اور اور گھیکوار میں گولی بنالیں دو سیپ کے درمیان رکھ کر گل حکمت کر کے ۲۰ کلو کی آگ دیں کشتہ ہوگی رتی کی خوراک مکھن سے دیں۔

## کشتہ صدف

صدف کو صاف کر کے کیکر اور پیپل کے آدھا آدھا کلو کے نغدہ میں رکھ کر گل حکمت کر کے ۲۰ کلو کی آگ دیں پھر نکال کر سیب کے پانی میں کھرل کر کے ۱۰ کلو کی آگ دیں اس طرح سیب کے پانی میں ۷ آگ دیں عجیب چیز بن جائے گی۔ دل دماغ کیلئے اکسیر ہے۔

## آب حیات

زیرہ سفید، سنا مکی، چھوٹی الائچی ہموزن سفوف بنالیں ۲ ماشہ کی خوراک تین بار دن میں لیں، ہر مرض کے لئے اکسیر ہے۔

## ہر مرض کیلئے

سونٹھ، سہاگہ، سیندھا گانڈھی (سیندھا معنی شیشہ نمک، گانڈھی معنی ہلدی) سچنی کے رس میں گولی باندھی (سچنی معنی دھماسہ)

۲۲، ۳۲، ۶۲ سول

رہیں نہ خدا کے حکم سے مول ( چنے جتنی گولیاں بنالیں صبح وشام دو، دو لیں)

## ہر لاعلاج مرض کے لئے

۵۰ گرام ہلدی بریاں کرلیں اور ایک تولہ ہڑتال ورقیہ ڈال کر اچھی طرح کھرل کرلیں ایک رتی کی خوراک صبح وشام لیں اکسیر ہے۔

## اکسیر جگر

سونف، گلو، پودینہ، افسنتین ہموزن ایک ایک چمچی لیں رات کو پانی کے ۳ گلاس میں بھگو دیں صبح ہلکا ابالیں اور چھان کر روزانہ 21 دن پلائیں۔

## شوگر

افسنتین ، چرائتہ ، گڑمار بوٹی ہموزن سفوف بنالیں ۲ ماشہ خوراک پانی سے صبح و شام لیں۔

## اصلاح معدہ

میتھی، ترپھلہ، گلو ہموزن سفوف بنالیں ۲ ماشہ خوراک صبح وشام لیں اکسیر ہے۔

## بجلی نسوار

پوٹاشئیم پرمیگنیٹ، میٹھا سوڈا، مہندی ہموزن سفوف بنالیں معمولی سی لیں سردرد، نزلہ کیلئے اکسیر ہے۔

## زخم ہر قسم

ایک کلو سرسوں کے تیل میں ۵۰ گرام کاربالک ایسڈ ڈال دیں اور ایک وائل ذیلوکین کی بھی اور ۲ تولہ رتن جوت اور سب کو گرم کر کے محفوظ کرلیں زخم پر لگائیں اکسیر ہے۔



## صرف لڑکے یا صرف لڑکیاں ہوں

۵۰ گرام خالص گائے کے گھی میں دیسی گلاب کی تین عدد پتیاں ڈال کر گرم کریں جب پتیاں نرم ہو جائیں تو اتار کر مل لیں اور گھی کو چھان لیں مرد کے دائیں نتھنے میں دو قطرے ڈال دیں ہمیشہ لڑکے ہوں گے اور بائیں ڈالنے سے ہمیشہ لڑکیاں ہوں گی۔

## بواسیر

زیرہ سفید ۵ تولہ، سقمونیا ولائتی ایک تولہ باہم کھرل کرے کالی مرچ جتنی گولیاں بنالیں صبح وشام ایک ایک گولی دودھ سے لیں۔

## پتہ اور مثانہ کی پتھری

ایک بوتل لیموں کے رس میں ۴ عدد زرد کوڈیاں کوٹ کر ملا دیں ۴ عدد کالی مرچ بھی سفوف بنا کر ڈال دیں ۲ چمچہ ترپھلہ گٹھلی نکال کر سفوف بنا کر ڈال دیں اور صبح و شام ۲ چمچ پلائیں اور اوپر سے پانی کے دو گلاس پلائیں ہر دودھ والی چیز اور گوشت سے پرہیز کرائیں ایک ماہ میں پتھری نکل جائے گی۔

## شربت ٹھنڈک جگر

۱۰۰ گرام آلو بخارا، ۵۰ گرام املی، ۳۰ گرام شاہترہ، ۵۰ گرام گل سرخ، ۳۰ گرام افسنتین کا شربت بنالیں دو چمچہ تین وقت روز پلائیں۔

## کشتہ چاندی

تیزابی چاندی ایک تولہ کو ایک بوتل انار شیریں کے رس میں کھرل کریں پھر کیسو کے پھول ملا کر دو گولیاں بنالیں دو بڑے اوپلوں میں ٹیسو کا نغذہ بچھا کر یہ گولیاں رکھ دیں اور کھلی آگ دیں کشتہ ہو جائے گی رتی خوراک دل دماغ کیلئے اکسیر ہے۔

## معدہ اور جگر کی گرمائش نکالنے کیلئے

زیرہ سفید، ریوند چینی، الائچی چھوٹی، قلمی شورہ ہموزن سفوف بنالیں ایک تولہ کچی لسی سے دیں۔

## دمہ

کشتہ مرجان جواہردار ۲ چاول خمیرہ گاؤزبان سادہ ۷ ماشہ میں ملا کر صبح وشام کھلائیں۔

## سر اور پیٹ کا پانی ختم کرنے کیلئے

سنگجراح ایک پاؤ آدھا کلو پھٹکڑی میں رکھ کر گل حکمت کریں اور ۱۰ کلو کی آگ دیں سنگجراح نکال کر سفوف بنالیں ۲ رتی صبح وشام پانی سے دیں ۷ دن اکسیر ہے۔

## برائے امساک

تخم سروالی ۲ تولہ، ملٹھی مقشر ایک تولہ دونوں کا سفوف بنالیں اور اس سفوف کی ۴ خوراکیں بنالیں ایک خوراک پانی سے ملاقات سے ایک گھنٹہ قبل لیں پھر اوپر سے کچھ نہ کھائیں۔

## دردسر نزلہ زکام کی وجہ سے

سونف دس تولہ، دھنیا دس تولہ، سیٹھی چاول دس تولہ، خشخاس دس تولہ، چاروں مغز پانچ پانچ تولہ، چھلکا اسپغول ۵ تولہ سب کا سفوف بنالیں ۲ تولہ رات کو گرم دودھ سے لیں ایک ماہ تک۔

## جریان، احتلام، لیکوریا

گوند چھوہارہ ایک تولہ، موصلی سفید ایک تولہ پہلے ایک کلو دودھ میں گوند ڈالیں اور اس کو پکائیں نصف رہنے پر اتارلیں اور موصلی کا سفوف ڈال کر رکھ دیں جب نیم گرم ہوجائے تو پی لیں ایک ہفتہ۔



## لمی اوزان

۸ چاول = ایک رتی

رتی = ایک ماشہ

۱۲ ماشہ = ایک تولہ

۵ تولہ = ایک چھٹانک

۲ چھٹانک = آدھ پاؤ

۴ چھٹانک = ایک پاؤ

۸ چھٹانک = ایک سیر

۱ ماشہ = ایک گرام

ایک تولہ = بارہ گرام

## کشتہ قلعی

قلعی مصفیٰ ایک تولہ کو ایک بتا پان میں کھرل کرلیں پھر گندھک آملہ سار اور نوشادر ایک تولہ ڈال کر کھرل کریں جب مل جائے تو آتشی شیشی میں ڈال کر کوئلوں پر رکھ دیں جب دھواں بند ہوجائے تو اتارلیں (پہلے کالا دھواں ہوگا پھر سبز پھر میلا پھر ختم) پیس کر سفوف بنالیں ۴ رتی خوراک مکھن سے دیں قوت باہ اور جریان کے لئے مفید ہے۔

## مغلظ منی

ثعلب مصری، ثعلب دانہ، موصلی سفید، بہمن سفید ہر ایک ڈیڑھ ڈیڑھ تولہ مصری دس تولہ سب کا سفوف بنالیں پھر تخم ریحان ۲ تولہ ملالیں اب یہ سفوف ایک تولہ ایک پاؤ دودھ میں ملا کر آگ پر رکھ دیں جب کھیر بن جائے تو اس وقت اتارلیں اور ایک رتی کشتہ قلعی ملا کر کھالیں اکسیر ہے۔

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

## سم الفار کی عجیب ترکیب

سم الفار کھانے کی عجیب ترکیب (برائے بے حد مقوی باہ، سخت انگیزی پیدا کرنے والا، غذا ہضم کرنے والا، بادی وریحی امراض کے لئے مفید)

سفید سم الفار ایک تولہ کو آٹھ تولہ شیشہ نمک میں آٹھ دن تک کھرل کرلیں پھر شیشی میں بند کر کے رکھ لیں ہوا نہ لگے ایک چاول بتاشے میں ڈال کر کھائیں بے حد مقوی باہ سخت انگیزی پیدا کرنے والا غذا ہضم کرنے والا بادی وریحی امراض کیلئے مفید ہے۔

## پرانے کشتہ جات کی خوبی

کشتہ جات میں ایک عجیب خوبی ہے کہ جس قدر پرانے ہوتے جائیں گے ان کی طاقت بجائے کم ہونے کے بڑھتی جائے گی، بشرطیکہ شیشی کا منہ بند رہے، ہوا نہ لگے۔

## اکسیر جریان

پھٹکڑی سفید ۲ تولہ، شنگرف رومی ایک تولہ کو ۵ تولہ لیموں کے رس میں کھرل کر کے گولی بنا کر گل حکمت کر کے خشک ہونے پر دس سیر اوپلوں کی آگ دیں جو دوا برآمد ہو اس کو کھرل کرلیں ایک رتی 21 دن کا کورس ہے صبح دودھ سے لیں جریان کے لئے نہایت مفید، تجربہ شدہ اور اکسیر اعظم ہے۔

## اکسیر اعضائے رئیسہ ومقوی باہ

14 انڈے دیسی اور ایک تولہ سم الفار سفید پیس کر پانی میں ڈال دیں برتن مٹی کا ہو اب ان کو ابالیں ابل جانے پر زردی نکال لیں اور سفیدی اور چھلکے کسی اور کام میں لے لیں اب زردی کے وزن کے برابر چنے کا بیسن لے کر تھوڑے سے گھی میں بھون لیں اور زردی الگ بھون لیں پھر تین پاؤ چینی کا قوام بنا کر ملالیں اور حلوہ بنالیں مغز بادام، پستہ، چلغوزہ، ناریل، اخروٹ ہر


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

ایک ۵۰، ۵۰، ۵۰ گرام کوٹ کر ملالیں ٦ ماشہ کھا کر اوپر سے دودھ پئیں۔

## برائے قوت باہ

سونٹھ بارہ تولہ، سورنجاں شیریں نو تولہ، چینی پانچ تولہ سونٹھ کو پانی میں بھگو دیں چار روز تک اور پانی روزانہ تبدیل کریں چار دن کے بعد خشک کر کے کوٹ لیں اور باقی اشیاء کا بھی سفوف بنالیں اب سب کو ملا کر 48 پڑیا بنالیں اور صبح وشام ایک پڑیا دودھ سے لیں کھانا کھانے کے ایک گھنٹہ بعد۔

## دائمی نزلہ

پھٹکڑی سفید ایک تولہ کو آک کے دودھ ۵ تولہ میں کھرل کریں پھر آب دھتورہ ۵ تولہ میں کھرل کریں اب خشک کرلیں پھر بریاں کر کے سفوف بنالیں ایک رتی خوراک ملائی میں رکھ کر دیں صبح نہار منہ 21 دن استعمال کرائیں۔

## خواص انار

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے انار کے متعلق سوال کیا گیا کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ کوئی انار ایسا نہیں جس میں جنت کے انار کا دانہ موجود نہ ہو۔

## بچوں کا نمونیا، ام الصبیان (سوکھڑا) پیٹ کی گرانی

جائفل نیم بریاں ایک تولہ، چینی دو تولہ، سوہاگہ بریاں ایک تولہ سفوف بنالیں ایک چٹکی صبح وشام دیں، بچہ دن بدن صحت یاب ہو کر پھولنے لگے گا۔

## اکسیر جریان

سندھور (سندور) دس تولہ پھٹکری سفید دس تولہ سفوف بنا کر گل حکمت کر کے بارہ کلو اوپلوں کی آگ دیں یہ کشتہ ہو گا اب اس میں سے تین تولہ لیں اور ایک تولہ تج، دو تولہ چھوٹی الائچی، سات تولہ چینی ملالیں اور سفوف بنالیں دو رتی مکھن یا ملائی سے دیں اکسیر ہے۔

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

## مغلظ تولید مادہ منویہ اور بدنی طاقت کیلئے

مغز پنبہ دانہ ۶ تولہ، دار چینی ۴ تولہ، مغز چلغوزہ ۴ تولہ، تخم اونٹگن ۴ تولہ، شقاقل ۳ تولہ، زنجبیل ۳ تولہ، کاپھل ۲ تولہ قسط شیریں ۱۴ ماشہ، تخم السی بریاں ۱۴ ماشہ، مصطگی رومی ۱۴ ماشہ سب کا سفوف بنالیں اور تین گنا شہد ملائیں معجون بن جائے گا ۹ ماشہ خوراک دودھ کے ساتھ لیں۔

## اکسیر جگر

ریوند چینی، نوشادر ٹھیکری، قلمی شورہ ہموزن کا سفوف بنالیں ۳ ماشہ دن میں تین بار لیں تازہ پانی سے، جگر کی کمزوری وخرابی کے لئے بے حد مفید ہے، جگر کے نظام کو تیز کر کے ہر قسم کے گرم امراض کا خاتمہ کرتا ہے۔

## سفوف مغلظ

تالمکھانہ اور چینی ہم وزن سفوف بنالیں صبح وشام ۶ ماشہ دودھ سے لیں منی کو بے حد گاڑھا کرتا ہے جریان واحتلام وسرعت انزال کا خاتمہ کرتا ہے۔

## ہڈی کی چوٹ کا درد

شنگرف ایک تولہ، پھٹکڑی سفید دو تولہ دونوں کو پیس کر توے پر ڈال دیں خشک ہونے پر اتار کر پیس لیں ۲ رتی گرم دودھ سے ایک وقت لیں۔

## قوت باہ

شنگرف ایک تولہ کو پونے پانچ سیر وزنی تربوز میں رکھ دیں اس پر پرانے کپڑے اس قدر لپیٹیں کہ دو انگل موٹائی ہوجائے تو گل حکمت کر کے خشک کر کے ۲۵ سیر اوپلوں کی آگ دیں کٹی ہوئی جگہ اوپر رکھیں شگفتہ ہوگا، تقویت باہ اور امساک کے لئے ایک رتی سات دن دیں نامرد کو مرد کامل بنانے میں مجرب ہے۔



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

## مقوی باہ گولیاں

سم الفار سفید اور افیون خالص ہم وزن کھرل کرلیں پھر شیشی میں بند کر کے کوڑے کے ڈھیر میں دفن کردیں چالیس دن بعد نکالیں مرکب مومیا شدہ ملے گا اس کو نکال کر باجرہ کے دانے کے برابر گولیاں بنالیں اور محفوظ کرلیں رات کو ایک گولی دودھ سے دیں ۱۴ دن۔

## حب لاجواب برائے قوت باہ

سم الفار سفید ایک تولہ میں تین سو کاغذی لیموں کا پانی جذب کریں جب تمام پانی جذب ہوجائے تو پھر ثعلب مصری اور سنگھاڑہ ایک ایک تولہ ملالیں بقدر مونگ دانہ حبوب بنائیں ایک گولی دودھ سے لیں اشتہاء باہ انتہا پیدا کرتا ہے۔

## ضعف جگر

کافور ایک تولہ، ریوند چینی ۲ تولہ، عرق کیلا ۴ تولہ میں دونوں ادویہ کو کھرل کر کے ٹکیہ بنا کر دو پیالیوں میں بند کر کے جوہر اڑائیں جوہر بحفاظت رکھیں ایک رتی خوراک روزانہ صبح نہار منہ دیں جگر کے جملہ امراض میں تیر بہدف ہے، جگر کی تمام خرابیوں کو نیست ونابود کردینے والا مجرب المجرب نسخہ ہے جس سے چند ہی یوم میں جگر کے تمام نقائص دور ہوکر خون صالح پیدا ہونے لگ جاتا ہے۔

## کمزوری

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک موقع پر جب کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ، کمزور ہوگئے تھے فرمایا کہ سیاہ انگور کی بجائے جو اور شہد کا آمیزہ زیادہ بہتر رہے گا۔



# اچھی باتیں

بنی اسرائیل میں ایک آدمی علم حاصل کرنے کے لئے نکلا اس وقت کے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اس بات کا پتہ چلا تو ایک آدمی بھیج کر اس کو بلوایا جب وہ آدمی نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس آ گیا تو انہوں نے ارشاد فرمایا اے نوجوان! دیکھ میں تجھے تین باتوں کی نصیحت کرتا ہوں ان میں اولین و آخرین کا علم ہے:

1: اللہ سے جلوت و خلوت میں ڈرتے رہنا۔

2: اپنی زبان کو مخلوق کے تذکرے سے روکے رکھ، اگر مخلوق خدا کا تذکرہ کرنا ہی ہو تو بھلائی کے پہلو سے تذکرہ کرنا۔

3: اور اپنے کھانے کو دیکھتے رہنا وہی کھانا کھانا جو حلال ہو۔ یہ باتیں سن کر نوجوان سفر پر نہیں گیا اور ارادہ ملتوی کر دیا۔

☆☆☆☆☆

بنی اسرائیل میں ایک شخص نے کتابوں کے اسی صندوق جمع کر رکھے تھے لیکن اس سے فائدہ نہیں اٹھایا تو اللہ تعالیٰ نے اس وقت کے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف وحی بھیجی کہ اس آدمی سے کہہ دیجیے اگر تو اس سے بھی زیادہ علمی مواد جمع کر لے تو اس کا فائدہ تجھے اس وقت تک نہیں ہوگا جب تک تو تین باتوں پر عمل نہ کر لے، وہ تین باتیں یہ ہیں:

1: دنیا سے جی نہ لگانا، کیونکہ ایمان والوں کے رہنے کی جگہ نہیں ہے۔

2: شیطان کا ساتھی نہ بننا، کیونکہ وہ ایمان داروں کا دوست نہیں۔

3: کسی کو تکلیف نہ پہنچانا، کیونکہ تکلیف دینا ایمان والوں کا کام نہیں ہے۔

☆☆☆☆☆



نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ سے فرمایا اے ابوذر رضی اللہ عنہ نئی کشتی بنا لو کیونکہ (آخرت) کا سمندر گہرا ہے اور مکمل زاد سفر ساتھ لینا کیونکہ سفر دور کا ہے اور بوجھ کو ہلکا رکھنا کیونکہ گھاٹی بڑی دشوار گزار ہے اور پریشان کن ہے اور عمل میں اخلاص پیدا کرنا کیونکہ انہیں پرکھنے والا بڑی گہری نظر رکھتا ہے۔

☆☆☆☆☆

حضرت عبداللہ بن مبارک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ ایک صاحب حکمت و بصیرت شخص نے احادیث جمع کیں پھر ان میں سے چالیس ہزار کو چھانٹا پھر ان میں سے چار ہزار کو چھانٹا پھر ان میں سے چار سو کو چھانٹا، پھر ان میں سے چالیس کو چھانٹا پھر ان میں سے چار کو چنا۔

☆ پہلی بات تو یہ ہے کہ کسی عورت پر کسی حال میں اعتماد نہ کرنا۔

☆ دوسری بات یہ کہ مال پر کسی حال میں اعتماد کر کے اس سے دھوکہ نہ کھانا۔

☆ تیسری بات یہ کہ اپنے معدے کو اتنا پر نہ کرو جسے وہ برداشت نہ کر سکے

☆ چھوتھی بات یہ کہ وہ علم جمع نہ کرنا جو تجھے نفع نہ دے۔

☆☆☆☆☆

نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ آٹھ چیزوں سے سیر نہیں ہوتیں:

1: آنکھ کے دیکھنے سے

2: زمین بارش سے

3: مؤنث مذکر سے

4: عالم علم سے

5: مانگنے والا سوال کرنے سے

6: لالچی مال جمع کرنے سے

7: سمندر پانی سے

8: آگ لکڑی سے۔

☆☆☆☆☆

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ نبی کریم ﷺ نے ابلیس علیہ لعنتہ سے پوچھا کہ میری امت میں تیرے دوست کتنے ہیں؟

تو کہنے لگا! دس آدمی میری دوست ہیں:

1: ظالم بادشاہ

2: متکبر

3: وہ مالدار جو اس کی پرواہ نہ کرے کہ مال کہاں سے کمارہا اور کہاں خرچ کررہا ہے

4: وہ عالم جو بادشاہ کے ظلم کی تائید کرے

5: خیانت کرنے والا تاجر

6: ذخیرہ اندوزہ کرنے والا

7: زانی

8: سود کھانے والا

9: وہ بخیل جو اس کی پرواہ نہ کرکے کہ مال کہاں جمع کررہا ہے

10: شراب کا عادی۔

☆☆☆☆☆☆



# میرے آزمائے تیر بہدف طبی ایٹم بم

(ڈاکٹر حکیم مرزا منور بیگ)

## گردہ اور مثانے کی پتھری دور کرنے کیلئے

زم پتے مولی کے جس قدر آپ کھا سکیں کھاتے رہیں اس عمل سے بیس بائیس دن میں پیشاب کے راستے پتھری خارج ہوجاتی ہے۔

سہاگہ سفید ایک تولہ لیں اور اسے باریک پیس لیں۔ اسے روغن گاؤ پانچ تولہ میں ملا کر پکائیں۔ سہاگہ پھول جائے تو نکال کر پیس لیں اور بارہ تولہ شہد ملا لیں ہر روز تین ماشہ کھائیں پتھری ختم ہوجائے گی۔

ایک پودا ہے جس کا نام ''پتھر چٹ'' ہے اس کے پتے توڑ لیں اور انہیں کھاتے رہیں پتھری ختم کرنے کیلئے سب سے اکسیر علاج ہے۔

## کھانسی کے خاتمے کیلئے

کھانسی اگر بچے کو ہے تو اسے چھوٹی الائچی پیس کر کھلا دیجئے کھانسی ختم ہوجاتی ہے۔ شہد کو گرم کر کے بچے کو دیں کھانسی ختم ہوجائے گی۔

ادرک کا عرق نکال لیں اور شہد میں ملا کر بچے کو دیں کھانسی کا خاتمہ ہوجائے گا۔

آٹے کا چھان پانچ چھ تولے لیں اسے پانی میں ڈال کر خوب ابالیں اور حسب منشاء اس میں نمک یا میٹھا شامل کر کے پانی پلائیں کھانسی ختم ہوجائے گی سرد پانی ہرگز استعمال نہ کریں۔ ابلے ہوئے انڈے کی زردی لیں اور اسے شہد میں ملا کر کھائیں اس عمل سے سخت سے سخت کھانسی کو بھی شفاء نصیب ہوتی ہے۔

نمک سانبھر دو تولہ ایک سیر گائے کا دودھ دونوں چیزیں ملا لیں اور اسے آگ پر چڑھا دیں۔ دودھ خشک ہوجائے تو دو رتی ہر صبح چاٹ لیں کھانسی کیلئے اکسیر اعظم ہے۔

ڈیڑھ پاؤ پانی میں دو ماشہ منڈی بوٹی ڈال لیں اور خوب جوش دیں۔ پانی آدھ پاؤ رہ جائے تو اسے چھان کر اس میں دو رتی نمک ملا لیں۔ صبح و شام پلانے سے کالی کھانسی کو بھی شفاء ہو جاتی ہے۔

## کان کا درد دور کرنے کیلئے

کان کے درد کیلئے کڑوا تیل گرم کر کے اس میں لہسن جلائیں۔ تیل کو ٹھنڈا کر کے رکھ لیں ضرورت پڑنے پر بہت ہلکا یعنی نیم گرم کر کے کانوں میں ڈال دیں فوراً آرام آجائے گا۔ بیری کا دھواں بھی کان کے درد میں مفید ہے۔

لونگ گیارہ عدد لہسن کے جوئے پانچ عدد، بیج مولی کے تین ماشے، روغن بادام پانچ تولے، سب ملا کر نہایت ہلکی آنچ پر پکایئے جب تمام اشیاء جل جائیں تو ٹھنڈا ہونے دیں پھر چھان لیں۔ یہ روغن محفوظ کر لیں ضرورت پڑنے پر نیم گرم کر کے کانوں میں ڈالیں آرام آجائے گا۔

## پھوڑے پھنسی کے خاتمے کیلئے

جس جگہ پھوڑا پھنسی ہو تلوں کا تیل اور مرغی کے انڈے کی سفیدی ملا کر اس کا لیپ کریں۔

## سر کا درد ختم کرنے کی ترکیب:

اگر سر میں شدت کا درد ہو رہا ہو تو فوراً ماتھے پر وکس بام کا لیپ کریں تھوڑی ہی دیر میں درد دور ہو جائے گا۔ بہترین طریقہ ہے۔

## جلے پن کا علاج

جلے ہوئے مقام پر اگر فوری طور پر کسٹر آئل لگا لیا جائے تو ٹھنڈک پڑ جاتی ہے اور جلا ہوا نشان بھی باقی نہیں رہتا۔



## جلنے والی جگہ کے آرام کیلئے

اگر جسم کا کوئی حصہ جل یا جھلس جائے تو اس پر فوراً سرسوں کا تیل لگا دیجئے یا وہ عضو جو جل گیا ہے فوراً سرسوں کے تیل میں ڈبو دیجئے آبلہ نہیں پڑے گا اور نہ ہی کوئی نشان وہاں ظاہر ہوگا۔

## آدھے سر کا درد

لیموں کے چھلکے لیں اور اسے کوٹ پیس کر سر اور پیشانی پر ملنے سے آدھے سر کا درد دور ہو جاتا ہے۔

مخالف ناک کے نتھنے (یعنی جس طرف درد ہو اس کی الٹی طرف کے نتھنے) میں ایک قطرہ شہد ٹپکا دیں آدھے سر کا درد ختم ہو جائے گا۔

لہسن ذرا سا پیس لیں اور جس سمت میں درد ہو اس سمت کی کنپٹی پر لیپ کر دیں اگر اس لہسن پسے ہوئے میں ذرا سا شہد ملا کر لیپ کریں تو زیادہ فائدہ حاصل ہوگا۔

## دانتوں کے سیاہ نشان ختم کرنے کیلئے

چنبیلی کے پتے ابال لیجئے اور ہر صبح اس کے پانی سے کلیاں کیجئے تو دانتوں پر پڑے سیاہ نشان ختم ہو جائیں گے اور دانتوں میں چمک پیدا ہو جائے گی۔

## گلے کی سوزش کیلئے

پاؤ بھر پانی میں شہد ملا کر نیم گرم پانی سے غرارہ کریں گلے کی سوزش ختم ہو جائے گی۔

## چیچک کے داغ دور کرنا

مغز پستہ لیجئے اور اسے پیس کر سفوف بنا لیجئے اور پھر رات کو سوتے وقت چیچک کے داغوں پر مسلسل ملیئے چھ ماہ ایسا کرتے رہیں پہلے داغ مدھم پڑ جائیں گے اور پھر آہستہ آہستہ ختم ہو جائیں گے اس طریقے میں آپ کو انتظار ضرور کرنا پڑے گا مگر اس

انتظار کا نتیجہ خوبصورتی کی شکل میں سامنے آئے گا۔

## مسوڑھوں کو مضبوط کریں

ذرا سا شہد سرکہ میں ڈال کر اس سے کلیاں کریں تو مسوڑھے مضبوط ہو جائیں گے اور دانت بھی اس عمل سے ضرور مضبوط ہوں گے۔

## نکسیر بند کیجئے

نکسیر پھوٹنے کے بعد دونوں ہاتھ اوپر کو اٹھائیں اور گردن اور منہ پر سرد پانی کے چھینٹے دیں اور پیشانی پر پانی ڈالیں پانی میں ذرا سا نمک گھول کر پلا دیں نکسیر بند ہو جائے گی۔

## زخموں کے آرام کیلئے

گھی میں نیم کے پتے جلا کر اس گھی کو زخموں پر لگائیے جلد آرام ملے گا۔

## پیٹ کے درد کیلئے

ذرا سا گڑ لیجئے اور چند مرچوں کے بیج نکال لیجئے اور اسے پھر یکجا کر کے میں نگل لیجئے کچھ ہی دیر میں آپ خود کو مکمل صحت مند پائیں گے۔

## نیند لانے اور دماغ و آنکھوں کے سکون کیلئے:

اپنے پاؤں کے تلوؤں پر خالص سرسوں کا تیل رات کو سوتے وقت ملیے چار پانچ منٹ ہر روز سونے سے قبل ایسا کیجئے اس سے دماغ کو تراوٹ و سکون ملے گا۔ نظر بڑھے گی اور سکون سے نیند آئے گی یادداشت تیز کرنے کیلئے اس سے بہتر چٹکلہ اور کوئی نہیں ہے۔

## انفلوئنزا سے شفاء کیلئے

انفلوئنزا سے حفاظت اور شفاء کیلئے آپ چائے پکاتے وقت اس میں ادرک



اور دار چینی ڈال دیں۔ صبح و شام استعمال کیجئے شفاء نصیب ہوگی اور اگر انفلوئنزا کی وباء کے دنوں میں اسے احتیاطی تدابیر کے طور پر استعمال کیا جائے تو انفلوئنزا سے محفوظ رہا جا سکتا ہے۔

## بال سفید ہونے سے بچانے کیلئے

بال اگر وقت سے پہلے سفید ہونا شروع ہو جائیں تو رات سونے سے پہلے ایک پاؤ دودھ میں چند قطرے بادام روغن ملا لیجئے اور حسب ذائقہ چینی اس میں ملا کر پی لیجئے۔ آپ ایسا روزانہ کریں کچھ عرصہ بعد بال سفید ہونا بند ہو جائیں گے اور سفید بال بھی اپنی رنگت سیاہی مائل کر لیں گے۔

## سکتہ کے خاتمے کیلئے

ہینگ لیں اور اسے عرق سونف میں ڈال کر پیس لیں مریض کو یہ سنگھانے سے سکتہ دور ہو جاتا ہے۔

## کالی کھانسی کیلئے

ہلدی کی گانٹھیں لیں اور اسے آگ پر بھون لیں۔ سفوف بنا کر کسی بوتل میں بند کر دیں ہر روز صبح و شام تین ماشہ مسلسل استعمال کریں چند روز میں افاقہ ہوگا۔

خشک کھانسی کی صورت میں چار بادام رات کو پانی میں بھگو دیں۔ صبح چھلکے اتار دیں اور مٹی کے برتن میں گھس کر اسے کھا لیں پانچ چھ روز میں شفاء نصیب ہوگی اور کسی بھی پرانی اور تکلیف دہ کھانسی سے نجات مل جائے گی۔ اور کالی کھانسی میں کوئی بچہ مبتلا ہے تو انار کا تازہ چھلکا لیں اور اسے آگ پر رکھ کر جلا لیں۔ جل جانے پر احتیاط سے اسے اٹھا لیں اور اس کا باریک سا سفوف بنا لیں اس سفوف مقدار کا بیسواں حصہ اس میں نمک پسا ہوا ملا لیں جب کھانسی کا دورہ ختم ہو تو ذرا سا یہ سفوف کھلا دیں کھانسی ختم ہو جائے گی۔

## نسیان (بھول) کا مرض ختم

اس مریض کو دارچینی بے حد فائدہ دیتی ہے۔ ان میں دو تین بار دارچینی کا ٹکڑا منہ میں ڈال کر چبانے سے مرض نسیان دور ہو جاتا ہے۔

چار ماشہ، گوند کندر لیں اور اسے پانی میں بھگو لیں۔ صبح اسے نتھار کر پانی میں چینی شامل کریں اور پی لیں نسیان کے مرض کیلئے بے حد اکسیر ہے۔

## درد شکم دور کرنے کیلئے

ایک تولہ لہسن کو تھوڑے سے پانی میں جوش دیکر پینے سے درد شکم میں فائدہ ہوتا ہے۔

کریلوں کے پانی پینے سے پیٹ کے درد کو آرام آجاتا ہے۔

## دمہ کیلئے

وہ دودھ جو بچہ جننے کے بعد گائے پہلی بار دے اسے تازہ حالت میں...... اس کی حرارت ابھی ختم نہ ہوئی ہو اچھی طرح پیٹ بھر کر پی لینے سے دمہ ختم ہو جاتا ہے۔

اگر بلغمی دمہ ہو تو مٹی کے برتن میں ایک پاؤ گندم جلا کر کوئلہ بنا لیں پھر اس میں ادھ جلی ہلدی ان دونوں کو باریک پیس لیں دس پندرہ روز چھ ماشہ کھلاتے رہیں شفاء حاصل ہوگی۔

## وٹامن مفت حاصل کرنے کی ترکیب

جدید تحقیق نے ثابت کر دیا ہے کہ اگر نکلتے ہوئے سورج کے سامنے چند منٹ تک بیٹھا جائے اس طرح کہ نکلتے ہوئے سورج کی شعاعیں سامنے سینہ پر پڑیں تو قدرتی وٹامن حاصل ہوتے ہیں۔

## زکام سے آرام پانے کیلئے

روزانہ سوتے وقت چھ سات کالی مرچیں پانی کے ساتھ نگل لیجئے اس طرح آپ زکام سے محفوظ رہیں گے۔



زلہ و زکام ہو جانے پر دو چھوٹے چمچے شہد میں نصف لیموں کا رس شامل کر کے دن میں اسی طرح تین چار بار پی لیجئے نزلہ و زکام جاتا رہے گا۔

ایک بڑا چمچہ شہد ایک گلاس پانی میں ملا لیجئے پھر ایک چمچہ ادرک کا رس ملا دیجئے دن میں تین چار مرتبہ پی لیجئے زکام جاتا رہے گا۔

## بالچر (بالخورہ) دور کرنے کی ترکیب

آنکھوں میں نہ لگنے والا سرمہ جو آنکھوں میں جلن نہیں کرتا لے کر اس جگہ پر ملئے جہاں بال نہ ہوں جلد ہی بال نکل آئیں گے۔ سرمہ ملنے سے پہلے استرے سے تھوڑے تھوڑے سے جو بال ہوں انہیں صاف کر لیجئے اور سرمہ کو انگلی سے تھوڑا تھوڑا خالی جگہ پر ملئے یہ عمل دن میں دو بار کیا جائے۔

روغن بیضہ مرغ (انڈے کا تیل) تھوڑی سی توے کی سیاہی میں ملا کر بالچر والی جگہ پر ملئے۔ یہ عمل دن میں تین چار مرتبہ کیجئے چند دنوں میں بال نکل آئیں گے۔ گرم اور ترش اشیاء سے پرہیز کیجئے۔

## خارش ختم کرنے کیلئے

خارش اگر گھر میں ایک کو ہو جائے تو عموماً کئی کو ہو جاتی ہے۔ لہٰذا سب کو احتیاط کرنی چاہیے۔ نیم کے پتے پانی میں اچھی طرح ابال کر اس پانی سے نہایئے۔ نہانے کیلئے "نیم سوپ" استعمال کیجئے اس کے علاوہ کپڑوں اور بستروں کو روزانہ دھوپ دکھا کر ان میں نیم کے پتے رکھیں خارش ختم ہو جائیگی۔

## زکام کے خاتمے کیلئے

دہکتے کوئلوں پر ذرا سی چینی ڈال لیں اور اسے سونگھیں۔ اس دھوئیں سے آپ کا زکام دور ہو جائے گا۔ آٹے کا چھان آدھ پاؤ لیں اور اسے پاؤ بھر پانی میں پکا لیں

جب دو تین جوش آجائیں تو آپ نمک یا چینی جو مناسب خیال کریں اس میں ملا لیں۔ سرد پانی ہرگز نہ پئیں۔ پیاس لگے تو یہی پانی پئیں زکام دور ہو جائے گا۔

زکام کی معیاد صرف تین دن ہوتی ہے اس کے بعد زکام خود بخود ختم ہو جاتا ہے۔ اس دوران کھٹائی تیل اور سرد اشیاء سے پرہیز کریں۔ بغیر کسی دوا کے زکام ختم ہو جاتا ہے۔ ہلدی لیکر اسے دہکتے انگاروں پر رکھ دیجئے اور اس کا دھواں ناک کے راستے اندر کھینچئے اور ایسا کرنے کے بعد کمبل اوڑھ کر سو جائیے پسینہ آنے دیجئے اور پانی ہرگز نہ استعمال کیجئے۔

## طبیعت ”مالش“ دور کرنے کیلئے

اگر کبھی طبیعت مالش کرے تو رات کے وقت املی اور سوکھا آلو بخارا بھگو دیجئے صبح اٹھ کر نہار منہ پی لیجئے ٹھیک ہو جائے گی۔

## نکسیر روکنے کیلئے

نیم کے پتے یا اجوائن پیس کر سر پر رکھیے اس طرح نکسیر بند ہو جائے گی۔

## صبح چاق وچوبند اٹھنے کی ترغیب

ایک چمچہ شہد ایک پیالی دودھ میں ڈال کر رات کو سوتے وقت پی لیجئے تو صبح نہایت چاق وچوبند اور تازہ ہو کر اٹھیں گے۔

## ہاتھ پسینے سے بچانے کی ترکیب

اکثر خواتین کے ہاتھ سلائی کڑھائی کرتے وقت پسینے ہیں اس سے سلائی وکڑھائی کی صفائی میں فرق پڑتا ہے اس کیلئے یہ ترکیب کریں کہ جب بینگنوں کا بھرتا بنانے کیلئے انہیں ابالا جائے تو وہ پانی لے لیں جس میں بینگن ابالے گئے ہیں اس میں ہاتھوں کو خوب دھوئیں دو چار بار ایسا کرنے سے ہاتھ پر پسینے نہیں آئیں۔



## برص کے داغ دور کرنے کیلئے

پیاز کے پانی میں شہد خالص اور نمک ملا کر کھرل کر لیجئے اور برص کے داغ پر لیپ کیجئے چند دنوں میں برص کے داغ دور ہو جائیں گے۔

## کمر کا درد دور کرنے کیلئے

سائنس دانوں نے جدید تحقیق کر کے کمر کا درد دور کرنے کی ایک ترکیب معلوم کی ہے جو بڑی حیرت انگیز معلوم ہوتی ہے بہت مفید ہے۔ ایک گدا ایسا بنوائیے جو تین فٹ چوڑا اور چار فٹ لمبا ہو اس میں بجائے روئی بھروانے کے ثابت گندم چند سیر بھروا دیجئے اس پر سوئیں۔ تھوڑے ہی عرصے میں کمر درد ختم ہو جائے گا۔

## چہرے کے دانے ختم کرنے کیلئے

کالی مرچ لیں اور صندل کے مانند رگڑ کر چہرے پر لیپ مل لیجئے۔ دو چار روز ایسا کرنے سے چہرے سے دانے ختم ہو جائیں گے۔

## آواز بیٹھ جائے تو اسے دور کرنے کیلئے

آدھ سیر پانی میں ایک تولہ سونف ڈال کر اسے پکا لیجئے۔ چوتھا حصہ رہ جانے پر اسے اتار لیجئے اور چھان کر اس میں طبیعت کے مطابق چینی ملا لیجئے اور استعمال کیجئے دو تین بار پینے سے شفاء حاصل ہو گی۔

سونف ذرا سی منہ میں ڈال کر دن میں کئی بار چبائیں اور اس کا رس پیتے رہیے گلا صاف ہو جائیگا۔

## ہچکی کیلئے

ہچکی آرہی ہو تو اس کا مجرب علاج یہ ہے کہ پانی میں شکر ڈال کر اس کا شربت بنا لیں اور پھر اسے پی لیں ہچکی ختم ہو جائے گی۔ ہچکی مسلسل آرہی ہو تو ذرا سی چینی

کھالیں ہچکی ختم ہوجائے گی۔ ہچکی مسلسل آرہی ہو اور بند نہ ہوتی ہو تو آپ نرم گنے کی گنڈیریاں بنالیجئے اور انہیں مسلسل چوستے رہیں ہچکی بند ہوجائے گی۔

## بالوں کی خشکی دور کرنے کا طریقہ

ناریل کے روغن میں لیموں کا ذرا سا عرق ملا لیجئے اور اسے سر پر مالش کیجئے۔ چند روز ایسے ہی کیجئے سر کی خشکی ختم ہوجائے گی۔

## چمڑے سے پاؤں پر آبلہ پڑ جائے تو......

نیا جوتا اکثر پاؤں میں آبلہ ڈال دیتا ہے اور یہ آبلہ بے حد تکلیف دہ ہوتا ہے۔ ہرگز مت گھبرائیں رات سوتے وقت اس آبلے پر انڈے کی سفیدی لگا دیجئے درد اور آبلے کو آرام مل جائے گا۔

## مرض ہیضہ کے خاتمہ کیلئے

☆ چند سرخ مرچیں پانی میں گھوٹ لیں اور اسے پی جائیں اس طرح ہیضہ سے افاقہ ہوگا۔

☆ مرچ سیاہ ۸ عدد اور ڈھائی تولہ پیاز لے لیں اور اسے خوب گھوٹ لیں۔ باریک ہوجائے تو اس میں پانی ملا کر پی لیں۔ ہیضہ کو افاقہ ہوگا چند کڑوی سبز مرچیں لیں اور پانی میں باریک گھوٹ لیں اور پی لیں۔ ہیضہ فوری ختم ہوجائے گا۔

☆ عرق کافور سب سے مجرب علاج ہے۔ ہیضہ کی وباء پھیل جائے تو گھر کے ہر فرد کو دن میں ایک دو بار چند قطرے عرق کافور کے پانی میں دیں۔ ہیضے کا خدشہ نہ رہے گا اور اگر ہیضہ کی وباء پھیلی ہو اور کسی فرد کو ہیضہ ہوجائے تو اسے بھی پانی میں چند قطرے عرق کافور دیں۔ ہیضہ کو شفاء ہوگی۔



## اگر لو لگ جائے تو......

☆ پیاز کا رس نکال کر اسے پی لیجئے چند بار ایسا کرنے سے مکمل افاقہ ہوگا۔

☆ کچے آم لیں اور انہیں راکھ میں خوب اچھی طرح بھون لیں پھر چھلکا اتار کر دو تین گلاس پانی میں ملا لیجئے پھر اس میں گھی اور چینی ملا کر شربت کی طرح اسے پی لیجئے۔ لو کا اثر ایسا کرنے سے ختم ہوجائیگا۔ پالک کچی لیجئے اور اسے پیس کر اس میں ذرا سا پانی ملا لیجئے اور اسے پی لیجئے ایسا کرنے سے فوراً فائدہ حاصل ہوگا۔

☆ سرد پانی میں یوں بیٹھئے کہ پاؤں پانی سے باہر رہیں اور جسم کا گھٹنوں سے لے کر ناف تک کا حصہ پانی میں رکھئے اور پھر کسی نرم کپڑے سے پیٹ کو ملئے دو بار ایسا کرنے سے لو کا اثر مکمل طور پر ختم ہوجائے گا۔

## زہریلے جانور کے کاٹے سے شفاء یابی کیلئے

☆ مولیوں کو کوٹ کر ان کا عرق چھان کر نکال لیجئے اور دو تین بار روئی سے کاٹی ہوئی جگہ پر لگا دیجئے۔ ہر قسم کی تکلیف اور جلن ختم ہوجائے گی۔ جس قدر مولی کا عرق پرانا ہوگا اسی قدر تیر بہدف ہوگا۔

☆ بچھو، بھڑ یا شہد کی مکھی وغیرہ یا زہریلے کیڑے نے اگر کاٹ لیا ہو تو پیاز کا عرق نکال لیجئے اس کاٹی ہوئی جگہ پر لگا دیجئے اور کچھ پیاز کھالیجئے۔ شفاء ہوجائے گی۔

## منہ کے چھالے ختم کرنے کیلئے

☆ کافور اور کتھا لیجئے اور اسے پیس کر دن میں تین چار بار ان چھالوں پر ملئے افاقہ ہوگا۔

☆ ذرا سی مہندی پانی میں بھگو دیجئے اور اسے کچھ دیر بعد چھان لیجئے دن میں دو تین بار اس سے غرارے اور کلی کیجئے افاقہ ہوگا۔

☆ سبز دھنیا لیجئے اور اس کا رس نکال لیجئے دن میں تین چار بار اسے ان چھالوں پر ملئے آرام ہوگا۔

## سر اور کپڑوں میں جوئیں مارنے کا طریقہ

سر کو نہ دھونے اور کپڑے میلے رکھنے سے پسینے اور غلاظت کے باعث ان میں جوئیں پیدا ہو جاتی ہیں۔ آپ ان سے بآسانی نجات پا سکتے ہیں۔ آپ کافور کو تھوڑا سا تیل سرسوں میں حل کر کے بالوں وغیرہ میں لگائیں، جوئیں فوراً مر جائیں گی۔

## یادداشت تیز کرنا

چند بادام اور ذرا سی کالی مرچ لیجئے اور اسے پیس کر یک جان کر کے کسی بوتل میں بند کر لیجئے۔ ہر صبح اٹھنے کے بعد صبح نہار منہ کھائیے کچھ ہی عرصے بعد آپ کا حافظہ اتنا تیز ہو جائیگا کہ آپ کو بچپن کی باتیں یاد آنے لگیں گی۔

## درد کان سے شفاء کیلئے

مولی کو باریک باریک ٹکڑوں میں کاٹ لیجئے اور پھر اسے سرسوں کے تیل میں ڈال کر خوب گرم کر کے تیل چھان لیں ہلکا ہلکا گرم کان میں ڈالیں شفاء نصیب ہوگی۔

## جسم میں چبھا ہوا کانٹا نکالنے کا طریقہ

جب جسم میں کانٹا چبھ جائے اور اس قدر اندر چلا جائے کہ کوشش کے باوجود نہ نکلتا ہو تو گھبرائیے نہیں، ذرا سا گڑ لیجئے اور پیاز لیکر اسے کاٹ لیجئے اور ان دونوں کو ملا کر اس جگہ پر باندھ دیجئے کانٹا خود بخود باہر آ جائیگا۔

## دردسر کا علاج

☆ اگر آپ کو دردسر کی شکایت ہے تو سر کو بھاپ دیجئے اور پھر اسے سرد پانی میں بھیگے تولیے سے صاف کر دیجئے دردسر دور ہو جائیگا۔



☆ ذرا سا نمک کھائیے اور پھر اس کے دس منٹ بعد ٹھنڈا پانی پی لیجئے بہت جلد شفاء نصیب ہوگی۔

☆ سر میں زیتون کا تیل ڈال کر مالش کیجئے، پیاز کاٹ لیجئے اور اسے سونگھئے۔

☆ وہ چائے جس میں زیادہ پتی پڑی ہو لیجئے اور اس میں آدھا لیموں نچوڑ لیجئے اور پھر اس میں چاہیں تو چینی یا ذرا سا نمک ملا لیجئے اور پی لیجئے۔ دردسر کو فوری آرام ہوگا۔

☆ روئی کو لیموں کے عرق میں ڈبو لیجئے اور پھر اسے پیشانی پر ملئے۔ دردسر ختم ہو جائے گا۔

☆ احتیاط سے نسوار کی مانند پسا ہوا نمک سونگھ لیجئے دردسر کو آرام ہوگا۔ پیاز لیجئے اور اسے سل پر پیس لیجئے اور پھر پاؤں کے تلووں پر اس کا لیپ کیجئے۔ دردسر ختم ہو جائیگا۔ دہکتے ہوئے کوئلے لیجئے اور اس پر ذرا سی شکر ڈال دیجئے۔ درد اس کے دھوئیں سے ختم ہو جائیگا۔

## نظر تیز کریں

☆ چار بادام چٹکی بھر سونف اور ذرا سی مصری لیکر رات کو سوتے وقت کھا لیجئے اور اسے کھانے کے بعد ہرگز پانی نہ پیجئے۔ دن بدن نظر تیز ہوتی جائے گی۔

☆ سرسوں کے تیل کے چند قطرے آنکھوں کے اوپر لگا کر ہر روز رات کو سوتے وقت مالش ہی کیجئے۔ اس طرح نہ تو نظر کمزور ہوگی اور نہ کبھی آنکھوں کی بیماریاں لاحق ہوں گی۔ گاجروں کا زیادہ سے زیادہ استعمال کریں۔ اس سے آنکھوں کی بینائی بڑھاپے میں بھی خراب یا کمزور نہیں ہو سکتی۔

☆ غسل کرنے سے پہلے پاؤں کے انگوٹھوں پر سرسوں کا تیل ملئے کبھی نظر کمزور نہ ہوگی چاہے عمر سو سال سے تجاوز کر جائے۔

## آنکھوں کے درد کا علاج

آنکھوں پر خالص دودھ کی ملائی کسی کپڑے پر رکھ کر باندھ دیں اس دوران آنکھیں بند رکھیں کم از کم پانچ گھنٹے آنکھیں بند رکھیے۔ آنکھوں کے ہر مرض کی شفا اس میں ہے۔

## خونی بواسیر کی صورت میں

بھورے رنگ کے ریشے والے کچے ناریل لیں اور انہیں جلا کر راکھ بنالیں اور محفوظ کرلیں ہر روز بکری کے دودھ کے ساتھ ایک ماشہ کھلاتے رہیں۔

## آسانی سے بچے کے دانت نکلنے کیلئے

بچے کے مسوڑھوں پر گائے یا بھینس کے مکھن میں شہد ملا کر بچے کے مسوڑھوں پر ملتے رہنے سے بچے کے دانت آسانی سے نکل آتے ہیں۔

## زخم ٹھیک کرنے کیلئے

تل لیں اور اسے شہد میں پیس کر لیپ سا بنالیں اور پھر اس لیپ کو مرہم کے مانند محفوظ کرلیں۔ جب بھی کہیں زخم ہو وہاں یہ لیپ مرہم کے طور پر مل دیں زخم مندمل ہوجائیں گے۔

## زیادہ چھینکیں روکنے کیلئے

سبز دھنیا سونگھنے سے زیادہ چھینکیں آنا بند ہوجاتی ہیں۔ اس کا پانی نکال کر سونگھنے سے بھی ایسا ہی اثر ہوتا ہے۔

## قے روکنے کیلئے

زیادہ قے آتی ہو تو سفید زیرہ ذراسی چینی ملا کر تھوڑے سے پانی میں گھول کر پی



لیں اس سے کافی فائدہ حاصل ہوگا۔ بار بار قے اور متلی آتی ہو تو دو تین بار چھوٹی الائچی چبانے سے متلی اور قے بند ہوجائے گی۔

## دائمی قبض کے خاتمے کیلئے

- ☆ مسواک کا مسلسل استعمال یا ایک دو میل پیدل ہر صبح چلنے سے دائمی قبض کا خاتمہ ہوجاتا ہے۔
- ☆ رات کو سوتے وقت دودھ میں روغن زیتون ڈال کر پینے سے قبض ختم ہوجاتا ہے۔
- ☆ گرم دودھ میں گھی یا روغن بادام ڈال کر پی لیں دائمی قبض کا خاتمہ یقینی ہے۔

## شہد کی مکھی یا بھڑ کے کاٹے کے لئے

- ☆ شہد کی مکھی یا بھڑ کے کاٹے ہوئے حصے پر جلن ختم کرنے کیلئے
- ☆ ذراسا نمک سرکہ میں ملا کر اس متاثرہ حصے پر لگایئے افاقہ ہوگا۔

## خارش زدہ جگہ پر ٹھنڈک پیدا کرنے کی ترکیب

ناریل کے تیل میں کافور ملا کر خارش زدہ جگہ پر لگایئے تھوڑی دیر میں ٹھنڈک پڑجائے گی۔

## ذیابیطس کیلئے

جامن کی خشک گٹھلیاں پیس لیں، سادہ پانی سے ہر روز تین ماشہ کھاتے رہیں ذیابیطس کا خاتمہ ہوجائے گا۔

## کھانسی سے نجات

ادرک کو اگر آپ شہد کے ساتھ ملا کر چاٹیں تو اس سے سردی والی کھانسی سے حیرت انگیز حد تک نجات مل جاتی ہے۔

دنوں کے بعد پھٹی ہوئی ایڑیاں ٹھیک ہو جائیں گی۔

## مہندی کا لوشن تیار کرنے کا طریقہ

گھی کے ایک ڈبے میں پتیلی گول پیندے والی کٹوری کے اردگرد مہندی چینی اور چائے کی پتی ڈال کر ڈبے کو گوندھے ہوئے آٹے سے بند کر کے آگ پر آدھا گھنٹہ کیلئے رکھ دیں۔ آدھے گھنٹے کے بعد لوشن تیار ہو جائے گا۔





# قارئین کے تجربات و مشاہدات

جنوری 2011ء

# صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد کے حیرت انگیز کمالات

(حکیم عاشق حسین، کراچی)

بندہ نے درود شریف کے واقعات لکھ کر بھیجے تھے حکیم صاحب نے مہربانی فرماتے ہوئے اسے ''مجھے شفاء کیسے ملی؟'' میں چھاپ دیا اس کے علاوہ آپ نے بڑی حوصلہ افزائی فرمائی اور فرمایا کہ درود شریف کے اس مضمون کو پڑھ کر بے شمار لوگوں نے اسے پڑھنا شروع کر دیا ہے۔ یہ حضرت کا اخلاص اور فقیر کے ساتھ محبت ہے۔ اللہ رب العزت ان کا سایہ ہمارے سروں پر ہمیشہ قائم دائم رکھے۔ کئی لوگوں نے بالمشافہ اور کئی نے فون کر کے بندے کی حوصلہ افزائی فرمائی۔

میں نے حضرت کی طرف اشارہ کر کے یہی عرض کی کہ حسن کا انتظام ہوتا ہے عشق کا نام ہوتا ہے بہرحال اللہ کریم کا شکر ہے جس نے بندے کو توفیق دی دل چاہتا ہے مزید درود شریف کے واقعات تحریر کروں جو کہ اس دوران جمع ہوئے ہیں۔ رسول اکرم ﷺ کی ذات گرامی مسلمانوں کیلئے کائنات کی محبوب ترین ہستی ہے۔

آپ ﷺ سے عقیدت و محبت کے شروع مظاہر کی حیرت انگیز تفصیل پیش کرتی ہے۔ بعض اوقات اس پاکیزہ جذبے نے مسلمانوں کو دنیا کے مصائب و آلام سے نکالنے کی راہ نکالی ہے۔ جناب محترم مرشد کامل محمد طارق محمود عبقری مجذوبی صاحب کی محبت رسول ﷺ کی جھلک ہزاروں مسلمانوں کو درود شریف پڑھنے پر لگا دینے کی صورت میں نظر آتی ہے۔ ان شاء اللہ امید ہے یہ تحریر عبقری کے قارئین کے دلوں میں رسول اکرم ﷺ کی محبت و عقیدت نیز آپ ﷺ پر درود و سلام پڑھنے کی عادت میں اضافے کا موجب بنے گی۔

ہم اپنے پیارے رسول حضرت محمد ﷺ پر درود کیوں نہ پڑھیں ہمیں جو



کچھ ملا ہے انہی کے در سے، انہی کے صدقے سے ملا ہے ہمیں قرآن ملا، فرقان ملا انہی کے صدقے سے ہمیں دین ملا، ایمان ملا، انہیں کے ذریعے سے ہمیں اخلاق ملے، والدین کا مقام ملا، انہی کے صدقے سے بہنوں کو مان ملا، بھائیوں کو مقام ملا، انہی کے ذریعے سے اور کیا کچھ نہیں ملا۔

انسانیت کو شرف ملا انہی کے صدقے سے تو ہم کیوں نہ ان پر درود پڑھیں صرف اتنا عرض کرتا ہوں اپنے پیرومرشد کے شیخ کی زبان میں کہ ثانویت اور خاتمیت آپ ﷺ کے نمایاں امتیازات ہیں آپ ﷺ خاتم النبین ہیں۔ آپ ﷺ پر نازل کتاب خاتم الکتب، آپ ﷺ کا لایا ہوا دین خاتم الادیان، آپ ﷺ کی امت خاتم الامم ہے۔

دوسری جانب غور کیجئے کلمہ طیبہ کا خصوصی تعلق اللہ تعالیٰ سے ہے تو درود شریف آپ ﷺ کے ساتھ مختص ہے۔ فرائض کا تعلق اللہ تعالیٰ سے ہے جبکہ سنت آپ ﷺ کیلئے۔ ترک فرائض پر اللہ تعالیٰ مواخذہ فرمائے گا ترک سنت پر عتاب ہے یا عقاب ہر دو میں دقیق فرق ہے مکہ معظمہ افضل البلاد کہ وہاں بیت اللہ ہے، مدینہ منورہ فضیلت میں ثانوی درجہ پر کہ وہاں روضہ اطہر ہے۔ شعبان آپ کا مہینہ اس میں لیلۃ البرات ہے رمضان المبارک شھر اللہ اس میں لیلۃ القدر ہے، ادھر قرآن کریم ادھر حدیث عظیم، وہاں چار ملائکہ مقربین یہاں چار خلفاء کریم، وہاں فرشتوں کا ہجوم یہاں قدسی صفات صحابہ کا جم غفیر اللہ جانے یہ ثانویت کس کس انداز میں آپ ﷺ کے حصے میں آئی ہے لہٰذا اگر فرق مراتب نکنی زندیقی وہ معبود ہے یہ عبد وہ مسجود ہے تو یہ ساجد اس کا علم بے کراں یہاں علم اولین و آخرین باوجود متناہی اس فرق...... اس امتیاز کو قائم رکھا جائے تو یہی صراط مستقیم ہے۔ طالب نجات کلمہ طیبہ کا ورد کرتے اور طالب شفاعت درود کا اہتمام۔

## میری پریشانیوں کا مداوا

ایک جاننے والے محمد ایوب صاحب کبھی کبھار مطب پر تشریف لاتے ہیں بڑے مخلص اور سادہ طبیعت کے شخص ہیں ایک بار مطب پر جب تشریف لائے تو کہنے لگے کہ مجھے پریشانیاں اتنی ہیں کہ میں بیان نہیں کرسکتا بندہ نے ان سے عرض کی کہ بھائی آپ کثرت سے درود شریف پڑھا کریں یہ تیرے سارے دکھوں اور غموں کیلئے کافی ہوگا اور تیرے گناہوں کی بخشش کا باعث ہوگا اور میں اپنی طرف سے نہیں کہہ رہا۔ یہ حضرت ابی بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ جب دو تہائی رات گزر جاتی تو رسول اللہ ﷺ کھڑے ہوجاتے اور فرماتے اے لوگو! اللہ کو یاد کرو' اللہ کی یاد میں مشغول ہوجاؤ' صور کا وقت آگیا ہے پھر اس کے بعد دوسری مرتبہ بھی صور پھونکا جائے گا پھر موت بھی اپنی سختیوں کے ساتھ آن پہنچی ہے میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ﷺ! میں آپ پر کثرت سے درود شریف بھیجتا ہوں اپنی دعاؤں میں سے کتنا حصہ درود کیلئے وقف کروں؟ آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے میں نے عرض کیا کیا ایک چوتھائی (صحیح ہے)؟

آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے' میں نے عرض کیا کیا نصف مقرر کردوں؟ آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے لیکن اگر اس سے زیادہ کرلے تو تیرے لیے اچھا ہے۔ میں نے عرض کیا کیا دو تہائی مقرر کردوں آپ ﷺ نے فرمایا جتنا تو چاہے لیکن اگر زیادہ کرلے تو تیرے لیے بہتر ہے۔ میں نے عرض کیا میں اپنی ساری دعا کا وقت درود کیلئے مقرر کرتا ہوں اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا یہ تیرے لیے تیرے سارے دکھوں اور غموں کیلئے کافی ہوگا اور تیرے گناہوں کی بخشش کا باعث ہوگا۔

بندے نے جب ان سے درود شریف پڑھنے کیلئے یہ کہا تو محمد ایوب صاحب کہنے



لگے میں جب بھی آپ کے پاس اپنا کوئی بھی مسئلہ لیکر آیا ہوں آپ نے مجھے ہمیشہ جواب میں درود شریف پڑھنے کا کہتے ہیں اور ہمارے والے حضرات کہتے ہیں کہ یہ درود کے منکر ہیں یہ کیا ہے میں نے عرض کی کہ آپ کے سامنے ہے اور آپ نے دیکھا ہوگا میں ہر آنے والے کو یہی عمل بتاتا ہوں اور یہ دیکھیں (مجھے شفاء کیسے ملی دکھاتے ہوئے) بندہ نے اس میں ان افراد کے واقعات لکھے ہیں جن کو بندے نے درود شریف پڑھنے کیلئے عرض کیا اور انہوں نے پڑھا تو کیسے کیسے بگڑے ہوئے ان کے کام اس عمل کی برکت سے بن گئے۔

بڑی حیرت سے انہوں نے یہ تحریر دیکھی اور پھر فرمانے لگے کہ ایک اور صاحب ہیں ان کا واقعہ آپ کو سناتا ہوں جس سے مجھے بڑا ہی تعجب ہوا فرمانے لگے میں ایک کارخانے میں اپنے کام کے سلسلے میں جاتا رہتا ہوں ایک دن جب میں ان کے کارخانہ میں گیا تو دیکھا کہ کارخانہ کے مالک کے بیٹے بیٹھے ہوئے تھے میں نے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ والد صاحب باہر کے ملک گئے ہوئے ہیں۔ چند دن بعد دوبارہ گیا اور پھر پوچھا کہ آپ کے والد صاحب ابھی نہیں آئے؟ انہوں نے فکرمندی اور تشویش زدہ لہجے میں بتایا کہ والد صاحب کو چند دن پہلے دل کا دورہ پڑا ہے اور ہسپتال میں داخل ہیں دعا کریں اللہ کریم انہیں جلد صحت وتندرستی عطا فرمائے۔ بندہ کو دکھ ہوا کیونکہ یہ صاحب بڑے نیک اور شریف ہیں ہر ایک سے محبت سے پیش آتے ہیں میں نے کہا اللہ رحم کرے گا کب تشریف لا رہے ہیں۔

## ڈاکٹروں نے انہیں سفر سے منع کیا

انہوں نے بتایا کہ ڈاکٹروں نے انہیں سفر سے منع کیا ہے بہرحال محمد ایوب صاحب نے مزید بات کو آگے بڑھاتے ہوئے کہا کہ چند ہی دنوں میں میرا دوبارہ وہاں جانا ہوا میرے پوچھنے پر انہوں نے بتایا والد صاحب تو واپس آگئے ہیں اور گھر

پر ہیں میں نے طبیعت کا پوچھا کہنے لگے بڑی اچھی۔ مجھے بڑی حیرت ہوئی میں اس وقت ملاقات کیلئے ان کے گھر پر آیا جیسے ہی یہ صاحب نظر آئے میں دیکھ کر دنگ رہ گیا میں نے سوچا تھا کہ دل کے دورے کی وجہ سے جسم کمزور ہوگا چہرے پر ہوائیاں اڑ رہی ہوں گی لیکن یہاں تو چہرے پر دور دور تک کوئی بیماری کے آثار نظر نہیں آرہے ہنستا مسکراتا رعنائی سے بھرپور چہرہ اور میں فیصلہ نہیں کر پایا کہ باہر ملک جانے سے پہلے ان کی صحت بہتر تھی یا اب قابل رشک ہے۔

بہرحال انہوں نے مجھے بڑی عزت سے بٹھایا' چائے پلائی اور دیگر لوازمات سے اکرام کیا۔ میں نے ان سے عیادت کرتے ہوئے کہا کہ یہ سن کر بڑا افسوس ہوا کہ آپ کو دل کا دورہ پڑا اب آپ کی طبیعت کیسی ہے؟ کہنے لگے الحمدللہ بالکل ٹھیک ٹھاک کوئی پریشانی نہیں ہے۔ پھر میں نے باتوں ہی باتوں میں پوچھا کہ جناب آپ کو ڈاکٹروں نے آرام کا مشورہ دیا تھا اور سفر کرنے سے سختی سے منع کیا تھا پھر آپ نے اتنا بڑا رسک کیوں لیا اتنا طویل سفر کرنے کا اور خدانخواستہ آپ کو کچھ ہوا تو نہیں؟

## لیا نام اللہ کا، پڑھا درود آقا ﷺ پر

فرمانے لگے اس ملک میں بے دینی بے پردگی کا ماحول ہے میں جس ہسپتال میں زیر علاج تھا وہاں کا مکمل عملہ عورتوں پر مشتمل ہے جس سے مجھے اس ماحول میں گھٹن محسوس ہو رہی تھی' میں اللہ کا نام لیکر ہسپتال کے عملے کی نظروں سے بچتے بچاتے ہوئے ہسپتال سے باہر آیا اور درود شریف پڑھنا شروع کر دیا۔ درود شریف پڑھتے پڑھتے اپنی رہائش والی جگہ سے ویزہ اٹھایا ٹکٹ لیا اور جہاز پر سوار ہو گیا اس پورے سفر کے دوران میں مسلسل درود شریف پڑھتا رہا اس عمل کی برکت سے مجھے ذرا بھی کسی قسم کی کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔

مجھے تو گھر والے زبردستی کرتے ہیں اور گھر سے باہر نہیں نکلنے دیتے کہ دل کا معاملہ



ہے کچھ عرصہ آرام کریں حالانکہ میں اپنے آپ کو سو فیصد صحت مند اور توانا محسوس کرتا ہوں۔ محمد ایوب کہنے لگے میں بڑی توجہ اور دھیان سے ان کی گفتگو سن رہا تھا اور سوچ رہا تھا کہ حکیم صاحب بھی درود شریف پڑھنے پر اصرار کرتے ہیں اور یہ صاحب بھی میرے سامنے بیٹھے ہیں اور کہہ رہے ہیں کہ میں درود شریف کی برکت سے بخیر و عافیت سے اپنے ملک پاکستان پہنچ گیا۔

## گھریلو سکون کیلئے

آگرہ تاج کے ایک ساتھی اپنے ساتھ اپنی پھوپھی کو لیکر آئے ان کی پھوپھی نے اپنی داستان غم روتے روتے سنائی کہ میرے شوہر بڑی سخت طبیعت کے مالک ہیں ہر وقت غصے میں بھرے رہتے ہیں اور بات بات پر لڑائی کرتے ہیں اگر میں کچھ بول دیتی ہوں تو پٹائی کرنے لگ جاتے ہیں۔ اپنی اولاد سے بھی لڑتے ہیں نتیجے کے طور پر اولاد ان سے باغی ہو گئی ہے جس کی وجہ سے ان کا بیٹا بھی اپنے والد کے مقابلے پر آ جاتا ہے چند دن پہلے دونوں باپ بیٹے کی لڑائی ہوئی میں درمیان میں بول پڑی تو میری پٹائی کر دی اور کہا کہ گھر سے نکل جاؤ' مجھے بھی غصہ آ گیا اور میں یہاں سے بھائی کے گھر پر چلی آئی ہوں۔ مجھے چھوٹے بچے بہت یاد آتے ہیں' کوئی ماں بھلا اپنے بچوں کے بغیر کیسے رہ سکتی ہے۔

خالہ غم و غصے میں مسلسل بولتی چلی گئی بندہ سر جھکا کر خاموشی سے ان کی باتیں سنتا رہا جب وہ اچھی طرح اپنے دل کا غبار نکال چکیں تو میں نے کہا خالہ آپ کیوں اتنا پریشان ہوتی ہیں آپ کیلئے محبوب خدا ﷺ نے خوشخبری سنائی ہے آپ کے اور میرے آقا ﷺ کے ایک ارشاد کا مفہوم ہے فرمایا اللہ تعالیٰ جس شخص کو بھلائی پہنچانے کا ارادہ فرماتے ہیں اسے مصیبت میں مبتلا کر دیتے ہیں اور مصیبت ہر اس چیز کو کہتے ہیں جسے دل قبول نہ کرے۔

کیلئے بے تاب نہیں ہونگے اور اپنے اس امتی کیلئے دعا نہیں کریں گے؟ خالہ ضرور
کریں گے اور ان کی دعائیں مالک ہمیشہ قبول کرتا ہے میں نے جب یہ الفاظ کہے تو
خالہ تڑپ گئیں اور بے اختیار رونے لگ گئیں۔ خالہ نے آنسوؤں کی برسات میں کہا
کہ آپ کو اللہ جزائے خیر عطا فرمائے آپ نے تو میرے سارے غم دھو دیئے ہیں۔
خالہ ایک نئے جذبے ہمت اور حوصلے کے ساتھ واپس تشریف لے گئیں۔ جب یہ
جا رہی تھیں تو میں نے ان سے عرض کی تھی کہ اب آپ نے صرف یہ عمل (درود شریف
والا) کرنا ہے اور اب آپ نے خود اپنے گھر نہیں جانا جب تک کہ آپ کے شوہر خود
آپ کو لینے نہ آئیں اس بات کو گزرے۔

ابھی چند ہی دن ہوئے تھے کہ ان کے بھانجے راہ چلتے مل گئے دعا سلام کے بعد
پوچھا کہ خالہ کیسی ہیں کہنے لگے پتہ نہیں وہ تو ہم جس روز آپ کے پاس آئے تھے اس
کے اگلے روز ہی پھوپھا آئے تھے اور پھوپھی ان کے ساتھ چلی گئیں چند دنوں بعد پھر
ملاقات پر بتایا کہ میں پھوپھو کے گھر گیا تھا وہ آپ کو سلام عرض کر رہی تھیں اور کہہ رہی
تھیں کہ میں چند دنوں کے بعد آؤں گی شکریہ ادا کرنے۔

بہرحال کوئی مہینے ڈیڑھ مہینے کے بعد تشریف لائیں اور ڈھیروں دعائیں دینے
کے بعد بتایا کہ الحمدللہ آپ کے بتائے ہوئے طریقے پر عمل کیا اگلے دن ہی میرا کام
بن گیا میرے شوہر خود گھر آ کر مجھے لے گئے حالانکہ اس سے پہلے میں خود ہی انتظار
کر کے چلی جاتی تھی گھر آ کر انہوں نے مجھ سے معافی مانگی میں ایک ہزار بار روزانہ
درود شریف پڑھ رہی ہوں اور الحمدللہ اب تک گھر میں ایک بار بھی لڑائی نہیں ہوئی
ورنہ تو بغیر لڑائی کے کوئی دن نہیں جاتا تھا۔

## درود شریف سے میرا گھر آباد ہو گیا

اس طرح ایک بہن اپنے مسائل کیلئے فون کرتی اور وہ بہن ہر عمل کو اس طرح



(مکمل یقین اور توجہ اور دھیان کے ساتھ) کرتی کہ حق ادا کر دیتی اس کا ہر مسئلہ اللہ
نے حل فرمایا ان کا ایک مسئلہ ایسا بنا کہ حل ہونے کو نہیں آ رہا تھا ان کا بار بار فون آتا کہ
میرا مسئلہ حل ہی نہیں ہو رہا۔ بندے نے انہیں کثرت سے اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے
درود شریف پڑھنے کیلئے عرض کیا تھا۔

پہلے ان کا مسئلہ تحریر کرتا ہوں آخر میں کیسے ان کا مسئلہ حل ہوا تحریر کرتا ہوں۔ اس
بہن کے بقول میرے شوہر اپنے والدین اور بہن بھائیوں اور بھابھیوں کو حد سے
زیادہ اہمیت دیتے باوجود اس کے ان کے والدین اور بہن بھائی' بھابھیوں نے مجھ پر
کالا جادو کروایا ان کا کاروبار ختم کروایا' جائیداد میں سے کوئی حصہ نہیں دیا ان کے کہنے
میں آ کر مجھے والدین کے گھر چھوڑ آتے' بڑی مشکل سے دعائیں کر کے وظیفے کر کے
ان کے گھر والوں سے جان چھوٹی' اپنا گھر اللہ نے دیدیا اپنی گاڑی مل گئی۔
یہ بھی ان کو برداشت نہ ہوا اور انہوں نے پھر کالا علم میرے شوہر پر کروا دیا جن سے
ان کا رویہ یکدم مجھ سے بدل گیا۔ اب چند دن ہوئے ہیں وہ مجھے چھوڑ کر والدین کے
گھر چلے گئے بات صرف اتنی تھی کہ میں نے کئی دنوں سے بچوں کو گاڑی میں سیر و تفریح
کیلئے کہا ہوا تھا جس دن ہمیں جانا تھا اسی دن یہ گاڑی اپنے والدین کو دے آئے انہیں
کہیں جانا تھا میرے بچوں کی سب تیاریاں دھری کی دھری رہ گئیں اور بچے رونے
لگے جب میں نے انہیں منع کیا تو لڑائی کرنے لگے اور پھر مجھے چھوڑ کر چلے گئے۔
اسی دوران ان کا فون آیا کہنے لگیں حکیم صاحب بہت ہو گئی میں چاہتی ہوں کہ
جس طرح انہوں نے میرے گھر کا سکون تباہ و برباد کیا ہے اور میں بھی تباہ و برباد ہوں'
ان کے بچے بھی اسی طرح روئیں جس طرح میرے بچے روتے ہیں' آپ مجھے کوئی
عمل بتائیں چاہے ایک ٹانگ پر کھڑے ہو کر مجھے عمل کرنا پڑے میں کروں گی کیسا بھی

عمل ہو کتنا ہی مشکل عمل ہو میں کرونگی، آپ مجھے بس کوئی عمل بتائیں۔

یہ بہن اتنے غم و غصے میں بول رہی تھیں کہ موبائل سے بھی محسوس ہو رہا تھا جیسے آتش نکل رہی ہو میں نے انہیں سمجھاتے ہوئے عرض کی بہن ہم اس نبی رحمت شفیع اعظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت ہیں کہ جس نے پتھر کھا کر بھی پھول برسائے گالیاں دینے والوں کو دعائیں دیں جس نے دشمنوں کو دوست بنایا۔

جس نے اپنے محبوب چچا جناب حضرت حمزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے قاتل کو بھی معاف کر دیا تھا۔ اس ہندہ (رضی اللہ عنہا) کو جس نے آپ کے چچا کا کلیجہ چبایا تھا اسے اپنی مقدس جماعت کا رکن بنایا بہن آپ یہ چاہتی ہیں کہ اپنے شوہر کے خاندان والے تباہ و برباد ہوں جن میں وہ معصوم بچے بھی ہیں کہ جن کا کوئی قصور نہیں، بچے تو سب اچھے ہوتے ہیں گلاب کے پھولوں سے زیادہ دلکش چاند سے زیادہ حسین ہوتے ہیں۔

## ان کا غصہ کچھ کم ہوا

میری یہ بے ساختہ باتوں سے ان کا غصہ کچھ کم ہوا تو کہنے لگیں پھر میں کیا کروں وہ تو چلے گئے بچوں کو سکول کون چھوڑ کر آئے گا کیا میں جھک جاؤں ہر دفعہ ان ہی کی فتح ہو کیا شکست ہر جگہ میرے ہی حصے میں ہے۔ میں نے پیار سے سمجھاتے ہوئے کہا بہن آپ اپنے رب کی ناشکری کر رہی ہیں آپ خود ہی تو بتاتی رہی ہیں کہ میرے اللہ نے میری ہر دعا کو قبول کیا۔

میری ہر خواہش کو پورا کیا جب پہلے اللہ نے آپ کو نہیں چھوڑا تو اب بھی وہ آپ کو تنہا نہیں چھوڑے گا جس توجہ اور یقین کے ساتھ آپ عمل کرتی ہیں اسے سن کو تو ہمیں آپ پر رشک آتا ہے اور ہم دعا کرتے ہیں کہ اللہ آپ جیسا یقین ہمیں بھی عطا فرمائے اور آپ اس بار اتنی پریشان ہو گئی کہ غلط قسم کی سوچ سوچنے لگ گئیں؟ ایسا نہ



کریں اللہ سے معافی مانگیں توجہ دھیان سے عمل کریں انشاء اللہ کام ہو جائے گا بندہ بھی دعا کرتا ہے اور حضرت سے رابطہ ہوا تو انہیں بھی دعاؤں کی درخواست کرے گا۔

بہرحال محسوس ہوا کہ کچھ نہ کچھ اسے تسلی ہوئی ہے لیکن اگلے دن جب بندہ مطب پر بیٹھا تھا اور چند مریض بھی تشریف لائے تھے کہ اس بہن کا فون آ گیا نہ دعا نہ سلام غصے سے چیختے چلاتے اور روتے ہوئے کہا آپ نے میرے لیے کچھ نہیں کیا ناں؟ وہ مجھے طلاق دینے کا کہہ رہے ہیں اور کہہ رہے ہیں میرا گھر چھوڑ کر اپنی ماں کے گھر چلی جاؤ میں وہیں طلاق بھجوا رہا ہوں۔ میں تباہ و برباد ہو گئی ایسی زندگی سے تو مرجانا بہتر ہے میں بس مر رہی ہوں میرے بچوں کا خدا حافظ میں خودکشی کر رہی ہوں' گواہ رہنا میرے قاتل میرے شوہر کے گھر والے ہیں۔

## خودکشی نہ کرنا......!

بندہ یہ سن کر بڑا پریشان ہوا اور چند لمحے تو ساکت بیٹھا رہ گیا پھر کہا بہن خدا کیلئے یہ ظلم نہ کرنا آپ میری بات کو غور سے سنیں جلدی بازی سے کام نہ لیں کیا آپ درود شریف پڑھ رہی ہیں روتے ہوئے کہا: جی ہاں۔ میں نے پوچھا کتنی بار؟ کہنے لگیں کہ رات دن پڑھ رہی ہوں، بلکہ کب سے ایک عرصہ سے پڑھ رہی ہوں۔

میں نے کہا کہ: ارے بہن آپ کو پتہ ہے ہم جب درود شریف پڑھتے ہیں تو ہمارا درود شریف فرشتے لے جا کر بارگاہ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں پیش کرتے ہیں اور عرض کرتے ہیں فلاں کی بیٹی نے آپ پر ہدیہ درود بھیجا ہے وہ فرشتے جن کی اللہ تبارک و تعالیٰ نے خدمت لگائی ہے کہ دنیا میں جہاں بھی کوئی درود و سلام پڑھے وہ میرے محبوب کی خدمت میں بھیج دے کیا وہ فرشتہ آپ کا درود پیش خدمت کرتے ہوئے یہ نہیں بتائے گا کہ آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تیری وہ بیٹی جو روزانہ آپ پر درود پڑھتی ہے آج وہ سخت کرب و بلا میں مبتلا ہے۔

## مصیبت و پریشانی کے عالم میں

اس نے مصیبت و پریشانی کے عالم میں بھی آپ ﷺ پر درود شریف پڑھنا نہیں چھوڑا بہن کیا رحمت کائنات یہ سن کر تڑپ نہیں گئے ہونگے آپ ﷺ نے آپ کیلئے دعا نہیں کی ہوگی' سنیے خدا جانے اس طرح کے کیسے کیسے بول بولے بہن کی بے قرار آوازوں سے محسوس ہوا کہ تیر نشانے پر لگ گیا ہے کہنے لگی واقعی میں نے عرض کی کیا آپ کو شک ہے' کہنے لگی شک تو کفر ہے میں نے عرض کی تو بس یقین کریں کہ آپ کا مسئلہ حل ہوجائے گا یہ آپ کی آزمائش ہے اگر آپ اس آزمائش کی گھڑی میں ثابت قدم رہیں تو آپ کے مسائل ہمیشہ ہمیشہ کیلئے حل ہوجائیں گے۔آپ ڈٹ جائیں درود شریف کی تعداد بڑھا دیں اور درود شریف پڑھتے ہوئے یہ کہیں اے پاک و مقدس فرشتوں میرا درود سلام میرے سردار میرے آقا ﷺ پر لیکر جانے والو میرا پیغام میرے آقا ﷺ کو پہنچا دینا کہ تیری بیٹی مصیبت و پریشانی کے عالم میں مبتلا ہے۔

آقا میرے رب سے میرے لیے' میرے بچوں کیلئے دعا فرما دیجئے۔بہن آپ تو مضروب دل ہیں' بچوں کی ماں ہیں آپ کی درخواست ضرور بہ ضرور قبول ہوگی۔اللہ رب العزت آپ کے سب بگڑے کام بنا دے گا۔اللہ تعالیٰ نے ایسی ایسی باتیں میری زبان سے ادا کروائیں کہ بندہ آج تک حیران ہے بہرحال بہن بڑی خوش ہوئی اور کہنے لگی میں ابھی مصلے پر بیٹھتی ہوں بندہ نے کہا بہت اچھا میں بھی دعا کرتا ہوں اس گفتگو کے دوران تقریباً 30 سے 40 منٹ لگ گئے۔میرے مریض پہلو بدل رہے تھے اور عجیب نظروں سے مجھے دیکھ رہے تھے۔

ان کی طرف متوجہ ہوا اور ان سے معذرت کرتے ہوئے عرض کی کہ ایک جان کا مسئلہ تھا اور ساری بات مختصر ان کو بتا کر ان سے دعاؤں کی درخواست کی دعا کریں کہ



اس بہن کی آزمائش جلدی ختم ہو اور اللہ نے میری زبان سے جو الفاظ نکلوائے ہیں مجھے مکمل یقین ہے کہ ان کا کام بن جائے گا۔

چند دن انتظار میں کٹ گئے بندہ کا دل تو چاہا کہ خود ہی فون کر کے پوچھ لوں لیکن مناسب نہیں سمجھا چند دن کے بعد ان کا فون آیا کہنے لگی بھائی اللہ نے میرا ایسا کام بنایا کہ میں ہر دم اس کی شکر گزار ہوں جیسے ہی آپ نے اس دن مجھے سمجھایا میں نے وضو کیا اور آپ کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق درود شریف پڑھتے ہوئے خوب رو رو کر دعا مانگی اور ساتھ ہی عہد کیا کہ میں مکان چھوڑ کر امی کے گھر نہیں جاؤں گی نہ ان کی منت سماجت کروں گی جیسے اللہ کو منظور ہوگا ہو جائے گا میں تو بس درود شریف پڑھتی رہونگی۔

دوسرے تیسرے روز میرے شوہر نے میرے بھائیوں سے رابطہ کر کے صلح کیلئے کوشش کی میرے بھائیوں نے ہم دونوں کو سمجھایا اور میری شرط صرف یہ تھی کہ جیسے خود گئے ہیں ایسے خود سے آجائیں میں سب کچھ بھلا دونگی بہرحال اس طرح وہ صاحب تشریف لے آئے اور ہماری زندگی میں سکون و اطمینان کے بہاریں ہی بہاریں ہیں۔آج جب کہ اس واقعے کو تقریباً دو سال ہو چکے ہیں درود شریف کی برکت سے ان میاں بیوی میں مثالی محبت و الفت پیدا ہو چکی ہے۔

## درود شریف سے روٹھے مان گئے

اکیڈمی میں بیٹھا ہوا تھا اور کسی کتاب کا مطالعہ کر رہا تھا۔عبقری اکیڈمی گلی کی آخری دکان ہے اور یہ بند گلی ہے اس کے ساتھ سارا اردو بازار ہے اچانک کانوں میں عورت کی آواز پڑی جو موبائل پر باتیں کرتی ہوئی اسی گلی میں آ کر رک گئی تھی تاکہ اطمینان سے باتیں کر سکے بندہ کتاب پڑھنے میں محو تھا لیکن جب اس خاتون کی آواز رونے میں بدلی تو بندہ چونک اٹھا اور ان کی باتیں سننے لگا۔

وہ خاتون کسی سے فون پر کہہ رہی تھی کہ: بیٹا میں اپنی بیٹی کے گھر جانا چاہتی

کثرت سے پڑھتا ہے لوگ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں اگر چہ وہ لوگ اس سے
متنفر ہی کیوں نہ ہوں اور لوگ اس وقت تک محبت نہیں کر سکتے جب تک کہ اللہ پاک کی
نگاہ میں وہ محبوب نہ ہو جائے۔

## مجھے شفاء کیسے ملی کتاب کے واقعات

اسی طرح اپنے چند واقعے درود کی برکات کے سنائے اور عبقری کے خاص
نمبر ''مجھے شفاء کیسے ملی'' سے بھی چند واقعات اسے پڑھ کر سنائے بہر حال مطمئن
ہوئیں اور دعائیں دیتے ہوئے کہا کہ ان واقعات کو سن کر دل بے قرار کو سکون ملا ہے
اللہ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے میں آج ہی سے اس کو حرز جاں بنا لیتی ہوں، دوبارہ
اس طرف آنا ہوا تو آپ سے ملاقات کرونگی۔

کچھ ہی عرصہ کے بعد یہ بہن اپنی اسی بیٹی کے ساتھ تشریف لائیں جن کی محبت و
جدائی میں یہ بے قرار رہتی تھیں ڈھیروں دعائیں دینے کے بعد بتایا کہ آپ کے پاس
سے جانے کے بعد میں نے اٹھتے بیٹھتے درود شریف پڑھنا شروع کر دیا۔

ان کے والد صاحب کافی دنوں سے بیمار تھے اچانک کی طبیعت بہت زیادہ
خراب ہوگئی ہمارے کسی دور کی جاننے والی نے میرے داماد کو بتا دیا کہ آپ کے
سسر کی طبیعت بہت زیادہ خراب ہے حالانکہ اس سے پہلے بھی ہم دونوں میاں
بیوی کی کئی بار اتنی طبیعت خراب ہوئی کہ بچنے کی سب امیدیں ختم ہو چکی تھیں ان کو
اطلاع دی میری بیٹی نے ان کے پاؤں پکڑے پڑوسیوں نے سمجھایا رشتہ دار
دوست احباب نے سمجھایا لیکن نہ ہی یہ خود آیا' نہ ہی بیوی کو بھیجا۔

اب کی بار تو کمال ہو گیا اور مجھے سو فیصد یقین ہے کہ یہ درود شریف کی برکت سے
ہوا جیسے ہی انہوں نے انہیں ان کے ابو کی بیماری کا بتایا۔ انہوں نے فوراً ٹیکسی کروائی
اور بچوں کو لیکر گھر چلے آئے اور مزے کی بات کہ ان کے ابو ان کو اور ان کے بچوں کو



دیکھ کر ایسے ٹھیک ہوئے جیسے کچھ ہوا ہی نہیں تھا۔ میرے داماد نے ان کے ابو سے
معافی مانگی یہ دو دن ہمارے گھر رہے خوب ہنسی مذاق اور خوش رہے۔

تیسرے دن میری بیٹی نے بھی واپسی کی تیاری کر لی کہ کل انہیں ڈیوٹی پر جانا
ہے ساتھ لیکر جائیں گے لیکن جب صبح ہوئی تو کہنے لگے مجھے تو ڈیوٹی پر جانا ہے میں تو
چلا جاتا ہوں آپ یہیں امی کے پاس رہیں ابو کی خدمت کریں اگلے ہفتہ کو میں آؤں گا
اور پھر چلیں گے ہم تو حیرت سے مرے جا رہے تھے بہر حال ان کی بیٹی نے بھی کم و
بیش انہی لفظوں میں یہ کہانی سنائی' اس بیٹی نے بھی درود شریف پڑھنے کی اجازت
چاہی بندے کو کیونکہ اپنے مرشد سے اجازت ہے اس لیے بڑی خوشی سے اجازت
دیدی اس کے ساتھ درود پاک کا ادب یہ ہے کہ بدن اور کپڑے پاک صاف
رکھے' بے وضو بھی درود شریف پڑھنا جائز ہے لیکن بہتر ہے کہ وضو سے پڑھیں تب
تو نور علی نور ہے۔ مستقل پڑھیں تو جہ و دھیان کے ساتھ پڑھیں۔

## درود شریف سے کام بن گیا

احقر نے کرائے کا مکان تبدیل کیا تو ایک پنکھا جو کہ دیوار کے ساتھ لگتا ہے، احقر
نے واشنگ مشین پر کھڑے ہو کر پنکھا لگانے کی کوشش کی اسی کوشش کے دوران گردن
اوپر اٹھانے کی وجہ سے گردن میں درد تو ہونے لگا لیکن پنکھا نہیں لگا دوسری دفعہ
میرے ایک دوست نے کوشش کی مگر اسے بھی کامیابی نہ ملی۔

چند دنوں بعد ایک اور دوست جو مستری بھی ہیں انہوں نے ایک گھنٹہ کی کوشش
سے پنکھا لگا دیا لیکن جب تاریں لگائیں تو کرنٹ نہیں تھا بجلی کا بورڈ کھول کر اپنے طور
پر تاروں کو درست کیا لیکن پنکھا پھر بھی نہیں چلا مجبوراً پنکھے کو دوبارہ اتارا اسے نیچے چلا
کر دیکھا تو پنکھا تو سہی تھا اوپر تاروں میں گڑبڑ تھی' انہوں نے اسے درست کیا اور پھر
پنکھا لگانے کا مرحلہ پیش آیا لیکن بڑی کوشش کے باوجود نہ لگا تو تنگ آ کر کہنے لگے

اسے آپ دیوار میں ہی لگوا لیں اللہ کی قدرت کہ میرے منہ سے نکل گیا کہ ٹھیک ہے
آپ بھی درود شریف پڑھیں میں بھی پڑھتا ہوں اور آپ صرف ایک بار دوبارہ کوشش
کریں لگ گیا تو ٹھیک ورنہ پھر دیوار پر ہی لگا دینا۔

انہوں نے درود شریف پڑھتے ہوئے پنکھے کو اٹھایا میں نے بھی درود شریف پڑھنا
شروع کر دیا' اللہ کی شان کہ انہوں نے جیسے ہی ہک کے پاس پنکھے کے ڈنڈے کو رکھا
اور کیل ڈالی تو یکدم کیل ایسے اندر چلی گئی جیسے کسی غیبی طاقت نے پکڑ کر اندر کر دی ہو!
میرے یہ دوست بھی خوب ہنسے اور بندہ بھی۔ یہ ہے درود شریف کی برکت۔

## مصیبتوں سے نجات

دو میاں بیوی مطب پر تشریف لائے میاں ہیپاٹائٹس سی کا مریض اور ان کی
بیوی دل کی مریضہ انتہائی غریب اور مفلسی کے مارے ہوئے' جسم کا انگ انگ
بیماریوں نے توڑ رکھا تھا' اولاد ہے اور وہ بھی نافرمان' ہر وقت آپس میں لڑتے
رہتے ہیں ایک بیٹا شادی شدہ ہے وہ بھی بیوی کے کہنے پر ماں باپ سے نہیں بولتا'
حالات سے اتنے دل گرفتہ کہ موت مانگنے پر مجبور۔ بندہ نے ان کے تفصیلی حالات
بڑی توجہ اور دھیان سے سنے' بقول ہمارے مرشد حکیم محمد طارق محمود چغتائی صاحب
کہ مریض دوا نہیں چاہتا تسلی چاہتا ہے' بے توجہی نہیں پیار کا مرہم چاہتا ہے ہم نے
اپنے مرشد سے یہی سیکھا ہے انسانیت کی جسمانی اور روحانی خدمت انہیں مایوسیوں
کی دلدل سے نکال کر شاہراہ لَا تَقْنَطُوْا مِنْ رَّحْمَةِ اللهِ پر لانا۔

بداعتدالیوں بداعمالیوں سے نکال کر راہ اعتدال پر لانا اعمال کی سکون افزاء پلا کر روح
وجسم کو توانا کرنا یہی ہمارے مرشد کا مشن ہے یہی ان کی تحریک ہے یہی ان کی سیاست
ہے یہی ان کی عبادت و ریاضت ہے اسی پیغام کو عاجز بندہ ان ہی کی دعاؤں سے مخلوق
خدا تک پہنچا رہا ہے اور انشاء اللہ مرتے دم تک اس کو فرض سمجھ کر کرتا رہے گا۔



بہر حال بندہ نے ان دونوں میاں بیوی کو خوب تسلی دی بیماریوں کے فضائل
سنائے' مصیبتوں پر آخرت میں ملنے والے اجر کی نوید سنائی اسی گفتگو کے دوران
بندے ان دونوں کو آدھی آدھی چمچ جوہر شفاء مدینہ اور ایک چنے کے برابر ستر
شفائیں گلاس پانی پر دم کر کے کھلا دیں اور عرض کی کہ اس کا اثر ابھی چند منٹ
بعد آپ کو مل جائے گا۔ ان شاء اللہ۔

## سو فیصد یقین اور گارنٹی

بندے نے باتوں ہی باتوں نمازوں کا اور تلاوت کلام پاک کا پوچھا تو پتہ چلا کہ
کبھی کبھار اور وہ بھی جمعہ کی نماز پڑھ لیتے ہیں بندہ نے انہیں عرض کی آپ نے اللہ
والوں کو دیکھا ہوگا کہ اللہ والے اللہ کی رضا پر ہمیشہ خوش رہتے ہیں ان کے اوپر بڑے
سے بڑا غم بھی آجائے تو تھوڑا بہت رنج ہوگا لیکن وہ غم ان کے اوپر مسلط نہیں ہوگا اور وہ
غم ان کو بے چین اور بے تاب نہیں کرے گا کیونکہ انہوں نے اپنے مالک سے اپنا
تعلق جوڑا ہوا ہے مخلوق کی طرف نگاہ نہیں ہے وہ مخلوق سے کچھ نہیں مانگتے جو کچھ مانگتے
ہیں اللہ سے مانگتے ہیں اور اسی کا نتیجہ ہے کہ وہ ہمیشہ سکون اور آرام اور اطمینان سے
رہتے ہیں ان کو یہ مرتبہ و مقام اللہ کی عبادت نمازوں کی پابندی تلاوت کلام پاک کی
پابندی' ذکر و اذکار کی کثرت درود شریف کے پڑھنے کی برکت سے ملا ہے۔

اگر آپ لوگ بھی چاہتے ہیں کہ آپ کی سب بیماریاں ختم ہو جائیں گھر میں امن
سکون ہو پیار و محبت ہو' دل میں قرار ہو تو آپ صرف چار کام کر لیں سو فیصد یقین اور
گارنٹی کے ساتھ کہتا ہوں کہ محض اللہ کے فضل و کرم سے آپ کے سب مسئلے حل
ہو جائیں گے آپ کی سب مشکلیں آسان ہو جائیں گی۔ اپنے مرشد کے فیض سے یہ
چار کام بندے نے جس کسی کو بتائے اور اس نے اس پر مستقل مزاجی سے عمل کیا تو وہ
خوش و خرم اپنی مراد کو پہنچ گئے:

نمبر 1۔ فرض نمازوں کی پابندی

نمبر 2۔ تلاوت کلام پاک کی پابندی چاہے ایک رکوع ہو لیکن ہو بلا ناغہ اور جتنا بھی پڑھیں جب بھی پڑھیں جس وقت بھی پڑھیں ساتھ ساتھ گلاس پانی پر دم بھی کرتے رہیں اور تلاوت کلام پاک کے آخر میں درود شریف ضرور بہ ضرور پڑھیں۔

نمبر 3۔ سات بار بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھ کر سات بار درود شریف ہر بسم اللہ کے ساتھ ایک بار درود شریف پڑھ کر برتن میں پانی رکھ کر دم کریں اور اسی پانی سے کھانا پکایا کریں آٹا گوندھیں اسی پانی سے چائے پکانی ہو تو اسی پانی سے غرض جس قسم کا بھی کھانا پکانا مقصود ہو اس میں اسی پانی کو استعمال کریں اور جب بھی کھانا پکانا ہو اسی طرح دم کر کے کریں۔

نمبر 4۔ دن ہو چاہے رات کثرت سے اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے وضو بغیر وضو صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ، صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ درود شریف کثرت سے پڑھنا ہے۔

## بال مبارک کی تقسیم

پھر بندے نے درود شریف کے اپنے تجربات مشاہدات پر مبنی واقعات سنائے جس میں ایک واقعہ یہ بھی تھا کسی ملک میں ایک مالدار تاجر رہتا تھا اس کے دو بیٹے تھے ان کے انتقال کے بعد میراث میں ان کا مال آدھا آدھا تقسیم ہو گیا ان کی وراثت میں خاتم النبین ﷺ کے تین بال مبارک بھی تھے ایک ایک دونوں نے لے لیا۔

تیسرے بال مبارک کے بارے میں بڑے بھائی نے کہا اسے بھی آدھا آدھا تقسیم کر لیتے ہیں۔ چھوٹے بھائی نے تڑپ کر کہا: نہیں جناب آپ ﷺ کا بال مبارک توڑا نہیں جائے گا۔ بڑے بھائی نے کہا اچھا یہ بات ہے پھر تم تینوں بال مبارک لے لو اور اپنا سارا مال ہمیں دے دو۔ چھوٹا بھائی اس پر خوشی خوشی تیار ہو گیا،



اس نے اپنا سارا مال اپنے بڑے بھائی کو دے دیا اور آپ ﷺ کے بال مبارک لے لیے اب یہ کیا کرتا ان بال مبارک کو اپنی جیب میں رکھتا اور بار بار نکالتا ان کی زیارت کرتا اور درود شریف پڑھتا۔

اللہ کی شان اس بات کو گزرے ہوئے تھوڑا ہی زمانہ گزرا کہ بڑے بھائی کا سارا مال ختم ہو گیا اور چھوٹا بھائی بہت بڑا مالدار بن گیا۔ آپ بھی اسباب کو اختیار کرتے ہوئے درود شریف کثرت سے پڑھیں اس کی برکت سے سب مشکلات آسان ہو جائیں گی۔ انہوں نے یقین دلایا کہ ہم آج ہی سے یہ چاروں کام شروع کر دیتے ہیں بندہ نے طبیعت کا پوچھا تو دونوں نے بتایا کہ ہم دوائی کھا کر چلے گئے تین ماہ تک آتے جاتے رہے ہر دفعہ ایک نئی خوشخبری سناتے رہے آج الحمدللہ درود شریف کی برکت سے خوش ہیں۔ اللہ نے سب مسئلے حل فرما دیئے کل جو بیٹا بولتا نہیں تھا اب فرمانبردار بن گیا ہے گھر کے لڑائی جھگڑے روز روز کی نئی بیماریوں سے جان چھوٹ گئی۔

## نسیان کا علاج

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ، سے مروی ہے کہ جس کو نسیان اور بھول کا عارضہ لاحق ہو وہ خاتم النبین ﷺ پر کثرت سے درود پڑھا کرے۔ یہ مجرب عمل ہے بارہا اس کا تجربہ ہوا ہے ایک دفعہ احقر چابیاں گھر میں کہیں رکھ کر بھول گیا میری زوجہ محترمہ اور میں نے کافی تلاش کیں مگر نہ ملیں شک ہوا کہ بچوں نے کہیں رکھی ہونگی اور بچے مکتب جا چکے تھے بندہ کا مطب میں جانے کا ٹائم ہو رہا تھا۔

زوجہ پریشان، بندہ کو یہ حدیث یاد آ گئی۔ درود شریف پڑھنا شروع کیا زوجہ جو ڈھونڈ ڈھونڈ کر تھک کر بیٹھ چکی تھی، دوبارہ تلاش کرنے کیلئے اٹھیں بندے نے عرض کی آپ ناشتہ کریں، میں نے درود شریف پڑھا ہے چابیاں مل

جائیں گی' یہ کہتے ہوئے سوچنے کے انداز میں میں نے کمرے میں پڑے
اٹھایا تو اس کے نیچے چابیاں پڑی ہوئی تھیں۔ حالانکہ درود شریف پڑھنے
سے پہلے میں نے اس کمرے کو پورا چھان مارا تھا۔

اسی طرح ایک مرتبہ ایک دوست کا فون آیا کہ میں نے اپنے ضروری کاغذات گھر میں رکھے تھے اب ضرورت پڑی ہے تو مل نہیں رہے کئی بار گھر کے سامان کو الٹ پلٹ کے دیکھ لیا ہے بندہ نے انہیں تسلی دی اور عرض کی کہ درود شریف پڑھتے ہوئے دوبارہ تلاش کریں ان کا دس منٹ بعد ہی خوشی سے بھرپور آواز کے ساتھ فون آیا کہ جیسے ہی میں نے درود شریف پڑھ کر الماری کو ہاتھ لگایا کاغذات سامنے ایسے رکھے ہوئے تھے جیسے ابھی ابھی کسی نے نہایت سلیقے اور احتیاط کے ساتھ رکھے ہوں بہر حال ایسے کئی واقعات ہیں یکساں ہونے کی وجہ سے چھوڑتا ہوں۔

## لالچی اور بے دین سسرال

ایک صاحب عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے جو کہ عبقری کے پرانے قاری ہیں ان سے جب بندے نے عرض کی آپ اپنے تجربات و مشاہدات عبقری میں لکھ کر بھیجیں یا مجھے سنائیں میں لکھتا ہوں انہوں نے ایک واقعہ سنایا جو کہ پیش خدمت ہے:۔

ہمارے خاندان کے ایک شریف اور مالدار ایک شخص نے اپنی بیٹی کی شادی اپنی برادری سے باہر دوسری برادری میں کی جہیز میں لاکھوں روپے کا سامان دیا کئی تولہ سونا چڑھایا تقریباً 50 لاکھ روپے اس نے بیٹی کی شادی پر خرچ کر دیئے۔

جن کے ہاں بچی کی شادی ہوئی وہ بڑے لالچی اور بے دین لوگ تھے رشتہ لینے سے پہلے بڑے اخلاق اور اچھے انداز میں ملا کرتے تھے شادی کے چند ہی مہینوں بعد گھر کے ہر فرد نے اس میں کیڑے نکالنا شروع کر دیئے شوہر نے تو ایک مرتبہ صاف صاف کہہ دیا کہ میں نے شادی آپ سے نہیں کی آپ کے مال و دولت سے کی ہے اور



میں تو کسی دوسری لڑکی کو پسند کرتا ہوں۔

لڑکی شریف والدین کی شریف بچی تھی ایسی اور اس جیسی باتوں کو صبر سے برداشت کرتی رہی۔ کبھی اپنے گھر والوں کو کسی قسم کی کوئی شکایت نہیں کی ایک دن یہ اپنے والدین سے ملنے کیلئے آئی ہوئی تھی صبح یہ آئیں تھیں شام کو ان کی ساس کا فون آیا جو کہ ان کی والدہ نے رسیو کیا' نہ دعا نہ سلام چھوٹتے ہی بولی کہ مدیحہ کہاں ہے؟' پوچھا خیریت؟ والدہ نے بتایا کہ: وہ باورچی خانے میں ہے۔

ساس کہنے لگی کہ: وہ میرے بیٹے کے ساتھ بہت بری طرح لڑائی کر کے اور سارے زیورات لے کر گئی ہے ایسی ویسی لڑکی کو ہم نہیں رکھتے' ہم نے بڑا صبر کیا اب پانی سر سے گزر چکا ہے' میرا لڑکا بھی اسے طلاق دینا چاہتا ہے لیکن میں نہیں چاہتی کہ کسی کی بیٹی کا گھر برباد ہو' آپ انہیں زیوروں سمیت بھیج دیں اور ان سے کہیں کہ اپنے شوہر سے بھی معافی مانگے' بچی کی ماں تو حیران اور پریشان یہ کیا شدت غم اور رنج سے ان کی منہ سے آواز ہی نہ نکل سکی۔

## کیا تم اپنے شوہر سے لڑ کر آئی ہو....؟

جیسے ہی ان کا فون بند ہوا یہ تو رونے لگ گئی رونے کی آواز سن کر سب گھر والے جمع ہو گئے اب سب پوچھ رہے ہیں کیا ہوا؟ اور یہ روئے جا رہی ہے روتے روتے بے ہوش ہو گئی گھر والے جلدی سے ہسپتال لے گئے ڈاکٹروں نے بتایا کہ انہیں کوئی شدید قسم کا ذہنی صدمہ پہنچا ہے دوسرے دن اسے ہوش آیا ہوش میں آتے ہی اس نے مدیحہ کا پوچھا مدیحہ ان کی بیٹی پاس ہی بیٹھی تھی امی جان کہہ کر ان سے لپٹ گئیں۔

ان کی ماں نے ساری بات بتا کر پوچھا بیٹا کیا بات ہے کیا تم اپنے شوہر سے لڑ کر آئی ہو؟ اور زیورات بھی سارے اپنے ساتھ لیکر آئی ہو' ان کی بیٹی مدیحہ نے حیران ہوتے ہوئے کہا نہیں امی ایسی کوئی بات نہیں ہے اور سارے زیوات ان کے گھر ہی

میں ہیں میں تو صرف بالیاں پہنتی ہوں' آپ کو تو پتہ ہی ہے کہ مجھے اتنے سارے
زیورات اچھے نہیں لگتے میں کسی شادی بیاہ میں پہن لیتی ہوں بہرحال اس ساری
صورتحال سے یہ سب بہت پریشان ہوئے۔

## بہو پر پرچہ کاٹ دیا

ایک مشورہ ہوا کہ ان سے جا کر بات کرتے ہیں برادری کے چند معززان کے گھر
گئے انہوں نے تو ملنے سے بھی انکار کر دیا اور کہا کہ اب ہمارا ان کا کوئی واسطہ نہیں ہے ہم
نے تھانے میں زیورات چوری کی رپورٹ درج کروادی ہے۔ طلاق کے کاغذات تیار
ہو رہے ہیں آپ چلے جائیں آپ کے گھر طلاق نامہ مل جائے گا اس بات پر برادری کے
لوگ مشتعل ہو گئے اور خوب لڑائی ہوئی محلہ کے لوگوں نے بیچ بچاؤ کروایا۔

اگلے دن پولیس تفتیش کیلئے آگئی باہمی مشورے سے ہم نے مدیحہ کو پہلے ہی ان
کے ماموں کے گھر بھیج دیا تھا پولیس مدیحہ کے بھائیوں کو پکڑ کر لے گئی بڑی مشکل سے
ان کی ضمانت کروائی چند ہی روز بعد مدیحہ کو طلاق ہو گئی اس صورتحال میں ان کے گھر
والوں پر جو گزری ہو گی وہ ظاہر ہے ان کیلئے تو دنیا تنگ ہو گئی بہرحال پوری برادری
میں ان کی شرافت کی وجہ سے ان کی نیک نامی کی وجہ سے عزت واحترام پایا جاتا تھا
سب برادری والوں نے ان کی حوصلہ افزائی کی اور اپنے ہر قسم کے تعاون کا یقین دلایا
لیکن ان کے سب گھر والوں نے یہی کہا کہ جب ہماری بیٹی کا گھر ہی برباد ہو گیا تو
دولت لیکر ہم کیا کریں گے ہم نے اپنا معاملہ اللہ پر چھوڑ دیا۔

## خاص ذکر کی کرامت

مدیحہ کے والد صاحب حضرت مولانا ڈاکٹر عبدالحئی عارفی رحمتہ اللہ علیہ سے بیعت
تھے پے درپے پریشانیوں کی وجہ سے یہ عارفی صاحب کی خدمت میں حاضر نہ
ہو سکے ایک دن ان کے دل میں خیال پیدا ہوا کہ حضرت کے پاس جا کر ساری



صورت حال بتا کر دعا کروا کر آؤں۔

یہ سوچ کر وہ حضرت کی خدمت میں حاضر ہوئے اور ساری کہانی سنائی عارفی
صاحب نے انہیں خوب تسلی دی اور فرمایا کہ اللہ بہتر کرے گا آپ پریشان نہ ہوں
سب ہی ہو جائے گا آپ وظیفے کے طور پر کثرت سے درود شریف پڑھیں اور عجیب
کیفیت میں ڈوب کر فرمایا کہ:

ایک جماعت نے آ کر تاجدار ختم نبوت ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر
شکایت کی کہ اس شخص نے ہمارا اونٹ چرایا ہے تاجدار ختم نبوت ﷺ نے اس
شخص کا ہاتھ کاٹنے کا حکم دیا تو اچانک اس اونٹ نے جس کے متعلق چوری الزام
تھا چینا چلانا شروع کیا یعنی کہ اس کا ہاتھ مت کاٹیے پوچھا کیا بات ہے جو اونٹ
اس طرح چیخ کر ہاتھ نہ کاٹنے کا اشارہ کر رہا ہے اس شخص نے جواب دیا کہ یہ
درود پاک کی برکت ہے میں ہر روز ایک سو مرتبہ درود پڑھتا ہوں تاجدار ختم
نبوت ﷺ نے ارشاد فرمایا اس کی وجہ سے تم دنیا کی رسوائی اور آخرت کے
عذاب سے بچ گئے۔ بھائی آپ کے سب گھر والے چھوٹے بڑے عورتیں مرد
سب کثرت سے درود شریف پڑھیں میرا اللہ کرم کر دے گا۔

حضرت عارفی رحمہ اللہ علیہ کے فرمان کے مطابق ان کے سب گھر والوں نے
درود شریف پڑھنا شروع کر دیا اسی دوران کیس چلتا رہا یہ پیشیوں پر بھی آتے جاتے
درود شریف پڑھتے اسی چکر کو چلے ہوئے چند ماہ ہی ہوئے تھے ایک دن اخبار میں یہ
دھماکہ خیز خبر شائع ہوئی کہ دو شخص حیدر آباد میں سونار کی دکان پر سونا فروخت کرنے
کیلئے گئے سچے انسان کے چہرے پر جو اطمینان وسکون ہوتا ہے وہ جھوٹے کے
چہرے پر کہاں' سنار نے لاکھوں روپے مالیت کے بالکل نئے بنے ہوئے زیورات
کے بارے میں پوچھا کہ آپ نے یہ کب اور کہاں سے بنوائے ہیں۔ انہوں نے کہا
کہ آج سے دس سال پہلے ہم نے کراچی سے لیے تھے۔

## پانسہ ہی پلٹ گیا

سنار نے کہا کہ یہ دس سال کے بنے ہوئے نہیں لگتے رسید کہاں ہے انہوں نے گھبراہٹ میں جواب دیا کہ گم ہوگئی سنار نے پوچھا آپ کہاں کے رہنے والے ہیں انہوں نے کہا کراچی کے، سنار نے کہا کہ کراچی کی مارکیٹ تو بہت بڑی ہے، ریٹ بھی اچھے دے دیتے ہیں، آپ نے وہاں کیوں نہیں دیئے، اتنی دور تکلیف اٹھا کر کیوں آئے ان باتوں کا وہ کوئی تسلی بخش جواب نہ دے سکے۔

سنار نے اپنے ملازم لڑکے کو چائے لانے کے بہانے پولیس کو اطلاع دینے کا اشارہ کر دیا اس دوران سنار نے انہیں باتوں میں لگائے رکھا پولیس آئی اور انہیں گرفتار کر کے لے گئی۔

پولیس نے جب اپنے روایتی انداز میں تفتیش کی تو انہوں نے سب کچھ بتا دیا۔ دوسرے روز حیدرآباد سے کراچی کی پولیس آ کر انہیں لے گئی اس طرح اس کیس کا پانسہ ہی پلٹ گیا۔ پولیس نے انہیں مکمل زیورات واپس کیے جہیز کا دیگر سامان بھی گھر سے نکلوایا اور اس طرح یہ ذلیل خوار ہوئے اور کئی سال جیل میں رہنے کے بعد ان کی جان چھوٹی۔

اس سارے عرصے میں ویسے بھی پوری برادری کی ہمدردیاں ان کے ساتھ تھیں لیکن پھر بھی چند ایک دبے دبے لفظوں میں تھوڑا سا شک کا اظہار کرتے تھے کہ واقعی مدیحہ نے ہی زیورات نہ اڑائے ہوں، لیکن ان کی گرفتاری اور زیورات کی برآمدگی سے ان کے ذہن بھی صاف ہوئے اور برادری کے ہی ایک نوجوان نے مدیحہ سے نکاح کا ارادہ ظاہر کر لیا اور سب برادری کی رضامندی سے ان کا نکاح ہوگیا آج سالہا سال گزر گئے ہیں ان کے بچے جوان ہوگئے ان کی شادیاں ہوگئیں درود شریف کی برکت سے آج ان کا پورا خاندان خوش وخرم ہے۔



## درود شریف سے طبیعت ٹھیک ہوگئی

چند سال پہلے کا ذکر ہے مسلسل بے آرامی سے بندے کی طبیعت ٹھیک نہیں تھی اور مارکیٹ بھی جانا ضروری تھا اس لیے مجبوراً مجھے مارکیٹ جانا پڑا مختلف جگہوں سے خریداری کرتے وقت طبیعت مزید خراب ہوگئی رکشہ لیکر گھر آیا جسم تھکن سے چور چور تھا جسم کے جوڑ جوڑ سے درد کی ٹیسیں اٹھ رہی تھی، بہت مشکل سے نماز ظہر ادا کی، کھانا کھایا اور سوچا کہ آج مطب کی چھٹی کرتا ہوں، آرام کر لیتا ہوں، یہ سوچ کر سونے کیلئے لیٹا ہی تھا کہ موبائل کی گھنٹی بجی نمبر دیکھا تو وہ نمبر میرے دوست میرے بھائی میرے محسن جناب حافظ عبدالشکور حقانی کے بھائی عبدالرزاق کا تھا جیسے ہی فون کان سے لگا تو رونے کی آواز آئی بندے نے دھڑکتے دل کے ساتھ سلام کیا اور عرض کی بھائی خیریت تو ہے انہوں نے روتے ہوئے بتایا کہ حافظ عبدالشکور کی بیوی کا انتقال ہوگیا بندہ تو ہکا بکا رہ گیا انا اللہ پڑھی اور پریشانی سے اٹھ کھڑا ہوا بھائی کی بیوی مہمانوں کی خدمت گزار اور صوم صلوٰۃ کی پابند تھی، ان کے چھوٹے چھوٹے بچے ہیں۔

ابھی ان کا فون سن کر بے یقینی کی سی کیفیت میں تھا کہ دیگر حضرات کے فون آنے لگے تب جا کر یقین ہوا میری نظروں کے سامنے معصوم بچوں کے چہرے گھوم رہے تھے اور آنکھوں سے اشک جاری تھے یہ خبر سن کر جانے کیلئے کھڑا ہوگیا۔ بیوی نے کہا کہ آپ کی طبیعت خراب ہے آپ کیسے جائیں گے میں نے عرض کی اللہ مالک ہے آپ دعا کریں بندے نے مسنون دعائیں پڑھ کر درود شریف پڑھنا شروع کر دیا۔

کل ان کا نماز جنازہ تھا اور دوسرے روز عید تھی بندہ جب ریلوے اسٹیشن پہنچا تو دیکھا کہ پورا پلیٹ فارم کھچا کھچ سواریوں سے بھرا ہوا ہے ٹکٹ خریدنے والوں کی لمبی لمبی قطاریں

لگی ہوئی ہیں بندے نے جیسے تیسے کر کے ٹکٹ لیا اور جب ٹرین کی جانب آیا تو دیکھا کہ ٹرین آدمیوں سے ایسے بھری ہوئی ہے جیسے بھیڑ بکریوں سے ٹرک بھرا جاتا ہے۔

ٹرین کی لیٹرینوں کے دروازے تک میں لوگ کھڑے ہیں جس کی سیٹیں بک ہیں وہ بھی بے بسی سے پھنسے کھڑے ہیں عورتوں بچوں کا برا حال ہے۔ بہرحال بندہ نے درود شریف کا ورد شروع کیا اور ایک ڈبے میں قدم آگے بڑھا دیا بڑی مشکل سے پھنس پھنسا کر کھڑا ہو گیا کئی لوگوں نے ناگواری سے دیکھا کئی نے مختلف باتیں کی لیکن بندہ خاموشی سے درود شریف پڑھتا رہا جب ٹرین چلی تو مزید لوگ دیگر لوگوں کو دھکیلتے ہوئے سوار ہوئے کئی گھنٹے لیٹ ٹرین کنڈیارو آ کر رکی بندہ نے فون پر معلوم کیا پتہ چلا کہ نماز جنازہ ہو چکا ہے اور ابھی قبرستان میں ہی ہیں بندہ وہیں سے قبرستان چلا آیا بہرحال شام تک ان کے ساتھ رہا چھوٹے معصوم بچوں کو دیکھ کر کلیجہ منہ کو آ رہا تھا۔ اللہ کے راز اللہ ہی جانے رات کو بندہ نے واپسی کا عزم کیا اور اگلے دن صبح کو کراچی واپس پہنچ گیا اور عید کی نماز عیدگاہ میں جا کر ادا کی اس طرح کہاں تو طبیعت اتنی خراب تھی کہ اٹھ کر مطب پر جانے کی ہمت نہیں ہو رہی تھی اور کہاں درود شریف کی برکت سے یہ ہوا کہ بندہ مسلسل سفر میں رہنے کے بعد بخیر و عافیت سے واپس بھی آ گیا کسی قسم کی بھی کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔ صلی اللہ علی محمد۔

## ذکر کی برکت سے عزت بچ گئی

ایک خاتون مطب پر تشریف لائی اس خاتون نے درود شریف کے حوالے سے دو واقعات سنائے جو خود اس کے ساتھ پیش آئے۔ درج ذیل ہیں:

''میں ایک روز گھر کے حالات سے اتنی برگشتہ ہوئی کہ میں نے اپنی زندگی کو ختم کرنے کا فیصلہ کر لیا اور خودکشی کے ارادے سے گھر سے نکل کھڑی ہوئی جب میں اپنی منتخب شدہ جگہ پر آئی کہ جہاں مجھے خودکشی کرنا تھی تو اچانک میرا ضمیر جاگ اٹھا اور



میرے ذہن میں آیا کہ خودکشی تو حرام ہے اور میرے کانوں میں مدتوں پہلے کہیں پڑھی ہوئی حدیث یاد آ گئی کہ دنیا میں جو جس طریقے سے خودکشی کرے گا اسے قیامت تک اسی طرح سے عذاب دیا جائے گا۔ (مفہوم حدیث)

جیسے ہی میرے دل و دماغ میں یہ بات آئی میں نے خودکشی کا ارادہ ترک کر دیا لیکن کیونکہ گھر والوں کا رویہ مجھ سے اتنا گھٹیا اور خراب تھا کہ میں لفظوں میں بیان نہیں کر سکتی اس لیے میں گھر واپس جانا نہیں چاہتی تھی۔

اس کا حل میں نے یہ سوچا کہ میں کسی ویران بیابان جگہ پر جا کر کھڑی ہو جاتی ہوں جب اوباش قسم کے لوگ دیکھیں گے کہ ایک لڑکی تنہا کھڑی ہے تو وہ مجھے گھیر لیں گے میں مزاحمت کرونگی نتیجے کے طور پر وہ مجھے مار دینگے اور میں مرجاؤں گی میرے سر خودکشی کا گناہ بھی نہیں ہو گا۔

چنانچہ میں نے ایسے ہی کیا ایک ویران جگہ پر جا کر کھڑی ہو گئی تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ چند نوجوان جو چہرے ہی سے عادی مجرم اور بدمعاش نظر آ رہے تھے، اپنی جانب آتے ہوئے نظر آئے جو چاروں طرف چور نظروں سے دیکھ رہے تھے شاید وہ یہ اطمینان کرنا چاہتے تھے کہ یہ اکیلی ہے یا اس کے ساتھ کوئی اور بھی ہے۔

جیسے ہی وہ میرے قریب آنے لگے میں خوف سے لرزنے لگی اور میں محسوس کر رہی تھی کہ میں کسی قسم کی مزاحمت نہیں کر سکوں گی (خوف کی وجہ سے) اور یہ میری آسانی کے ساتھ عزت لوٹ کر چلے جائیں گے اور میں ذلت کی ایسی گھاٹی میں جا پڑونگی اور کبھی اپنا سر نہیں اٹھا سکوں گی، ساری زندگی ذلت کا یہ داغ میرے چہرے پر رہے گا' بس جیسے ہی یہ بدمعاش میرے قریب آئے اللہ کا کرم ہوا خدا جانے کس کی دعا کونسی نیکی میرے کام آئی کہ بے اختیار میری زبان نے درود شریف پڑھنا شروع کر دیا۔

میں نے چند بار ہی درود شریف پڑھا تھا اور ان کے میرے قریب آنے

میں چند قدم کا فاصلہ ہی بچا تھا کہ یکدم بڑی تیز رفتاری سے گاڑی کے بریک لگنے کی آواز میرے کانوں سے ٹکرائی اور فوراً ہی میرے حواس بحال ہوئے میں نے دیکھا کہ بالکل میرے قریب ہی ایک وین کھڑی ہے میں جلدی سے اس میں بیٹھ گئی اس کا دروازہ پہلے سے ہی کھلا ہوا تھا۔

جیسے ہی میں وین میں بیٹھی وین فوراً ہی سٹارٹ ہوئی اور بڑی تیز رفتاری کے ساتھ آگے بھاگتی چلی گئی جب میں پوری طرح اپنے ہوش وحواس میں آئی تو میں نے دیکھا کہ وہ ہمارے محلہ کے سکول کی وین ہے اور اس کے ڈرائیور نے سارے راستے خاموشی اختیار کیے رکھی میرے گھر کے قریب مجھے اتار کر آگے چل دیا اور اس طرح میں درود شریف کی برکت سے بخیر وعافیت سے واپس اپنے گھر آ گئی۔''

## دوسرا واقعہ اور عظیم سبق

دوسرا واقعہ اس طرح پیش آیا کہ میری جس جگہ ملازمت تھی وہاں کے ایک ملازم جو عہدے میں مجھ سے سینئر تھے وہ مجھ سے شادی کرنا چاہتے تھے، لیکن اللہ جانے کیوں اسے دیکھ کر مجھے کچھ کچھ کراہت سی ہوتی تھی جس کی وجہ بظاہر مجھے کوئی نظر نہیں آتی تھی بس میرا دل کہتا تھا کہ یہ شخص جیسا نظر آتا ہے ویسا نہیں ہے یعنی کے اندر سے ایسا نہیں جیسا اس کا ظاہر ہے۔

اس لیے میری اس سے گفتگو سلام دعا تک ہی محدود رہی جب گھر کے حالات میرے لیے بدتر ہو گئے تو میں نے سوچا کہ ٹھیک ہے اگر یہ شخص اپنے والدین کو ہمارے گھر رشتے کیلئے بھیجتا ہے تو میں انکار نہیں کروں گی، کم از کم اس تکلیف دہ ماحول سے تو نجات ملے گی کہ جس میں ہر ایک اپنے حال میں مگن ہے' کوئی کسی کا خیال نہیں رکھتا' نفسا نفسی کا عالم ہے جس نے مجھے نفسیاتی مریض بنا دیا ہے۔



بہن بھائی بھی مجھے نفسیاتی مریض سمجھتے ہیں جس کی وجہ میرا پردہ کرنا' ٹی وی نہ دیکھنا' برادری کی رسم ورواج میں ان کا ساتھ نہ دینا ہے' بہرحال اس نے کسی کی معرفت مجھے نکاح کی پیشکش کی۔ میں نے انہیں اپنے گھر اپنے والدین کو بھیجنے کا پیغام پہنچا دیا' اسی دوران میں نے اپنی ایک قابل اعتماد سہیلی کی یہ ڈیوٹی لگائی کہ ان صاحب کا معلوم کریں کہ یہ کون ہیں اور کہاں رہتے ہیں۔

میری اس سہیلی نے اپنے والد صاحب کو میرے تمام حالات بتا کر ان سے مدد کی درخواست کی اور آفس میں بلوایا ان صاحب سے تعارف بھی کروایا جس دن انہوں نے رشتے کیلئے ہمارے گھر آنا تھا اس سے ایک ہفتہ قبل میری سہیلی کے والد ان صاحب کے محلے میں اپنے کسی دوست سے ملنے کیلئے گئے (انہیں اس وقت یہ معلوم نہیں تھا کہ یہ اسی محلے میں رہتے ہیں) یہ اپنے دوست کے انتظار میں اسی محلے کی ایک پرچون کی دکان پر بیٹھے تھے کہ اچانک ان کی نظر سامنے ایک گھر سے نکلتے ہوئے ان صاحب پر پڑی انہوں نے اس پرچون والے سے کہا کہ یہ صاحب جو سامنے گھر سے نکل کر جا رہے ہیں کون ہیں کیا آپ انہیں جانتے ہیں اور یہ گھر کن کا ہے جہاں سے یہ نکلے ہیں۔

## منصوبہ ناکام ہو گیا

دکان دار نے نفرت سے ان کی جانب دیکھتے ہوئے کہا کہ جناب یہ مرتد (قادیانی) ہے اور یہ ان کا اپنا گھر ہے اس میں یہ اپنے بیوی بچوں کے ساتھ رہتا ہے میری سہیلی کے والد نے گھر آ کر اپنی بیٹی کو یہ بات بتائی انہوں نے مجھے فون کر کے بتایا جس سے جہاں مجھے صدمہ ہوا، وہیں مجھے اس کی اصلیت جان کر خوشی بھی ہوئی کہ اللہ رب العزت نے مجھے یہاں سے بچا لیا۔

ہو گئے ہیں بہت ادویات لی ہیں لیکن ہچکی بند نہیں ہو رہی جس کی وجہ سے میرا دن رات کا سکون برباد ہو گیا ہے بندے نے انہیں فوراً کہا کہ آپ درود شریف پڑھیں ابھی آپ کی ہچکی بند ہو جائے گی۔ انہوں نے محبت سے درود شریف پڑھنا شروع کیا اللہ کی شان فوراً ہی ان کی ہچکی بند ہو گئی میں نے انہیں عرض کی کہ جتنے دن آپ کو یہ بیماری لگی رہی ہے اتنے ہی دن آپ درود شریف پڑھیں۔ وہ صاحب خوشی خوشی واپس تشریف لے گئے اور اگلے دن خاص شکریہ ادا کرنے آئے بندے نے انہیں عرض کی یہ سب درود شریف کا کمال ہے۔

اسی طرح ایک حافظ مسجد میں ملے کہنے لگے حکیم صاحب کئی دنوں سے ہچکی لگی ہوئی ہے کوئی علاج بتائیں میں نے عرض کی درود شریف پڑھیں یہی اس کا علاج ہے۔ انہوں نے درود شریف پڑھا ہچکی بند ہو گئی ایسے کئی واقعات ہیں ایک جیسے ہونے کی وجہ سے چھوڑتا ہوں۔

## ناکام زندگی سنور گئی

ہمارے علاقے کے ایک بزرگ ابراہیم نامی تشریف لائے کہنے لگے کہ مجھے شدید قسم کی کھانسی ہے سانس کی تنگی اور گلا خراب ہے' کمر اور ٹانگوں میں بے پناہ درد ہے اور میں چند دن بعد عمرے پر بھی جا رہا ہوں آپ کوئی ایسی ادویات دیں کہ میں صحیح ہو جاؤں تاکہ عمرے کے جو ارکان ہیں میں انہیں صحیح طرح ادا کرنے کے قابل ہو جاؤں' بندے نے انہیں خوب خوب تسلی دی اور جوہر شفاء مدینہ اور بنفشی قہوہ کمر جوڑوں کے درد کی ادویات دیں اور کثرت سے درود شریف پڑھنے کیلئے عرض کی۔

فرمانے لگے درود شریف کی برکات کا میں نے جو اپنی زندگی میں مشاہدات دیکھے ہیں وہ میں عمرہ سے واپسی پر بتاؤں گا' ابھی طبیعت شدید خراب ہے ادویات کی قیمت پوچھی تو بندے نے (دعاؤں کے لالچ میں آکر) کہا کہ یہ آپ کو ہدیہ



ہے۔ بس آپ تاجدار ختم نبوت ﷺ کے حضور روضہ رسول ﷺ پر میری طرف سے سلام عرض کرنا اور میرے لیے اور میرے بچوں کیلئے دعا کرنا۔

یہ بزرگ دعائیں دیتے ہوئے رخصت ہوئے' بندے نے بڑی شدت سے ان کی واپسی کا انتظار کیا۔ خدا خدا کر کے ایک دن انتظار کی گھڑیاں ختم ہوئیں یہ تشریف لائے آب زم زم اور کھجوروں کا نایاب ہدیہ لیکر۔ ان سے دیار حبیب ﷺ کے پرکیف منظر کا پوچھا تو انہوں نے محبت کے اک عجیب انداز پرنم آنکھوں سے وہاں کی جو باتیں بتائیں قلم میں وہ طاقت کہاں جو لکھ سکے۔ فرمانے لگے کہ غار ثور جانے کا دل چاہا تو دوست کہنے لگے کہ بابا آپ کمزور ہیں بس یہیں نیچے سے زیارت کر لیں آپ اوپر نہیں جا سکیں گے گر جائیں گے' میں نے کہا نہیں میں اتنی دور سے آیا ہوں پھر خدا جانے آنا نصیب ہو یا نہیں' میں ضرور جاؤں گا پھر دعائیں کیں' یا اللہ میں کمزور تھا' بے کس و بے زر تھا آپ ہی مجھے لے کر آئے اب آپ ہی مجھے غار ثور پر بھی پہنچائیں گے۔

پھر رک رک کر چڑھنا چڑھ چڑھ کر رکنا اور جب غار ثور پر پہنچ گیا تو اتنی خوشی ہوئی جیسے ساری کائنات مل گئی ہو' پھر وہ تصور کی عجیب و غریب دنیا میرے آقا میرے سردار میرے محسن بلکہ محسن کائنات ﷺ یہاں بیٹھے ہوں گے' یہاں پر سجدے کیسے ہونگے' یہاں یہاں آرام کرتے ہوں گے۔ اللہ اکبر ان بزرگوں کا خلوص سادگی' وہاں کے سفر کی روائیداد کہنا اور سننا کائنات کی کسی داستان میں وہ مزا نہیں جو آپ ﷺ کے گلی کوچے کے تذکرے میں ہے کئی دنوں تک یہ بزرگ آتے رہے وہاں (مدینہ منورہ کی) باتیں مزے لے لے کر سناتے رہے آپ ﷺ کا ذکر ختم ہو جائے' ناممکن ہے۔

ایک دن میں نے موقع پا کر ان کو اپنا وعدہ یاد دلایا درود شریف کے مشاہدات جو

انہوں نے دیکھے ہیں بیان فرمائیں۔فرمانے لگے کہ:

بندہ ابھی 5۔6 سال کا تھا کہ والدہ صاحبہ انتقال فرما گئیں ہم ہندوستان کے صوبہ بہار میں رہتے تھے میری والدہ کی وفات کے بعد میرے والد صاحب نے دوسری شادی کر لی ہماری اس سوتیلی والدہ نے ہم بہن بھائیوں پر ظلم ڈھانے شروع کر دیئے گھر کا سارا کام ہم سے لیا جاتا کھانے پینے پر پابندی تھی بس جو بچا کچھا ہوتا وہ ہمیں دے دیا جاتا جب ہمارے سوتیلے بہن بھائی دنیا میں تشریف لائے تو یہ ظلم حد سے بڑھ گیا ہماری سوتیلی والدہ پیشاب کے کپڑے ہم سے دھلاتی خود آرام سے چارپائی پر پڑی رہتی ہمارے والد صاحب نے بھی ہم پر کوئی خاص توجہ نہیں دی وہ امی سے ڈرتے تھے کبھی کبھار جب امی اپنے والدین کے گھر گئی ہوتی تو ابا جان ہمیں پیار بھی کرتے اور جیب خرچ بھی دیتے وہ دن ہمارے لیے عید کے دن ہوتے اور ہم سب بہن بھائی دعا کرتے کہ اللہ کرے امی وہیں اپنے والدین کے گھر رہے ہمارے گھر نہ آئے جیسے تیسے کر کے ہمارے زندگی کے دن انہی حالات میں گزر رہے تھے۔

## سارا دن آوارہ گردی

ایک دن امی نے میری چھوٹی بہن کو کسی بات پر مارنا شروع کیا میں نے اس پر ابا سے شکایت کر دی جس کا میری والدہ نے ہمارے والد کے گھر سے باہر جاتے ہی ہم سے یوں بدلہ لیا کہ ہم سب بہن بھائیوں کی خوب پٹائی کی جس سے دل برداشتہ ہو کر میں گھر سے بھاگ گیا اس وقت میری عمر 10۔9 سال کے قریب تھی گھر سے بھاگ کر میں ریلوے اسٹیشن آیا اور ایک ٹرین میں بیٹھ گیا کئی گھنٹے کا سفر کر کے ایک اسٹیشن پر اتر گیا چند روپے میرے پاس تھے بھوک لگتی اس سے کچھ کھا لیتا' سارا دن آوارہ گردی کرتا اور رات کو ریلوے کے مسافر خانے پر آ کر سو جاتا۔



چند دن میں میرے پیسے ختم ہو گئے تو بڑی پریشانی ہوئی مسافر جو کھانا بچا ہوا ڈال جاتے میں خاموشی سے اسے اٹھا کر کھا لیتا' ایک دن بڑی شدید بھوک لگی ہوئی تھی سارا پلیٹ فارم چھان مارا کہیں سے سوکھی روٹی کا ٹکڑا بھی نہیں ملا' وہیں پلیٹ فارم پر بیٹھا بھوک سے رو رہا تھا اور آج بڑی شدت سے امی بھی یاد آ رہی تھیں کہ ہمیں وہ بے سہارا چھوڑ کر کیوں چلی گئیں' بہن بھائی بھی یاد آ رہے تھے کہ خدا جانے سوتیلی ماں ان کے ساتھ کیا سلوک کرتی ہوگی اے کاش! مجھے اتنی دولت مل جائے میں انہیں الگ مکان لیکر اپنے پاس رکھوں ان کا بھائی تو ہوں ہی ماں بن کر ان سے اتنا پیار کروں کہ یہ اپنے سب دکھ درد بھول جائیں۔

خوب جی بھر کر انہیں نئے نئے کھانے کھلاؤں...... اچھے اچھے کپڑے پہناؤں...... پھر میں تصور ہی تصور میں یہ سب کچھ دیکھتے ہوئے انہیں خوش و خرم دیکھتا رہا لیکن دولت کیسے ملتی ؟ یہاں تو سوکھی روٹی نہیں مل رہی تھی کئی دن فاقوں میں گزر گئے سوائے پانی کے کوئی چیز معدہ میں نہیں گئی کہ ایک معجزہ ہو گیا دو باریش بزرگ مسافر خانے میں آ کر بیٹھے اور بیٹھ کر تھیلے میں سے کھانا نکال کر کھانے لگے۔

میں سامنے ہی بنچ پر لیٹا ہوا تھا کھانے کو دیکھ کر میری بھوک مزید تیز ہو گئی اور میں اٹھ کر بیٹھ گیا اور کھانے کی طرف دیکھنے لگا' میرا دل چاہ رہا تھا کہ میں ان سے کھانا چھین کر بھاگ جاؤں اور کہیں بیٹھ کر خوب پیٹ بھر کر کھاؤں لیکن ایک تو کئی دن کے فاقوں کی وجہ سے جسم میں طاقت نہیں تھی' دوسرا وہ دو تھے اور میں ایک۔

میں بڑی ہی بے بسی سے ان کو کھاتے ہوئے دیکھنے لگا کہ اچانک ایک بوڑھے کی مجھ پر نظر پڑی اور مجھے غور سے دیکھا اور اشارے سے مجھے کہا کہ آؤ کھانا کھاؤ میں جیسے اشارے کا منتظر تھا اور پتہ نہیں اس وقت میرے جسم میں کیسے اتنی طاقت آ گئی کہ میں بڑی تیزی سے آگے بڑھا اور فوراً ہی ان کے ساتھ جلدی جلدی کھانا شروع کر دیا' مجھے

اس طرح سے کھاتے دیکھ کر آپس میں کہنے لگے لگتا ہے کہ بچہ کئی دنوں سے بھوکا ہے ہم پھر کھالیں گے اسے کھانے دو میں نے جلد ہی وہ سارا کھانا ختم کر دیا۔

انہوں نے گڑوی سے پانی نکال کر مجھے پلایا میں کھاپی کر کھڑا ہونے لگا تو انہوں نے کہا بیٹا بیٹھیں کھانا کھا کر اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں۔ ہم یہ نہیں کہتے کہ ہمارا شکر ادا کرو کیونکہ رزق جس کے نام کا ہے اسی کو ملے گا لیکن بیٹا جس مالک نے ہمیں کھانا کھلایا اس کا تو شکر ادا کریں میں ان کے پیار بھرے لفظ سن کر شرمندگی اور ندامت سے رونے لگا۔ انہوں نے میرے سر پر ہاتھ رکھا اور مجھے تسلی دی اور مجھ سے پوچھا کہ میں کون ہوں، والد کیا کرتے ہیں؟ یہاں کیا کر رہے ہو؟ وغیرہ وغیرہ۔

میں نے ان کی محبت وشفقت سے متاثر ہو کر ان کو اپنی ساری داستان سنائی جسے سنتے سنتے میں نے دیکھا کہ ان کی آنکھوں میں بھی آنسو آ گئے۔ انہوں نے میری داستان غم سننے کے بعد آپس میں کسی ایسی زبان میں باتیں کرنے لگے جسے میں نہیں جانتا تھا کچھ دیر بعد ان میں سے جو زیادہ بوڑھا تھا وہ مجھے کہنے لگا بیٹا آپ کے سب مسئلے حل ہو جائیں گے لیکن ہماری ایک شرط ہے اگر آپ اسے پورا کریں تو ہم آپ کی ہر ممکن مدد کریں گے میں نے فوراً ہی کہا کہ مجھے آپ کی ہر شرط قبول ہے چاہے کیسی بھی ہو۔

## سوتیلی ماں کا معاملہ

اس نے کہا بیٹا پہلی شرط تو یہ ہے کہ آپ پابندی سے نماز پڑھیں گے اور کثرت سے درود شریف پڑھا کریں گے۔ میں نے کہا نہ مجھے نماز آتی ہے نہ درود شریف، کسی نے سکھایا ہی نہیں والد کو ہم سے کوئی خاص دلچسپی نہیں، دوسرا وہ خود بھی کبھی نماز نہیں پڑھتے، میری سوتیلی ماں کو ہم سے سوائے گھر کے کام لینے کے کچھ آتا ہی نہیں چند لمحے وہ خاموش رہے۔ پھر انہوں نے آپس میں کوئی مشورہ کیا اور کہا بیٹا ٹھیک ہے ہم آپ کو اسی پلیٹ فارم پر ایک ہوٹل میں ملازم رکھوا دیتے ہیں،



آپ کو کھانا پینا بھی ملے گا، رہائش بھی۔ آپ نے خوب ایمانداری اور محبت سے کام کرنا ہے، اگر آپ کی رپورٹ اچھی ہوئی تو مزید سوچیں گے۔ یاد رکھنا یہ آپ کا امتحان ہے، کام سے فارغ ہونے کے بعد مسجد کے مولوی صاحب سے نماز سیکھیں، قرآن پاک پڑھیں اور سب سے پہلے درود شریف سیکھیں۔ بیٹا کیا آپ کو صلی اللہ علیہ وسلم بھی پڑھنا نہیں آتا میں نے شرمندگی سے سر جھکا لیا۔ انہوں نے بار بار مجھ سے کہلوا کے یاد کروا دیا اور کہا کہ اسے آپ نے اٹھتے، بیٹھتے چلتے پھرتے کثرت سے پڑھنا ہے چلو اٹھو! آپ کو کام پر لگاتے ہیں یہ مجھے لیکر ہوٹل والے کے پاس آئے یہ وہی ہوٹل والا تھا جس سے میں کھانا لیکر کھاتا تھا (جب میرے پاس پیسے تھے) میں نے دیکھا کہ ہوٹل کا سارا عملہ ان کا بڑا احترام کر رہا تھا۔ انہوں نے ایک شخص سے بات کی جو ہوٹل انتظامیہ کا بڑا تھا، انہوں نے میری طرف دیکھتے ہوئے گردن ہلائی، اس طرح میں اس ہوٹل پر ملازم ہو گیا۔

## نکاح پڑھوا دیا

اپنے محسن کی ہدایت پر درود شریف کثرت سے پڑھتا، نماز سیکھ کر پڑھنا شروع کر دی۔ 6-5 سال اسی ملازمت میں گزر گئے میرے محسن جو مجھے بعد میں پتہ چلا کہ اسی ہوٹل ہی کے نہیں بلکہ کئی جگہوں پر ان کے ہوٹل اور مسافر خانے کے مالک تھے، یہ اکثر باہر رہتے تھے۔ سال میں ایک دو بار چکر لگانے آتے تو مجھ سے ملتے، میری کارگزاری سنتے اور بڑی محبت سے پیش آتے۔

ایک بار آئے تو کہنے لگے بیٹا مجھے آپ سے کام ہے، کرو گے؟ میں نے عرض کی: آپ میرے محسن ہیں، جو حکم کریں، میں حاضر ہوں۔ کہنے لگے بیٹا میری ایک یتیم بھتیجی ہے جس کے ساتھ ہم نے مل کر کھانا کھایا تھا، وہ میرے چھوٹے بھائی تھے، ان کی بیٹی ہے آپ ماشاء اللہ جوان ہو چکے ہیں۔ میں چاہتا ہوں کہ آپ کی شادی ان سے

کردوں، جیسے آپ کی رضا ہو میں نے کہا ٹھیک ہے جیسے آپ کی خوشی، میں حاضر ہوں
بہرحال انہوں نے سادگی مگر بڑے پروقار طریقے سے میرا نکاح پڑھوا دیا۔

نکاح کے دنوں میں مجھے اپنے بہن بھائی بڑے یاد آئے اور اسی دن عہد کیا کہ
شادی سے فارغ ہو کر ان سے مل کر آؤں گا۔ نکاح کے چند دن بعد میں نے اپنے محسن
سے مشورہ کیا۔ انہوں نے کہا بیٹا ضرور جاؤ لیکن اکیلے جانا، بیوی کو ساتھ لیکر جانا
مناسب نہیں پہلے خود جاؤ اور وہاں اپنی سوتیلی ماں سے لڑائی نہ کرنا بلکہ ان سے جاکر
معافی مانگنا اور ان کیلئے اور ان کے بچوں کیلئے اعلیٰ قسم کے ہدیے لیکر جانا اپنے سگے
بہن بھائیوں کیلئے کچھ کم درجے کے ہدیے لیتے جانا اور ہدیہ دیتے وقت سنت کی
ادائیگی کی نیت کرنا اور سارے راستے درود شریف پڑھتے ہوئے جانا بیٹا آپ جو
میری ترقی دیکھ رہے ہیں یہ سب درود شریف کی برکت ہے۔

میرے محسن بہت نیک اور خدا ترس انسان تھے میں نے ان کی ہدایات پر عمل کیا
اور درود شریف پڑھتا ہوا ٹرین کے ذریعے اپنے گھر کی طرف روانہ ہوا جیسے جیسے میرا گھر
قریب آ رہا تھا میری عجیب کیفیت ہو رہی تھی دل بری طرح سے دھڑک رہا تھا نظروں میں
بہن بھائیوں کے چہرے گھوم رہے تھے سوتیلی ماں کا سلوک نظروں کے سامنے تھا۔

## دھاڑیں مار کر رویا

عجیب کشمکش کی کیفیات میں گھر پر پہنچا دروازہ کھٹکھٹایا چھوٹے بھائی نے دروازہ
کھولا پوچھا کون، میں یہ کہہ کر کہ تیرا بھائی ابراہیم، وہ گلے سے لگ گیا، خوشی سے
دھاڑیں مار مار کر رونے لگا اتنے میں سب بہن بھائی اکٹھے ہو گئے، باری باری سب
سے ملا سوتیلی ماں جو یہ منظر بڑی حیرت سے کھڑی دیکھ رہی تھی انہوں نے میرے سر
پر ہاتھ رکھا اور یہ کہہ کر کہ گلی میں ہی ملتے رہو گے آؤ سب اندر آ جاؤ۔

خوشی کے وہ لمحے میں کیسے لفظوں میں بیان کروں میں نے کچھ دیر بعد سامان نکالا



سب سے پہلے سوتیلی ماں کا سامان انہیں دیا اس کے بعد ان کے بچوں یعنی اپنے سوتیلے
بہن بھائیوں کا میں نے دیکھا کہ خوشی سے میری ماں کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔
اس کے بعد میں نے اپنی بہنوں اور بھائی کو تحفے دیئے، کئی دن انہیں اپنی داستان
سنانے میں گزر گئے۔ تقریباً دو ماہ بعد میں نے واپسی کا پروگرام بنایا تو سب اداس
ہو گئے میرے بہن بھائیوں نے الگ سے مجھے بتایا کہ آپ جیسے حالات چھوڑ کر گئے
تھے ویسے ہی ہیں بلکہ اماں پہلے سے زیادہ ظلم کرتی ہے۔
اب جب سے آپ آئے ہیں ان کا رویہ بدلا ہے بلکہ پتہ ہی نہیں چلتا کہ یہ وہی
سوتیلی ماں ہے یا حقیقی ماں ہے آپ چلے گئے تو پھر ہمارا وہی حال ہو گا اور آپ ابا سے
بھی نہیں ملے (جو دوسرے شہر کام کے سلسلے میں باہر گئے ہوئے تھے) میں نے انہیں
تسلی دی کہ اب ایسا نہیں ہو گا میں آپ لوگوں کو ایک ایسا نسخہ دے دیتا ہوں کہ جس
کے استعمال سے سب معاملے درست ہو جائیں گے اور اپنے محسن کا بتایا ہوا درود
شریف انہیں بتایا اور کہا کہ آج آپ کا بھائی جس مقام پر ہے وہ اس درود شریف کی
برکت ہے۔ میرے سسر نے شادی کے بعد اپنا کاروبار میرے حوالے کر دیا تھا، اور
میں بھی آتا جاتا رہوں گا بہرحال انہیں خوب تسلیاں دے کر واپس ہوا۔

## اور پھر پاکستان بن گیا

اسی دوران حالات نے ایسا پلٹا کھایا کہ ملک تقسیم ہو گیا میرے محسن اور سسر نے
جلدی میں اپنا کاروبار سمیٹا اور پاکستان جانے کی تیاریاں کر رہے تھے کہ بلہ پڑ گیا
سکھوں، ہندوؤں نے انہیں شہید کر دیا ایسی افراتفری مچی جس کا جس طرف منہ ہوا اسی
طرف چل پڑا میں اپنی بیوی کو لیکر ایک قافلے کے ساتھ بخیر و عافیت سے پاکستان پہنچ
گیا۔ یہاں آباد ہونے کی الگ داستان ہے، بہرحال درود شریف کی برکت سے سب
کام آسان ہوئے کئی سالوں بعد جب حالات سازگار ہوئے تو میں اپنے بیوی بچوں کو

لے کر بھارت آیا جب اپنے گھر پہنچا تو میرے والد گھر پر ہی تھے' بہن بھائی گھر پر نہیں تھے' والد نے پہچانا ہی نہیں' امی نے بتایا کہ یہ اپنا بیٹا ابراہیم ہے۔

والد بڑے خوش اور حیران ہوئے پوچھا یہ عورت کون ہے؟ بچے کس کے ہیں؟ میں نے بتایا کہ یہ آپ کی بہو ہے اور یہ آپ کے پوتے پوتیاں' ابراہیم تو نے شادی کر لی اور بچے بھی ہو گئے؟۔ قصہ مختصر بہن بھائیوں کا پوچھا تو پتہ چلا کہ میری سگی بہنوں کی شادیاں کر دی ہیں اور بھائی نے دکان کر لی ہے۔ سوتیلا بھائی اور ایک بہن ہندوؤں کے ہاتھوں شہید ہو گئے یہ سن کر مجھے جتنا دکھ ہوا بیان سے باہر ہے لیکن سب سے زیادہ اس بات کا دکھ ہے کہ میں نے درود شریف صرف اپنے بہن بھائیوں کو بتایا اپنے سوتیلے بہن بھائیوں کو کیوں نہ بتایا۔ شاید وہ بھی پڑھتے اور ان کی جان بچ جاتی بہر حال میرے بہن بھائی وہاں خوش و خرم ہیں میں یہاں پاکستان میں آباد ہوں حج کر چکا ہوں عمرے بھی ادا کیے ہیں اپنا مکان ہے بیوی بچے ہیں' بچے بھی شاد و آباد ہیں میں سمجھتا ہوں کہ یہ سب درود شریف کی برکت اور اپنے محسن کی دعاؤں کا ثمر ہے خداوند کریم انہیں جنت الفردوس عطا فرمائے۔ آمین۔

**”حکیم صاحب کی طرف سے سب کو درود شریف کی اجازت ہے۔“**

**صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّد**

☆☆☆☆☆



# میرے آزمودہ طبی و روحانی تجربات

(حکیم عاشق حسین، کراچی)

۲۴ مئی کو محمد فیروز عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے بندہ نے ان سے عبقری کے والے سوال کیا کہ عبقری آپ کب سے پڑھ رہے ہیں اور کیسے اس سے متعارف ہوئے؟ فرمانے لگے کہ ہمارے ہاں ایک صاحب پرانی کتابیں فروخت کرنے کیلئے آئے انہوں نے مختلف رسائل اور ڈائجسٹ دکھائے میں نے یہ کہہ کر انہیں رد کر دیا کہ ان میں جھوٹی قسم کی کہانیاں اور قصے ہوتے ہیں جس سے مجھے کوئی دلچسپی نہیں پھر انہوں نے روحانیت کے نام پر ایک رسالہ دکھایا میں نے دیکھ کر کہا کہ یہ بھی روحانیت کے نام پر فریب ہے پھر اس کے بعد انہوں نے عبقری نکال کر دکھایا اور وہ نئی پرانا' مجھے وہ بھا گیا بس وہ دن ہے اور آج کا دن عبقری ہی پڑھتا ہوں۔

ماشاء اللہ بڑا ہی مفید اور معلوماتی رسالہ ہے اس کے طبی نسخے دکھی جسم کیلئے مرہم ہیں اور روحانی نسخے روح کی روحانی بیماریوں کیلئے بھی شفاء ہے۔ بندہ عبقری کے نقش قدم پر چلتے ہوئے بخل شکنی کرتے ہوئے چند مجرب نسخے ارسال کرنا چاہتا ہے لیکن وقت نہیں ملتا بندہ نے ان سے عرض کی کہ آپ مجھے وہ نسخے اور ان کی افادیت بتائیں میں لکھ کر عبقری کو بھیج دوں گا۔ فرمانے لگے نسخے ابھی بتا دیتا ہوں۔

## ہائی بلڈ پریشر سے نجات

میرے ایک قریبی دوست کے والد کی ایک آنکھ خراب ہوگئی ڈاکٹروں نے آپریشن تجویز کیا اور تاریخ دیدی۔ مقررہ وقت پر یہ جب ہسپتال پہنچے ڈاکٹر نے بلڈ پریشر چیک کیا تو پتہ چلا کہ انتہائی درجے پر پہنچا ہوا ہے۔ ڈاکٹر حضرات نے آپریشن سے معذرت کرتے ہوئے بلڈ پریشر کی ادویات لکھ کر دیں کہ یہ ادویات

استعمال کریں چند دنوں میں ان کا بلڈ پریشر جب نارمل ہو جائے گا تو تشریف لائیے گا
آنکھ کا آپریشن کر دینگے۔ چند دن ادویات استعمال کرنے کے بعد دوبارہ ہسپتال گئے
پتہ چلا کہ بلڈ پریشر بدستور انتہائی ہائی ہے۔ کوئی خاص فرق نہیں ہوا اس طرح تین
سے چار دن بلڈ پریشر کی ادویات استعمال کر کے ہسپتال گئے لیکن مسئلہ حل نہ ہوا۔

اسی پریشانی میں ہسپتال میں بیٹھے ہوئے تھے' میرے دوست کے ایک جاننے
والے کی ان پر نظر پڑی۔ انہوں نے پوچھا کہ خیریت ہے یہاں ہسپتال میں کیسے؟
انہوں نے ساری بات بتائی کہ ابو کی آنکھ کا آپریشن ہے' دن بدن آنکھ خراب ہوتی
جارہی ہے ڈاکٹر ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے آپریشن نہیں کر رہے۔ بلڈ پریشر کی ادویات
بھی کوئی فائدہ نہیں کر رہیں ان کے دوست نے کہا کہ یہ کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے' تین دن
کے اندر ان کا بلڈ پریشر نارمل ہو جائیگا۔ انہوں نے حیرت سے پوچھا کہ وہ کیسے؟

## عناب کے فوائد

انہوں نے جواب دیا کہ آپ عناب ایک پاؤ لیں رات کو کسی مٹی یا چینی کے برتن
میں پانی ڈال کر اس میں صرف سات دانے عناب بھگو کر رکھیں۔ صبح نہار منہ وضو
کر کے تین تین بار اول و آخر درود شریف درمیان میں گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اس
عناب کے پانی جس کو پہلے مل کر چھان لیا ہو پر دم کر کے پی لیں انشاء اللہ تعالیٰ چند
روز کے استعمال سے ہی بلڈ پریشر نارمل ہو جائے گا۔

چنانچہ تین چار دن انہوں نے ایسا ہی کیا اور اس کے بعد جب ڈاکٹر کی خدمت میں
حاضر ہوئے تو انہوں نے جب بلڈ پریشر چیک کیا تو بالکل نارمل تھا۔ بڑے حیران
ہوئے اور پوچھا کہ آپ لوگوں نے ایسا کیا استعمال کیا کہ جو بلڈ پریشر اتنے دن سے
ذرہ بھی کم نہیں ہو رہا تھا وہ آج بالکل نارمل ہے۔ انہوں نے انہیں عناب والے عمل کا
بتایا تو کہنے لگے واقعی فطری علاج فطری ہے۔ اس طرح ان کے والد صاحب کا مسئلہ



حل ہوا اور ان کی آنکھ کا آپریشن کامیابی سے ہمکنار ہوا۔
دوسرا تجربہ خود میں نے کیا' کہنے لگے مجھے ہائی بلڈ پریشر کی وجہ سے اتنے چکر
آتے تھے کہ میں ایسے محسوس کرتا تھا جیسے زلزلہ آ گیا ہو' ڈاکٹروں سے ہومیو
ڈاکٹروں سے بڑا علاج کروایا لیکن کوئی افاقہ نہ ہوا۔ روزمرہ کے میرے
سارے کام بند ہو گئے' ظاہر ہے جب ہر وقت سر گھومے گا تو کام کیسے بنیں گے۔
مجھے میرے انہی دوست نے اپنے والد صاحب والا قصہ سنا کر عناب استعمال
کرنے کی تاکید کی میں نے اسی دن عناب منگوائے۔

پہلے دن استعمال سے میں نے قدرے افاقہ محسوس کیا۔ مستقل ایک ہفتہ
گزرنے کے بعد اللہ کے فضل و کرم سے میں بالکل ٹھیک ہو گیا اور سب ڈاکٹری
ادویات چھوڑ دیں۔ اب بھی کبھی کبھار جب میں محسوس کرتا ہوں کہ میرا بلڈ پریشر
بڑھ رہا ہے تو دو تین روز یہی عناب کا پانی دم کر کے پی لیتا ہوں کوئی مسئلہ ہی نہیں۔

اسی طرح میری ہمشیرہ کو بھی بلڈ پریشر کا عارضہ تھا۔ روزانہ ڈاکٹروں کے پاس بدل
بدل کر کئی قسم کی ادویات استعمال کر چکی تھیں لیکن وہی بات کہ مرض بڑھتا گیا جوں جوں
دوا کی۔ انہیں بھی یہی عناب والا عمل بتایا۔ انہوں نے مستقل کچھ عرصہ استعمال کی الحمدللہ
اب بالکل نارمل بلڈ پریشر ہے اور بغیر ڈاکٹری ادویات کے زندگی گزار رہی ہیں۔

## بلڈ پریشر ختم

اسی طرح ایک سفر کے دوران ایک صاحب ملے جو انتہائی غریب اور لاچار تھے
باتوں ہی باتوں میں انہوں نے بتایا کہ میری بیوی کو ہائی بلڈ پریشر کا عارضہ ہے جس کی
وجہ سے زندگی میں کوئی رونق نہیں۔ بچوں کو سنبھالنے کی ذمہ داری لازماً عورت پر ہی
ہوتی ہے جب عورت بیمار ہو ہر وقت سر پر پٹی باندھے ایک جگہ چارپائی پر پڑی رہے
تو بچوں پر جو حالات آتے ہیں، میں ہی جانتا ہوں۔

میں تو صبح مزدوری کرنے چلا جاتا ہوں شام کو واپس آتا ہوں تو دیکھتا ہوں کہ بچے گندے ہوئے پڑے ہیں' رو رو کر آنکھیں سوج چکی ہیں میں انہیں نہلاتا ہوں کپڑے پہناتا ہوں' گھر کا سارا کام کر کے رات کو بیگم صاحبہ کو ڈاکٹر کے پاس لے جاتا ہوں دوائی لیکر جب گھر آتا ہوں تو جسم میں یوں محسوس ہوتا ہے جیسے جان ہی نہیں ہے' ان کی طویل دکھ بھری کہانی سن کر میں نے انہیں تسلی دی اور عناب والا نسخہ استعمال کرنے کا مشورہ دیا اور تسلی کیلئے واقعات سنائے۔

کافی عرصہ گزرنے کے بعد ایک دن ان کا فون آیا اور شکریہ ادا کرنے کے بعد بتایا کہ میں نے اپنی بیوی کو پورا ایک مہینہ عناب والا پانی دم کر کے پلایا الحمدللہ میری اہلیہ بالکل ٹھیک ہوگئی ہیں اور گھر کا سارا کام کاج بڑی آسانی سے کرلیتی ہیں۔ بچے بھی ان کی توجہ سے اچھے بن گئے ہیں زندگی میں ایک قسم کی بہار آگئی ہے۔

بات بلڈ پریشر اور اس کے کامیاب علاج کی چل رہی ہے تو ایک اور عبقری کے قاری جناب حاجی محمد یونس جو کہ لاہور کے رہنے والے ہیں' آج کل کراچی میں ہوتے ہیں۔ لاہور میں مرشد کامل حکیم صاحب کے درس سے مستفید ہوتے رہتے ہیں اور یہاں آکر بندہ کو حضرت کی باتوں کا فیض پہنچاتے ہیں۔

بہرحال ان کا مجرب عمل جو انہوں نے بلڈ پریشر کے دوران استعمال کیا اور پھر ان کا بلڈ پریشر نارمل ہوگیا' کا واقعہ تحریر کرتا ہوں فرماتے ہیں کہ مجھے عرصہ دس سال سے بلڈ پریشر کا عارضہ تھا۔ ڈاکٹری ادویات استعمال کررہا تھا جس سے بس گزارا ہو رہا تھا لیکن بیماری جان نہیں چھوڑ رہی تھی ایک روز مسجد کے ایک قاری صاحب سے اپنی پریشانی کا ذکر کیا۔ انہوں نے سورۂ فیل 313 بار اول و آخر گیارہ بار درود شریف کے ساتھ بعد نماز عشاء 41 روز پڑھنے کیلئے کہا۔



فرماتے ہیں کہ میں نے یہ عمل کرنے کے دوران جب بھی ڈاکٹروں کے پاس چیک اپ کیلئے گیا وہ حیران ہو کر پوچھتے کہ آپ کیا کھا کر آئے ہیں کہ آپ کا بلڈ پریشر بھی نارمل ہوتا ہے اور شوگر بھی (نوٹ: انہیں بلڈ پریشر کے ساتھ شوگر بھی تھی) بندہ انہیں بتاتا کہ میں سورۂ فیل پڑھتا ہوں الحمدللہ اس عمل کی برکت سے ایک عرصہ ہوا میرا بلڈ پریشر بھی نارمل چلا آرہا ہے اور شوگر بھی نارمل رہتی ہے۔

## آلو بخارے سے بلڈ پریشر سے یقینی نجات

اسی طرح عبقری کی ایک خاتون قاریہ فرماتی ہیں کہ مجھے بلڈ پریشر کی بیماری نے بے حال کررکھا تھا ہر وقت سر میں شدید درد' آنکھوں کے آگے اندھیرا آجاتا تھا بات بے بات غصہ آجاتا جس سے گھر میں اکثر لڑائی ہوجاتی ہر وقت بچوں کو مار پیٹ کرنا میرا کام بن چکا تھا۔ ادویات لے رہی تھی لیکن عارضی فائدہ ہوجاتا پھر وہی کیفیت ہوتی۔

ایک دفعہ میں اپنے والدین سے ملنے کیلئے اپنے گاؤں گئی' میرے بھائی گرمیوں کے موسم میں آلو بخارے کا خالص شربت بیچتے ہیں جس دن میں اپنے والدین کے گھر پہنچی سفر کی وجہ سے برا حال تھا راستے میں قے بھی کرتی آئی تھی' سر میں شدید درد' اوپر سے گاؤں کی شدید گرمی' یوں لگ رہا تھا جیسے آج تو مر جاؤں گی۔

اسی دوران بھابی نے آلو بخارے کا شربت بنا کر پلایا جیسے ہی شربت پیا یوں محسوس ہوا جیسے جسم میں جان آگئی ہو' بلڈ پریشر جو کہ شربت پینے سے پہلے چیک کیا تھا (بلڈ پریشر چیک کرنے والا آلہ میں اپنے ساتھ رکھتی ہوں) تو 200 سے اوپر تھا اور نیچے کا ایک سو سے زائد تھا اب شربت پینے کے کچھ دیر بعد دیکھا تو بہت کم ہوگیا تھا اسی طرح دن میں تین چار بار آلو بخارہ کا شربت پینے سے سر کا درد بھی ختم ہوا اور بلڈ پریشر بھی نارمل ہوا اب

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

میں سب دوائیں چھوڑ کر شربت آلو بخارہ ہی پیتی ہوں۔

## پانچ منٹ میں شدید سردرد سے یقینی نجات

اسی طرح عبقری کے ایک قاری نے بتایا کہ میں ملیر کراچی میں ایک نامور حکیم صاحب کی خدمت میں جایا کرتا تھا ایک مرتبہ میں گیا تو میرے سامنے حکیم صاحب کے پاس ایک خاتون تشریف لائیں اور کہنے لگیں کہ چند دن سے میرے سر میں شدید قسم کا درد ہے کئی قسم کی ادویات کھا چکی ہوں کوئی فائدہ ہی نہیں ہوتا۔

حکیم صاحب نے فرمایا کہ یہ کوئی مسئلہ ہی نہیں ہے ابھی پانچ منٹ میں آپ کے سر کا درد ختم ہو جائے گا اور یہ کہہ کر دراز میں سے دو عدد بڑی الائچی نکال کر انہیں دی اور ساتھ ایک ایک چمچ چینی نکال کر کاغذ پر رکھی اور کہا کہ ان الائچیوں کے دانے نکال کر منہ میں رکھیں ساتھ ہی ایک چمچ یہ چینی ڈالیں اور انہیں اس طرح چوسیں جس طرح چیونگم چباتے ہیں اور چوس چوس کر رس پیتی رہیں انہوں نے ایسے ہی کیا کچھ دیر کے بعد شکریہ ادا کر کے کہنے لگیں حکیم صاحب! واقعی میرا سر درد ختم ہو گیا۔

میں نے اپنی آنکھوں سے یہ ماجرا دیکھا میں جب گھر آیا تو بڑی الائچی لیتا ہوا آیا کیونکہ میرے گھر میں میری ہمشیرا کو سر میں شدید درد رہتا تھا۔ میں نے اپنی بہن کو بلایا جس نے اب بھی سر درد کی وجہ سے سر پر پٹی باندھی ہوئی تھی میں نے انہیں کہا کہ ابھی آپ کے سر کا درد ختم ہو جاتا ہے میں نے اسی طریقے کے مطابق جو حکیم صاحب نے بتایا تھا اسے دو الائچیاں اور ایک چمچ چینی دی۔ انہوں نے اسی طرح کیا اور اس کا سر درد ختم ہو گیا چند دن کے استعمال سے مکمل طور پر ان کے سر کا درد چلا گیا اس طرح میں نے یہ نسخہ کئی مریضوں کو بتایا جن کے سر میں اکثر درد رہتا تھا اس ٹوٹکے کی وجہ سے آرام مل گیا۔


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے

## دردسر کا مجرب نسخہ

میری حکمت کا ابتدائی دور تھا، میری چھوٹی ہمشیرہ کے سر میں شدید قسم کا درد ہوتا تھا۔ درد کی وجہ سے ان کے منہ سے چیخیں نکلتیں تھیں۔ ڈاکٹروں سے ادویات لیں کوئی فائدہ نہ ہوا اسکے بعد حیدرآباد لیکر آئے یہاں کے ڈاکٹروں نے ہر قسم کے ٹیسٹ کیے ایکسرے، الٹراساؤنڈ وغیرہ سب رپورٹیں کلیئر تھیں، مرض کی تشخیص نہیں ہو پا رہی تھی۔

میرا تو ویسے ہی حکمت سیکھنے کا ابتدائی دور تھا اب سر کے درد کی بے شمار اقسام ہیں ہر قسم کے نام الگ الگ، علامات و اسباب ہیں، ان سب کو یاد رکھنا خود ایک سر درد ہے اب سمجھ میں نہیں آرہا تھا کہ یہ کس قسم کا سر درد ہے اور اس کا کیا علاج ہو۔ بندہ ایک طبی کتاب کا مطالعہ کر رہا تھا کہ ایک معجون کے نسخے پر نظر پڑی جس کے فوائد کے ذیل میں لکھا تھا کہ یہ سر درد کی ہر قسم میں مفید ہے۔

بندہ نے اللہ کا نام لیکر وہ معجون بنائی اور ہمشیرہ کو استعمال کروائی چند ہی دنوں میں وہ فائدہ ہوا جو وہم و گمان میں بھی نہ تھا کچھ عرصہ مستقل استعمال کرنے کے بعد اللہ کے فضل و کرم سے انہیں سر درد سے نجات مل گئی۔ 85-84ء سن سے لیکر آج 2010ء چل رہا ہے انہیں دوبارہ سر میں درد نہیں ہوا۔

اس نسخے کو جب اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ کیسے اس مرض کو اس سے فائدہ ہوا تو بندے نے مستقل اس نسخے کو یقین اور اعتماد کے ساتھ مریضوں کو دینا شروع کر دیا اب واقعات کیا تحریر کروں بیسیوں واقعات ہیں نمونے کے طور پر اپنے گھر کا واقعہ تحریر کر دیا ہے۔ بلا مبالغہ کوئی ایک بھی مریض نہیں اس 30-29 سالہ دور میں جس نے یہ معجون استعمال کی ہو اور اس کا سر درد ختم نہ ہوا ہو کیا بوڑھے کیا، جوان مرد ہو یا خواتین جس نے بھی استعمال کی، اس کو شفاء ملی۔ قارئین سے دعاؤں کی درخواست کے

ساتھ نسخہ حاضر خدمت ہے:

**ھوالشافی:** گل سرخ بادرنجبویہ' برگ گاؤزبان' گل بنفشہ اصل السوس ہر ایک ایک تولہ' انجیر زرد دس دانہ' مویز منقیٰ' عناب ہر ایک بیس دانہ سپستان سودانہ' سب دواؤں کو رات کے وقت تین پاؤ پانی میں بھگوئیں۔ صبح کو جوش دیکر چھان کر قند سفید پاؤ سیر داخل کر کے قوام بنائیں اوور آخر قوام میں کشمش ایک پاؤ پیس کر شامل کر دیں۔ بعد ازاں برگ سناء مکی سات تولہ' ہلیلہ زرد تین تولہ' ان تینوں دواؤں کو خوب باریک سفوف کر کے روغن بادام شیریں میں چرب کر کے قوام میں ملادیں۔ صبح کو ایک ماشہ سے تین ماشہ تک عرق بادیان بارہ تولہ یا پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ چند ماہ۔

## دل کے بند والو کھولنے کا جادوئی نسخہ

میرے بڑے بھائی کے دوست کا بھانجا جو کہ جرمن میں رہائش پذیر ہیں وہ اکثر وہاں بیمار رہتے تھے ڈاکٹروں کے پاس جا کر چیک اپ کروایا انہوں نے رپورٹیں دیکھ کر بتایا کہ آپ کے دل کے وال کولیسٹرول کی زیادتی کی وجہ سے بند ہیں اور بذریعہ آپریشن آپ کے وال صاف کرنا پڑیں گے یہ بڑے پریشان ہوئے کیونکہ یہ جرمن میں اکیلے رہتے ہیں۔ والدین اور بہن بھائی تو پاکستان میں ہیں۔ کہتے ہیں کہ میرے دل میں خیال آیا کہ کیوں نہ پاکستان جا کر دل کے والو کی صفائی کروالی جائے بس دل میں اس بات کا آنا تھا میں نے فوراً پاکستان جانے کیلئے دو ماہ کی چھٹی لی اور پاکستان آ گیا یہاں میرے ماموں جان کو میرے آنے کی خبر ہوئی تو وہ اگلے دن ہی گھر پر تشریف لائے اور پوچھنے لگے کہ بغیر اطلاع کیے آپ اچانک پاکستان آ گئے خیریت تو تھی۔

میں نے انہیں عرض کی ماموں جان ڈاکٹروں نے بتایا ہے کہ آپ کے دل کے والی بند ہیں جس کی وجہ سے خون کا بہاؤ بڑی مشکل سے ہو رہا ہے آپ کو جلدی ان کی



صفائی کروانی پڑے گی۔

ماموں جان نے بڑی توجہ سے میری ساری بات سنی اور کہا کہ فکرمند ہونے کی کوئی ضرورت نہیں صرف پندرہ دن کے اندر یہ مسئلہ حل ہو جائے گا۔ انشاء اللہ آپریشن کی نوبت نہیں آئے گی۔ میں نے عرض کی کہ یہ کیسے ممکن ہے۔ فرمانے لگے اللہ تبارک وتعالیٰ نے پیاز کی شکل میں ہمیں ایک ایسی نعمت عنایت فرمائی ہے جو دیگر فوائد کے ساتھ ساتھ چربی کو بھی جلد خارج کر دیتی ہے۔

ماموں جان نے سوالیہ انداز میں مجھ سے پوچھا بیٹا کیا آپ نے سفید پیاز دیکھی ہے؟ میں نے عرض کی بہت کم نظر آتی ہے۔ سفید رنگ کی پیاز میں نے سردیوں میں دیکھی تھی۔ انہوں نے فرمایا بس یہی پیاز آپ کے مرض کا شافی علاج ہے پھر انہوں نے طریقہ استعمال بتایا کہ ایک عدد بڑا پیاز لے لیں جس کا وزن 100 گرام سے 150 تک ہو اس کو کوٹ کر اس کا پانی نکال لیں' اس پانی کو صبح نہار منہ پی لیں اللہ کے حکم سے پندرہ دن کے اندر اندر وال بالکل صاف ہو جائیں گے۔

میں نے ماموں جان کے کہنے پر اس نسخہ کو استعمال کیا اور پندرہ دن کے بعد دوبارہ چیک اپ کروایا تو یہ جان کر خوشی سے حیران رہ گیا کہ میرے دل کے وال بالکل صاف ہو گئے ہیں۔ (نوٹ: پیاز کا رس پینے کے تقریباً ایک گھنٹہ بعد تک کچھ کھانا پینا منع ہے) اس کے ساتھ ساتھ نماز کی پابندی کی جائے اور اگر سفید پیاز نہ ملے تو سرخ پیاز بھی استعمال کروائی جا سکتی ہے۔

## ہر سال حج کرنے کا خاص عمل

اسی طرح عبقری کے ایک قاری محمد اقبال جو کے پاکستان نیوی میں ملازم ہیں عبقری اکیڈمی میں تشریف لائے ان سے جب بندے نے سوال کیا کہ عبقری نے آپ کو کیا دیا تو مسکرا کر فرمانے لگے کہ عبقری کے ایک عمل نے مجھے حج بیت اللہ کی

سعادت نصیب فرمائی بالکل اسی طرح ہوا جس طرح رسالے میں لکھا ہوا ہے۔ کہنے لگے مجھے حج کرنے کا بڑا شوق تھا لیکن اس کیلئے کوئی اسباب نہیں بن رہے تھے۔ عبقری میں جب یہ ''ہر سال حج کرنے کا خاص اور آزمودہ عمل'' پڑھا تو مجھے میرے دل کی تمنا پوری ہوتی ہوئی نظر آئی۔ میں نے خود بھی یہ عمل شروع کر دیا اور ساتھ ہی بیوی کو بھی یہ عمل شروع کروا دیا۔ چند ہی مہینے گزر رہے تھے کہ ہماری قسمت کا ستارہ چمکا اور اللہ تعالیٰ نے اپنے خزانہ غیب سے ایسے اسباب پیدا کیے کہ ہم آج تک حیران ہیں اور ہم نے اسی سال 2009ء میں حج کیا۔

بندے نے بڑی اشتیاق سے پوچھا کہ وہ عمل کونسا تھا اور عبقری کے کونسے شمارے میں شائع ہوا تھا۔ انہوں نے تھوڑی ہی دیر میں وہ رسالہ نکال کر میرے سامنے رکھ دیا۔ میں نے دیکھا تو وہ فروری 2009ء کا شمارہ تھا جس کے ٹائٹل پر ہی یہ سرخی لگی ہوئی تھی۔ ''ہر سال حج کرنے کا خاص اور آزمودہ عمل'' آگے تفصیل میں دیکھا تو یہ مضمون حال دل کے عنوان سے میرے مرشد و محسن جناب حکیم محمد طارق محمود عبقری مجذوبی دامت برکاتہم العالیہ کا تھا۔ عنوان کے نیچے درج ہے قسمت کے سکندر ہی یہ عمل کریں گے اور لبیک سے رب کو منائیں گے۔ بس غور سے تحریر پڑھیں۔ ایک صفحے سے زائد پر یہ مبارک تحریر ہے۔ جو حضرات تفصیل سے پڑھنا چاہیں وہ فروری 2009ء کے شمارے میں یہ تحریر پڑھ سکتے ہیں۔ بندہ یہاں صرف وہ عمل تحریر کرتا ہے کہ جس کی برکت سے محمد اقبال صاحب اور ایسے کئی لوگوں کو حج بیت اللہ کی سعادت نصیب ہوئی جنہوں نے اس عمل کو توجہ دھیان اور مستقل مزاجی سے کیا۔

**خاص عمل:** اذان کے بعد اور مسنون دعا کے بعد (یعنی اذان کے بعد والی مسنون دعا) 3 بار تلبیہ یعنی لَبَّیْكَ اللّٰهُمَّ لَبَّیْكَ آخر تک پڑھیں۔ حج کی نیت سے یا عمرے کی نیت سے 40 روز اور روزانہ خوشبو لگا کر سورۃ والضحیٰ پڑھیں۔ یہ عمل نہایت خلوص اعتماد اور یقین سے کریں۔ مسلسل اور مستقل پھر رب کی قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔ (ان شاء اللہ)



## پیچش کیلئے عجیب نسخہ

عبقری کے ایک قاری جناب عظمت اللہ صاحب تشریف لائے باتوں ہی باتوں میں رسالہ عبقری میں شائع ہونے والے نسخے کی تعریف کرنے لگے۔ بندہ خاموشی سے بڑے دھیان سے ان کی گفتگو سن رہا تھا۔ فرمانے لگے میری بیوی کو عرصہ آٹھ سال سے پیچش تھی اکثر معدہ خراب رہتا تھا۔ بہت علاج کروایا لیکن کہیں سے مستقل فائدہ نہ ہوا۔

عبقری میں ایک نسخہ چھپا جو کہ کم خرچ ہونے کے ساتھ ساتھ بنانے میں بالکل آسان بھی تھا۔ میں نے وہ نسخہ بنایا اور بیوی کو استعمال کروایا۔ حیرت انگیز طور پر چند دنوں میں ہی پیچش رک گئی اور معدہ صحیح ہو گیا۔ بھوک بھی لگنے لگی، طبیعت سے بے چینی بھی ختم ہوئی اگرچہ اس نسخہ کی ترکیب کے مطابق نہیں کیا پھر بھی اتنا فائدہ ہوا کہ آج 6-7 ماہ ہو گئے ہیں دوبارہ پیچش نہیں ہوئی اور میں یہ نسخہ دوسرے کئی ضرورت مندوں کو دے چکا ہوں سب کو اللہ کے فضل و کرم سے مکمل فائدہ ہوا۔

وہ نسخہ یہ ہے: چھوٹی ہڑیڑ اور بل گری ہموزن لیکر سفوف بنا کر چھوٹی 1-1 چمچ دن میں 3 بار پانی کے ساتھ لینی ہے اور اگر چھوٹے بچوں کو یہ بیماری (پیچش) ہو تو بلگری کا مربہ لیکر دیں بالکل شیر خوار بچوں کو اس مربے کا شیرہ پلائیں فوراً فائدہ ہوگا۔ یہ نسخہ بڑے کمال کا ہے۔

## گمشدہ چیزیں حاصل کرنے کیلئے چند مجرب عمل

بھائی کامران ظفر صاحب نے گمشدہ اشیاء کو حاصل کرنے کیلئے اپنے چند مجرب عمل سنائے جو کہ عبقری کے قارئین کی خدمت میں حاضر ہیں آپ کی خدانخواستہ جب کوئی چیز گم ہو جائے تو آپ ایک بار سورۃ یٰسین پڑھ کر تلاش کریں

اگر اس دن وہ گمشدہ چیز نہ ملے تو دوسرے دن' پھر یہی عمل کریں۔ اگر خدانہ
کرے دوسرے دن بھی کام نہ بنے تو پھر تیسرے دن بھی یہی عمل کرکے تلاش
کریں۔ انشاء اللہ تیسرے دن وہ چیز ضرور بہ ضرور مل جائے گی۔

**دوسرا عمل:** ایک مرتبہ میری چھوٹی بیٹی گم ہوگئی میں نے دو انمول خزانے پڑھنا
شروع کردیئے اور ساتھ ہی حسب توفیق صدقہ بھی دیا ابھی میں نے دو انمول خزانے
دو تین بار ہی پڑھے تھے کہ ایک شخص بیٹی کو گود میں اٹھا کر لے آیا۔

یہ دو مشاہدات جناب عبدالرحیم لانڈھی نے بتائے تھے:

ایک مرتبہ مدرسہ میں میری لغت کی کتاب گم ہوگئی پورا مدرسہ چھان مارا لیکن کہیں
سے نہ ملی بندے نے دو انمول خزانے کئی بار پڑھے کچھ دیر بعد مگر اللہ کے فضل و کرم
سے اس دعا کی برکت سے وہ کتاب مل گئی۔

اسی طرح ایک مرتبہ میرے پاس ساٹھ روپے تھے ان میں سے دس روپے غائب
ہوگئے میں نے گیارہ مرتبہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھی دس روپے مل گئے
جب کے جیب خالی تھی۔ (پچاس روپے پہلے ہی نکال لیے تھے)

## یا اللہ میرا کام کردے!

بھائی آصف محمود فرماتے ہیں کہ آپ (میرے پیرومرشد حکیم طارق محمود عبقری
دامت برکاتہم) جب کنڈیارو تشریف لائے تھے تو آپ نے اپنے بیان میں ارشاد
فرمایا تھا کہ جو بھی کام کرو تو اللہ تبارک و تعالیٰ سے کہو: ''یا اللہ میرا یہ کام آپ کریں
گے!'' تو وہ کام ہو جائے گا۔ بارہا کا میرا یہ آزمودہ عمل ہے کہ جب میں کسی بھی کام
کے بارے میں یہ کہہ دیتا ہوں اللہ تعالیٰ میرا وہ کام کردیتے ہیں۔

ایک دفعہ ٹرین میں سفر کر رہا تھا اور مجھے سیٹ کی ضرورت تھی میں نے دل ہی دل
میں اللہ تعالیٰ سے عرض کیا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے مجھے سیٹ مل گئی۔ اسی طرح



اپنے کنڈیارو شہر میں آسمان پر بادل دیکھ کر میں نے دعا کی یا اللہ تو بارش برسا
دے تو اللہ کی رحمت سے بارش شروع ہوگئی۔ اسی طرح بندے کی چونکہ کریانہ کی
دکان ہے کئی گاہک ادھار کی رقم واپس نہیں کرتے تو جب بندہ یہ دعا کرکے یا اللہ تو
قرضہ واپس دلوائے گا' جاتا ہوں تو قرض مل جاتا ہے۔

## آیت کریمہ کا عمل

بھائی ملک شہزاد کہتے ہیں حکیم صاحب نے 40 مرتبہ آیت کریمہ کا عمل پڑھنے
کیلئے فرمایا تھا۔ یعنی 12 رکعت نفل جس کے ہر سجدے میں چالیس بار آیت کریمہ
پڑھنی تھی۔ میں نے یہ عمل شروع کیا اللہ تعالیٰ نے بے حساب رزق عنایت فرمایا۔

## سفر کی دعا کی برکت

اسی طرح سواری پر سوار ہونے کی دعا پڑھ کر موٹر سائیکل پر کسی سے کام سے جا رہا
تھا کہ موٹر سائیکل کے بریک ٹوٹ گئے لیکن اللہ نے حفاظت فرمائی اور میں ہر قسم کی
تکلیف سے محفوظ رہا۔ اسی طرح امیر صاحب فرماتے ہیں کہ میں موٹر سائیکل پر سوار
چلا جا رہا تھا سفر کی دعا میں نے پہلے ہی پڑھ لی تھی موٹر سائیکل اچانک نالے سے ٹکرائی
جس سے میں خود بھی نالے میں گر گیا لیکن دعا کی برکت سے بالکل محفوظ رہا۔

## سورۂ قریش کے کمالات

بھائی طاہر نوابشاہی فرماتے ہیں کسی اہم کام کے سلسلے میں جا رہا ہوتا ہوں جب
ریلوے پھاٹک پر پہنچتا ہوں تو دیکھتا ہوں کہ ٹرین کی آمد کی وجہ سے پھاٹک بند ہے
میں سورۂ قریش پڑھنا شروع کردیتا ہوں جلد ہی پھاٹک کھل جاتا ہے اور راستہ مل جاتا
ہے اور کبھی موٹر سائیکل کا پٹرول ختم ہو جاتا ہے اور پٹرول پمپ بھی دور ہوتا ہے سورۂ
قریش پڑھتا ہوں پٹرول پمپ پر بڑی آسانی سے پہنچ جاتا ہوں اسی طرح جب گھر

میں لاکر وغیرہ کی چابی جب کھو جاتی ہے تو انا اللہ (مکمل) اور درود شریف پڑھتا ہوں تو وہ مل جاتی ہے۔ اسی طرح جب کبھی نظر بد لگ جاتی ہے یہی دعا نظر کی حفاظت کیلئے پڑھ لیتا ہوں اور محفوظ ہو جاتا ہوں۔

## سورۂ یٰسین کے کمالات

اسی طرح میرے بل گم ہو گئے تھے انا اللہ پڑھی مل گئے' اسی طرح ایک بار کمرے کا دروازہ لاک ہو گیا میں نے سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کر دی۔ ابھی چوتھا ہی رکوع تھا کہ دروازہ کھل گیا۔ اسی طرح ایک مرتبہ ایک یونیورسٹی میں جہاں ڈاڑھی والوں کا داخلہ بند تھا جاتا تھا' میں نے سورۂ یٰسین کی آیت نمبر 9

وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ أَيْدِيهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَأَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ﴿یٰسین ۹﴾

پڑھی چوکیدار نے جانے دیدیا۔ جب اندر جا کر پروفیسر صاحب سے ملے تو وہ جہاں بہت ناراض ہوئے وہیں حیران بھی ہوئے کہ تم اندر کیسے آئے ہم نے عرض کی کہ سورۂ یٰسین کی آیت پڑھ کر آئے ہیں۔ بہر حال اس آیت کی برکت سے ہم نے پورا دن یونیورسٹی میں گزارا' گشت کیا دین کی دعوت دی۔

## ذکر اللہ کی برکت

اس طرح ایک دوسرے صاحب فرماتے ہیں کہ ہم بیرون ملک سے واپس آرہے تھے ایک دن زیادہ ہو گیا جیسے ہی ہم ایئرپورٹ پر آئے ایئرپورٹ کی انتظامیہ نے ہمیں روک لیا کہ ایک دن زیادہ کیوں گزارا۔ ہم سب نے اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنا شروع کر دیا اور پھر اس کی برکت سے آسانی ہو گئی۔ اسی طرح ہم روزانہ گیارہ بار سورۂ قریش پڑھتے ہیں اگر بس یا موبائل نکل جائے تو گاڑی سے مل جاتا ہے یا کوئی لا کر دے دیتا ہے۔



## جوہر شفاء مدینہ

ایک بار والدہ نے تھادل بھیجی جو میں نے اس وقت استعمال نہیں کی' بھائی نے تھادل کی بوتل فریج میں رکھ دی۔ یہ تھادل خراب تھا جب استعمال کیا تو الٹیاں لگ گئیں' پانی جسم میں رکتا نہیں تھا۔ میں نے جوہر شفاء مدینہ استعمال کی اس سے فائدہ ہوا۔

قبلہ حکیم جناب محمد طارق محمود عبقری دامت برکاتہم العالیہ 10 جون 2010ء کو کراچی تشریف لائے تھے حضرت کے حکم پر احباب نے اپنے اپنے واقعات سنائے جو کہ تحریر کر دیئے ہیں ان کے نام یاد تھے۔ باقی احباب جن کے نام معلوم نہیں ان کے واقعات تحریر کرتا ہوں۔ جماعت کا وقت ہونے والا تھا میں گھر سے نکلا دعا پڑھی موٹر سائیکل کا بریک ٹوٹ گیا اور راڈ پھنس گیا سفر کی دعا کی بدولت اللہ نے حفاظت فرمائی اور میں محفوظ رہا۔

## یَاحَافِظُ یَاحَفِیْظُ کے عمل سے حفاظت

یَاحَافِظُ، یَاحَفِیْظُ کا عمل میں نے ''مجھے شفاء کیسے ملی'' میں پڑھا تھا بندے نے اسے پڑھا اس کی برکت سے اللہ نے میری اس طرح حفاظت کی کہ ایک دفعہ اسلام آباد سے آرہا تھا ڈرائیور اور کنڈیکٹر نیند کی وجہ سے اونگھ رہے تھے جس کی وجہ سے آگے آنے والی موٹر سائیکل سے ٹکرا گئے۔ میری زبان پر یہ ذکر یَاحَافِظُ، یَاحَفِیْظُ جاری تھا۔ صرف گاڑی کا شیشہ ٹوٹا باقی سب محفوظ رہے۔

## بیٹیوں کے رشتے کیلئے خاص عمل

میری چار بیٹیوں کے رشتے نہیں ہو رہے تھے۔ دو انمول خزانے تینوں بہنوں نے پڑھے ایک ماہ میں ان کی شادیاں ہو گئیں۔ اسی طرح میں سفر میں انمول خزانہ نمبر 2 پڑھتا رہتا ہوں۔ ایک دفعہ اسی طرح ہوا کہ میں موٹر سائیکل پر جا رہا تھا کہ سامنے سے

ایک موٹر سائیکل والے نے اچانک غلط ٹرن لیا۔ مجھے اللہ نے بچایا۔ میری خوف سے آنکھیں بند تھیں۔ آنکھ کھولی تو موٹر سائیکل سیدھی تھی اور کوئی حادثہ نہیں ہوا۔

## سفر کی دعا سے حفاظت

ایک دفعہ میں دادو گیا ہوا تھا واپسی پر چونکہ یہاں پر سورج غروب ہونے کے بعد سواری نہیں ملتی، مغرب کا وقت ہو گیا میں پھوپھی کے گھر چلا گیا واپسی پر پھوپھی زاد بھائی چھوڑنے آیا (بس سٹاپ پر) مغرب کی نماز پڑھ کر سفر کی دعا پڑھی ساتھ ہی ایک دعا

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌۢ بِيَمِيْنِهٖ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٦٧﴾

پڑھ کر روڈ کراس کرنے لگے میں نے کزن کو کہا بھی تھا کہ احتیاط سے روڈ کراس کرنا مگر اس نے احتیاط نہ کی سامنے کوسٹر آ رہی تھی۔ بھائی نے جیسے ہی روڈ کراس کرنا چاہا اچانک سامنے کوسٹر آ گیا اور تیزی سے کوسٹر سنبھلتے سنبھلتے روڈ سے نیچے اتر گئی ہم بھی محفوظ رہے اور دعا کی برکت سے کوسٹر کے مسافر بھی محفوظ رہے۔

## یَاحَفِیْظُ یَاوَکِیْلُ یَاسَلَامُ سے حفاظت

بھائی محمد شفیع سکھر والے فرماتے ہیں کہ یَاحَفِیْظُ یَاوَکِیْلُ یَاسَلَامُ 11 بار پڑھ کر موٹر سائیکل پر سوار ہوتا ہوں اس کی برکت سے ہر قسم کی حفاظت میں رہتا ہوں۔ اسی طرح ایک گھر میں چار بیٹیاں تھیں جن کے رشتے نہیں ہو رہے تھے انہیں دو انمول خزانے پڑھنے کو عرض کیے اس عمل کی برکت سے تینوں کے رشتے ہو گئے ایک دوسرے بھائی کہتے ہیں کہ موٹر سائیکل کی سواری کے دوران میں خزانہ نمبر 2 پڑھتا ہوں ایک دفعہ گرومندر کراچی کے قریب ایکسیڈنٹ ہو گیا اللہ نے اس عمل کی برکت سے حفاظت فرمائی۔



## سورۂ کوثر کا مجرب عمل

7 بار سورۂ کوثر پڑھ کر سواری کا انتظار کریں جلد ہی اللہ تعالیٰ سواری کا انتظام کر دیتے ہیں ایک دفعہ قربانی کا جانور لینے کیلئے گئے نماز کا وقت قریب تھا میں نے سورہ کوثر پڑھی اسی دوران ایک ٹیکسی والا آیا اور صرف سو روپے میں اس نے گھر پہنچا دیا۔

میری انگوٹھی گم ہو گئی تین بار سورۂ یٰسین پڑھی (یہ عمل مجھے حکیم صاحب نے بتایا تھا) تیسرے روز انگوٹھی گاڑی سے مل گئی۔

## آیت الکرسی کے کمال

میں آیت الکرسی پڑھتا رہتا ہوں۔ ایک مرتبہ میری گاڑی میں NOC تھا۔ پولیس چیکنگ کے دوران باقی گاڑیوں کو تو چیک کیا مگر میرے پاس آئے تک نہیں۔ اسی طرح میری عادت ہے کہ میں سامان کی رسیدیں لے لیتا ہوں ایک بار رسیدیں بھی بھول گیا اور آیت الکرسی پڑھنا بھی یاد نہ رہا۔ راستے میں پولیس والے نے روکا میرے پاس رسیدیں نہ تھیں، مجھے اترنے کا کہا میں نے اترتے ہوئے آیت الکرسی پڑھنا شروع کر دی پولیس والے نے کہا چلو کوئی بات نہیں اگلی مرتبہ چیک کرا دینا اسی طرح میں نے نئی نئی موٹر سائیکل چلانا سیکھی تھی ایک دفعہ کوچنگ پڑھانے کیلئے موٹر سائیکل پر جا رہا تھا راستے میں ایک خاتون کو بچاتے ہوئے نالے کے ساتھ جا ٹکرایا لوگ حیران تھے کہ یہ کیسے بچا اور میں جانتا ہوں کہ یہ میری دعا سے ہوا جو کہ میں نے سوار ہوتے ہوئے پڑھ لی تھی۔

اسی طرح ایک بار آیت الکرسی پڑھ کر 120 کی سپیڈ پر گاڑی چلا رہا تھا گاڑی تین سے چار بار الٹی ہوئی مگر کسی کو خراش تک نہ آئی۔ ہر فرض نماز کے بعد سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی پڑھی۔ بچی کا رشتہ نہیں آ رہا تھا اس عمل کی برکت سے مسئلہ حل ہوا۔ بچی کا رشتہ ہو گیا۔ اسی طرح ایک مرتبہ بندہ بینک سے رقم نکلوا کر واپس آ رہا تھا ڈاکو جو کہ

بینک سے ہی پیچھے لگ گئے تھے بالکل قریب آئے پتہ نہیں ان کے دل میں کیا آیا واپس لوٹ گئے۔ یہ آیت الکرسی اور آخر کی چھ سورتوں کی برکت سے ہوا اسی طرح ایک مرتبہ راہ چلتے ہوئے ایک گائے نے ٹکر ماری، قمیض پھٹ گئی پر مجھے خراش تک نہیں آئی۔ ایک بار وین خریدی، ایمرجنسی میں کہیں جانا تھا آیت الکرسی پڑھتا رہا۔ گلستان جوہر سے یوپی موڑ تک آیا۔ ٹریفک بہت جام تھی۔ حادثہ ہوگیا لیکن اللہ کے فضل وکرم سے کسی قسم کی خراش تک نہ آئی۔

## یَانَافِعُ کا کمال

ایک مجرب عمل یَانَافِعُ سات مرتبہ پڑھنے سے خرید وفروخت کریں کبھی نقصان نہیں ہوگا۔

ایک اور صاحب نے اپنے واقعات سنائے جو یہ ہیں:۔

ایک بار سورۂ قریش پڑھتے ہوئے میں موٹر سائیکل پر سوار کہیں جا رہا تھا پیچھے سے کسی نے اپنی گاڑی میری موٹر سائیکل سے ٹکرا دی جس سے موٹر سائیکل میرے نیچے سے نکل گئی اور میں اس طرح گرا کہ مجھے خراش تک نہ آئی۔

اسی طرح ایک مرتبہ سفر کی دعا پڑھ کر موٹر سائیکل پر سوار ہوا اچانک دو گڑھے سامنے آگئے موٹر سائیکل موڑ دی اور اللہ کے فضل وکرم سے محفوظ رہا۔ ہر ہفتے ایک بار لازمی ایکسیڈنٹ ہوتا ہے مگر آیت الکرسی اور سفر کی دعا پڑھنے سے خراش تک نہیں آتی۔

ایک دوست نے اپنا مجرب عمل بتایا کہ چاہے جتنا بھی شدید ایکسیڈنٹ ہوا گر جیب میں مسواک ہوگی تو ہڈی نہیں ٹوٹے گی چاہے جسم لہولہان ہو جائے۔

اسی طرح مجھے الرجی کی شکایت ہے (کیلے سے) لیکن میں جب گیارہ مرتبہ بسم اللہ (مکمل) پڑھ کر کیلا کھاتا ہوں تو الرجی نہیں ہوتی۔

اسی طرح ایک اور صاحب فرماتے ہیں کہ میرا گیارہ سال سے یہ معمول ہے کہ



جب گھر سے نکلتا ہوں تو بِسْمِ اللّٰہِ تَوَکَّلْتُ عَلَی اللّٰہِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھ لیتا ہوں جس کی وجہ سے ایکسیڈنٹ نہیں ہوتا اور اگر کبھی ہو بھی جائے تو مجھے خراش تک نہیں آتی۔

## بریگیڈیئر نیازی کی اہلیہ کا خاص عمل

ایک مرتبہ موٹر سائیکل پر سفر کے دوران خزانہ نمبر دو پڑھتا رہتا ہوں ایک دفعہ گرومندر کے قریب ایکسیڈنٹ ہوگیا اللہ نے حفاظت فرمائی۔ بندہ بالکل محفوظ رہا۔

بھائی عادل کے والد صاحب فرماتے ہیں کہ میں بریگیڈیئر نیازی کے ہاں ڈرائیور تھا ایک دفعہ گاڑی سروس کروانے کیلئے مزار جناح کے پاس گاڑی کی سیٹ کے نیچے دیکھا تو وہاں پر 12 سو روپے رکھے ہوئے ملے۔ میں نے واپس آکر بیگم صاحبہ کو بتایا کہ اس طرح مجھے گاڑی کی سیٹ کے نیچے سے 12 سو روپے پڑے ہوئے ملے ہیں۔ یہ لیں بیگم صاحبہ بڑی حیران ہوئیں اور کہنے لگیں کہ میں روزانہ بسم اللہ پڑھتی ہوں۔ پھر مجھے 50 روپے انعام کے طور پر دیئے اس وقت میری مہینے کی تنخواہ پانچ سو روپے تھی۔

## ڈکیت اندھے ہو گئے!

ایک دیگر بزرگ اپنا واقعہ سناتے ہیں کہ میں نے آیت الکرسی اور قرآن شریف کی آخری چھ سورتیں پڑھیں۔ رمضان المبارک کی دو تاریخ تھی۔ میں اور میرا بیٹا پیسے لیکر چلے سامنے ہی دولڑکے پسٹل لیے کھڑے تھے۔ اللہ نے ان کو ایسا اندھا کر دیا کہ ہم ان کے درمیان سے عافیت سے گزر گئے۔

اللہ تعالیٰ نے اپنے نام اور اپنے کلام پاک میں بے انتہا تاثیر رکھی ہے یہ ساری کائنات اور کارخانہ قدرت اسی ذات کریم کے نام کی برکت سے قائم و دائم ہے۔ حدیث شریف میں اسی بات کو یوں بیان فرمایا گیا ہے۔ حضرت انس ؓ سے روایت

ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ قیامت اس وقت تک قائم نہ ہوگی جب
تک یہ حالت ہو جائے کہ اللہ اللہ نہ کیا جائے۔

## قرآن، قرآنی اعمال، شفا ہی شفا

قرآن مجید کی آیات طیبہ' احادیث مبارکہ اور اسمائے الٰہی پر مبنی تاثیر اور
ان سے روحانی اور جسمانی علاج میں استفادہ ایسی محسوس اور روزمرہ کے
مشاہدے میں آنے والی چیز ہے اگر انسان کا دل بالکل ہی مادہ پرستی کا شکار
ہو کر روحانی اثرات سے عاری نہ ہو چکا ہو اس کا انکار ناممکن ہے خود قرآن مجید
نے دو مقامات (سورۂ یونس آیت نمبر 157 سورۂ بنی اسرائیل آیت نمبر 80) پر
اپنے آپ کو شفاء کہا ہے مفسرین کے مطابق یہ لفظ عام ہے اور اس کو روحانی شفاء کے
ساتھ مختص کرنا محض ایسا دعویٰ ہے جس کی کوئی دلیل نہیں۔

بلاشبہ اصل شفاء بخشنے والی ذات تو اسی پروردگار عالم کی ہے جس کے بارے
میں حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا تھا ''اور جب میں بیمار ہوتا ہوں تو وہی مجھے
شفاء بخشتا ہے'' لیکن دنیا چونکہ اسباب کے ذریعے چل رہی ہے جس طرح دیگر مختلف
نسخوں اور ادویات میں اللہ تعالیٰ نے شفاء رکھی ہے اسی طرح مختلف عملیات میں
بھی یہ تاثیر اسباب کے درجے میں موجود ہے خود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے کئی
احادیث شریف میں دم کرنا اور دوسروں کو اجازت مرحمت فرمانا ثابت ہے۔

## فلق اور ناس کی برکت

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا معمول نقل کرتے ہوئے
فرماتی ہیں کہ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوتے تو سورۃ الفلق اور سورۃ الناس پڑھ کر
اپنے اوپر دم کر لیتے تھے جب آخری دنوں میں تکلیف بہت بڑھ گئی تو میں خود
آپ صلی اللہ علیہ وسلم پر یہ سورتیں پڑھا کرتی۔



## منزل کی برکتیں اور رحمتیں

قرآن پاک کی وہ آیات جنہیں علماء کرام ''منزل'' کا نام دیتے ہیں جادو اور
آسیب کے علاج میں حرف آخر ہیں ان آیات کو پڑھنا' دم کرنا' تعویذ بنا کر باندھنا
سب ہی کے بے شمار فوائد ہیں' اس کے علاوہ ان آیات کو پڑھنے سے اور بھی بہت
سارے فوائد حاصل ہوتے ہیں اور دینی و دنیوی مشکلات سے نجات ملتی ہے۔

اس مفید تمہید جو کہ ایک اللہ والے کے اپنے الفاظ میں ہے لکھنے کے بعد اب اپنے
ذاتی واقعات و مشاہدات کو تحریر کرتا ہوں کہ کیسے محض اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے اس
بابرکت عمل کو کرنے سے ان کو جادو و سحر اور جنات کے شیطانی اثرات سے نجات ملی۔

احقر کے بڑے بھائی چند سال قبل اپنے ہم زلف کے بیٹوں سے اپنی بیٹیوں کے
رشتے طے کرنا چاہتے تھے والدین اور سب بہن بھائیوں نے اس جگہ رشتے دینے پر
اپنی ناراضگی کا اظہار کرتے ہوئے منع کیا جس کی وجہ یہ تھی کہ عرصہ دراز سے کبھی نہیں
بنی اب کیسے بنے گی؟ اس کے باوجود بڑے بھائی نے سب کی ناراضگی مول لے کر
دونوں بیٹیوں کا نکاح اپنے ہم زلف کے دونوں بیٹوں سے کر دیا۔

چند مہینے خیر خیریت سے گزر گئے پھر وہی ہوا جس کا خدشہ تھا کبھی کسی بات پر
لڑائی کبھی کسی بات پر دونوں لڑکے کوئی کام نہیں کرتے۔ بچیاں کبھی ماں باپ
کے گھر' کبھی نانی کے گھر بات بڑھتے بڑھتے بہت آگے تک چلی گئی۔ چھوٹی بچی
کی بہ نسبت بڑی بچی کے شوہر کچھ نہ کچھ ان کے ساتھ بہتر تھے۔ چھوٹی کے ساتھ
معاملہ زیادہ خراب تھا۔ اچانک ایک دن احقر کو والدہ کا فون آیا انہوں نے
بڑی بچی کو طلاق دے دی ہے اور چھوٹی کو ویسے ہی گھر سے نکال دیا ہے کہ تجھے
ہم طلاق نہیں دیں گے خوب ذلیل و خوار کریں گے۔

بندے کو بڑا ہی صدمہ ہوا' بندہ نے امی کو تسلی دیتے ہوئے کہا کہ اللہ مالک ہے

لیکن جس انداز سے انہوں نے یہ سلوک کیا ہے اس سے تو یوں لگتا ہے جیسے اس نے ہم سے کوئی نا کردہ جرم کا انتقام لیا ہے امی نے فرمایا کہ ہاں بیٹا خود اس نے بھی یہی کہا ہے کہ ہم نے بدلہ لیا ہے کیا بدلہ' بہن بھائیوں کی آپس کی لڑائی (ان کی والدہ ہمارے والد دونوں بہن بھائی ہیں) اس میں ان کی اولاد کی اولاد کا کیا قصور ہے۔ بہن بھائی لڑتے بھی ہیں' ملتے بھی اور اب بھی یہ دونوں بہن بھائی ایک دوسرے سے ملتے ہیں۔ بات کرتے ہیں' ایک دوسرے کے گھر آتے جاتے ہیں بہرحال بھائی کے ہم زلف نے اتنا خیال بھی نہیں کیا کہ بھائی سے کتنے رشتے ہیں۔

## جادو والی مٹھائی کھلا دی

چھوٹی بچی جس کا نام مریم ہے اور پیار سے سب اسے چندا کہتے ہیں' یہ اپنی نانی کے گھر گئی ہوئی تھیں کہ وہاں پر ان کی کسی عزیزہ نے انہیں جادو کی ہوئی مٹھائی کھلا دی اس مٹھائی کا کھانا تھا کہ وہ چندا جو کل تک کسی بھی صورت اپنے سسرال جانا نہیں چاہتی تھی اور کہتی تھی کہ مجھے مرجانا تو منظور ہے ان کے گھر جانا منظور نہیں ابو اگر مجھے دو وقت کی روٹی نہیں دے سکتا تو میں چاچو کے پاس کراچی چلی جاؤں گی لیکن اپنے سسرال نہیں جاؤں گی۔

اس چندا نے آج مٹھائی کے کھاتے ہی بری طرح رونا شروع کر دیا اور بار بار دروازے کی طرف جاتی اور کہتی کہ مجھے میرے خالو (ان کے سسر) خالو بلا رہے ہیں میری خالہ مجھے آوازیں دے رہی ہے' بڑی مشکل سے ان کی چھوٹی خالہ اور خالو نے اسے قابو میں کیا اور دروازے کو تالا لگا دیا اور پھر بڑے بھائی کو فون پر اطلاع دی ساری بات بتا کر کہا کہ آپ آ کر لے جائیں بات ہمارے بس سے باہر ہے۔

بھائی نے جیسے ہی یہ خبر سنی فوراً ٹیکسی کروا کر اسے لینے کیلئے روانہ ہوئے اور راستے میں مجھے فون کر کے ساری صورتحال سے آگاہ کیا اور مجھے کہا کہ



آپ فوراً تشریف لائیں اور چندا کیلئے کچھ کریں ہم سب گھر والے بڑے پریشان ہیں آپ آئیں گے تو کام بنے گا۔

میں نے انہیں خوب تسلی دی اور کہا کہ آپ کسی قسم کی فکر نہ کریں بس اللہ کریم سے دعا کریں انہیں لیکر گھر آئیں بندہ بھی ایک عمل کرتا ہے آپ کو بھی بتاؤں گا آپ بھی وہ عمل کرنا انشاء اللہ سب ٹھیک ہو جائے گا۔ ضرورت پڑی تو پھر میں آ جاؤں گا فی الحال آپ انہیں فلاں قاری صاحب کے پاس لے جائیں ان سے میرا نام لینا وہ بڑے پرہیزگار اور متقی انسان ہیں وہ انہیں دم کر دیں گے' بہرحال ان سے مسلسل فون پر رابطہ تھا۔

چندا کو قاری صاحب سے دم کروا کر کنڈیارو آ گئے وہ رات اور اگلا دن خیریت سے گزر گیا اگلے دن مغرب کی نماز کے بعد چھوٹے بھائی غلام مصطفی کا فون آیا فون پر بڑے شور شرابے اور چیخ و پکار کی آوازیں آ رہی تھیں۔ دھڑکتے دل کے ساتھ پوچھا کہ چندا کا کیا حال ہے بھائی نے کہ آپ خود سن لیں میں فون چندا کے پاس لیکر جاتا ہوں۔

## جادو دم دبا کر بھاگ جائے گا

چندا کہہ رہی تھی مجھے چھوڑ دو میں نے خالو کے گھر جانا ہے یہ کہے جا رہی تھی اور بری طرح رو رہی تھی تڑپ رہی تھی' اس کے ساتھ ہی سب گھر والے بے بسی سے رو رہے تھے اسے سنبھال رہے تھے چھوٹے بھائی نے بتایا کہ ان کے شوہر پڑوس میں کسی کو کہہ رہے تھے کہ ہم نے اس پر جادو کیا ہے یہ خود چل کر ہمارے گھر آئے گی یا ایسے ہی تڑپ تڑپ کر مر جائے گی۔

میں نے فون ان کی امی کو دینے کا کہا اور پھر ان کی امی سے گزارش کی آپ کسی قسم کی فکر نہ کریں اور چھوٹے بھائی کو بھی سمجھائیں کہ وہ جذبات میں آ کر کوئی قدم نہ اٹھائیں میری آپ سب سے گزارش ہے کہ نہ کسی سے لڑنا ہے اور نہ چندا کو کسی بھی عامل کے پاس لے کر جانا ہے اور نہ ہی کسی کو گھر پر بلانا ہے آپ نے صرف ایک عمل

کرنا ہے سب گھر والے خاص طور پر والد صاحب منزل پڑھ کر پانی پر دم کرکے اسے پلائیں اور چہرے پر چھڑکیں اور دعا کریں اور گھر سے تصویریں وغیرہ اگر ہیں تو نکال دیں تسلی رکھیں انشاء اللہ سب ٹھیک ہو جائے گا میں بھی دعا کرتا ہوں اور ایک عمل بھی کرونگا سب جادو وغیرہ بھاگ جائے گا۔

رات بندہ تھکاوٹ کی وجہ سے جلدی سو گیا عمل نہ کر سکا صبح نماز فجر کے بعد دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجات پڑھی اس کے بعد منزل پڑھی پھر اس کے بعد حدیقۃ الصفا فی اسماء النبی المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نامی کتاب جسے آج سے تقریباً تین سو سال قبل شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے ہم عصر اور سندھ کے مشہور محدث اور بزرگ عالم دین حضرت علامہ سید مخدوم ہاشم ٹھٹھوی سندھی رحمۃ اللہ علیہ نے تحریر فرمایا جن کی قبر مبارک ٹھٹھہ کے مکلی کے قبرستان میں ہے اور باوجود سخت گرمی کے بھی ٹھنڈی رہتی ہے۔

اس کتاب کو (الرازی) شعبہ تحقیق وتصنیف جامعہ قدسیہ کراچی نے اعلیٰ ترین میٹ پیپر پر 4 کلر میں شائع کیا ہے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہر نام کو درود شریف کے ساتھ مزین کیا ہے اس کے ہر صفحہ پر قصیدہ بردہ شریف کا ایک شعر بھی تحریر ہے۔ خاتمہ مسک کے طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ان جاں نثار صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اسماء جو غزوہ بدر میں شریک ہوئے شامل تحریر ہیں جن کی خاصیت یہ ہے کہ ان کے نام لیکر جو دعا مانگی جائے اللہ تبارک وتعالیٰ اسے قبول فرماتے ہیں۔

## قبولیت والے تین اعمال

کتاب کشف الباری (کتاب المغازی) کے مصنف اپنی اس کتاب میں تحریر فرماتے ہیں کہ بدری صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے توسط سے جو دعا مانگی جائے اللہ تبارک وتعالیٰ قبول فرماتے ہیں یہ نہایت ہی مجرب عمل ہے، بندہ انشاء اللہ اس مجرب عمل کے واقعات جو کہ انتہائی دلچسپ اور حیرت انگیز ہیں،



ماہنامہ عبقری کے محترم قارئین کیلئے تحریر کرے گا۔

بہر حال بندہ نے اس کے مکمل اسماء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو کہ 1177 ہیں پڑھے، اس کے بعد قصیدہ بردہ شریف کے اشعار پڑھے، اور پھر آخر میں اسمائے بدرین رضوان اللہ علیہم اجمعین پڑھ کر دعا کی۔ عاجز کو اس عمل کے کرنے میں ساڑھے چار سے پانچ گھنٹے صرف ہوئے دل کو اطمینان نصیب ہوا اور بڑی بے فکری کے ساتھ ناشتہ کیا اور بڑے سکون کے ساتھ کنڈیارو فون کیا۔

بندہ نے جو اعمال کئے وہ مندرجہ ذیل ہے:

1: اسمائے نبی المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

2: قصیدہ بردہ شریف

3: اسمائے اصحاب بدرین رضوان اللہ علیہم اجمعین

والدہ محترمہ نے فون پر بات کی بندے نے چندا کا پوچھا امی نے اللہ کا شکر ادا کرتے ہوئے بتایا کہ الحمد للہ ان کی طبیعت بالکل ٹھیک ہے اللہ نے بڑا کرم کیا ساتھ ہی امی نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ اگر یہ واقعہ کسی اور کے ساتھ پیش آتا تو پتہ نہیں کس کس کے دروازے پر کن کن مزاروں پر کون کون سی جگہ پر انہیں لے کر جاتے اور گھر پر پتہ نہیں کتنے عاملوں کو بلایا جاتا یہ قرآن پاک کی برکت ہے کہ گھر بیٹھے اللہ کریم نے انہیں شفاء دے دی۔ یا اللہ تیرا شکر، یا اللہ تیرا احسان.....!

الحمد للہ بندہ نے چندا سے بات کروانے کی عرض کی تو والدہ نے انہیں فون دے دیا ان کی ہنستی مسکراتی آواز سے چاچو جی السلام علیکم کہنا دل کی گہرائیوں سے الحمد للہ کہنا حیران کر گیا۔ وہ کہیں سے بھی کل پرسوں والی چیختی چلاتی چندا تو لگتی نہیں تھی بندے نے کہا بیٹا آپ کا جن اتر گیا نا اب اگر چاہتی ہو تو کہ یہ جن ہمیشہ اترا رہے تو بیٹا نماز کی پابندی کریں اور تلاوت کلام پاک روزانہ کیا کریں۔

## منزل اور اسمائے النبی ﷺ کی برکت سے ہوا

آج الحمدللہ اس واقعے کو تین ماہ کے قریب ہوگئے الحمدللہ آج تک طبیعت بالکل ٹھیک ہے یہ صرف اور صرف اللہ کے فضل و کرم اور منزل اور اسماء النبی ﷺ کی برکت سے ہوا۔ جیسا کے چند شمارے پہلے ہمارے مرشد واستاد جناب حکیم طارق محمود عبقری مجذوبی مدظلہ العالی نے ایک صاحب کا ذکر کیا تھا کہ انہوں نے کس طرح حاجیوں کی خدمت عبادت سمجھ کر کی پڑھ کر عقل حیران ہوئی۔

سائیں کا مقصد تھا کہ ہر کوئی ان سے مستفید ہوجائے بندہ میں اسی نیت سے اس کتاب کا تعارف اسماء النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کروا رہا ہے اور اسی کے اقتباسات ملاحظہ فرمائیں۔ کتاب میں لکھا ہے کہ:

اس مبارک کام کے دوران بعض ایسے امور بھی پیش آئے جن کا ذکر نہ کرنا بے انصافی ہوگا اللہ تبارک وتعالیٰ غریق رحمت کرے بھائی احمد شاہ مرحوم کو کہ کتابت مکمل ہونے کے چوتھے روز انتقال فرما گئے تھے انتقال کے بعد انہیں خواب میں دیکھا گیا کہ انتہائی خوش وخرم اور عمدہ لباس میں ہیں پوچھنے پر انہوں نے یہ بھی کہا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے میرے ساتھ بہت اچھا معاملہ فرمایا ہے۔

پہلی مرتبہ اسکینگ کے بعد جب صفائی ہوچکی تو کام آگے بڑھنے سے پہلے پتہ چلا کہ صفائی میں کچھ کمی رہ گئی ہے۔ جس میں ایک رائے یہ آئی کہ اسی پر اکتفا کیا جائے کیونکہ اس پر زر کثیر خرچ ہوچکا تھا مگر بھائی اجمل جو اس معاملے میں ہمارے ذمہ دار ہیں انہوں نے خواب میں اپنے آپ کو ریاض الجنۃ میں پایا اور دیکھا کہ ایک بزرگ آپ ﷺ کا عصا مبارک لیے چلے آرہے ہیں انہوں نے عرض کیا مجھے بھی اس کی زیارت کرادیجئے تو دیکھا اس پر گرد وغبار جمع ہے۔ انہوں نے اس عصا مبارک کو اپنے چہرے سے صاف کیا اس کے بعد دیکھا کہ منبر مبارک پر بھی گرد وغبار تھا اسے بھی اپنی



داڑھی اور پیشانی سے صاف کیا اس پر ان کی آنکھ کھل گئی پھر یہی فیصلہ ہوا کہ اس کی سکیننگ وصفائی کا کام نئے سرے سے کیا جائے۔

## اسمائے اصحاب بدرئین رضوان اللہ علیہم اجمعین

ہمارے محسن ومشفق جناب صوفی ندیم صاحب سے جب اسمائے اصحاب بدرئین صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حوالے سے تذکرہ کیا کہ آیا ان کو بھی شامل کتاب کرلیا جائے یا نہیں تو اس پر انہوں نے جواب دیا کہ یہ کتاب جناب رسول اکرم ﷺ کے ناموں پر مشتمل ہے لہٰذا شامل نہ کیا جائے تو اگلے دن انہوں نے بتایا کہ بھائی نوید رات مجھے خواب میں بہت ڈانٹ پڑی لہٰذا آپ اسمائے اصحاب بدرئین صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کو بھی شامل کتاب کردیں۔

بہرحال چند فوائد مولانا موسیٰ خان روحانی البازی رحمہ اللہ علیہ نے ان اسماء کو اپنی کتاب برکات مکیہ میں ان الفاظ میں تحریر فرمائے ہیں۔

1: ہر مشکل آسان ہوگی۔

2: لاعلاج بیماری اور ہر مرض سے شفاء ہوگی۔

3: تجارت وکاروبار میں بہت برکت ہوگی۔

4: مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

5: سحر اور جادو کا اثر کاروبار مال اور گھر کے افراد سے زائل ہوگا۔

6: جنات کی شرارت سے خلاصی ہوگی۔

7: عقیمہ عورت یا بے اولاد مرد پڑھے تو اللہ تبارک وتعالیٰ کے فضل وکرم سے اولاد حاصل ہو۔

8: نرینہ اولاد سے محروم شخص پڑھے تو اللہ تبارک وتعالیٰ کے فضل سے بیٹا پیدا ہوگا۔

9: سفر میں کامیابی وسلامتی حاصل ہوکر واپسی بخیر ہوگی۔

10: سفر یا حضر میں اپنے پاس رکھنے سے ہر شر وآفت سے سلامتی حاصل ہوگی۔

11: ملازمت بہ سہولت حاصل ہوگی۔

12: غیر شادی شدہ کی جلدی شادی ہوگی اور پیغام نکاح قبول ہوگا۔

13: دلوں کو مسخر وتابع بنانے کیلئے نہایت مفید ونافع ہے۔

14: گمشدہ چیز جلد ملے گی باذن اللہ۔

15: دشمنوں اور اہل بدعت پر غلبہ حاصل ہوکر ان کا ہر شر دفع ہوگا۔

16: ملازمت میں ترقی حاصل ہوگی۔

17: جس گھر میں یہ کتاب موجود ہوتو درود شریف و اسماء نبویہ ﷺ کی برکت سے اس گھر کے باشندے بڑے مصائب حوادث غم چوری ڈاکے اور آگ لگنے سے محفوظ ہوں گے انشاء اللہ تعالیٰ۔

18: طالب علم پڑھے تو علم میں برکت وامتحان میں کامیابی ہوگی۔

19: حج وعمرہ کی نیت سے پڑھے تو اللہ تبارک وتعالیٰ حج وعمرہ کی توفیق دیں گے۔

20: خواب میں نبی اکرم ﷺ کی زیارت حاصل ہونے کی زیادہ توقع ہے۔

## کتاب کی برکت

سفر یا حضر میں اپنے پاس رکھنے سے ہر شر وآفت سے سلامتی حاصل ہوگی اس کا تجربہ تو کتاب کے لیتے ہی ہوگیا وہ ایسے کہ پہلی مرتبہ جب اس کتاب کا اشتہار روزنامہ اسلام میں پڑھا تو کتاب دیکھنے کا اشتیاق پیدا ہوا ایک دوست کو کتاب لینے کیلئے تیار کیا۔

علامہ بنوری ٹاؤن مکتبہ الرازی والوں کے پاس آئے یہ کتاب اور چند دوسری کتابیں لیکر واپسی کیلئے روانہ ہوئے میرے دوست کا روٹ دوسرا تھا



وہ یہاں سے جدا ہوکر دوسری سواری سے اپنی منزل کو روانہ ہوئے بندے کو بڑی منڈی رشتے داروں میں کام تھا۔ سواری میں سوار ہوا سواری میں سیٹیں سب پر تھیں لوگ کھڑے ہوئے تھے۔

سب سے آخر والی سیٹ پر پانچ سواریاں بیٹھی ہوئیں تھیں ان میں سے دو آدمیوں نے مجھے بیٹھنے کیلئے کیا اور ساتھ ہی ایک آدمی فوراً یہ کہتے ہوئے کھڑا ہوگیا کہ مولوی صاحب تشریف رکھیں بندہ نے بڑا اصرار کیا کہ آپ تشریف رکھیں میری منزل زیادہ دور نہیں ہے صرف 20-15 منٹ کی بات ہے لیکن وہ نہیں مانا اور زبردستی مجھے سیٹ پر بٹھادیا بندہ نے کتابیں گود میں رکھیں اور بسم اللہ پڑھ کر بیٹھ گیا اور کتابوں کی دنیا میں کھو گیا۔

## برا محسن ہی میرا جیب تراش بھی تھا

اچانک مجھے محسوس ہوا کہ میرے برابر بیٹھے ہوئے میرے محسن کا ہاتھ میری سائیڈ والی جیب میں جارہا ہے مجھے فوراً خطرے کا احساس ہوا اور ساتھ ہی آج سے دو سال پہلے کا واقعہ مجھے یاد آگیا جب اسی طرح ایک شخص نے بھری کوچ میں جہاں تل دھرنے کیلئے جگہ نہیں تھی آگے پیچھے سے زور لگا کر میرے لیے جگہ بنا کر مجھے کہا مولوی صاحب یہاں بیٹھ جائیں بندہ اس کا شکریہ ادا کر کے بیٹھ گیا اور دل ہی دل میں اسے دعائیں دے رہا تھا وہ تو گھر جا کر پتہ چلا کہ وہ تو مولوی صاحب کی جیب کاٹ کر اسے 13 ہزار سے محروم کرگیا ہے۔

بہر حال بندہ نے ایک نظر اس کی طرف دیکھا اور اپنی سائیڈ کی جیب سے موبائل نکال کر ویسے ہی ٹائم دیکھ کر اگلی جیب میں رکھ لیا میں نے صاف سنا وہ اپنے ساتھی سے آہستہ سے کہہ رہا تھا بندہ ہوشیار ہے اور جب ان کا داؤ نہ چلا تو مجھے اگلی سیٹ پر بیٹھنے کو کہا جو کہ کسی مسافر کے اترنے سے خالی ہوئی تھی، بندہ نے عرض کی میں یہیں ٹھیک ہوں

انہوں نے کہا کہ مولوی صاحب ہم سب دوست ایک جگہ بیٹھ جائیں گے آپ
کر کے آگے تشریف لے جائیں بندہ شکریہ کہہ کر مسکراتے ہوئے آگے بیٹھ گیا یوں
اس بابرکت کتاب کی برکت سے بندہ نقصان سے محفوظ رہا۔

## سب جل گیا مگر......!

ایک سیاسی جماعت کی قیادت کے قتل پر پورے ملک میں لوٹ مار کا بازار گرم
ہوا۔ اس دوران بندہ کراچی میں تھا۔ قیامت صغریٰ کا منظر تھا ہزاروں لوگ
افراتفری کے عالم میں بھاگ رہے تھے ہزاروں گاڑیاں ٹریفک میں پھنسی ہوئی
تھیں بندہ کا یہ موضوع نہیں بندہ تو منزل کے واقعات تحریر کرنا چاہتا ہے بندے
نے اپنے بڑے بھائی عاشق رسول سے عرض کی بندہ منزل پر واقعات تحریر کرنا
چاہتا ہے دعا فرمادیں کہنے لگے دعا تو میں کرونگا ہی لیکن ایک واقعہ میری طرف سے
ہو جائے وہ یہ کہ کنڈیارو شہر میں اتنی تباہی و بربادی ہوئی کہ جس کا کوئی حساب نہیں
سب دکانیں جلادیں لیکن ان میں ایک ایسی دکان بھی تھی جس کا ذرے برابر بھی کسی
قسم کا کوئی نقصان نہیں ہوا حالانکہ اس کے برابر والی دائیں بائیں جانب والی
دکانیں مکمل جل کر راکھ ہو گئیں لیکن اسے کچھ نہ ہوا نہ لٹی اور نہ ہی جلی اور اس کی وجہ
صرف اور صرف یہ تھی کہ اس دکان کے مالک کا ایک عرصہ سے منزل پڑھنے کا
معمول ہے۔ میں سمجھتا ہوں کہ یہ سب اسی منزل کی برکت سے ہوا ہے۔

ایک جاننے والے اور بڑے مخلص اور نیک صورت عالم باعمل مولانا احتشام
الحق اسرار صاحب تشریف لائے جو کہ ہمارے حضرت مرشد کامل حکیم محمد طارق
محمود عبقری سے بڑے متاثر ہیں اور غائبانہ طور پر حضرت کو ڈھیروں دعائیں
دیتے ہیں ان سے اپنے مضمون منزل کیلئے کوئی واقعہ سنانے کا عرض کیا انہوں
نے فرمایا کہ یہ منزل جادو اور آسیب کے علاج میں حرف آخر ہیں۔



## منزل کی برکت سے ہوا

ہمارے ایک عزیز دوست جناب قاری حبیب الرحمن صاحب نے کسی فیکٹری میں
ملازمت اختیار کی ان سے پہلے اس فیکٹری میں دو اور ملازم بھی کام کرتے تھے۔
انہوں نے جب قاری صاحب کو دیکھا انہیں اپنے لیے خطرہ محسوس ہوا کیونکہ یہ دونوں
آپس میں ملے ہوئے تھے اور حساب کتاب میں گڑبڑ کرتے تھے خرچہ 500 ہوا
تو ایک ہزار لکھ دیا آمدنی ایک لاکھ ہوئی تو 80 یا 90 ہزار لکھ دی۔

انہوں نے سوچا کہ اگر ہمارے سیٹھ نے ان قاری صاحب کو حساب کی جانچ
پڑتال پر لگا دیا تو ہمارا پول کھل جائے گا۔ نوکری بھی جائے گی اور عزت بھی برباد ہوگی
اسے کسی طریقہ سے راستے سے ہٹاؤ قاری حبیب الرحمن کہنے لگے ایک مرتبہ
میرے سیٹھ نے مجھے ایک لاکھ روپے دیئے اور کہا کہ فلاں شہر میں فلاں بندے کو یہ
دے آؤ اور ان دونوں ملازموں کے سامنے انہوں نے مجھے رقم گنتی کر کے دی میں
وہاں سے چلا اور بس میں بیٹھ کر دوسرے شہر میں جا کر مطلوبہ شخص کو رقم دی اور موصول
شدہ رسید لیکر واپس آگیا اور اگلے دن فیکٹری میں آکر سیٹھ کو کارگزاری سنائی۔

فیکٹری کے دونوں ملازم مجھے حیرت سے دیکھ رہے تھے اس وقت میں نے کوئی
پرواہ نہ کیا لیکن چھٹی کے وقت انہوں نے مجھے بٹھالیا اور کہنے لگے کہ قاری صاحب
آپ ہمیں معاف کردیں' آپ کی بڑی مہربانی ہوگی۔ اللہ کریم آپ کو جزائے خیر
دے گا۔ قاری صاحب نے بڑی حیرت سے پوچھا بھائی کس چیز کی معافی۔ آپ
لوگوں سے تو مجھے کوئی شکایت نہیں ہے نہ ہی آپ لوگوں نے مجھ سے کوئی غلط قسم کا
برتاؤ کیا ہے آپ تو پرانے ملازم ہیں میں تو کل یہاں آیا ہوں اگر مجھ سے کوئی غلطی
کوتاہی ہوگئی ہے تو میں آپ سے معافی چاہتا ہوں۔ کہنے لگے نہیں آپ تو ماشاء اللہ
بہت نیک ہیں غلطی ہم سے ہوئی ہے۔

## فیکٹری سے نکالا جائے

قاری صاحب نے پوچھا کہ بات کیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ پہلے آپ معاف تو کریں بات بھی بتا دینگے۔ قاری صاحب نے کہا کہ میں نے آپ لوگوں کو معاف کیا اللہ تعالیٰ بھی معاف فرمائیں اب بتاؤ کیا بات ہے۔ انہوں نے بتایا کہ آپ جب سے آئے ہیں ہم ہر وقت پریشان رہتے ہیں کیونکہ ہم سے حساب کتاب میں غلطیاں ہو جاتی ہیں ہم ڈرتے رہتے ہیں کہ اگر سیٹھ نے آپ کو ہمارے بنائے ہوئے حساب کتاب کو چیک کرنے کا کہا اور آپ نے ہماری غلطیاں بلکہ فراڈ پکڑ لیا تو ہمارا کیا بنے گا۔

ہم نے کئی بار سوچا کہ آپ سے بات کی جائے اور آپ کو بھی اس کام میں حصہ دار بنایا جائے لیکن آپ کی شکل وصورت اور سیرت دیکھ کر ہمیں ہمت نہ ہوئی آپ سے بات کرنے کی۔ ہم سوچتے رہتے تھے کہ کسی طرح قاری صاحب کو فیکٹری سے نکالا جائے کوئی ترکیب سمجھ میں نہیں آرہی تھی کہ کیسے نکالا جائے۔ جب سیٹھ نے آپ کو ایک لاکھ روپے دیئے کہ اسے فلاں شخص کو دے آؤ تو ہم دونوں نے مشورہ کرکے یہ پلان بنایا کہ کسی طرح اس سے رقم غائب کر دی جائے تو سیٹھ اس سے بدگمان ہو جائے گا ہمیں بھی پراپیگنڈا کرنے کا موقع مل جائے گا ہم کہیں گے کہ قاری صاحب تو ہیں ہی ایسے ویسے وغیرہ وغیرہ لہٰذا سیٹھ ان کو نوکری سے نکال دے گا۔

ہمارا بچاؤ ہو جائے گا ہم نے اس پلان کو عملی جامہ پہناتے ہوئے ایک کرائے کے قاتل سے بات کی اور اسے بتایا کہ اس کے پاس ایک لاکھ کی رقم ہے آپ نے اس سے یہ رقم بھی چھیننی ہے یا چوری کرنی ہے یہ رقم بھی آپ کی اور ہم بھی انعام دیں گے اگر یہ اس دوران مزاحمت کرے تو بے شک مار بھی دینا تاکہ قصہ ہی پاک ہو جائے۔

ہم اپنے طور پر یہ کام کرکے بڑے مطمئن اور خوش تھے کہ کل اس کرائے کے قاتل نے آکر اپنی ناکامی کی خبر سنائی تو ہماری ساری خوشیاں غارت ہو گئیں اور اس



نے ہمیں جو بات بتائی اس سے ہم ششدر رہ گئے اور ہمیں شدت سے اپنی غلطی کا احساس ہوا اور ہم سمجھ گئے کہ آپ کوئی بڑے ہی اللہ والے اور اس کے ولی ہیں۔ اس نے ہمیں بتایا کہ میں جیسے ہی کارروائی کرنے کیلئے قاری صاحب کے قریب جانے کی کوشش کرتا تو یکا یک قاری صاحب کے چاروں طرف ایک لوہے کی فولادی دیوار حائل ہو جاتی جس سے میں ڈر جاتا۔

## منزل کی حفاظتی روحانی فولادی دیوار

میں نے کئی دفعہ تجربہ کیا جیسے ہی میں قریب ہوتا وہ چادر قاری صاحب کو گھیر لیتی مجھے بڑا خوف ہوا کہ یا تو یہ شخص کوئی جادوگر ہے یا پھر کوئی بہت بڑا اللہ والا ہے۔ میں نے اسی وقت اللہ سے توبہ کی اور فوراً واپس اپنے شہر آگیا تو قاری صاحب یہ مسئلہ ہے آپ ہمیں معاف کر دیں ہم سچے دل سے وعدہ کرتے ہیں کہ آئندہ ہم ہر کام ایمانداری سے کریں گے۔ قاری صاحب نے انہیں معاف کیا اور چند مفید نصیحتیں کرنے کے بعد بتایا کہ میں روزانہ منزل پابندی سے پڑھتا ہوں جو کے قرآن شریف کی آیات پر مشتمل ہے اس کی برکت سے میں ہر بلا اور مصیبت سے بچا رہتا ہوں اور مزید یہ کہ رات کو میں جب منزل پڑھتا ہوں اور خود یہ مشاہدہ کرتا ہوں کہ جیسے کوئی آہنی دیوار گھر کے چاروں طرف تن گئی ہے۔

## منزل پڑھنے سے بچے بچ گئے

ایک صاحب اپنے بیٹے کے علاج کیلئے تشریف لائے جہاں بندے نے اسے دوا دی وہیں ان سے یہ بھی عرض کی آپ اس بچے پر الحمد شریف پڑھ کر دم بھی کریں اس پر اس نے فرمایا کہ واقعی دم میں بڑی طاقت ہے اس پر میں ایک اپنا واقعہ سناتا ہوں۔ ان صاحب نے بتایا کہ میری بڑی بیٹی پیدا ہوئی الحمدللہ اب بھی بخیر وعافیت ہے مگر یہ لڑکی خیریت سے پیدا ہوئی اس کے بعد چار بچے دوران حمل ہی (پیدائش

سے پہلے) وفات پا گئے کوئی 4 ماہ کا اور کوئی 5 ماہ کے دوران جب یہ چھٹا لڑکا جس کی عمر اب 18 سال ہے' اپنی والدہ کے پیٹ میں تھا تو میری ایک گراؤنڈ کے قریب ایک بزرگ صورت فقیر سے ملاقات ہوئی گفتگو کے دوران میں نے ان سے اپنے مسئلے کا ذکر کیا کہ کس طرح دوران حمل ہی بچے انتقال کر جاتے ہیں۔

انہوں نے مجھے ایک جگہ ملاقات کیلئے وقت دیدیا۔ بندہ مقررہ جگہ پر گیا ان سے ملاقات ہوئی انہوں نے مجھے دم کر کے پانی دیا اور ایک پاکٹ سائز میں چھپا ہوا وظیفہ دیا جس پر منزل لکھا ہوا تھا اور مجھے تاکید کی کہ روزانہ یہ پڑھ کر اپنی بیوی پر دم کروں اور ساتھ ساتھ پانی پر بھی دم کرنا ہے پانی تھوڑا تھوڑا کر کے سارا دن اپنی بیوی کو کہنا کہ پیتی رہے باقی وظیفہ (منزل) پڑھ کر صبح شام دم کریں جب تک کے بچہ پیدا نہ ہو جائے اور جب بچہ پیدا ہو تو یہ پانی ان کے ساتھ ساتھ بچے کو پلانا ہے اور ساتھ ہی ان دونوں پر دم کرنا ہے پورے گیارہ مہینے تک میں نے ایسے ہی کیا اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے دوران حمل کسی قسم کی کوئی تکلیف نہیں ہوئی ٹھیک نو مہینے بعد بیٹا پیدا ہوا اس کیلئے بھی یہی (منزل) عمل کیا الحمدللہ بالکل خیر خیریت سے پیدا ہوا اور اب آپ کے سامنے ہے۔

## میرا پوسٹ مارٹم کر دیا

اسی طرح ایک صاحب کی طبیعت کبھی کبھار خراب ہو جاتی ہے ادویات سے کوئی خاص فائدہ نہیں ہوتا ایک دن مجھے ملے کہنے لگے ایک صاحب مجھے ملے تھے ان سے جب اپنی طبیعت کا ذکر کیا تو فرمانے لگے لگتا ہے آپ کے اوپر کوئی اثر وغیرہ ہے آپ فلاں کے پاس جائیں وہ آپ کے مسئلے کا حل بتائے گا' بندہ نے ان کی ساری بات بڑی توجہ اور دھیان سے سنی اس کی بات مکمل ہونے کے بعد میں نے ان سے عرض کی بھائی صاحب آپ بھی کیسی باتیں کرتے ہیں آپ کے اوپر کیسے کوئی اثر کرے گا آپ



کو تو دوسروں کے اثرات ختم کرنے چاہئیں۔ آپ کو تو دوسروں کے جنات نکالنے چاہئیں آپ کے پاس ان چیزوں کا کیا کام' ماشاء اللہ آپ نماز پابندی سے پڑھتے ہیں تلاوت کلام پاک باقاعدگی سے کرتے ہیں آپ کی گھر والی دین دار ہے۔ آپ کے بچے بچیاں عالم حافظ دین دار ہیں آپ کا گھر دنیا کی خرافات سے پاک ہے۔

بات اصل میں یہ ہے کہ آپ نے اپنے جسم سے ضرورت سے زیادہ کام لیا ہے۔ صبح سویرے اٹھے نماز پڑھی تلاوت کی اور اپنی سرکاری ڈیوٹی پر چلے گئے۔ ایک دو بجے ڈیوٹی سے گھر آئے کھانا کھایا پھر سائیکل نکالی قاعدے سپارے دینی کتابیں رکھیں اور چلے جا رہے ہیں' کبھی کسی مدرسہ میں کبھی کسی مکتب میں۔ عصر کے بعد واپسی ہوئی گھر جا کر آرام کرنے کی بجائے دکان کھول کر بیٹھ گئے عشاء کی نماز پڑھی پھر دکان گیارہ بجے جا کر کہیں گھر پہنچے اب یہ تو نہیں ہوتا ہوگا کہ آپ گھر گئے کھانا کھایا اور سو گئے۔ لازماً بیوی بچوں کو بھی ٹائم دیتے ہونگے۔ کہنے لگے ایک دو بجے سوتے ہیں۔

تو میں نے کہا کہ بھائی آپ نے بھی اپنے جسم کے ساتھ بڑی زیادتی کی ہے اسے دوائی کی نہیں آرام کی ضرورت ہے باقی ذہن کے شک وشبہ کو دور کرنے کیلئے جسمانی و روحانی سکون کیلئے آپ روزانہ منزل پڑھ کر پانی پر دم کر کے صبح وشام پئیں۔ انشاء اللہ آپ کو راحت اور سکون مل جائے گا۔ میری ساری گفتگو سن کر وہ کہنے لگے کہ آپ نے تو میرا پوسٹ مارٹم کر دیا ہے۔ واقعی یہی کچھ ہے جو آپ نے کہا ہے۔ آج کے بعد کوشش کرتا ہوں وقت نکالتا ہوں اپنے آرام کیلئے اور منزل والا عمل تو آج سے شروع کر دیتا ہوں کچھ ہی دنوں کے بعد جب دوبارہ ملاقات ہوئی تو طبیعت پوچھنے پر بتایا کہ الحمدللہ منزل کی برکت سے طبیعت بہت بہتر ہے۔ یہ تو (منزل) بڑے کام کی چیز ہے اس نے تو دل و دماغ کی ایسے صفائی کر دی ہے کہ جیسے صابن کپڑے کے داغ دھبوں کو ختم کر دیتی ہے۔ ذہن ماشاء اللہ اب ہر وقت فریش رہتا ہے۔

## جادو ہوا یا مصیبت آئی ہے....؟؟؟

ایک خاتون تشریف لائیں اور کہنے لگیں کہ ہمارے اوپر' ہمارے گھر پر' میرے
شوہر پر' میرے بچوں پر ہمارے رشتے داروں نے کچھ کروا رکھا ہے جس کی وجہ سے
میری طبیعت مسلسل خراب رہتی ہے میرے شوہر کی بیماری کی وجہ سے ان کی نوکری
چھوٹ چکی ہے دو بیٹے اور ایک بیٹی ہے وہ ہر وقت آپس میں لڑتے رہتے ہیں کوئی
کوئی کام کاج نہیں کرتے بیٹی تو مجھ سے ایسے بدتمیزی سے پیش آتی ہے جیسے میں ان
کی ماں نہیں سوکن ہوں۔ آپ چل کر ہمارے گھر کو دیکھیں کہ کیا معاملہ ہے بندہ ان
کے بیحد اصرار پر ان کے گھر گیا اور دیکھا کہ گھر کے دونوں کمرے تصویروں سے
بھرے ہوئے ہیں ایک کمرے میں ٹیلی ویژن لگا ہوا ہے ان کے صاحبزادے نے
ریموٹ ہاتھ میں پکڑا ہوا ہے اور نظریں ٹی وی پر لگی ہوئی ہیں ہمارے اندر آنے کے
باوجود ٹیلی ویژن بند نہ کیا۔ نہ سلام کہا ان کی والدہ نے آنکھوں ہی آنکھوں میں سلام
کرنے کا کہا بندہ انجان بن کر کمرے کا جائزہ لے رہا تھا۔

بہرحال انہوں نے سلام کیا' بندہ کو جو چیز دیکھ کر سب سے زیادہ دکھ ہوا کہ جہاں
پر ٹیلی ویژن رکھا ہوا تھا اس کے سامنے اور سائیڈ والی دیواروں پر قرآن مقدس کی
فریم میں آویزاں آیتیں لگیں ہوئیں تھی اور ظلم کی حد یہ کہ چھوٹے چھوٹے فریم ٹی وی
کے اوپر بھی رکھے ہوئے تھے۔ کئی جاننے والوں کو پیار محبت سے سمجھایا ہے کہ اتنا ظلم تو
نہ کرو مصیبت کے اس آلے کے برابر کلام اللہ کو رکھا ہوا ہے ایک جگہ ایک بچپن کے
دوست کے ہاں جانا ہوا تو دیکھا کہ ٹی وی پر قرآن شریف رکھا ہوا ہے اور ریموٹ سے
کبھی کوئی چینل لگا رہے ہیں کبھی کوئی یہ دیکھ کر بندے کی طبیعت بے چین ہوگئی۔ بندہ
مہمان اب کیسے ان سے بات کروں اسی کشمکش میں کافی دیر مبتلا رہا۔

آخر ضمیر نے فیصلہ دیا کہ حق بات کہہ دے زیادہ سے زیادہ ناراض ہوگا لیکن



قرآن مجید کی بے ادبی تو نہ ہو میں نے ان سے کہا بھائی ایک گزارش ہے آپ
ہے...... وہ میری طرف متوجہ ہوا ...... میں نے کہا بھائی قرآن مجید اللہ کا کلام
ہے۔ میرے دوست میرے بھائی ٹھیک ہے ہم گنہگار ہیں سیاہ کار ہیں' جیسے بھی ہیں
مسلمان تو ہیں نا اور مسلمان سب کچھ گوارا کر سکتا ہے لیکن قرآن مجید کی گستاخی بے
ادبی برداشت نہیں کر سکتا جب دوسروں سے دیکھ کر برداشت نہیں کر سکتا تو خود کیسے
گستاخی بے ادبی کرے گا یہ تو ہو ہی نہیں سکتا۔

وہ کہنے لگا بھائی عاشق آپ کیسی باتیں کر رہے ہیں میں آپ کی باتوں کا
مطلب نہیں سمجھ سکا آپ کہنا کیا چاہتے ہیں میں نے عرض کی بھائی اصل میں مجھے
الفاظ نہیں مل رہے کہ کن لفظوں سے آپ کو کہوں ارے بھائی یہ جو ٹی وی کے اوپر
قرآن شریف پڑا ہوا ہے کیا یہ قرآن کی گستاخی بے ادبی نہیں ہے۔ اس ٹی وی پر
کیا کچھ نہیں ہوتا۔ بھائی آپ ناراض نہ ہوں ماشاء اللہ آپ کے گھر کے تین چار
کمرے ہیں آپ قرآن پاک کو کسی دوسرے کمرے میں بھی رکھ سکتے ہیں۔ اللہ
کیلئے یہاں سے یہ قرآن پاک اٹھائیں۔ شریف النفس انسان تھا بہت شرمندہ
ہوا اور فوراً قرآن پاک وہاں سے اٹھا کر دوسرے کمرے میں رکھا۔

بہرحال اس خاتون کے کمرے میں بھی قرآن پاک کا یہ حشر دیکھ کر دل کانپ گیا
جب مسلمانوں کے گھروں میں قرآن مقدس کے ساتھ یہ برتاؤ ہوگا جن چیزوں سے
قرآن اور صاحب قرآن صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں سختی سے منع کیا ہے ہم قرآن کے سائے
میں بڑی جرأت کے ساتھ وہی کام کریں تو پھر بیٹی ماں کے سامنے زبان چلائے گی'
بیٹے کیوں نہ ماؤں کے سروں سے دوپٹہ اتاریں گے' شوہر کیوں نہ بیوی کو پاؤں کی جوتی
سمجھے گا۔ بیماری کیسے ہماری جان چھوڑے گی۔ مصیبتیں کیسے نہ ہمارے گھر کو برباد
کرنے کیلئے آئینگی۔ رنج والم کے کیوں نہ پہرے ہمارے گھروں میں ہونگے۔

## آیت الکرسی کا حصار

اللہ تعالیٰ ہم سب کے حال پر رحم فرمائے بندہ نے ان خاتون کو پانی پر دم کر کے دیا اور تسلی کیلئے آیت الکرسی پڑھ کر گھر کا چاروں طرف سے حصار کھینچا اور ان سے عرض کی بندہ نے علاج کر دیا ہے لیکن یہ عارضی علاج ہے مستقل اور پائیدار علاج اگر کروانا ہے تو میری چند باتوں پر عمل کرنا ہوگا پھر جا کر یہ سارے مسائل حل ہونگے۔ انہوں نے پوچھا وہ کیا ہیں؟ آپ بتائیں ہم آپ کی ہر بات پر عمل کرنے کیلئے تیار ہیں۔

میں نے عرض کی آپ جلدی نہ کریں پہلے سوچ لیں ایسا نہ ہو کہ میں آپ سے کوئی مطالبہ کروں اور آپ کہیں کہ یہ تو ممکن ہی نہیں ہے۔ آپ سوچیں پھر کل دواخانہ پر آجانا۔ بندہ آپ کو وہ باتیں بھی بتادے گا بندہ انہیں حیران و سرگرداں چھوڑ کر دواخانے پر چلا آیا اور ان کیلئے دعا کرتا رہا کہ اللہ انہیں ہدایت عطا فرمائے اور کل جب آئے تو اللہ کریم میری زبان سے ایسے پرتاثیر لفظ نکلوا دے کہ ان کو اچھی باتوں پر فوری عمل کی توفیق مل جائے اور ان کا گھر امن و سلامتی کا گہوارہ بن جائے' اگلے دن یہ بہن تشریف نہ لائیں بلکہ کئی دن بعد آئیں تو کہنے لگیں کہ جب سے آپ پڑھائی کر کے آئے تھے اس دن سے امن و سکون تھا آج پھر گھر میں لڑائی ہوئی ہے۔

میں نے ان سے عرض کی بندہ نے تو پہلے ہی آپ سے یہ کہہ دیا تھا کہ یہ مستقل علاج نہیں ہے۔ انہوں نے کہا میں آپ کی ہر بات پر عمل کرنے کیلئے تیار ہوں اگر آپ کو پیسے چاہئیں تو میں بڑی سے بڑی رقم دینے کیلئے تیار ہوں آپ بتائیں کیا کرنا ہے میں نے بڑے پیار سے انہیں سمجھایا کہ پہلے تو آپ گھر سے ہر قسم کی تصویریں اتار دیں اور خاص طور پر ٹی وی کو اپنے گھر سے نکال دیں یہ سن کر فوراً بولی کہ گھر والے مجھے گھر سے نکال دیں گے میں کہاں جاؤں گی؟

بندہ نے عرض کی تو پھر ٹیلی ویژن والے کمرے سے اللہ کا کلام اس کے کلام پاک



کے فریم شدہ نقشے نکال دیں' کسی دوسرے کمرے میں لگا دیں۔ انہوں نے کہا کہ ہاں یہ میں کر لونگی۔

بہر حال بندہ نے ان سے عرض کی بہن ہمارے معاشرے کی ایک عام سی شکایت ہے کہ گھروں میں سکون نہیں رہا۔ باہمی اعتماد اور بھروسہ کم ہوتا جا رہا ہے۔ جھگڑے اور تنازعات بڑھ رہے ہیں رشتوں اور کاروبار میں رکاوٹیں پیدا ہو رہی ہیں اور برکت ختم ہو کر رہ گئی ہے اور ہم نے اس کا ایک حل سوچ رکھا ہے کہ کسی نے کچھ کر دیا ہے' جادو ہو گیا ہے کسی نے کالا علم کر دیا ہے اور بند باندھ دیا ہے' شریکوں نے کچھ کر دیا ہے' پڑوسیوں نے کر دیا ہے۔ مجھے اس سے انکار نہیں کہ ہمارے گھروں میں یہ شکایات پائی جاتی ہیں اور کرنے والے کرتے بھی ہیں' ان کے اثرات بھی ہوتے ہیں اور ان کا علاج بھی ضرور ہونا چاہیے لیکن کیا یہ سب کچھ اسی وجہ سے ہو رہا ہے؟ مجھے اس میں کلام ہے اور میں اس کو نہیں مانتا کہ سارا کچھ کسی کے کرنے سے ہو رہا ہے میرا خیال ہے کہ اصل بات کچھ اور ہے جس کی طرف ہماری توجہ نہیں ہے۔

## غیبی مخلوق

تھوڑی دیر کیلئے غور فرمائیں کہ ہمارے گھروں میں اگر نماز کا ماحول ہو قرآن کریم کی تلاوت روزانہ ہوتی ہو اللہ تعالیٰ کا ذکر ہوتا ہو' جناب نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھا جاتا ہو اور نیکی کی باتیں ہوں تو اس پر کوئی غیبی مخلوق آتی ہے یا نہیں یقیناً فرشتے آتے ہیں اسی طرح ہمارے گھروں میں آج کل جو ہو رہا ہے میں اس کی تفصیل میں نہیں جاتا آپ بخوبی جانتے ہیں سمجھتے ہیں' لیکن جو کچھ بھی ہوتا ہے کیا اس پر بھی کوئی غیبی مخلوق آتی ہے یا نہیں؟ یقیناً اس پر جنات آتے ہیں' شیاطین آتے ہیں اب دیکھیں جو بھی آئے گا وہ اپنے اثرات چھوڑ کر جائے گا تو نحوست اور بے برکتی ہوگی۔

سوال یہ ہے کہ انہیں کون بھیجتا ہے؟ ظاہری بات ہے کہ میں خود بلاتا ہوں اپنے

گھر کا ماحول فرشتوں والا بناؤں گا تو وہ آئیں گے اور جب وہ آئیں گے تو برکتیں اور
رحمتیں ساتھ لیکر آئیں گے لیکن اگر میں نے اپنا گھر شیاطین اور جنات کی دلچسپی کا
بنا رکھا ہے تو وہی آئیں گے اور اپنے اثرات لے کر آئیں گے یہ کیسے ہو سکتا ہے کہ
جنات اور شیاطین تو میرے گھر میں آئیں اور اپنے اثرات لے کر نہ آئیں اور پھر
واپس جائیں تو اپنے اثرات میرے گھر میں چھوڑ کر نہ جائیں۔

میں ایک چھوٹی سی مثال سے بات سمجھانا چاہونگا کہ اگر میرا گھر صاف ستھرا ہے
غسل خانہ اور نالیاں صاف ہیں گھر کے صحن میں پھولوں کی کیاریاں ہیں تو اس پر تتلیاں
آئیں گی، جگنوں آئیں گے، بلبلیں آئیں گی لیکن اگر میرا گھر صاف نہیں ہے، نالیاں
گندی ہیں اور غسل خانہ گندا ہے تو ظاہر سی بات ہے کہ مکھیاں آئیں گی، مچھر آئیں گے
اور کاکروچ آئیں گے۔ سوال یہ ہے کہ یہ کس نے بھیجے ہیں کسی نے نہیں بھیجے بلکہ میں
نے خود انہیں بلوایا ہے اس لیے کہ میں گھر میں تتلیوں اور جگنوؤں کا ماحول بناؤں گا تو وہ
آئیں گے اور اگر مکھیوں اور مچھروں والا ماحول رکھوں گا تو وہی آئیں گے۔

اسی طرح اگر میں اپنے گھر کو نحوست اور بے برکتی سے پاک کرنا چاہتا ہوں تو
مجھے جنات اور شیاطین کے ماحول سے نکلنا ہوگا اور فرشتوں کا ماحول پیدا کرنا ہوگا
اس لیے کہ فرشتوں کا آنا جانا ہوگا تو رحمتیں نازل ہوں گے برکتوں کا ڈیرہ ہوگا امن
وسلام کا پہرا ہوگا اور بے برکتی اور نحوستوں سے چھٹکارا حاصل ہوگا اور فرشتوں کا
ماحول ہمیں قرآن کریم کی تلاوت سے ملے گا، نماز سے ملے گا، اللہ کے ذکر سے
ملے گا اور جناب نبی کریم ﷺ پر درود کی کثرت سے ملے گا۔

## رحمت و برکت کا نزول

اس لیے ہمیں یہ بات اچھی طرح سمجھ لینی چاہیے اگر ہم دنیا کی اس زندگی (اور
آخرت کی دائمی زندگی) میں سکون چاہتے ہیں اطمینان حاصل کرنا چاہتے ہیں رحمت



اور برکت کا نزول چاہتے ہیں اور باہمی اعتماد و محبت کی زندگی کے طلب گار ہیں تو اللہ
رب العزت کے ساتھ تعلق جوڑنا ہوگا۔ میری یہ ساری گفتگو سن کر یہ بہن کہنے لگیں میں
اپنی حد تک تو یہ سارے کام کرلونگی لیکن گھر کے دیگر افراد پر میرا بس نہیں چلتا بندہ
نے انہیں عرض کی آپ اپنے طور پر ان اعمال کی پابندی کریں اور ان کیلئے دعا کریں
اور منزل جو کہ قرآنی آیات پر مشتمل کتابچہ ہے اسے لیکر پڑھیں اور پڑھ کر پانی پر دم
کرکے ان کو یہ پانی پلائیں اور اگر وہ یہ پانی پینے پر تیار نہ ہوں تو کھانا پکانا تو آپ ہی
کرتی ہیں اس کھانے پکانے میں اس پانی کو استعمال کریں آٹا گوندھیں تو اس پانی کے
ساتھ سالن پکائیں تو اس پانی کے ساتھ چائے پکائیں تو اس پانی کے ساتھ۔

انہوں نے دوسری ترکیب کو پسند کیا اور اللہ کا نام لیکر یہ سب اعمال کرنا شروع
کردیے آہستہ آہستہ ان کے گھر میں تبدیلی آنا شروع ہوئی اسی دوران اس نے
اپنے بیٹے کی شادی کردی۔ شادی کے بعد بیٹا کام پر جانے لگا ان کے شوہر کی طبیعت
ٹھیک ہوئی تو انہوں نے یہ کہہ کر بہت عرصہ ہوگیا ناکارہ گھر میں پڑے پڑے اب
میں بھی کوئی کام دھندا کرتا ہوں، گھر میں جب امن وسکون قائم ہوا تو ان کی طبیعت
بھی بہتر ہونا شروع ہوگئی۔ ان کی آنے والی بہو نماز کی پابند تھی پہلے دن آتے ہی نماز
شروع کردی تھی اس کی دیکھا دیکھی اور ان کے سمجھانے سے ان کی بیٹی نے بھی نماز
شروع کردی اس طرح اعمال کی پابندی اور منزل کی برکت سے تقریباً تین ماہ کے
قلیل عرصہ میں ان کا گھر مثالی گھر بن گیا۔ سالہا سال کے مسائل یوں حل ہوئے
جیسے تھے ہی نہیں۔ ماشاء اللہ لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔

## اہل اللہ سے منقول ''منزل'' کے فوائد

مزید واقعات لکھنے سے قبل اہل اللہ سے منقول اس (منزل) کے فوائد تحریر کرتا
ہوں یہ عظیم الشان قرآنی وظیفہ خیر القرون سے اہل اللہ کا ورد رہا ہے خوابوں کی تعبیر

کے امام حضرت مولانا امام محمد ابن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ ہم کسی سفر میں تھے ایک نہر پر ہمارا قیام ہوا لوگوں نے ڈرایا کہ یہاں لوگ لٹ جاتے ہیں میرے سب رفیق وہاں سے چل دیئے مگر میں چونکہ آیات حرز پڑھا کرتا تھا اس لیے وہیں ٹھہرا رہا جب رات ہوئی ابھی میں سونے بھی نہ پایا تھا کہ چند آدمی شمشیر بکف آئے مگر مجھ تک نہ پہنچ سکے۔

جب صبح کو وہاں سے چلا تو ایک شخص گھوڑے پر سوار ملا اور مجھ سے کہا کہ ہم لوگ رات کو سو بار سے زائد تیرے پاس آئے مگر درمیان میں ایک آہنی دیوار حائل ہو جاتی تھی میں نے کہا یہ ان آیات (منزل) کی برکت ہے اس شخص نے عہد کیا کہ آئندہ وہ ڈاکہ چوری والا کام نہیں کرے گا۔

صاحب نافع الخلائق نے مذکورہ بالا قصے کو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما کی طرف منسوب کیا ہے اور انہوں نے ان آیات (منزل) کے درج ذیل خواص لکھے ہیں:

1: یہ آیات جذام اور برص جیسے موذی مرض کا علاج ہیں۔

2: حاجات کے پورا ہونے میں یہ آیات اکسیر ہیں۔

3: جو صبح پڑھے گا رات تک خود اس کی اور اس کے جان و مال کی حفاظت رہے گی اور جو شام کو پڑھے گا صبح تک محفوظ رہے گا۔

4: اگر فقیر ان آیات کا ورد کرے تو غنی ہو جائے۔

5: مریض پڑھے تو شفایاب ہو جائے۔

6: زخموں پر ان آیات کو پڑھا جائے تو جلد اچھے ہو جائیں۔

7: اگر قیدی ان آیات کو پڑھے تو رہائی پائے یا کم از کم قید کی مدت میں کمی ہو جائے۔

8: ان آیات میں فالج' بواسیر' لقوہ' قولنج اور امراض چشم کا علاج ہے۔



9: یہ آیات جنات' موذی انسانوں' درندوں اور موذی حشرات الارض سے حفاظت کا بہترین ذریعہ ہیں۔

10: ظالموں اور حاسدوں کے شر سے حفاظت کیلئے یہ آیت بہت مفید ہیں۔

11: یہ آیات جادو اور جناتی اثر کا بہترین علاج ہیں۔

12: ان آیات میں مقبولیت کا اثر بھی ہے پس جو ان کا ورد رکھے گا وہ مخلوق میں مقبول اور عزیز ہو اور اس کا قول و عمل بھی لوگوں کے ہاں مقبول ہو۔

13: بچوں کو یہ آیات باندھی جائیں تو جملہ بلاؤں سے ان کی حفاظت رہے۔

14: اگر کوئی شخص گم یا غائب ہو جائے تو تین دن تک اس کیلئے یہ آیات پڑھی جائیں ان شاء اللہ چوتھے روز تک اس کی حیات و موت کا حال معلوم ہو جائے گا۔

15: جس گھر میں یہ آیت ہو وہ جادو اور جلنے سے محفوظ رہے۔

فضائل حفاظ القرآن میں لکھا ہے: ان آیات کے پڑھنے سے آسیب و درندہ چور اور ہر قسم کی بلا اور آفت دفع ہو جاتی ہے کہا گیا ہے کہ ان میں سو بیماریوں سے شفاء ہے حضرت محمد بن علی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ ہمارے ایک بوڑھے کو فالج ہو گیا تھا اس پر یہ آیتیں پڑھیں اس کو شفاء ہوئی نیز ان آیتوں (منزل) کو پڑھنے والا سرکش شیطان' جادوگر' ظالم حاکم سے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ

## طریقہ عمل

منزل پر عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ ان آیات کو پڑھ کر مریض پر دم کیا جائے اگر مرض معمولی ہو تو دن میں ایک مرتبہ پڑھ کر دم کرنا کافی ہے اور اگر تکلیف زیادہ ہو تو صبح و شام پڑھ کر دم کریں اور بوقت ضرورت اس سے زیادہ بھی پڑھ کر دم کیا جا سکتا ہے اور مریض پر دم کرنے کے ساتھ ساتھ اگر پانی کی بوتل پر بھی دم کر لیا جائے اور

مریض کو دم کیا ہوا پانی بھی سارا دن یا صبح وشام پلایا جائے تو اس طرح ان شاءاللہ مریض کو جلدی صحت ہوگی۔

جس دکان، مکان میں آسیب یا جادو ہو وہاں اس کو قدرے بلند آواز سے پڑھنا اور پانی پر دم کر کے ہلکا ہلکا چھڑکنا مفید ہے اور اگر کوئی شخص محض اپنی حفاظت کیلئے پڑھنا چاہے تو اس کیلئے بھی ان آیات کو پڑھ کر اپنے جسم پر دم کرنا مفید ہے جادو آسیب اور نظر بد وغیرہ سے انشاء اللہ حفاظت رہے گی۔ یاد رہے کہ عملیات اور دعاؤں میں زیادہ دخل پڑھنے والے کی نیت توجہ اور یکسوئی کو ہوتا ہے جتنی زیادہ توجہ اور صدق دل اور یقین سے ان کو پڑھا جائے گا اتنا ہی زیادہ اثر ہوگا۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

## ضروری وضاحت:

یہ منزل چالیس دن یا ایک سو بیس دن تک صبح وشام یا ہر نماز کے بعد اہتمام سے پڑھے انشاء اللہ بہت ہی فائدہ ہوگا ہاں اس کے ساتھ ساتھ مرد حضرات پانچ وقت کی نماز جماعت سے مسجد میں پڑھیں۔ گھر میں کسی جاندار کی تصویر نہ ہو اور چھوٹے بڑے گناہوں سے بچنے کی پوری کوشش کریں اگر غلطی سے گناہ ہوجائے تو توبہ استغفار کرلیں اور صدقہ کی کثرت رکھیں ان باتوں کے اہتمام سے بہت ہی جلد ہر بلا اور مصیبت سے نجات مل جائے گی۔

منزل کی تمام آیات کے حوالے کیلئے دیکھیں مسند احمد 5:125 الفتح الربانی 17:183 مجمع الزوائد 5:115۔





# نسخہ امراض معدہ وامراض عرق النساء

(عبدالوہاب، سوات)

میں تقریباً دو سال سے عبقری کا قاری ہوں اور ماہنامہ عبقری بہت شوق سے پڑھ رہا ہوں اور ساتھ ہی دو انمول وظائف، پانچ وقت نماز پابندی سے پڑھتا ہوں۔ میں دو نسخے ارسال کررہا ہوں جو آزمائے ہوئے ہیں اور خود اس پر تجربے کیے ہیں تاکہ عبقری کے ذریعے عوام الناس تک پہنچے۔ ان میں ایک نسخہ امراض معدہ گیس، گرمی، ڈکاریں، جلن کیلئے مفید ہے۔ دوسرا نسخہ جس کو ہم عرق النساء کے درد کہتے ہیں کیلئے مفید ہے۔

### نسخہ امراض معدہ

جلوتری، ایک تولہ، عاقرقرحا ایک تولہ، سقمونیا ایک تولہ، سنا مکی ایک چھٹانک، زنجبیل 3 تولہ، نوشادر 3 تولہ، مرچ سیاہ، الائچی خورد 3+3 تولہ۔

سب اجزا کا سفوف بنائیں۔ صبح، دوپہر، شام آدھا چمچ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ پرہیز: ترش، بادی اور ثقیل اشیاء سے پرہیز کریں۔

### نسخہ امراض عرق النساء

ست اجوائن 6 ماشہ، ست کافور 6 ماشہ، ست پودینہ 6 ماشہ، ان تینوں کو بوتل میں ڈالیں خود حل ہوجائینگے۔ زنجبیل 6 ماشہ، زعفران 6 ماشہ، دارچینی 6 ماشہ۔ افیون 2 ماشہ۔ ان چار اجزاء کا سفوف بنائیں۔

ایک پاؤ شہد میں ملائیں۔ اس کے بعد تینوں اجزاء جو حل شدہ ہیں وہ بھی اسی شہد میں ڈالیں یعنی سب یکجان ہوجائیں گے۔ نسخہ تیار ہے۔ صبح وشام نہار منہ مکئی یا چنے کے دانے کے برابر دودھ اگر ہو تو بہتر ہے ورنہ پانی کے ساتھ استعمال کریں۔ کم از کم ایک ہفتہ میں یہ مرض ختم ہوجائیگا۔ (ان شاءاللہ)

# معدہ کیلئے عمدہ چورن

(حکیم محمد آصف، لاہور)

اجوائن دیسی ایک کلو، سوئے آدھا کلو، کھجور ایک پاؤ، آک کے تازہ پھول 5 کلو۔

**ترکیب تیاری:** سب چیزوں کو کوٹ کر اخبار یا بڑے کاغذ پر پھیلا کر دھوپ میں رکھ کر خشک کرلیں اور دوبارہ پیس کر ڈیڑھ کلو سادہ نمک پسا ہوا ملا دیں بس عمدہ چورن پیٹ کی ہر بیماری کیلئے تیار ہے۔

**خوراک:** چار رتی سے تین ماشہ تک صبح و شام کھانے کے بعد سادہ پانی سے دیں۔

**واقعہ:** ایک لڑکا ہمارے دفتر میں کام کرتا ہے وہ ایک دن صبح بہت نڈھال سا بیٹھا ہوا تھا میں نے اس سے وجہ دریافت کی تو کہنے لگا۔ میں رات 12 بجے ہسپتال گیا تھا میرے پیٹ میں بہت شدید درد تھا۔ ڈاکٹرز نے انجکشن لگائے تو درد کم ہوا۔ اس نے بتایا کہ مجھے ہفتے میں ایک دفعہ ضرور درد ہوتا ہے میں ہسپتال جاتا ہوں ڈاکٹر صاحبان انجکشن لگا دیتے ہیں اور گھر بھیج دیتے ہیں میرے پاس یہ عمدہ چورن تیار پڑا تھا اللہ کا نام لے کر دیدیا جس کے بعد آج تک دوبارہ اس لڑکے کو درد نہیں ہوا۔ ہمارے ساتھی ہیں ان کی والدہ کو گیس نے کافی تنگ کر رکھا تھا میں نے ان کو یہی چورن استعمال کروایا وہ تو چورن کی اتنی گرویدہ ہوگئی ہیں ہر سال کہہ کر چورن تیار کرواتی ہیں اور پورا سال استعمال کرتی ہیں۔

## گھنٹیا، عرق النساء، جوڑوں کے درد کیلئے

خولنجان 5 تولہ، سنائے مکی 5 تولہ، زنجبیل 5 تولہ، سورنجاں شیریں 3 تولہ، کھانڈ سفید 6 تولہ۔

**ترکیب تیاری:** تمام اشیاء کو صاف کر کے باریک پیس لیں اور کپڑ چھان کر کے باہم ملا کر رکھ لیں۔



خوراک: چھ ماشہ روزانہ ہمراہ دودھ بکری اس کے علاوہ کسی اور دودھ سے نہیں لینی۔

واقعہ: میری بیوی کے سکول میں ان کی ایک ساتھی ٹیچر کے جوڑوں میں اس قدر شدید درد تھا کہ وہ سیڑھیوں پر نہیں چڑھ سکتی تھیں وہ درد سے بہت عاجز آ چکی تھیں۔ انہوں نے میری بیوی کے ذریعے سے دوائی منگوا کر کھائی اور اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے بالکل ٹھیک ہوگئیں اور دعائیں دیتی ہیں۔

## بچوں کا نمونیہ

دارچینی، جائفل، لونگ تینوں ہم وزن لیکر سب چیزوں کو کوٹ پیس کر باریک سفوف تیار کرلیں۔ خوراک: ایک چٹکی شہد میں ملا کر دن میں 2 سے 3 مرتبہ چٹا دیں۔

واقعہ: ایک چھوٹا بچہ جس کو نمونیہ نے کافی پریشان کر رکھا تھا ہفتہ میں ایک دفعہ ضرور پسلی چلنے کا عارضہ لاحق ہو جاتا تھا۔ اس بچے کو میں نے یہ نسخہ استعمال کروایا جس سے اس کی پسلی چلنا ٹھیک ہوگئی۔ میرے چھوٹے بیٹے کو پسلی چلنے کا عارضہ ہوگیا تھا جس کو اس نسخے سے اللہ تعالیٰ نے شفا عطا کی۔

# طب کے تالاب میں ایک بالٹی میری بھی

(ندیم، ٹنڈو محمد خان سندھ)

## بواسیر کیلئے

دیسی گھی میں پیاز تھوڑا سا ڈال کر جلا لیں اور ٹھنڈا ہونے پر بواسیر کے مسوں پر لگائیں۔ بواسیر سے افاقہ ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ

## دوسرا نسخہ بواسیر کیلئے:

گوگل، ہرمل، ہینگ، ساتھر ان کو کوئلے پر ڈال کر دھونی لیں بواسیر کے مسوں پر دھونی دینی ہے۔ بواسیر سے افاقہ ہوجائے گا۔ ان شاء اللہ

## بال گرنا:

کلونجی کا تیل اور ادرک کا پانی ہموزن لے کر روزانہ بالوں میں لگائیں صبح وشام۔ بال گرنا بند ہوجائیں گے اور نئے بال آنا شروع ہوجائیں گے۔ ان شاء اللہ

## بالخورہ:

ادرک کا پانی نکال کر اس میں ہم وزن سرکہ ملا کر لگائیں سونے سے پہلے کلونجی کے دانوں کو کلونجی کے تیل اور سرکہ میں پیس کر متاثرہ جگہ پر لیپ کریں۔ ان شاء اللہ





# لا علاج امراض کیلئے انوکھا نسخہ

(ذکیہ اقتدار، بہاولنگر)

اکثر حکماء کی کتب زیر مطالعہ رہتی ہیں، علاج بھی۔ ایسے تجربات ہوئے کہ عقل دنگ رہ گئی۔ ایک قریبی عزیز کے یہاں گئی ہوئی تھی۔ اتفاق ہی کہیے کہ وہ عزیزہ سیڑھیوں سے گر گئیں چوٹیں تو اور بھی آئیں لیکن ان کا پاؤں فریکچر ہوگیا۔ ان کے بھائی ان کو ڈاکٹر کے پاس لے کر جا رہے تھے میں نے ان کو ڈاکٹر کے پاس جانے سے منع کیا ان کے بھائی کو سمجھایا کہ اطمینان رکھیں گھر پر ہی علاج ہوجائے گا۔ اسی وقت ایک نسخہ تیار کیا اور ان کے پاؤں پر باندھ دیا۔ اسی دوا کے کیپسول بھر کے انہیں دودھ کے ساتھ دے دیئے۔ شام کے وقت یہ حادثہ ہوا تھا۔ رات کو آرام سے بستر پر سو گئیں۔ ان کی تکلیف کو محسوس کرتے ہوئے میں نے وہیں رہنے میں عافیت سمجھی، رات قیام کیا۔ صبح کا انتظار تھا ان کی درد کی کیا کیفیت ہوگی؟ اس نسخہ کا کمال اور حیرت کی انتہا وہ میری عزیزہ اپنے ہی پاؤں کو دیکھ کو حیران ہو رہی تھیں۔ پاؤں پر پٹی کیسی بندھی ہے؟ پھر انہیں رات کا واقعہ یاد دلایا۔ یقین جانیے انہیں خود حیرت ہو رہی تھی اتنی جلدی پاؤں ٹھیک کیسے ہوا۔ صبح کو بستر سے نیچے پاؤں رکھا تو کوئی تکلیف نہیں تھی۔

## فرش پر کھیلتے ہوئے پھسل گیا

اسی طرح ہمارے گھر کچھ مہمان آئے ہوئے تھے۔ گیارہ سال کا بچہ ماربل کے فرش پر کھیلتے ہوئے پھسل گیا۔ پتھر سے پاؤں ٹکرایا تو انگوٹھے کا ناخن اتر گیا۔ بچہ تکلیف کی شدت اور بے قراری سے رو رہا تھا۔ راقمہ کو خبر ہوئی تو دوڑ کر بچے کو تسلی دی فوراً سے وہی نسخہ انگوٹھے پر اچھی طرح لگایا۔ پٹی باندھ کر شاپر کاٹا اور اچھی طرح

انگوٹھے پر باندھ کر کس دیا۔ صرف پانچ منٹ گزرے ہوں گے کہ بچہ پھر کھیلنے لگا۔ میں نے کہا بیٹا ایک گھنٹہ آپ کو بیڈ سے نیچے نہیں آنا' آرام کرو' جواباً اس نے کہا آنٹی میرا پاؤں بالکل ٹھیک ہے مجھے بالکل درد نہیں ہے۔ شام کو دوبارہ اس کی دوا تبدیل کی۔ عموماً جب انگوٹھے پر چوٹ لگ جاتی ہے تو ناخن نیلا ہو جاتا ہے لیکن اس دوا کے استعمال سے ناخن اترنے کے بعد صحیح ناخن آ گیا' دو مرتبہ دوا لگائی تھی۔

ایک خاتون کا ڈلیوری کیس تھا' ڈاکٹر کہتے کہ آپریشن ہوگا لیکن میں نے انہیں تسلی دی اور کہا یہ نسخہ لیں اس کو اپنے پیٹ پر لگالیں اور پھر شاپر لگالیں اور سرجیکل ٹیپ سے چپکا دیں دوا محفوظ رہے گی دو کیپسول کھالیں۔ ان خاتون نے عمل کیا ڈلیوری بہت آسانی سے ہوئی۔ دردِ زہ کی تکلیف میں بہت کمی ہوئی۔

پیدائش کے بعد تین دن نسخہ استعمال کیا' لگایا بھی اور ایک کیپسول صبح اور شام کھایا نارمل ہوگئی۔ ایک خاتون کی گردن میں بہت درد تھا انہیں یہی نسخہ استعمال کرایا ان کا دوسرے دن درد ٹھیک ہو چکا تھا۔

ایک خاتون کے دائیں ہاتھ کی ہڈی میں درد رہتا تھا۔ انہیں یہ نسخہ تین دن استعمال کرنے کو کہا تین دن میں ان کے ہاتھ کا درد بالکل ٹھیک تھا۔ حالانکہ اس سے پہلے وہ لاکھوں روپے علاج پر لگا چکی تھیں۔

## حیرت انگیز تجربہ

کسی کی وفات ہوگئی راقمہ بھی تعزیت کیلئے گئی ہوئی تھی۔ اتنے ہجوم میں ایک خاتون مسلسل کراہ رہی تھی۔ درد کی ایسی شدت تھی' وہ مسلسل رو بھی رہی تھیں۔ ہجوم میں کسی طرح جگہ بنا کے راقمہ ان تک پہنچی۔ انہیں کسی طرح سے اطمینان بخش جگہ پر لے گئی۔ ان سے ان کا دکھ معلوم کیا تو پتہ چلا ان کے ہرنیا ہے۔ شدت درد سے بولنا دشوار تھا۔ ان مریض خاتون کو بیڈ پر لٹایا نسخہ لیا۔ دعائے شفا



پڑھی۔ اللہ کا نام لے کر ان کی ناف میں دوا رکھی۔ شاپر کاٹا سرجیکل ٹیپ لی۔ شاپر کا سائز چوکور کاٹ کر ناف کے اوپر دوا لگائی ہوئی تھی۔ اس پر رکھا اوپر سے سرجیکل ٹیپ لگا دی۔ دوا کا لگانا تھا خاتون نے کراہنا بند کر دیا۔ ساتھ ہی دودھ سے دو کیپسول دے دیئے۔ وہ محترمہ صرف بیس منٹ میں ٹھیک ہو چکی تھیں جو بہن ہرنیا کے مرض میں مبتلا ہیں دوا سے روزانہ استعمال کریں۔

ایف اے کی بچی کے ٹانسلز تھے بقول ڈاکٹر کے آپریشن ہوگا لیکن راقمہ نے انہیں نسخہ استعمال کرنے کا مشورہ دیا ان کی والدہ نے اپنی بچی کو یہ نسخہ استعمال کرایا ایک ہفتے میں ٹانسلز ہمیشہ کیلئے ختم ہو گئے تھے۔ بے شمار تجربات واقعات اس نسخہ کے ہیں چند لکھے ہیں۔ لیجئے وہ نسخہ جس نے راقمہ کو بھی حیرت میں ڈال دیا تھا۔

## نسخے کے اشیاء

ھوالشافی: میتھی دانہ آدھا پاؤ' کلونجی ایک چھٹانک' ریوند چینی ایک چمچ' چائے کی پتی ایک چمچ' اگر شہد کی مکھیوں کا چھتہ مل جائے جس سے شہد نچوڑ لیا ہو جسے موم کہا جاتا ہے وہ ایک عدد' اگر نہ ملے تو پھر دس عدد موم بتی لے لیں' ڈیزل آدھا لیٹر' میتھی دانہ' کلونجی' ریوند چینی' چائے کی پتی بہت باریک پیس لیں۔ اب آپ ڈیزل کو کڑھائی میں ڈال لیجئے۔ ڈیزل گرم ہو جائے تو اس میں موم یا موم بتی ڈال دیجئے گا اور پھر تمام باریک پسی ہوئی اشیاء اس کڑاہی میں ڈال دیجئے اور آنچ کم کر دیجئے۔ دس منٹ تک آگ جلتی رکھیں پھر چولہا بند کر دیں اور کڑاہی کو ڈھانپ دیں۔ 72 گھنٹے ڈیزل میں ان اشیاء کو رہنے دیجئے پھر اس کو ہلکا گرم کر کے کسی جار میں چھان کر رکھ لیں۔ دو چمچ ہلدی بہت باریک پسی ہوئی' دو چمچ سفید پھٹکڑی پسی ہوئی اس میں ملا لیں۔ لیجئے نسخہ تیار ہو چکا ہے۔ جیسے چاہیں استعمال کریں۔

جلے' فریکچر ہو جائے' چوٹ لگ جائے' پرانا درد کہیں پر ہو' ساتھ ہی ہلدی اور

پھٹکری پسی ہوئے کے بڑے سائز کے کیپسول بھر لیں۔ دودھ سے استعمال کریں صبح وشام۔ اس کیپسول کا کمال ہے اگر پیشاب میں رکاوٹ ہو اس کو کھول کر گھٹنے میں درد ہو تو اس دوا کا لیپ کریں۔

ایک عزیزہ کے ساتھ ایک دیہات میں گئی اس دیہات کے لوگ کبھی ڈاکٹر سے علاج نہیں کراتے خواہ کیسا ہی مرض ہو وہ حکماء کے نسخے استعمال کرتے اور اسی سے شفاء پاتے ہیں۔ اس دیہات میں دو روز قیام کیا اور چند نسخے لینے میں کامیاب ہوسکی وہ حاضر ہیں۔

## جوڑوں کے درد کا عجیب وغریب نسخہ

اشیاء: شہد کی مکھی کا خالی چھتہ لیں۔ ایک پاؤ ناریل کا تیل، کلونجی ایک چھٹانک۔

طریقہ: شہد کے چھتے کو کسی پتیلے میں ڈالیں اور ناریل کا تیل اور کلونجی بھی اس میں ڈال دیں۔ ایک گھنٹے تک چولہے پر دھیمی آنچ پر پکائیں۔ ایک گھنٹے بعد چولہے سے اتار لیں مگر 72 گھنٹے تمام اشیاء اسی طرح تیل میں پڑی رہیں۔ بعد میں اس کو ہاتھوں سے اچھی طرح مسل لیں۔ چھلنی میں چھان لیں اب دوا تیار ہوگئی ہے۔ جسم کے کسی بھی حصے میں درد ہو اسی تیل سے مالش کریں۔

جوڑوں کا درد ہے تو دن میں تین بار مالش کریں۔ اگر چوٹ لگ جائے یا کوئی زخم ہو یہی تیل لگانا ہے۔ حیرت انگیز شفاء ہوگی۔

## مخصوص ایام میں درد کی شدت سے نجات پائیں

کسی بھی پنساری کی دکان سے ایک چھٹانک کیسو کے خشک پھول لیں سات دن یا نو دن جو بھی مخصوص ہیں۔ ان پھولوں کو دنوں کے حساب سے حصے بنائیں۔ یعنی سات حصے بنائیں روزانہ ایک حصہ ڈیڑھ کپ پانی پکائیں ایک کپ پانی رہ جائے۔ اکٹھے پانی میں ڈال کر جوش دیں، دھیمی آنچ پر پکائیں۔



روزانہ صبح وشام اس کو جو پھولوں کی چائے ہے اگر چاہے تو چینی ڈال کر پی لیں ورنہ ویسے ہی پی لیں۔ زندگی بھر دوبارہ تکلیف نہیں ہوگی اگر کسی کو زیادہ تکلیف ہوتی ہے تو پھر یہ تین ماہ استعمال کریں۔ طریقہ وہی ہے۔ بار بار کا آزمودہ ہے۔ خواتین اور بچیوں کیلئے یکساں مفید۔

جلے کا علاج: اکثر جلنے کے حادثات ہوتے ہیں۔ بچے بے خبری میں جل جاتے ہیں جلے ہوئے حصے پر ناریل کا تیل لگائیں جلے کا نشان ختم کردے گا۔

## بواسیر کا مکمل خاتمہ

اشیاء: تخم نیم، تخم بکائن، تخم مولی، رسونت، مصبر زرد

تمام اشیاء ہم وزن لے لیں۔ طریقہ: ان اشیاء کو باریک پیس لیں پانی کے ساتھ گوندھ لیں۔ چنے کے برابر گولیاں بنائیں پھر دھوپ میں سکھائیں۔

طریقہ استعمال: دو گولی صبح، دو گولی شام۔ ایک گلاس دودھ سے کھالیں۔ دوبارہ کبھی یہ مرض نہیں ہوگا۔

## شوگر کا خاتمہ

شوگر ایسا خوفناک مرض ہے اور یہ مرض وبا کی طرح عام ہو چکا ہے خواتین اور بچوں میں یہ مرض بہت زیادہ ہے۔ بیشمار نسخے عبقری میں چھپتے ہیں کہ شوگر کا خاتمہ اگر ان پر عمل کریں تو ڈاکٹر کے پاس جانا بھول جائیں گے۔ طویل عرصے سے عبقری اور عبقری کی کتب راقمہ کے زیر استعمال ہیں۔ اس لیے گھر کے افراد کو کبھی ڈاکٹر یا ہسپتال کے چکر نہیں لگانے پڑتے۔ یہ نسخہ جات استعمال کرنے سے پیسہ بچا اور وقت بھی بچا۔ صحت بھی بحال ہوئی۔ شوگر کا نسخہ حاضر خدمت ہے۔

جامن کے بیج، کتیرہ گوند، کوزتمہ یہ تینوں اشیاء ہموزن لے لیں۔ ان تینوں اشیاء کو باریک پیس لیں اور بڑے کیپسول میں بھر لیں۔ صبح نہار منہ ایک کیپسول استعمال

کریں۔ ابتداء میں اگر موشن ہوں تو پریشان نہ ہوں۔ جس نے بھی یہ نسخہ استعمال کیا وہ شوگر سے نجات پا گیا۔ یہ نسخہ مستقل استعمال کریں۔ ناغہ نہ کریں۔

## بلڈ پریشر سے نجات کا نایاب تحفہ

بلڈ پریشر کا روگ جس کو لگ گیا وہ اپنے سارے سکھ بھول گیا۔ ہر نعمت کا پرہیز ہو گیا۔ سامنے رکھی اشیاء نہیں کھا سکتے۔ ایک جار دیکھا جس میں سے بھائی یہ بتایا ہوا نسخہ کھاتے تھے۔ کافی عرصہ پہلے میں نے انہیں دیکھا تو یہ ہر چیز کا پرہیز کرتے دیکھا لیکن اس مرتبہ وہ نارمل تھے تمام پرہیز ختم۔ راقمہ نے سوال کیا تو بتایا کہ مندرجہ ذیل نسخہ ملا تھا۔ خود تیار کرایا ہے پھر تو راقمہ کی بے چینی بڑھ گئی کسی طرح یہ نسخہ مل جائے تو عبقری کو بھیج دوں تاکہ بیشمار لوگ مستفید ہوں۔ نسخہ کا سوال کر ڈالا یہ حاضر خدمت ہے۔

لکڑی صندل ایک تولہ' چندن ایک تولہ' زیرہ سفید ایک تولہ' کالی مرچ ایک تولہ' چھوٹی الائچی ایک تولہ' دھنیا ایک تولہ۔ ان اشیاء کو کوٹ کر باریک پیس لیں۔ مقدار کیپسول کے برابر صبح وشام پانی سے کھالیں۔





## اسم مبارک اللہ سے بیماریاں دور

(غلام سرور خان' راولپنڈی)

اسم مبارک اللہ میں بیماریوں کو دور کرنے کی خاص صلاحیت پائی جاتی ہے۔ یہ اسم شافی الامراض ہے اسم اللہ کو روزانہ پابندی وقت کے ساتھ پڑھا جائے 1000 مرتبہ تو اللہ تعالیٰ اپنی رحمت سے ذاکر کو رعب اور دبدبہ عنایت فرماتا ہے۔ دنیا اس کے آگے سرنگوں ہوتی ہے۔ ہر نماز کے بعد 66 مرتبہ پڑھنا حصول برکت اور جملہ امور میں غیب سے امداد ملنے کا باعث ہوتا ہے۔ پرانے امراض سے شفاء کیلئے اور امراض سرد بلغمی کیلئے عرق گلاب' زعفران سے سفید کاغذ پر لکھ کر پینا اور پینا مفید ہے۔ ہر قسم کے بخار خصوصاً سردی سے ہو اس کیلئے بہت مفید ہے۔ دافع آسیب کیلئے کوری مٹی کی ہانڈی لیکر اس میں اسم اللہ جس قدر لکھ سکتا ہے لکھے۔ اس کے بعد اس کو جاری پانی سے تر کرکے آسیب زدہ پر چھڑکے۔ آسیب بھاگ جائے گا۔ اسم پاک اَللّٰهُ الصَّمَدُ کو ایک ہزار ایک مرتبہ اول آخر 11-11 مرتبہ درود شریف کے ساتھ پڑھے ایک چلے میں کامیاب ہوگا۔

### حفاظت اطفال

بچوں کے اکثر امراض سے بحکم خدا حفاظت رہے۔ کلمات ذیل کو لکھ کر بچہ کے گلے میں ڈال دیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَعُوْذُ بِكَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَامَّةٍ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۔

### شوگر اور سنگھاڑے کا آٹا

لیڈی ڈاکٹر مسز سرفراز (ایم بی بی ایس) جو کہ میرے بیٹے کی سسرالی رشتہ دار ہیں'

سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے بتایا کہ ان کے پاس شوگر کے مریض آتے ہیں ان میں سے ایک مریض جس کی شوگر 400 تک ہوگئی تھی اس نے بتایا کہ اس کی شوگر صرف صبح کے وقت ایک چمچی سنگھاڑے کا آٹا دودھ کے ساتھ استعمال کرنے سے بتدریج کم ہوگئی۔ یعنی 400 سے 300 اور پھر 300 سے 200 حتیٰ کہ صحیح حالت پر آ گئی۔



## پیٹ درد کا روحانی علاج

(ظفر بھائی، کراچی)

حسب ضرورت تھوڑا سا نمک لیکر اس پر سورۂ کوثر 3 بار معہ تسمیہ اول و آخر درود شریف ایک بار پڑھ کر دم کر کے کھلا دیں فوراً آرام ہوگا۔

**پیٹ درد کا طبی علاج:** کالا نمک سفوف بقدر ایک چنے کے نیم گرم پانی کے ہمراہ کھلا دیں فوراً آرام آجائے گا۔

دمہ کھانسی کا نسخہ: لونگ 2 تولہ، گڑ 6 تولہ۔ پہلے لونگ باریک پیس کر پھر گڑ ملا کر یکجان کر کے گولیاں جنگلی بیر برابر بنا کر صبح شام ایک ایک گولی پانی کے ساتھ۔





## صرف سات دنوں میں گنج دور

(ایم اے قریشی، ملتان شریف)

محترم قارئین ''عبقری'' جیسا کہ آپ سب کو معلوم ہے کہ گنج ایک بہت ہی پریشان کن معاملہ ہے۔ بالوں کی قدر صرف گنجا ہی جانتا ہے۔ عوام میں یہ مقولہ بھی مشہور ہے کہ جس کی گنج ہو اس کے پاس دولت بہت ہوتی ہے۔ حالانکہ یہ غلط مثال ہے کیونکہ دولت مند مرد ہی گنجا کیوں ہوتا ہے؟ دولت مند عورت ''فارغ البال'' کیوں نہیں ہوتی؟ مارکیٹ میں مختلف قسم کے تیل، شیمپو ادویات دستیاب ہیں مگر رزلٹ غیر تسلی بخش ہوتا ہے اور پریشان عوام کو مزید پریشانی سے ہمکنار کرتے ہیں۔ ''امیر گنجا بال لگوائے غریب گنجا کیا کرے؟'' میرا مقصد صرف مشہور ادویات سے بہتر نسخہ روشناس کرانا ہے۔

یہ نسخہ میرے استعمال میں کئی سالوں سے ہے اور میں نے اس نسخہ سے بہت پیسہ کمایا ہے مگر آج صرف حکیم صاحب سے دلی محبت اور جذبہ خدمت خلق کے جذبہ سے سرشار ہو کر نسخہ تحریر کر رہا ہوں کیونکہ جب حکیم صاحب نے نسخہ جات کو نہیں چھپایا تو ہم کس طرح ان نسخہ جات کو چھپائیں۔ بہرحال عبقری پڑھو اور فراخدلی کا ثبوت دو سینہ میں چھپے راز نسخہ جات کو تحریر کرو اور دکھی انسانیت کی خدمت کر کے دعائیں لیں یہی دعائیں کام آئیں گی۔

نسخہ: ھوالشافی: ایک عدد گلہری کو ماریں اور اس کے پاؤں کاٹ دیں، باقی سب کچھ ویسے ہی رہنے دیں، ایک پاؤ تیل تل لیکر ایک چھوٹی سی کڑاہی میں تیل ڈال کر اس میں گلہری مردہ بھی ڈال دیں اور بالکل ہلکی آگ جلائیں۔ حتیٰ کہ گلہری جل کر کوئلہ ہو جائے۔ آگ پر سے کڑاہی کو اتار کر کسی لوہے کی موصل سے گلہری کے کوئلے کو باقی ماندہ تیل میں خوب گھوٹ کر نہایت پتلی مرہم سی بنا کر محفوظ کرلیں۔ سر پر استرا پھیر کر

مرہم لگائیں مرہم کم از کم 6 گھنٹے لگی رہے دوسرے دن صبح دھو کر پھر استرا پھیر کر مرہم لگا دیں سات دن اسی طرح مرہم لگائیں اور ہر روز استرا پھیرنا ضروری ہے۔ انشاء اللہ بہت جلد بال پیدا ہو جائیں گے آزمودہ نسخہ ہے اس کی قدر کریں۔ نوٹ: بلیڈ والا استرا استعمال نہ کریں بلکہ دھار والا استرا استعمال کریں جو عموماً نائی صاحبان کے پاس ہوتا ہے جو استرے کو ریتی پر تیز کرتے ہیں وہ والا استرا استعمال کریں۔

## مرض نقرس

اس مرض میں دائیں پاؤں کے انگوٹھے میں شدید درد اٹھ کر تمام چھوٹے جوڑوں کو اپنی لپیٹ میں لے لیتا ہے۔ ماؤف جوڑ سرخ و متورم ہو جاتے ہیں شدت مرض میں ہاتھ پاؤں کی انگلیاں کھچتی اور پھڑکتی ہیں اور ان میں سرسراہٹ محسوس ہوتی ہے۔

**ھوالشافی: نسخہ:۔** الحلو (سورنجان شیریں)، سورنجان المر (سورنجان تلخ) سناء مکی فرفیران (ریوند عصارہ) علق (جونک) مصبر ہموزن لیکر سفوف بنالیں اور گودا گھیکوار (ایلو ویرا) میں گوندھ کر کالی مرچ کے برابر گولی بنالیں اور سایہ میں خشک کرلیں۔

**طریقہ استعمال:** 2 گولی صبح، 2 گولی رات ہمراہ پانی استعمال کریں۔ (تا وقت شفاء)

## عصبی دردیں

عصبی درد سے مراد وہ درد ہے جس کا ظاہری سبب معلوم نہ ہو۔ مقامی سوزش اور ورم نہ ہو، عصب ماؤف اور اس کی شاخوں کے محاذی درد کی شکایت ہو اس میں عصبی قوت کے زائل ہو جانے کی وجہ سے عصبی کمزوری پیدا ہو جاتی ہے۔ عصبی افعال میں فتور سے قوائے حیات میں ضعف پیدا ہو جاتا ہے۔

**نسخہ:۔ ھوالشافی۔** کیماس 6 ماشہ، لملک 6 ماشہ، زنجبیل، ہلیلہ، فادانیا (عود صلیب) ایک ایک تولہ اور مرجان 2 تولہ تمام اشیاء کو پیس کر پانی کی مدد سے دانہ ماش کے برابر گولیاں بنالیں اور سایہ میں خشک کرلیں۔



**طریقہ استعمال:** ایک گولی صبح ایک گولی رات ہمراہ نیم گرم دودھ کیساتھ کھائیں (تا حصول شفاء)

یہ دونوں نسخہ جات بہت مجرب اور جامع ہیں اور میری پریکٹس میں عرصہ دراز سے استعمال ہو رہے ہیں اور بے شمار لوگوں کو اللہ تعالیٰ نے شفاء دی ہے۔



## ریاح کیلئے نسخہ

**(نصر اللہ خان نیازی، چمن بلوچستان)**

میرے محترم آپ کی حوصلہ افزائی سے متاثر ہو کر اور حوصلہ پا کر آپ کو ایک نسخہ ارسال کر رہا ہوں ہو سکتا ہے کہ میرے کسی بھائی یا بہن کے کام آجائے اور آپ کے ساتھ ساتھ میں بھی دعاؤں میں شریک ہو جاؤں۔

**ھوالشافی:** خالص ہینگ لے کر قدرے خالص دیسی گھی میں بھون لیں۔ سونٹھ تین تولہ، لاہوری نمک دو تولہ، کالا نمک دو تولہ، لونگ ایک تولہ، خولنجان ایک تولہ، کالی مرچ ایک تولہ، فلفل دراز ایک تولہ، چھوٹی الائچی ایک تولہ، کباب چینی ایک تولہ، مصطگی ایک تولہ، فلفل مویہ (پپلا مول) ایک تولہ، دیسی اجوائن ایک تولہ، کابلی ہڑ کا چھلکا ایک تولہ، بیڑہ کا چھلکا ایک تولہ، آملہ کا چھلکا ایک تولہ، کلونجی ایک تولہ کے ساتھ ملا کر کوٹ چھان کر باریک سفوف بنالیں اب اس سفوف میں لعاب گھیکوار، ادرک کا پانی اور لیموں کا پانی اس قدر ڈالیں کہ چار انگلی اوپر یعنی تقریباً ڈیڑھ انچ رہے۔ جب یہ پانی خشک ہو جائے تو پھر دوبارہ یہی پانی ڈال دیں جب یہ بھی خشک ہو جائے تو تیسری مرتبہ پھر اتنا ہی پانی دوبارہ ڈال دیں پھر خشک ہونے پر کوٹ پیس کر چنے کے برابر گولیاں بنالیں اور محفوظ کرلیں۔

**ترکیب استعمال:** غذا کھانے کے دو گھنٹے یا ایک گھنٹہ کے بعد دو گولی پانی سے کھائیں۔

**فوائد:** یہ دوا معدے کو طاقت دیتی ہے' ریاح کو خارج کرتی ہے ہاضمہ کو درست کرتی ہے۔ پیٹ کے تن جانے کو مفید ہے ریاحی دمہ کیلئے بہت مفید ہے۔

ایک دوسرا نسخہ بھی عرض خدمت ہے جو کہ میرا آزمودہ ہے۔ کتھہ سفید' مصری' طباشیر' چھوٹی الائچی' ست گلو' جونک خشک' سنگجراحت' مغز کنول ڈوڈا ان تمام دواؤں کو برابر ہموزن مقدار میں لے کر کوٹ چھان لیں اور احتیاط سے رکھ دیں۔

**مقدار خوراک:** ایک چٹکی مذکورہ سفوف کی لے کر بچے کو ایک چمچہ پانی میں ملا کر دے دیں اگر بچہ چھوٹا ہو تو ماں کے دودھ ایک چمچ میں ملا کر دے دیں۔

**فوائد:** تالو کا گر جانا' سبز دانہ دار پتلے دست' حتیٰ کہ جو پتلے دست کسی صورت بند نہ ہو رہے ہوں ان کیلئے شرطیہ دوا ہے انشاء اللہ فوراً فائدہ ہوگا بہت زیادہ آزمودہ دوا ہے۔





## سفوف جریان

**(حکیم ریاض حسین' مکڑوال)**

**علامات:** جریان منی میں منی کے قطرے پیشاب میں شامل ہو کر خارج ہوتے ہیں ان کا اخراج کبھی پیشاب کے شروع میں کبھی درمیان میں کبھی آخر میں اور بعض اوقات مسلسل پیشاب کے ساتھ ہوتا ہے۔

**نسخہ:** کلونجی 10 گرام' سفید موصلی 25 گرام' ثعلب مصری 25 گرام' خشک سنگھاڑا 25 گرام۔ **طریقہ استعمال:** ان سب کو لے کر اچھی طرح پیس لیں اور سفوف تین گرام رات کو پانی یا دودھ کے ساتھ بیس دن استعمال کریں۔ مذکورہ بالا نسخہ آزمودہ اور انتہائی مجرب ہے کئی مریضوں کو استعمال کرایا کامیاب پایا ایک حافظ جو کہ مریضوں کیلئے اکثر مجھ سے دوا لے جاتا ہے' کا کہنا ہے کہ ہم نے مریضوں کو مختلف دواخانوں کی ادویات استعمال کرائیں مگر مذکورہ نسخہ کو انتہائی کامیاب پایا۔

### سیلان الرحم (لیکوریا)

**علامات:** اس مرض میں عورت کی اندام نہانی سے سفید یا ہلکے زرد رنگ کی رطوبت خارج ہوتی ہے۔ لیکوریا کی مریضہ آہستہ آہستہ کمزور اور لاغر ہو جاتی ہے۔ مرض پرانا اور دائمی ہونے کی صورت میں کمر' سر اور ٹانگوں میں درد رہنے لگتا ہے جسم میں خون کی کمی ہو جاتی ہے اور مریضہ کو چکر آنے لگتے ہیں۔ مریضہ کا مزاج چڑچڑا ہو جاتا ہے۔ لیکوریا کا مرض اگر پرانا ہو جائے تو رطوبت بدبودار ہو جاتی ہے۔

**نسخہ:** کلونجی 6 گرام' تخم جامن 6 گرام' تخم کیکر 6 گرام' بلگری 6 گرام۔

**طریقہ استعمال:** ان سب کا سفوف بنا کر آدھا چمچ شام کھانے کے بعد بیس دن استعمال کریں۔ کئی مریضاؤں کو استعمال کرایا انتہائی مفید پایا جو مریضہ ایک دفعہ لے

جائے پھر طلب کرتی ہے۔ لیڈی ہیلتھ ورکر نے کئی عورتوں کو استعمال کرایا انتہائی مفید مؤثر پایا، کئی بار منگوایا۔

## خون کی کمی کیلئے مجرب نسخہ

میری بھابی کو خون کی کمی کا عارضہ تھا، ڈاکٹر نے دو بوتلیں خون لگوانا تجویز کیا تھا میں نے درج ذیل نسخہ استعمال کرایا جس کی وجہ سے خون کی بوتلیں لگانے کی ضرورت پیش نہیں آئی، مریضہ ٹھیک اور تندرست ہوگئی۔

**نسخہ:** جوہر شفا مدینہ آدھا چمچ صبح شام ہمراہ پانی، کلونجی، کاسنی کے تخم ہم وزن پیس کر سفوف بنائیں۔

**طریقہ استعمال:** تین گرام دوا گرم دودھ یا شربت یا پانی سے دن میں تین مرتبہ استعمال کریں۔

**دیگر فوائد:**

خون کی کمی کیلئے مفید ہے۔ پیشاب کی سخت جلن کیلئے مفید ہے۔ پیشاب بہت زیادہ آتا ہو یا رک رک کر آتا ہو۔ جگر کی کمزوری، بھوک کی کمی کیلئے مفید ہے۔ خون کی سیاہی کو دور کر کے سرخ اور صالح خون پیدا کرتا ہے۔ ضعف جگر کی وجہ سے ہاتھ پاؤں میں جلن اور تپش کیلئے آزمودہ ہے۔ ضعف جگر کی وجہ سے بخار اور لرزا کیلئے مفید ہے۔

میری والدہ مرحومہ کے پیروں کے تلووں میں شدید جلن ہوتی تھی سردیوں گرمیوں میں رات دن میں کئی بار پاؤں کے تلووں پر مہندی لگاتی تھیں کسی دوا سے افاقہ نہ ہوتا تھا۔ سخت سردیوں میں بھی پاؤں بستر کے لحاف سے باہر رکھتیں، مذکورہ نسخہ شربت عناب کے ساتھ دن میں تین بار استعمال کرایا۔ پاؤں کی جلن رفو چکر ہوگئی۔ ضعف جگر کے مریضوں کو استعمال کرایا نہایت مفید پایا۔



## شوگر کا مکمل خاتمہ

پہلی بار میں نے یہ نسخہ ایک ایسے شخص پر آزمایا جس کی شوگر کی وجہ سے گھٹنے سے اوپر سے ٹانگ کٹی ہوئی تھی۔ ہم جماعت میں نارووال کے علاقے میں چل رہے تھے ہمارے ساتھ اسلم نامی سرگودھا کا ساتھی تھا اس کی ٹانگ کٹی ہوئی تھی۔ انسولین دس یونٹ صبح، دس یونٹ شام لگاتا تھا۔ میں نارووال سے دوا تیار کر کے لایا مریض کو ایک خوراک سے شاندار افاقہ ہوا۔ میں نے عرض کیا انسولین آہستہ آہستہ کم کرتے کرتے بند کردیں۔ مریض نے انسولین بہت کم کردی۔ ایک دن شربت پی رہا تھا میں نے کہا تمہیں تو شوگر ہے اور شربت پیتے ہو تو اس نے کہا اب میں ٹھیک ہوں جب میں نے دوائی تو یوں محسوس ہوا کہ جلتی آگ پر پانی ڈال دیا ہو۔

میں سکول میں تھا میرے چچا ہانپتے ہوئے پریشان حال آئے جن کو میں پہلی نظر میں پہچان نہ سکا۔ انہوں نے آتے ہی بتایا کہ میرے ایک اور چچا ہیں جنہیں شوگر ہے، وہ میٹھی چائے پی رہے تھے میں نے پوچھا کہ بھائی تمہیں تو شوگر ہے اور میٹھی چائے پیتے ہو اس نے میرا نام لیا کہ بھتیجے نے دوائی بھیجی تھی اس سے میں بالکل ٹھیک ہوگیا ہوں۔ میں بھی شوگر کی دوائی لینے آیا ہوں میں نے ان کو بھی دوائی دی اور ان کو بھی نفع ہوا۔

ایک اور ہماری رشتہ دار مریضہ تھیں شوگر نے برا حال کر رکھا تھا اور انتہائی کمزور بدن تھیں ایک خوراک کے استعمال کی وہ بھلی چنگی ہوگئیں۔

**نسخہ:** اندرائن، تخم سرس، گوند کیکر، کلونجی ہم وزن باہم باریک پیس کر سفوف بنائیں۔

**طریقہ استعمال:** دو ماشہ پانی کے ساتھ استعمال کریں، ایک خوراک سے ہی واضح فرق محسوس ہوگا۔ انشاء اللہ شوگر ختم ہوجائے گی۔ کئی مریضوں کو استعمال کرایا مفید پایا یہ دوا میں مفت مریضوں کو دیتا ہوں۔ چند ہفتے استعمال کریں۔

## خطرناک حد تک آؤٹ آف کنٹرول شوگر کیلئے نسخہ

میری والدہ آبائی گاؤں مکھڈ شریف گئی ہوئی تھیں ہمشیرہ کا فون آیا کہ والدہ بیمار ہیں۔ انہیں لینے گاؤں گیا تو ان کو بخار تھا شوگر بڑھی ہوئی تھی اور وہ نیم بے ہوشی میں تھیں ان کو کشتی میں چارپائی پر رکھ کر کالا باغ لائے وہاں بڑی مشکل سے کار پر سوار کرایا گھر تک انہیں کوئی ہوش نہیں تھا میں نے درج ذیل نسخہ استعمال کرایا بالکل نارمل ہو گئیں۔ کافی عرصہ بعد والدہ کو اپنڈکس کا آپریشن کرانا تھا بھائیوں نے کہا والدہ کو شوگر ہے آپریشن کیسے ہوگا چیک کرایا تو شوگر نارمل تھی۔

نسخہ: کلونجی، گوند کیکر، تخم سرس، اندرائن ہم وزن پیس کر فل سائز کیپسول بھر لیں۔

طریقہ استعمال: ایک کیپسول دن میں تین بار اس کے علاوہ اور کئی مریضوں کو استعمال کرایا نہایت مجرب ہے۔

## کلونجی گھر کی محافظ

☆ کلونجی کا تیل، جوش دے کر نیم گرم سر پر لگانے سے نزلہ، زکام اور سر درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ کلونجی کھانے سے بدن کی خشکی دور ہو جاتی ہے۔

☆ کلونجی کا تیل بدن پر لگانے سے تل ختم ہو جاتے ہیں۔

☆ پانی میں پسی ہوئی کلونجی کے غرارے کرنے سے دانت کا درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ کلونجی کو سرکہ میں ملا کر کھانے سے بلغمی ورم رفع ہو جاتا ہے۔

☆ کلونجی کی دھونی دینے سے مچھر اور کھٹمل وغیرہ مر جاتے ہیں۔

☆ کلونجی کو سرکہ میں ملا کر برص یا بلہری پر لگانے سے برص دور ہو جاتا ہے۔

☆ کلونجی کی ایک چٹکی آٹھ دس قطرے خالص شہد کے ساتھ ملا کر شہادت کی



انگلی سے ہر روز صبح کے وقت بسم اللہ الرحمن الرحیم پڑھ کر چاٹنے سے بہت سی بیماریاں دور ہو جاتی ہیں۔

☆ کلونجی کا تیل خارش والی جگہ پر لگانے سے خارش دور ہو جاتی ہے۔

☆ کلونجی اور آدھا حصہ کالا نمک ملا کر کھانے سے پیٹ کا درد ٹھیک ہو جاتا ہے۔

☆ کلونجی کا تیل اور تل کا تیل ملا کر کان میں ڈالنے سے کان کا درد دور ہو جاتا ہے۔

☆ موصلی سفید، موصلی سیاہ، کلونجی، سونٹھ سب کو برابر پیس کر یہ سالن میں ڈالا جائے۔ اعصابی دردوں کیلئے مفید ہے۔

☆ روغن خشخاش دو حصے اور روغن کلونجی ایک حصہ ملا کر کن پٹی پر مالش کرنے سے بے خوابی میں کمی ہوتی ہے۔

☆ 6 قطرے کلونجی کے تیل رات کو دودھ کے ساتھ استعمال کرنے سے سانس کی نالی بلغم سے صاف ہو جاتی ہے۔

☆ پیشاب بند ہو جانا: مکئی کے بال ابال کر چند قطرے روغن کلونجی ڈال کر استعمال کرنے سے پیشاب فوری طور پر جاری ہو جاتا ہے۔

تفصیل کیلئے حکیم صاحب کی کتاب ''کلونجی کے کرشمات'' کتاب پڑھیں۔



# روحانی تجربات

(حکیم ریاض حسین' گوجرانوالہ)

## درد شقیقہ کے خاتمہ کے لیے

ہمارے ہیڈ ماسٹر چوہدری برکت علی مرحوم کی بیٹی کو آدھے سر میں اکثر درد رہتا تھا، میں نے سورۃ التکاثر پڑھ کر اول و آخر درود شریف پڑھ کر دم تین دفعہ کیا بالکل تندرست ہوگئیں۔

## ڈاڑھ کا درد

تختی پر پاک مٹی ڈال کر کیل (میخ) سے 'ابجد ھوز حطی' لکھیں مریض کو متاثرہ ڈاڑھ پر انگلی رکھنے کا کہیں اور صرف الف پر کیل رکھ کر سورۂ فاتحہ پڑھیں اور پھر مریض سے پوچھیں اگر درد ختم ہوجائے تو بس کردیں ورنہ اس طریقہ سے ہر حرف کیل پر رکھ کر سورۂ فاتحہ پڑھتے جائیں اور پوچھیں آخر حرف پر تو درد انشاء اللہ ختم ہو ہی جائے گا۔

## نظر بد کیلئے مجرب

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ جس کو نظر لگ گئی ہو اس پر اس آیت کا پڑھ کر دم کرنا مفید ہے۔

وَاِنْ یَّکَادُ الَّذِیْنَ کَفَرُوْا لَیُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِھِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَ یَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ﴿القلم ۵۱﴾

ترجمہ: یہ کافر لوگ جب ذکر (قرآن) سنتے ہیں (تو شدت عداوت سے) ایسے معلوم ہوتے ہیں کہ گویا آپ کو اپنی نگاہوں سے پھسلا کر گرا دیں گے اور کہتے ہیں کہ (نعوذ باللہ) یہ تو مجنون ہے۔

میری بچی عید کے سارا دن روتی رہی، یہ آیت پڑھ کر دم کیا فوراً چپ ہوگئی۔



## خاوند کو راہ راست پر لانے کا نسخہ

قُلْ لَّا یَسْتَوِی الْخَبِیْثُ وَالطَّیِّبُ وَلَوْ اَعْجَبَكَ كَثْرَةُ الْخَبِیْثِ فَاتَّقُوا اللّٰهَ یٰاُولِی الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿المائدہ ۱۰۰﴾

اگر کسی کا خاوند دوسری عورت سے ناجائز تعلق رکھتا ہو یا حرام کی کمائی گھر میں لاتا ہو اسے باز رکھنے کیلئے گیارہ دن تک ایک سو اکتالیس مرتبہ مذکورہ آیت کو کسی کھانے کی چیز پر پڑھ کر دم کر کے کھلائیں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

☆☆☆☆☆

# نکسیر کی شکایت کیلئے

(عقیل احمد صدیقی' راولپنڈی)

جن خواتین و حضرات کو نکسیر آنے کی شکایت ہو وہ ناریل (کھوپرا) تازہ یا خشک آدھا حصہ یا 125 گرام لیکر مٹی کے کورے پیالے یا مٹی کے کورے گھڑے میں ڈال کر تین گلاس پانی ڈال دیں روزانہ صبح نہار منہ اس میں سے ایک گلاس پانی پی لیں اور تھوڑا سا ناریل کا ٹکڑا بھی کھالیں۔ جتنا پانی کم ہوجائے اتنا پانی ڈال دیں۔ ایک ہفتہ میں انشاء اللہ فائدہ ہوگا۔ آئندہ نکسیر نہیں آئے گی۔ مجرب ہے' آزمودہ ہے۔

کسی کو نکسیر آگئی ہے اور فوراً بند کرنی ہے تو ملتانی مٹی (گاچی) پر چند قطرے پانی ڈال کر سونگھیں منٹوں میں نکسیر بند ہوجائیگی۔

☆☆☆☆☆

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

# کمزوری حافظہ کیلئے

(مخدوم یوسف عزیز احسان پور)

اگر کوئی شخص نسیان کے مرض میں مبتلا ہو اور وہ چیزیں رکھ کر بھول جاتا ہو تو اس مقصد کیلئے باوضو حالت میں چینی کی پلیٹ یا صاف شیشہ پر سورۂ فاتحہ مشک، زعفران سے لکھ کر عرق گلاب یا پانی سے دھو کر پی لے۔ انشاء اللہ نسیان تھوڑے ہی دنوں میں دور ہو جائے گا۔

## بھٹکے شوہر کی واپسی:

اگر کسی عورت کا خاوند بری عادات کا شکار ہو اور گھر میں ہر وقت جھگڑا رہتا ہو تو ایسی صورت میں چاہیے کہ گیارہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر پانی پر دم کرے پھر اپنے خاوند کو پلائے۔ انشاء اللہ شوہر نیکی کے راستے پر گامزن ہو جائے گا۔

## بیروزگاری کا خاتمہ:

بے روزگار افراد کیلئے یہ عمل بہت نافع ہے۔ اس مقصد کیلئے سورۂ فاتحہ کا یہ عمل انتہائی مجرب ہے اس کا طریقہ یہ ہے کہ چاند کی چودہ تاریخ میں فجر کی نماز کے بعد جمعہ کے دن سے شروع کرے اور ہر روز بلا ناغہ اکتالیس دفعہ سورۂ فاتحہ اول و آخر تین دفعہ درود پاک پڑھے اسی طرح ہر روز بلا ناغہ اکتالیس روز تک پڑھے۔ ہر روز جب سورۂ فاتحہ اکتالیس مرتبہ پڑھ لیا کرے تو درج ذیل دعا پورے خلوص سے پڑھے۔

یَامُفَتِّحُ فَتِّحْ یَا مُفَرِّحُ فَرِّحْ یَامُسَبِّبَ الْاَسْبَابِ سَبِّبْ
یَامُیَسِّرُ یَسِّرْ یَامُسَهِّلُ سَهِّلْ یَامُنْعِمُ وَحَسْبُنَا اللّٰهُ وَنَعْمَ الْوَکِیْلُ۔

## بے چینی دور کرنے کیلئے

بعض اوقات طبیعت بوجھل ہو جاتی ہے اور بے چینی ہونے لگتی ہے اسے ختم کرنے


گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

کیلئے نماز فجر کے بعد اول آخر تین تین دفعہ درود شریف پڑھ کر درمیان میں 125 دفعہ سورۂ فاتحہ پڑھے اسی وقت بے چینی کا خاتمہ ہو جائے گا۔ انشاء اللہ



# طبی ٹوٹکے حاضر ہیں!

(تبسم ارشاد خیابان راولپنڈی)

## سر کی خشکی کیلئے

ثابت دھنیا ایک چھٹانک لے کر تھوڑے سے اصلی دیسی گھی میں جلا کر نیم گرم سر پر لگائیں رات کو سر پر لگائیں صبح سر دھو لیں۔ صبح لگائیں شام کو دھو لیں انشاء اللہ ایک ہفتہ لگانے سے ہی فرق پتہ چل جائے گا۔ تین چار دفعہ لگائیں خشکی ختم ہو جائے گی۔

## جلے کیلئے

مشک کافور کی دو عدد ٹکیاں لے کر پیس لیں' دیسی گھی میں یا سرسوں کا تیل گرم کر کے پسی ہوئی ٹکیوں کا پاؤڈر مکس کر لیں یہ مرہم سی بن جائے گی اسے فوراً جل جانے والے یا زخم پر چھالے بنے ہوں تو بھی چھالوں پر نہ لگے سائیڈوں پر لگانے سے فوراً سکون محسوس ہوگا۔

## بھڑ (تبوڑی) کاٹنے پر پڑھیے:

پیلی والی تبوڑی جو کہ گرمیوں میں اکثر جگہوں پر پائی جاتی ہے کاٹ لیں تو فوراً یہ دعا پڑھ کر اپنا لعاب دہن لگا کر اس جگہ پر لگا دیں انشاء اللہ ایسا سکون ہوگا کہ جیسے کچھ ہوا ہی نہ ہو۔ آیت یہ ہے:۔

وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِیْنَ ﴿الشعراء ۱۳۰﴾



# پریشان کیوں ہیں؟

(محمد زمان خٹک ہنگو)

## نسخہ برائے کھانسی و ورم حلق

**اجزاء:** آدھا کپ شہتوت (خشک)، گڑ ایک ڈلی۔ چائے کی پتی۔

دو کپ پانی میں آدھ کپ شہتوت، ایک عدد گڑ کی ڈلی اور حسب ذائقہ چائے کی پتی ڈالیں اور اتنا ابالیں کہ پانی تقریباً آدھا رہ جائے اتار کر چھان لیں اور گرم گرم پئیں۔ امید ہے کہ دو تین خوراک سے تکلیف بالکل رفع ہو جائے گی۔ انشاء اللہ۔ نسخہ ہذا ناچیز نے اپنے سات سالہ بیٹے کو بارہا استعمال کرایا ہے اور کامیاب پایا ہے جس کی کھانسی مختلف اینٹی بائیوٹکس، کف سیرپس اور انجکشن سے بھی نہ تھمتی تھی اس نسخہ کی پہلی خوراک سے ٹھیک ہو گئی۔

## نسخہ برائے بلغم و خرابی سینہ

**اجزاء:** تازہ شلغم، چینی

ایک موٹا اور تازہ شلغم لیں اوپر کے طرف سے گول قاش (ڈھکن کی طرح) برابر کاٹ دیں اب شلغم کے درمیان میں ایک گڑھا سا بنائیں۔ اسے چینی سے بھر دیں اور رات بھر کھلے آسمان میں رکھ دیں۔ کاٹی گئی کاش اوپر رکھ کر بند کریں اور کناروں کو اچھی کی ٹیپ سے بند کریں۔ صبح ناشتہ سے گھنٹہ بھر قبل نہار منہ شلغم کے اندر بنے شربت کو پئیں اور شلغم کو کھائیں اور مذکورہ بیماری سے چند دن کے استعمال کے بعد نجات پائیں۔ انشاء اللہ۔

## نسخہ برائے موچ

**اجزاء:** سرسوں کا تیل ایک تولہ، نمک ایک تولہ، بکری کے بال ایک تولہ۔ ٹھوکر کھانے، گرنے یا دوڑنے سے ہاتھ پاؤں میں موچ آجائے تو مذکورہ تینوں اجزاء مکس کر کے خوب گرم کریں۔ قابل برداشت حالت میں متاثرہ جگہ پر باندھیں۔ ان شاء اللہ موچ کے درد سے نجات مل جائے گی۔



# آؤ.....! طبی ٹوٹکے بتاؤں

(سعیدہ بی بی' سرائے عالمگیر)

**دانتوں کے سیاہ نشان ختم کرنے کیلئے:** چنبیلی کے پتے ابال لیجئے اور ہر صبح اس کے پانی سے کلیاں کیجئے تو دانتوں پر پڑے سیاہ نشان ختم ہو جائیں گے اور دانتوں میں چمک پیدا ہو جائے گی۔

**آنکھ میں چونے کی چھینٹ پڑ جائے:** چونے کی چھینٹ آنکھ میں پڑ جائے تو پھٹکڑی پانی میں حل کر کے آنکھ میں ڈال دیں شفاء ہوگی۔

**نیند لانے اور دماغ و آنکھوں کے سکون کیلئے:** اپنے پاؤں کے تلوؤں پر خالص سرسوں کا تیل رات کو سوتے وقت ملیں اور چار پانچ منٹ ہر روز سونے سے قبل ایسا کیجئے۔ اس سے دماغ کو تراوٹ و سکون ملے گا' نظر بڑھے گی اور سکون سے نیند آئے گی۔ یادداشت تیز کرنے کیلئے اس سے بہتر چٹکلہ اور کوئی نہیں ہے۔

**خناق:** خناق میں شہتوت مفید ہے۔

**کمر کا درد دور کرنے کیلئے:** سائنسدانوں نے جدید تحقیق کر کے کمر کا درد دور کرنے کیلئے ایک ترکیب معلوم کی ہے جو بڑی حیرت انگیز معلوم ہوتی ہے لیکن بہت مفید ہے۔ ایک گدا ایسا بنوایئے جو 3 فٹ چوڑا اور 4 فٹ لمبا ہو اس میں بجائے روئی بھروانے کے ثابت گندم چند سیر بھروا دیجئے تھوڑے ہی عرصے میں کمر درد ختم ہو جائے گی۔

**قے روکنے کیلئے:** زیادہ قے آتی ہو تو سفید زیرا ذرا سی چینی میں ملا کر تھوڑے سے پانی میں گھول کر پی لیں اس سے کافی فائدہ حاصل ہوگا بار بار قے اور متلی آتی ہو تو دو تین بار چھوٹی الائچی چبانے سے متلی اور قے بند ہو جاتی ہے۔

**گھبراہٹ اور بے چینی:** گھبراہٹ اور بے چینی میں نارنگی انار اور انگور بہت مفید ہیں۔

**پیشاب کی کمی اور سوزش:** پیشاب کی کمی اور سوزش میں کھیرے، ککڑی اور تربوز سے بہت فائدہ ہوتا ہے جلا ہوا زہریلا مواد بذریعہ پیشاب خارج ہو جاتا ہے، پتھری کا مواد نکل جاتا ہے۔

## چہرے کا رنگ صاف کرنے کیلئے ایک خاص نسخہ

لیموں کا تازہ رس دو اونس، گلیسرین، ٹنچر نبرائن سمپل دس قطرے سنگترے کا عرق دس قطرے، بادام روغن خالص دو تولے۔

ترکیب: لیموں کے عرق کو مقطر کرلیں (شیشے کی قیف لے کر اس میں روئی رکھ کر عرق ڈال دیں نیچے شیشے کا گلاس یا کوئی برتن رکھ دیں عرق مقطر ہو جائے گا) پھر ان تمام اشیاء کو کسی صاف شیشی میں ملا لیں بس یہ ایک لاجواب لوشن تیار ہے رات کو سوتے وقت چہرے پر مل کر سو جائیں۔ صبح تازہ پانی اور کسی اچھے صابن سے چہرہ دھولیں چند یوم کے استعمال سے چہرے کی رنگت نکھر جائے گی۔ چھائیاں داغ دور ہو جائیں گے اور چہرہ گلاب کی مانند تازہ و شاداب نظر آئے گا۔

نوٹ: استعمال کرنے سے پہلے شیشی کو خوب ہلا لیا کریں۔

## ہر حاجت کیلئے خاص عمل

حکیم صاحب آپ کو ایک خاص عمل بھیج رہی ہوں یہ عمل میں نے خود بھی کیا ہوا ہے۔ یہ ایک بہت خاص عمل ہے ہر مقصد اور ہر حاجت کو پورا کرنے کیلئے اور جائز کام کیلئے صرف ایک مرتبہ کرنا ہے اپنے پورے یقین اور دل کے ساتھ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف گیارہ بار استغفراللہ، سورۂ انفطار 72 دفعہ پڑھنی ہے۔ ہر حاجت اور مقصد پورا ہوگا انشاء اللہ اللہ کے فضل و کرم سے ہر کام ضرور پورا ہوگا۔



# حاضری کیلئے خاص عمل

(نصراللہ معاویہ، وہاڑی)

عبقری کے قارئین کیلئے سینے کا ایک راز لکھ رہا ہوں۔ یہ ایک حاضری ہے جس کے ذریعے سے دشمنوں کی دشمنی دوستی میں، نفرت محبت میں بدل سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ جنات کو بھگانا جادو ٹونہ کا اثر دور کرنا، اسی حاضری مؤکلین کے ذریعے کر سکتے ہیں۔ قابل قدر حاضری ہے۔

جو احباب اس سے فائدہ اٹھائیں وہ اس عاجز کیلئے دعا فرمادیں۔ مجھے یہ حاضری کئی سال کی محنت کے بعد ملی تھی۔

طریقہ: حاضری کا طریقہ یہ ہے دس بارہ سال کے بچے کے دائیں ہاتھ کے ناخن پر سرسوں کا تیل لگا دیں۔ 11 مرتبہ مالک یوم الدین پڑھیں پھونک ماریں۔ 3 مرتبہ ایسا کریں۔ پھر بچے سے کہیں کہ آپ کے ساتھ یہ لفظ دہرائے۔

شاہ جنات کا تخت حاضر ہو، حاضر ہو۔

یہ جملہ تین مرتبہ کہیں۔ انشاء اللہ حاضری کھل جائے گی۔ سب سے پہلے بچے کی معرفت ادب سے سلام کریں اس کے بعد سوال جواب کریں۔ آپ جو بھی سوال پوچھیں ان کا جواب ملے گا۔

یاد رہے جو سوال بھی پوچھیں وہ شرعاً جائز ہونے چاہئیں اور جو کام بھی ان سے لیں وہ بھی شرعاً جائز ہونا چاہیے ورنہ نقصان کیلئے خود تیار رہیں۔ یہ کوئی کتابی حاضری نہیں ہے یہ میری سالہا سال سے مجرب ہے۔ جو مؤکل حاضر ہوگا اس کا نام سلیمان ہوگا۔



# عجیب وغریب نسخہ

(بشریٰ سلطانہ، مانگٹ)

میرا تعلق آپ کے شعبہ سے ہے ایسے نایاب موتی میرے پاس کافی سارے ہیں میں بھی چاہتی کہ وہ عوام الناس کے کام آئیں اور مجھے دعائیں ملیں۔ میرے والد محترم اور بھائی بھی حکیم ہیں اس لیے بھی مجھے حکمت ورثے میں ملی ہے۔ میں یہ موتی آپ کو اور عوام کو عطیہ کرنا چاہتی ہوں۔

ایک دیسی مرغی کا انڈا لیکر اس کے اوپر تاریخ مہینہ لکھ کر کسی محفوظ جگہ پر رکھ دیں یہ بھی لکھنا ہے کہ یہ انڈا بطور دوا ہے کوئی نہ توڑے پورے ایک سال کے بعد انڈا توڑیں اس کے اندر سے جو کچھ نکلے وہ پیس لیں انتہائی خوبصورت چمکدار ہڑتال ورقی کے رنگ جیسا کشتہ تیار ہے۔ یہ کشتہ ایک رتی خوراک ہے۔ نمونیا' ذات الجنب' طاقت کیلئے اور بہت سے فوائد ہیں۔ آپ خود اس کے فوائد سمجھ سکتے ہیں۔





# خاص ایڈیشن کیلئے آزمودہ خاص اعمال

(بنت جمشید چغتائی)

## یہ لو.....!ابھی بارش ہو جاتی ہے

جب آپ چاہیں کہ بارش ہو تو اچھی طرح وضو کر کے دو نفل صلوٰۃ الحاجات پڑھ کر 100 مرتبہ پانچواں کلمہ پڑھیں اور خلوص دل اور مکمل یقین سے دعا کریں انشاءاللہ العزیز بارش ضرور ہو گی۔ کچھ عرصہ پہلے میرے ایک کزن کراچی سے آئے وہ کہنے لگے میں نے تو سنا تھا کہ دوآبہ میں بارش بہت ہوتی ہے مگر میرے سامنے تو نہیں ہوئی حالانکہ وہ صرف 4 دن رہے تھے تو میں نے کہا آپ نے بارش دیکھنی ہے؟ تو ابھی لیجئے۔ میں وضو کی حالت میں تھی میں نے پانچواں کلمہ پڑھنا شروع کر دیا صرف 5 منٹ کے بعد کالے سیاہ بادل آئے حالانکہ پہلے آسمان صاف تھا اور بارش شروع ہو گئی اور ساتھ میں ژالہ باری بھی۔ میں لگاتار کلمہ پڑھتی رہی اور بارش بھی شدید سے شدید تر ہوتی گئی کیونکہ وہ کراچی کے رہنے والے تھے انہوں نے شاید اتنی شدید بارش بمع ژالہ باری شائد نہیں دیکھی تھی تو وہ اندر سے گھبرا گئے اور میرے سامنے ہاتھ جوڑ کر بولے خدا کیلئے بس کرو جو پڑھ رہی ہو میں نے کلمہ پڑھنا بند کر دیا اور بارش کچھ دیر میں آہستہ ہوتے ہوتے رک گئی۔ یہ ہمارے گھر کا آزمودہ عمل ہے بارش کیلئے۔

**رزلٹ 100 فیصد**

یہ ہماری امی کی مہربانی اور اللہ رب العزت کی کرم نوازی ہے کہ جب ہم نے ہوش سنبھالا تو 6 کلمے' نماز' آیت الکرسی کے علاوہ آخری سورتیں یاد تھیں۔ کیونکہ ہماری امی جب ہم بہن بھائی لیٹتے تھے تو وہ اونچی آواز میں پڑھتی تھیں۔

کچھ دنوں بعد سنتی تو ہمیں یاد ہوتی تھی اور میں جب بھی چاہتی ہوں کہ بارش ہو تو وضو کر کے نفل پڑھ کر پانچواں کلمہ پڑھنا شروع کر دیتی ہوں۔ گنتی نہیں کرتی۔ محلے کے کچھ بچے قرآن شریف پڑھنے آتے ہیں وہ ویسے ابھی نورانی قاعدہ یا سپارے میں ہیں مگر میں نے انہیں بھی 6 کلمے بمع ترجمہ یاد کروادیئے ہیں اور جب بارش نہیں ہوتی تو انہیں بھی تسبیح دیکر بٹھادیتی ہوں کہ آج پانچواں کلمہ پڑھو اور آج تک ایسا نہیں ہوا کہ ہم نے کلمہ پڑھا ہو اور بارش نہ ہوئی ہو۔ یعنی کہ رزلٹ 100٪ ہیں۔ آزمائش اور یقین کامل شرط ہے۔

میں نے گوجرانوالہ میں اکثر دیکھا ہے جب بارش نہیں ہوتی تو پانی لیکر چھت پر کھڑے ہو جاتے ہیں تا کہ نیچے سے گزرنے والے پر پانی پھینکا جائے اور اگر کوئی زیادہ غصہ والا شخص ہو تو مزید سونے پر سہاگہ۔ کیونکہ ان کا ٹونہ ہے کہ یہ جتنی گالیاں دے گا جتنی بددعائیں دیگا یا جتنا برا بھلا کہے گا اتنی تیز بارش ہوگی تو میری سب سے احتراماً عرض ہے کہ کسی دوسرے مسلمان کو اذیت دینا کسی مسلمان کو گوارہ نہیں کرتا۔ نہ کسی طرح جائز ہے۔

کسی دوسرے کو تکلیف دینے سے لاکھ درجے بہتر ہے آپ وضو کر کے نفل پڑھ کر تسبیح پڑھ لیں۔ جو چھت پر کھڑے ہو کر کسی کے گلی سے گزرنے کا انتظار کرتے ہیں وہ ٹائم ذکر میں لگائیں۔ یہاں آپ کو گالیاں بددعائیں سننے کی بجائے 3 فائدے ہونگے اللہ فرماتے ہیں امت محمدی ﷺ کا چاہے جتنا بھی گنہگار بندہ صرف ایک مرتبہ کہہ دے یا اللہ میری توبہ۔ تو میں اس کے سارے گناہ بخش دونگا جبکہ پانچویں کلمے میں اپنے ہر گناہ کی معافی ہے۔ آپ کو بارش ملے گی، استغفار کرنے پر پچھلے گناہ بھی انشاء اللہ معاف ہو جائیں گے اور آپ پھر پاکیزہ ہو جائیں گے۔ جو ٹائم ذکر میں لگے گا اس کا حساب بھی نہیں اور اجر الگ ہے۔ کیوں ہے نا لاجواب!



## سورۃ الکوثر کے فضائل

اگر اللہ تعالیٰ نے آپ کو رزق محدود دیا ہے اور مہمان زیادہ آگئے ہیں تو پریشانی کی کوئی بات نہیں۔ آپ نے جو کچھ بھی پکایا ہے۔ بسم اللہ کے ساتھ 21 مرتبہ سورۃ الکوثر پڑھ کر کھانے پر پھونک دیں اور بے فکر ہو جائیں۔ اب اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے برکت ڈالنا اور انشاء اللہ وہ خود کافی ہے میرے چاچو کے بیٹے کی شادی تھی ناشتہ کرانا میری پھوپھو اور بہن کی ڈیوٹی تھی۔ پھوپھو نے چنے بنائے، جب چاچو نے دیکھے تو بولے چنے کم ہیں مہمان زیادہ ہیں کچھ اور بھی بنالو۔ اب پھوپھو بڑی پریشان ہوئی کہ دستر خوان لگ چکا ہے اتنی جلدی دوبارہ کیسے تیار کروں۔

تو میری بہن نے کہا پھوپھو فکر مت کرو۔ یہ چنے سب کھائیں گے بھی اور بچ بھی جائیں گے اور بہن نے سورۃ الکوثر پڑھ کر پھونک دی جب ناشتہ ختم ہو گیا تو بہن نے پھوپھو سے کہا چنے بچ گئے ہیں۔ دوسرے دن جب پھوپھو نے ناشتہ بنایا تو میری بہن سے بولی جو کچھ کل پڑھ کر پھونکا تھا آج پھر پھونک دو۔ مگر یہ عمل صرف غریب اور مستحق افراد کیلئے ہے۔ باقی جن کے رزق میں اللہ تعالیٰ نے فراوانی دی ہے وہ مہمانوں پر دل کھول کر خرچ کریں۔ ورنہ اللہ تعالیٰ روز آخرت ایک گھونٹ پانی کا بھی حساب لیں گے مگر مہمان نوازی وہ واحد چیز ہے کہ آپ ایک ٹائم کے 100 کھانے بھی مہمان کیلئے لگائیں تو وہ اسراف میں نہیں آتا۔ باقی وضو کا پانی بھی زیادہ استعمال کرنا اسراف میں آتا ہے۔

## 14 نورانی حروف

اکثر حضرات تازہ روزی والے نہیں ہوتے یعنی ماہوار تنخواہ والے ہوتے ہیں تو ان کے گھر راشن بھی اکثر شروع کی تاریخوں میں آتا ہے پھر جیسے جیسے مہینہ ختم ہوتا ہے راشن بھی ختم ہوتا جاتا ہے، کبھی یہ چیز نہیں تو کبھی وہ چیز نہیں کیونکہ ہمارے اپنے گھر کا

یہی سسٹم ہے۔ تو آپ یہ کریں کہ جب آپ کے گھر کا راشن آئے تو ہر چیز پر 14 نورانی حروف انگلی کی مدد سے لکھ لیا کریں تو آپ دیکھیں گی کہ مہینہ تو ختم ہو جائیگا گر آپ کے گھر کا راشن انشاء اللہ باقی ہوگا۔

حضرت عبدالرحمن بن عوفؓ یہ عشرہ مبشرہ میں سے ہیں (جنہیں دنیا میں جنت کی خوشخبری مل گئی تھی) یہ اپنے تمام مال اسباب اولاد مویشی پر 14 حروف لکھ دیا کرتے تھے اور اپنے وقت کے امیر کبیر تاجر تھے۔ رسول ﷺ نے جب انہیں جنت کی خوشخبری دی تو فرمایا عبدالرحمنؓ تم نے آنے میں بڑی دیر کر دی تو عبدالرحمنؓ رونے لگے۔ یارسول اللہ ﷺ! میں کیوں دیر سے آیا تو آپ ﷺ نے فرمایا مال کی کثرت نے تمہیں روک رکھا تھا۔ یعنی تمہیں اپنے مال کا حساب دینے میں اتنی دیر ہوگئی کہ سب سے آخر میں آئے۔

## وہ چودہ نورانی حروف ذیل ہیں:

ا۔ح۔ص۔س۔ک۔ع۔ط۔ق۔د۔ھ۔ن۔م۔ل۔ی۔ بہتر دعا وہ ہے جو اسمائے الحسنیٰ کے بعد ان حروف نورانیہ کے ساتھ مانگی جائے گھر یا کسی جائز موقع کے استعمال کیلئے کچھ اسٹاک کریں تو ان پر بھی لکھ لیں انشاء اللہ ہر طرح کے نقصان سے محفوظ رہیگا۔ بشرطیکہ جائز کام کیلئے سٹاک کیا گیا ہو۔

## شائد 7 کے ہندسے میں کوئی خاص حکمت ہے

شاید اللہ رب العزت نے 7 کے ہندسے میں کوئی خاص حکمت رکھی ہے کہ اللہ رب العزت نے 7 زمینیں' 7 آسمان' 7 ہفتے کے دن' 7 قرآن کریم کی منزلیں' 7 دنیا کے براعظم' 7 قوس قزح کے رنگ' 7 چکر طواف کعبہ کے' 7 کنکریاں حج میں شیطان کو مارنا' 7 آیت سورۂ فاتحہ کی اور 7 قسمیں شہید اللہ کی راہ میں قتل ہونے کے علاوہ ہیں: پیٹ کی بیماری میں مرنے والا شہید' ڈوب کر مرنے والا شہید' نمونیے میں مرنے



والا شہید' طاعون میں مرنے والا شہید' آگ میں جل کر مرنے والا شہید' کسی چیز کے نیچے دب کر مرجانے والا شہید، جو عورت حمل یا نفاس میں مرجائے وہ شہید۔

## 7 خوش نصیب افراد جنہیں حشر کے دن عرش کا سایہ ملے گا

حدیث ہے سات آدمی ایسے ہیں جنہیں اللہ تعالیٰ قیامت کے دن اپنے عرش کے سائے میں لے گا جس دن اور کوئی سایہ نہ ہوگا۔

عادل حکمران' وہ نوجوان جو اپنے رب کی عبادت ومحبت میں جوان ہوا ہو' وہ آدمی جس کا دل مسجد میں اٹکا ہو' وہ دو آدمی جو خالص اللہ تعالیٰ کیلئے محبت کریں دنیاوی کوئی غرض نہ ہو' وہ شخص جسے حسب ونسب والی خوبصورت عورت برائی کی دعوت دے اور وہ کہے میں اللہ سے ڈرتا ہوں' جو چھپ کر صدقہ دے حتیٰ کہ بائیں ہاتھ کو بھی خبر نہ ہو جو دیا ہے' جو تنہائی میں اللہ رب العزت کو یاد کرے اور اس کے آنسو بہہ نکلیں۔

## 7 کبیرہ گناہ

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے حضرت محمد ﷺ نے ارشاد فرمایا 7 مہلک اور تباہ کن گناہوں سے بچو۔ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین نے دریافت فرمایا وہ سات گناہ کیا ہیں؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: شرک' جادو کرنا' کسی کو ناحق قتل کرنا' سود کھانا' یتیم کا مال کھانا' جان بچانے کیلئے جہاد میں لشکر اسلام کا ساتھ چھوڑ کر بھاگ جانا' اللہ کی پاکدامن اور بھولی بھالی بندیوں پر زنا کی تہمت لگانا۔ (بخاری ومسلم)

## 7 عظیم نیکیاں:

بزرگ کا قول ہے جو 7 باتوں کا اہتمام کریگا وہ اللہ رب العزت کے نزدیک ترین ہوگا۔ اس کے گناہ معاف کیے جائیں گے چاہے وہ سمندر کی جھاگ کے برابر ہی کیوں نہ ہوں اس کی زندگی اور موت دونوں بہتر ہونگی۔

ہر اچھے کام سے پہلے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھنا' ہر اچھے کام سے فارغ ہو کر الحمدللہ کہنا' لغو بات یا گناہ کے بعد استغفر اللہ کہنا' آئندہ کیلئے کوئی اچھا کام کا ارادہ کرتے وقت انشاء اللہ کہنا' کسی بھی ناگوار بات پر لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ پڑھنا کسی کی موت یا تکلیف یا مصیبت پر اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھنا' ہر وقت کلمہ طیبہ سے زبان کو تر رکھنا یعنی ہر وقت اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے رہنا۔

## جمعہ کے دن 7 افضل اعمال

حضرت اوس بن اوس رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو شخص جمعہ کے روز ان سات اعمال کو بجالائیگا اسے ہر ہر قدم پر ایک سال نفلی روزے اور رات کی عبادت کا ثواب ملے گا' وہ 7 اعمال یہ ہیں۔ 1۔ غسل کرنا' 2۔ اچھے صاف ستھرے کپڑے پہننا' 3۔ جمعہ کیلئے جلدی کرنا' 4۔ مسجد کی طرف پیدل جانا' 5۔ امام کے قریب یعنی پہلی صف میں بیٹھنا' 6۔ خاموشی سے خطبہ سننا' 7۔ خطبے کے دوران کوئی لغو کام یا بات نہ کرنا۔ (ترمذی۔ ابوداؤد)

## ایک موقع پر 7 نصیحتیں

حضرت ابوذر غفاری ؓ نے حضرت محمد ﷺ سے عرض کیا مجھے کچھ نصیحت کی باتیں ارشاد فرمائیں تو آپ ﷺ نے فرمایا:۔

ہمیشہ تقویٰ سے رہو یعنی اللہ سے ڈرتے رہو' خاموش رہا کرو' زیادہ مت ہنسو قہقہہ مار کر مت ہنسو اس سے چہرے کا نور جاتا ہے' ہمیشہ اپنی برائیوں اور کوتاہیوں پر نظر رکھو دوسرے کے عیبوں پر نہیں' اللہ تعالیٰ سے اپنے گناہوں کی معافی مانگتے رہو۔





# نکسیر کیلئے روحانی علاج

(سید قاسم رضا ہوتی' مردان)

یہ علاج پچھلے آٹھ سال سے ہمارے زیر مشاہدہ ہے اور نکسیر پھوٹنے کیلئے بڑا موثر ثابت ہو چکا ہے اور چند دن استعمال کے بعد مریض ٹھیک ہو گئے۔

سفید کاغذ پر کالی روشنائی سے (سرکاری سکولوں کے شاگرد جس سیاہی سے تختی پر لکھتے ہیں) اللہ تعالیٰ کا اسم یَابَدِیْعُ تین مرتبہ لکھیں۔ کاغذ کو جلائیں' جلا ہوا کاغذ مسل کر نکسیر کے مریض کو سنگھائیں۔ چند بار عمل کرنے سے نکسیر کا مرض ختم ہو جاتا ہے۔

نوٹ: اس کاغذ کو (یعنی کاغذ کی راکھ کو) کسی پاک جگہ' کیاری' پاک بہتے ہوئے پانی نہر دریا' ندی میں احترام سے بہادیں تاکہ اللہ تعالیٰ کے مقدس نام کی بے حرمتی نہ ہو۔

## عمل برائے روزگار اور دوسرے جائز مقاصد کیلئے

یہ روحانی عمل ہماری والدہ کو ایک روحانی بزرگ خاتون (جو اب وفات پا چکی ہیں) نے خاندانی مسائل کے حل کیلئے بذریعہ خط ارسال فرمایا (عمل ارسال خدمت ہے) یہ عمل اب تک دو جگہ ہمارے مشاہدے میں (روزگار کیلئے) دو خواتین نے اپنے بیٹوں کے روزگار کیلئے پڑھا اور دونوں جگہ بچوں کو بڑی اچھی جگہ روزگار مل گیا۔

وظیفہ: اسم اعظم یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ رات کو عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر درود شریف کے ساتھ 3125 مرتبہ پڑھیں۔ 40 دن تک پڑھیں۔ یہ کل ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ بنے گا۔ اگر کسی دن کسی مجبوری کے تحت ناغہ ہو جائے تو دوسرے دن وہی 3125 مرتبہ پڑھنا ہے' ڈبل نہیں پڑھنا اسی طرح 40 دنوں میں ٹوٹل ایک لاکھ پچیس ہزار مرتبہ پڑھیں اور ساتھ روزانہ دعا اپنے ایک مقصد کیلئے مانگتے رہیں۔

## گمشدہ چیزوں کیلئے روحانی عمل

سورۃ والضحیٰ کسی بھی گمشدہ چیز کیلئے خصوصاً گھر میں گمشدہ چیزوں کیلئے پڑھیں اگر گھر میں کوئی چیز گم ہوجائے اور نہ مل رہی ہو تو بے شمار مرتبہ سورۃ والضحیٰ پڑھنا شروع کردیں۔ وہ چیز سامنے پڑی ہوئی مل جائے گی۔ ہمارا لاتعداد مرتبہ کا تجربہ ہے۔ اگر کوئی بندہ گم ہوجائے تو روزانہ 11 سومرتبہ اول وآخر درود شریف کے ساتھ اجتماعی طور پر 3 دن تک پڑھیں بندے کا سراغ مل جائے گا۔



## منہ میں چھالے

**(بلال سلیم، اسلام آباد)**

موبائل فون کی ٹارچ آن کر کے اندھیرے کمرے میں جاکر جہاں کوئی روشنی نہ ہو۔ ٹارچ کے آگے بلیو رنگ کا (سلافین پیپر) جو مٹھائی کے ٹوکروں پر لگایا جاتا ہے لگادیں۔ دو تین مرتبہ تہہ لگا کر اب ایک مرتبہ درود ابراہیمی باوضو پڑھیں اور متاثرہ جگہ پر کچھ دیر کیلئے ٹارچ کی روشنی ڈالیں پھر روشنی ختم کردیں اور ایک مرتبہ پھر درود ابراہیمی پڑھیں۔ صرف دو تین کریں چھالے بالکل ٹھیک ہوجائیں گے اور تکلیف سے بھی نجات مل جائے گی۔





## ٹوٹکے میرے گھر کے...!

**(اہلیہ محمد عبداللہ)**

☆ بھینس کا دودھ پہلے دن کا لیکر دودھ میں چینی ڈال کر اس کا کھویا بنالینا ہے۔ (ایک کلو دودھ میں ایک پاؤ بیسن ڈال لینا ہے۔) سب سے پہلے بیسن کو گھی میں بھون لینا ہے اس کے بعد دونوں کو ملا کر پھر بھون لینا ہے جب گھی چھوڑ دے تو اسے نیچے اتار لینا ہے۔ مزے دار بیسن کے حلوے کی ڈش تیار ہے۔ میوہ جات بھی ڈال سکتے ہیں۔

☆ پہلے دن کا دودھ کچا ایک گلاس پی لیا جائے تو چالیس سال کی طاقت کے برابر ہے۔ (اس دودھ کو بولی بھی کہتے ہیں)

☆ سالن میں اگر مرچیں کم رہ جائیں تو تھوڑے سے دودھ میں ڈال کر سالن میں ڈال دیں اگرچہ سالن پک ہی گیا ہو تھوڑی دیر کیلئے چولہے پر رکھ دیں سالن میں حسب منشاء مرچیں ہوجائیں گی۔

☆ اگر گھر کا دہی بنانا ہو تو چاٹی کی لسی کا اوپر والا پانی اتار کر نیچے سے گاڑھی لسی لےلیں آلو ابال کر گرینڈ کرلیں اور اس لسی میں ملالیں۔ گھر کا مزے دار دہی تیار ہے۔

☆ اگر گوشت گلنے میں نہ آتا ہو تو تھوڑی سی چمچ کا چوتھائی حصہ چینی ڈال دیں آسانی سے گوشت گل جائے گا۔ اگر سالن میں نمک تیز ہوجائے تو آٹے کا پیڑہ بنا کر سالن میں ڈال دیں نمک کم ہوجائے گا۔

☆ اگر میٹھے آلوؤں کو نمکین کرنا ہو تو آلو کاٹ کر نمک لگادیں آلو جب پانی چھوڑ دیں تو آلوؤں کو دھولیں مٹھاس ختم ہوجائے گی۔ سالن نمکین بن جائے گا۔

## مقوی دماغ کیلئے

ایک کپ ملائی، کھوپڑا پسا ہوا ایک کپ، پسی ہوئی چینی حسب منشاء، الائچی 4 عدد۔ ملائی اور چینی ملا کر ہلکی آنچ پر پکائیں چمچ ہلاتی رہیں جب گھی چھوڑ دے تو پسا ہوا کھوپرا الائچی ڈال کر مکس کریں پھر ٹرے میں جما دیں سب کو پسند آئے گی۔

## غصے کا علاج:

عبقری میں غصے کا علاج پڑھا تھا۔ دل کی دنیا بدلنے کیلئے آزمودہ لاجواب اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلَامُ سوا لاکھ کا ختم کریں۔ غصے کا بہترین علاج ہے۔ الحمد للہ بہت فائدہ محسوس ہوا ہے۔

## محبت زوجین:

عبقری میں محبت زوجین کیلئے سورۃ الدھر 11 دن تک 11 مرتبہ روزانہ پڑھنی ہے۔ محبت زوجین کیلئے اس سورۃ کو گیارہ دن تک پڑھیں۔ انشاء اللہ ساری عمر خوش وخرم رہیں گے۔ غصے کو ختم کر دینے والی سورت ہے۔ الحمدللہ میں اس سورت کو پڑھنے سے پہلے سے زیادہ خوش ہوں۔



# جو میں نے آزمایا!!!

**(خدا کی رضا کا طالب ایک بندہ)**

☆ سر درد کیلئے: سات مرتبہ بغیر بسم اللہ کے سر کو پکڑ کر سورۃ الفیل پڑھی جائے تو آرام آجائے گا۔ اگر آرام نہ آئے تو دوسری، تیسری مرتبہ بھی دوبارہ دہرایا جائے۔

☆ پیشاب کی جلن: ایک چائے کا چمچ سفید زیرہ چائے یا ٹھنڈا پانی ملا کر پلا دی جائے تو تکلیف دور ہو جائے گی۔

☆ دانت درد کیلئے: کسی بھی قسم کا پرفیوم لگایا جائے۔ ادرک، اسپرین (سر درد کی گولی)، کچا پیاز تھوڑا سا، لہسن کو منہ میں رکھ کے کچل لیں۔ تھوڑی دیر رکھنے کے بعد تھوک دیں۔ دانت کا درد ٹھیک ہو جائیگا۔

☆ کانٹا چبھ جائے: اگر کانٹا چبھ جائے یا اندر ٹوٹ جائے تو آک کا دودھ وہاں لگایا جائے کانٹا خود بخود باہر آجائے گا۔

☆ اولاد نرینہ کیلئے: مرد چالیس دن تک کوئی بھی کھٹائی نہ کھائے پھر بیوی کے پاس جائے۔ ماہ رمضان کی آخری طاق راتوں میں مرد بیوی کے پاس جائے انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔

☆ خالص شہد کی پہچان: عام مکھی کو پکڑ کر شہد میں دو انچ دبا دیں۔ شہد اصلی ہوگا تو مکھی زندہ باہر آجائے گی اور اڑ جائے گی اگر دو نمبر یا شیرا ہوا تو مکھی مر جائے گی۔ شہد ہتھیلی پر رکھ کر نمک کی ڈلی ملایئے اور پھر چکھیے اگر نمک کا ذائقہ محسوس ہو تو یہ جعلی ہے۔



بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

# ہم بھی ہیں شریکِ محفل....!

(ڈاکٹر ظفر حمید ملک' اٹک سٹی)

## نکسیر کیلئے

ھوالشافی: پھٹکڑی باریک کر کے پانی میں حل کر دیں روئی کا پھایہ تر کر کے ایک دو قطرے ناک میں ٹپکائیں نکسیر فوراً رک جائے گی۔

## ہچکی کیلئے

اگر ہچکی شدید ہو تو اس کی تکلیف کا اندازہ صرف اس شخص کو ہو سکتا ہے جس کو یہ تکلیف ہو' عام آدمی کیلئے وہ صرف ہچکی ہی ہوتی ہے جبکہ اس مرض والے کیلئے ایک ایسی آگ جس کی تپش سے مکمل معدہ اور گلا جل رہے ہوتے ہیں۔ ایسے میں دو کارآمد علاج مجرب لکھ رہا ہوں۔ انشاءاللہ اس سے بہتری آجاتی ہے۔

ھوالشافی: ایک عدد فلفل سیاہ یعنی مرچ سیاہ میں سوئی چبھو کر اسے دیا سلائی سے آگ لگائیں پھر پھونک مار کر آگ بجھا دیں اس طرح کرنے سے جو دھواں پیدا ہو اسے ناک کے ذریعے اندر کھینچیں بس دھواں اندر جاتے ہی ہچکی بند ہو جائے گی۔ انشاءاللہ۔ یہ نسخہ ہمارے علاقے میں ایک بزرگ کے پاس تھا وہ پھونک مار کر جب آگ بجھاتے تو مریض کو ایسا محسوس ہوتا جیسے کچھ دم کر رہے ہوں اور اس دم کی وجہ سے وہ کافی مشہور بھی ہیں آپ بھی برکت کیلئے سورۃ الفاتحہ یا درود شریف پڑھ لیں۔ کئی مریضوں پر آزمایا ہے۔ مجرب نسخہ ہے۔





گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

# مکتب طب کے اسرار حاضر ہیں

(محسن الفارابی' جھنگ صدر)

## تریاق بچھو:

کاربالک ایسڈ مقام نیش پر پھریری وغیرہ سے لگائیں۔ آپ حیران ہوں گے کہ درد تمام جسم سے کھنچا ہوا چلا آئے گا جیسا کہ کسی منتر سے آتا ہے اور مقام ڈنگ پر درد آکر کھڑا ہو جائے گا اور پھر فوراً آرام آجائے گا۔ ہزار ہا مرتبہ کا تجربہ شدہ ہے۔ آناً فاناً آرام دیکھا گیا ہے۔

## تریاق اٹھرا:

باوضو ہو کر سرو کے پتے آدھ پاؤ لا کر 20 عدد مرچ سیاہ باریک پیس کر ملا لیں اور پانی سے کھرل کر کے چار چار رتی کی گولیاں بنائیں۔ حمل کے تیسرے مہینے سے 40 دنوں تک صبح و شام عورت کو ایک ایک گولی تازہ پانی سے کھلاتے رہیں۔ وضع حمل کے بعد پھر سے چالیس یوم عورت کو یہ گولیاں کھلائیں۔

یہ نسخہ صوبہ خیبر پختونخواہ کے طالب علم سے حاصل ہوا ہے۔ نہایت سہل الحصول اور کم قیمت نسخہ ہے اب تک ڈیڑھ سو سے زائد مریضوں پر تجربہ کیا کسی بھی مریضہ کے علاج میں ناکامی نہ ہوئی غریبوں کو مفت دی جاتی ہے۔ سو فیصد مجرب نسخہ ہے۔

## لحن داؤدی

جوہر لوبان خانہ ساز' کبابہ' زعفران' قرنفل' دارچینی' ملٹھی' خولنجان' فلفل دراز' ہر ایک تین ماشہ مغز چلغوزہ 20 عدد مصری کوزہ 6 ماشہ' جملہ ادویہ باریک پیس کر پان کے رس سے حبوب بقدر دانہ نخود تیار کریں ایک سے دو گولی منہ میں رکھ کر چوسا

کریں۔ گولی چنے کے برابر بنائیں۔

یہ گولیاں زیادہ بولنے والوں مثلاً بیرسٹروں' قاریوں اور واعظوں' لیکچراروں کیلئے لازوال تحفہ ہے۔ گلے کی رکاوٹ' نزلہ' بحث الصوت دور ہوکر اور بھدی اور کریہہ کرخت آواز کوئل کی طرح تیز اور سریلی ہوجاتی ہے تجربہ کر کے دیکھیں۔

## سانپ کے کاٹے کا شافی علاج

ایک پوتھیا لہسن کو ایک چھٹانک دودھ میں پیس کر مریض کو پلادیں۔ فوراً اچھا ہوجائے گا۔ تین مارگزیدہ آدمیوں پر تجربہ شدہ ہے۔





# شفائیں حاضر ہیں...!

(حکیم عبدالحق انصاری' کورنگی کراچی)

### الشفاء کرشمہ فلفل

**ھوالشافی:** مغز تخم نیم۔ فلفل سفید ہم وزن کھرل کر لیں حب بقدر نخود تیار کر لیں۔

بواسیر خونی کیلئے حیرت انگیز طور پر مفید اور نافع ہے نہایت زود اثر بے خطر دوا ہے۔ ان گولیوں کے استعمال سے قبض کی شکایت بھی رفع ہوجاتی ہے بارہا مرتبہ ہزاروں مریض شفاء پا چکے ہیں اور ان گولیوں کے بینظیر منفعت کے شاہد ہیں۔

### الشفاء بخار اکسیر

اس مجرب اکسیر کو ایک بچے کیلئے جس کو بہت عرصہ سے بخار آتا رہا تھا اس کو یہ نسخہ تجویز کیا گیا جو بہت ہی مفید ثابت ہوا تھا۔ بے شک بخار کیلئے تیر بہدف دوا ہے ایک موٹر مکینک جو لکھنو شہر (انڈیا) کا رہائشی تھا اس کے والد حکیم فلک شیر خان کا تجربہ شدہ مجرب نسخہ ہے۔ تعریف کے قابل ہے۔

**ھوالشافی:** ست گلو خالص' کشتہ مرجان' دانہ الائچی خورد' طباشیر' زہر مہرہ' نارجیل دریائی' جدوار خطائی' فلفل سیاہ' کونپل نیم' صندل سفید مساوی الوزن لیکر سفوف بنالیں۔ خوراک چار رتی سے پانچ رتی تک ہمراہ پانی دیں۔

### مانع حمل

**ھوالشافی:** میتھرے' چھوہارے' منقیٰ' گری (ناریل)' مغز تخم ارنڈ' ہر دوا ایک ایک تولہ وزن میں لیں گے۔ کوٹ پیس کر تیار کر لیں۔

**خوراک:** 6 ماشہ دوا صبح وشام دیں۔ حیض جاری ہوجاتا ہے۔ تین یوم اگر کھلایا جائے تو حمل گر جاتا ہے حاملہ عورت اس کو ہرگز نہ استعمال کرے۔

نوٹ: پیخال کبوتر کو بھگو کر اس کا پانی عورت کو پلانے سے وہ عورت کبھی حاملہ نہیں ہوتی ہے اس لیے پیخال کبوتر کو کوئی عورت کبھی بھی استعمال نہ کرے۔

## الشفاء اکسیر مفاصل

ھوالشافی: ریوند خطائی دو تولہ' گندھک آملہ سار آٹھ تولہ' خردل (رائی) آٹھ تولہ' سوڈا بائی کارب آٹھ تولہ' اسگندھ ناگوری آٹھ تولہ' پلوگوائیکم ریزن چار تولہ' لیتھیا سائٹراس چار تولہ سفوف بنالیں۔ ڈیڑھ ماشہ صبح وشام پانی سے دیں گے وجع المفاصل کو دور کرنے میں بے حد مفید چیز ہے۔ پرانی سے پرانی تکلیف رفع ہوجاتی ہے۔ علاوہ ازیں درد کمر عرق النساء میں بھی اکسیر صفت مانی جاتی ہے۔

## الشفاء اکسیر عشیرین

ھوالشافی: سم الفار سفید ایک حصہ' بیش دس حصہ' دودھ مدار (آک) ایک سو حصہ' کھانڈ ایک ہزار حصہ سب کو ملا کر کھرل کر کے رکھیں۔ دوا تیار ہے۔ خوراک 1/4 گرین صبح وشام پانی سے دیں تمام بخاروں' تمام قسم کی زہریلی بیماریوں اور ہر قسم کے دست ومعدے کی خرابیاں سب دور ہوجاتی ہیں۔

## الشفاء نایاب اکسیر نمک

ھوالشافی: سوڈا سلفیٹ چار اونس' سوڈا کلورائیڈ ڈیڑھ اونس' میگنیشیا سلفیٹ دو اونس' پوٹاشیم آیوڈائیڈ 45 گرین' پوٹاشیم سلفیٹ پانچ ڈرام' پوٹاشیم کلورائیڈ دس ڈرام' ایسڈ سائٹریٹ دو ڈرام' تمام اجزا کو ملا کر اچھی طرح سے کھرل کر کے شیشی میں محفوظ رکھیں۔ کل سات دوا ہیں۔

استعمال وترکیب: صبح سویرے ایک پیالی چائے لیں اس قدر دوا شامل کریں جو ایک اٹھنی پر آسکتی ہو۔ اس طرح استعمال کرنے سے نمک کا مزہ خراب معلوم نہیں ہوتا۔

فوائد: جن لوگوں کو نقرس وجع المفاصل کمر درد' ایگزیما' قبض مزمن جگر وگردے



کے امراض لاحق ہوں انہیں چاہیے کہ آدھا چمچہ چائے برابر دوا کو ایک گلاس گرم پانی میں ملا کر صبح سویرے ناشتہ سے قبل استعمال کریں۔

یورک ایسڈ کی خون میں زیادتی کو دور کرنے کی ایک خاص دوا ہے۔ ایک مدت تک استعمال کریں تا کہ اس کا پورا پورا فائدہ ظاہر ہو سکے اور یورک ایسڈ بدن کے اعضاء وجھلیاں سے خارج ہو جائے۔

## الشفاء انمول امساک

ایک شخص کا اسی نسخے پر ہی گزارہ تھا حکیم صاحب کی حکمت کا ڈنکا بجتا تھا دور دور تک شہرت تھی انڈیا کے پرانے طبیب تھے۔ ان کا تجارتی نسخہ تھا۔ مغز تخم سرس کا تیل کولہو سے نکلوا لیں۔ ہاتھ اور پاؤں کے تلوؤں پر ملیں اس سے خوب امساک ہوتا ہے استعمال کریں فائدہ ہی فائدہ ہے۔ آپ کا دل اچھل اچھل کر اس بات کی خود ہی گواہی دے رہا ہوگا یاد کرتے پھرتے رہوگے۔ ذرا استعمال تو کر کے دیکھیں پھر تو اسی تیل سرس کو آنکھوں کا تارا بنائے رکھیں گے۔

## الشفاء اکسیر سرعت انزال

ھوالشافی: تخم سنبھالو' بیج بند' سریالی' سمندر سوکھ' تخم اٹنگن' مغز تخم سرس' پوٹاشیم برومائیڈ' بذر البنج (اجوائن خراسانی)' تخم بھنگ' دھتورہ برابر برابر دوا ہونی چاہیے اسے بہت باریک مثل غبار پیس کر معجون فنجنوش پانچ ماشہ میں اس دوا کو ایک رتی سے دو رتی تک دوا ملا کر کھلائیں گے انشاء اللہ آپ کو ساری عمر میں بھی کبھی سرعت انزال کی شکایت نہ ہونے پائے گی۔

## الشفاء جادو اکسیری

ھوالشافی: ایکسٹریکٹ ایکونائٹ ایک حصہ۔ (کھانڈ یا شوگر آف ملک) یا گلوکوز۔ یا پھر طباشیر ان میں سے کوئی بھی ایک چیز ایک سو حصہ لیکر خوب کھرل کر لیں سفوف تیار

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

ہوگا بس یہی جادو اکسیری دوا ہے۔ صبح وشام ایک رتی دوا پانی ہمراہ استعمال کرلیں۔

**فوائد دوا:** یہ دوا محض دل کی حرکت اور دوران خون کی تیزی کو کم کرنے کیلئے نہایت اعلیٰ دوا ہے جس کے بہت جلد اثرات ظاہر ہوتے ہیں' ان تمام امراض میں مفید ہے جن میں حرکت قلب کی افراط ہو' دوران خون تیز ہو ان مریضوں کو اور تیز بخاروں میں اور بڑے بڑے ورموں میں کھلانے سے نمایاں فائدہ ہوتا ہے اگر مریض طاقتور جوان ہو' نبض قوی اور خون سے بھری ہوئی ہو' ورم کسی اعلیٰ عضو میں ہو جیسے دماغ پھیپھڑے' دل جگر وغیرہ میں ایسی حالت میں صبح شام پانی سے کھلائے فائدہ ہوگا۔

## الشفاء نوعروسی انمول

**ہوالشافی:** سم الفار سفید ایک تولہ' ہڑتال ایک تولہ' شنگرف ایک تولہ' عنبر اشہب 6 ماشہ' باریک کردہ دوا کو پانچ انگشت کی بڑی موٹی لوہے کی نلی اس طرح سے تیار کرلیں کہ ایک خول دوسرے خول پر آجائے اس میں دوا ڈال کر تین سیر اوپلوں کی آگ دیں گے لوہے کی اس نلی میں چھید ہوجائے گا۔ اگر چھید نہ ہو اور دوا بچ جائے تو بس یہی اکسیر ہے۔ سرخ رنگت نکلے گی دوا نصف چاول حلوہ میں رکھ کردیں۔

نامردی کی بہترین دوا ہے۔ اگر اس دوا میں درج ذیل ادویہ اور بھی ملالیں تو بے شمار دیگر فائدے بھی حاصل ہوں گے۔ مومیائی ایک تولہ' جدوار خطائی دو تولہ میں یہی اکسیر سرخ دوا ایک رتی ملالیں اور ان کو ملا کر خوب کھرل کرلیں اور قرص بقدر پانچ گرین بنالے۔

**خوراک:** ایک قرص غذا کے دو گھنٹے بعد دودھ نیم گرم آدھا سیر سے استعمال کرلیں۔ صرف ایک ہی وقت استعمال کرنا ہے۔



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

## فوائد اکسیر صفت

آپ نے تندرست وتوانا قوی ہونا ہو' وجاہت اور بارعب ہونے کی خواہش ہو ہر وقت نوجوان رہنا چاہتے ہوں تو اس دوا کو استعمال کریں۔ دوا کا یہ ادنیٰ وصف ہے کہ انسان کو نوجوان بناڈالتی ہے سرخ وقوی اور مضبوط بنا کر مردانہ قوت کو خوب بڑھا دیتی ہے اگر نوجوان کی سی حالتیں پیدا کرنا چاہتے ہوں تو استعمال کرلیں مقوی اعضائے رئیسہ ہے دل ودماغ جگر کو بھی خاص طاقت دیتی ہے۔ اعضائے تناسل اور مادہ تولید پر بھی اس کا خاص اثر ہوتا ہے۔ رجولیت اور مردی کی قوت کو برانگیختہ کرنا اس کا خاص فعل ہے بدن میں سیروں خون زیادہ کردیتی ہے آج اپنا وزن کرلیں اور ایک ماہ دوا استعمال کرنے کے بعد پھر دیکھو آپ کا کتنا وزن ہے اور خون کتنا زیادہ ہوگیا ہے یہ عجب وغریب چیز ہے استعمال کرکے تعریف کرتے پھروگے۔



بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

# آسان اور دستیاب ٹوٹکے

(ڈاکٹر صادق، سکھر)

## یورک ایسڈ سے نجات

مولی باریک کاٹ کر اس پر ایک عدد لیموں چھڑک دیں اور کچھ نہیں ڈالنا اس کو صبح نہار منہ کھالیں ایک گھنٹے بعد ناشتہ کریں۔ مولی درمیانی ہو۔ انشاء اللہ یورک ایسڈ نارمل ہوجائے گا۔ یہ عمل 7 دن کرنا ہے۔

## نیند کا نہ آنا:

رات سونے سے پہلے ایک چٹکی اصلی پسا ہوا دھنیا زبان کے نیچے رکھ لیں انشاءاللہ نیند آجائے گی۔

## پتھری کیلئے:

کچری کے بیج ایک تولہ پیس لیں آدھا کلو پانی میں پکالیں جب آدھا پانی رہ جائے تو دن میں 3 مرتبہ پی لیں انشاءاللہ پتھری نکل جائے گی۔





گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

# گمشدہ چیزوں کیلئے

(محمد عبدالرحیم، کراچی)

مؤلف مولانا عاشق الٰہی کی کتاب ''مسنون دعائیں'' میں ایک دعا گمشدہ اشیاء کی بندہ نے پڑھی پھر اس پر عمل کیا، بہت فائدہ ہوا۔

**واقعہ نمبر 1:** بندہ نے اولیٰ کے سال میں ایک لغت مصباح اللغات نامی لی تھی اور ثانیہ کے سال میں دوسری لغت فرہنگ فارسی نامی لی تھی پھر یہ دونوں لغات ثالثہ کے سال میں گم ہوگئیں بندہ نے بہت ہی زیادہ ڈھونڈھی نہ ملیں مگر بندہ نے وہ دعا بھی اور اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ بھی بار بار پڑھی۔

پھر اس سال جب کچھ کتابیں لینے کا ارادہ کیا تو لغت لینے کا بھی ارادہ کیا مگر جو گم ہوئیں ان کے علاوہ دوسری لغت قاموس الوحید، المُنجد لینے کا ارادہ کیا اور کہا کہ انشاء اللہ تعالیٰ جو لغات گم ہوئیں ضرور ملیں گی پھر وہ دونوں لغات سال کے شروع میں بندہ کے کلاس میں پڑی ہوئی ملیں۔

**واقعہ نمبر 2:** اسی طرح ایک شرح گم ہوئی یہی دو دعائیں پڑھیں پھر کچھ دنوں میں وہ بھی مل گئیں۔ اسی طرح ایک مرتبہ جیب میں کچھ پیسے تھے جب ایک چیز لے رہا تھا تو نجانے پیسے کہاں گئے؟ پھر بندہ نے انا للہ مکمل پڑھی پھر جب کچھ دنوں بعد جیب میں ایک روپیہ بھی نہ تھا وہ پیسے پڑے ہوئے تھے۔

**واقعہ نمبر 3:** اسی طرح ابھی کچھ دن پہلے بندہ کی چپل گم ہوگئی تھی بندہ نے بہت تلاش کی نہ ملی بندہ نے دونوں دعائیں بار بار پڑھی اور یقین کیا کہ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور ملیں گی تو دو روز بعد ایک کلاس فیلو ساتھی نے کہا کہ آپ کی چپل وہاں پڑی تھی میں نے اٹھا کے فلاں جگہ رکھی ہے اسی طرح جب بھی یہ دعا میں

نے مانگی ہے کبھی جلدی کبھی دیر سے مگر ضرور پوری ہوئی ہے اور چیز واپس ملی ہے۔ اللہ کے ہاں دیر تو ہے مگر اندھیر نہیں ہے۔

دعا یہ ہے:

اَللّٰهُمَّ رَادَّ الضَّالَّةِ وَهَادِيَ الضَّلَالَةِ اَنْتَ تَهْدِيْ مِنَ الضَّلَالَةِ اُرْدُدْ عَلَيَّ ضَالَّتِيْ بِقُدْرَتِكَ وَسُلْطَانِكَ فَاِنَّهَا مِنْ عَطَائِكَ وَفَضْلِكَ

فائدہ: فَاِنَّهَا کی ھا کہتے وقت اس چیز کا ذہن میں تصور لے آئیں جو گم ہوئی ہے۔

دوسری دعا قرآن کی آیت ہے۔ اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ

## دعائے سفر کی برکت

سفر کی ایک اور دعا:

وَمَا قَدَرُوا اللّٰهَ حَقَّ قَدْرِهٖ وَالْاَرْضُ جَمِيْعًا قَبْضَتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَالسَّمٰوٰتُ مَطْوِيّٰتٌ بِيَمِيْنِهٖ سُبْحٰنَهٗ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿الزمر ۶۰﴾

واقعہ نمبر 1: ایک مرتبہ میں اور میرا چھوٹا بھائی ایک مرتبہ بڑی بہن کے ہاں جانے کیلئے موٹر سائیکل پر جا رہے تھے تو سڑک زیر تعمیر تھی' راستہ میں راستے پر پتھر پڑے ہوئے تھے جو کہ نوکدار بھی تھے جب بھائی نے گاڑی اس روڈ پر اتاری تو مجھے کہا کہ اللہ خیر کرے کہیں گاڑی پنکچر نہ ہو جائے تو اچانک اللہ تعالیٰ نے مجھے یہ سفر کی دعا یاد دلائی تو میں نے خود بھی پڑھی اور بھائی کو بھی پڑھوائی۔

جب یہ روڈ ختم ہوا تو آگے دو کلومیٹر گاؤں تھا اور روڈ پکا تھا جب اس روڈ پر چڑھے تو بھائی غالباً گاڑی کی ٹینکی کی طرف دیکھ رہا تھا تو اچانک (روڈ کی سائیڈوں کی چھوڑی ہوئی جگہ پر برسات کی وجہ سے جگہ جگہ گڑھے ہو گئے تھے) اس کے قریب پہنچ گئے تو فوراً میں نے دیکھ لیا اور بھائی کو پکارا فوراً بھائی نے گاڑی کو دائیں جانب جھٹکا دیا۔ الحمدللہ گاڑی چلتی رہی نہ گاڑی کو کچھ ہوا نہ ہم کو کچھ نقصان ہوا پھر میں نے بھائی کو کہا یہ



اس دعا کی برکت ہے جو ہم نے اس روڈ پر چڑھتے ہوئے پڑھی۔

واقعہ نمبر 2: ایک مرتبہ میں دادا کے گاؤں گیا اور اپنے گھر کا کچھ سامان وہاں تھا جو لانا بھی تھا۔ مختلف رشتہ داروں کے پاس اور دوستوں کے پاس آنے جانے اور ملنے میں شام ہو گئی اور وہاں مغرب کے بعد گاڑی بمشکل ملتی ہے پھر میں نے پھوپھی کو کہا کہ اپنے بیٹے کو کہہ دو کہ وہ مجھے چھوڑ کر آئے تو وہ مجھے گاڑی میں لے کر مین روڈ سٹاپ پر لے آئے میں نے اس کو کہا کہ میں مغرب پڑھتا ہوں اس نے گاڑی کھڑی کی میں نے نماز پڑھی میں نے سامان اٹھایا گاڑی پر بیٹھا اور سفر کی دعا پڑھی اور جب اس نے گاڑی چلائی اور روڈ کراس کرنے لگا تو اچانک سامنے سے ایک ڈائسن اور موٹر سائیکل آ رہی تھی اور سامان بیچ میں تھا میں بھی گر رہا تھا انہوں نے بیچ روڈ میں بریک لگائی ڈائسن تو سائیڈ سے نکل گئی مگر موٹر سائیکل والے نے بریک لگائی پھر بھی سلپ ہو کر ہماری گاڑی سے لگی مگر الحمدللہ نہ ہمیں کچھ ہوا نہ گاڑی کو کچھ ہوا پھر میں نے کزن کو کہا یہ مندرجہ بالا دعا کی برکت ہے ہم بخیر و عافیت ہیں۔

## نسخہ قوت باہ

یہ نسخہ بے ضرر ممسک اور بے حد مقوی باہ ہے جب میں نے یہ نسخہ پہلی بار آزمایا۔ پہلے سے نمایاں فرق محسوس کیا۔ اس نسخہ کے فوائد لاجواب اور کمالات بے شمار ہیں۔ یہ نسخہ جسے بھی دیا گیا اس نے اس کے فوائد واضح طور پر محسوس کیے اور اس کی بے حد تعریف کی۔ وہ نسخہ درج ذیل ہے:۔

نسخہ: تخم سردالی دو تولہ' ملٹھی (چھلکا اتاری ہوئی) ایک تولہ پھر ان دونوں کو پیس کر سفوف بنائیں پھر دونوں کو ملائیں یہ کل چار خوراکیں ہیں پھر ان کی برابر چار خوراکیں بنائیں۔ ایک خوراک رات کے کھانے کے دو تین گھنٹے بعد جماع سے ایک گھنٹہ پہلے پانی سے پھانک لیں۔

# سورۂ قریش کا خاص عمل

(ڈاکٹر محمد شعیب ملک' ایبٹ آباد)

محترم حکیم صاحب آپ نے حکم فرمایا تھا کہ اپنے خاص تجربات ''عبقری'' کے حوالہ سے تحریر کروں۔

مجھے پاسپورٹ بنوانا تھا پاسپورٹ آفس گیا اتنی بڑی لائن کہ بازار کی سڑک تک لمبی لائن اور لوگوں نے کہا کہ ہمارے دوستوں نے پاسپورٹ بنوائے چار پانچ بجے نمبر آتا ہے ہم 8 بجے آئے تھے کیونکہ ہمارا علاقہ میں صرف پاسپورٹ کیلئے ایک ہی آفس تھا۔ میں لائن دیکھ کر واپس آگیا کیونکہ کچھ مریضوں کے فون بھی آرہے تھے۔

دوسرے دن میں نے دو رکعت نماز صلوٰۃ الحاجات پڑھی اور 21 مرتبہ سورۂ قریش پڑھی اور راستہ میں بھی سورۂ قریش پڑھتا گیا پاسپورٹ آفس گیا اسی طرح لائن اور لائن بھی ایسی کہ لوگ کہتے تھے جب سے آئے ہیں وہیں کھڑے ہیں میں نے کہا اچھا میں اوپر جاکر دیکھتا ہوں لوگوں نے کہا جائیے' میں اوپر گیا تو دروازہ میں چپڑاسی نے کہا کہاں جارہے ہیں میں نے کہا ڈائریکٹر صاحب سے ملنا ہے چپڑاسی نے کہا صاحب آپ آگے بیٹھ جائیں (شناختی کارڈ بنانے کیلئے ڈائریکٹر کو تو ملنا ہی ہوتا ہے)

جہاں پانچ آدمی تھے اور ادھر دوسری طرف دیکھا تو پورا ہال سفارشیوں سے بھرا ہوا تھا' میں بیٹھا تھا کہ ایک مریض کا فون آگیا کلرک سامنے تھوڑا آگے ہی بیٹھا تھا اس نے کہا صاحب آپ ڈاکٹر ہیں میں نے کہا ہاں۔ مریضوں کا فون ہے اس نے کہا یہ چار پانچ عورتیں ہیں انہیں فارغ کرکے آپ کا کام کرتا ہوں 10 منٹ بعد کلرک نے مجھے بلایا میرے کام کا پراسس شروع ہوا اور تھوڑی دیر میں فارغ ہوگیا۔



اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا۔ نہ کوئی سفارش اور اتنی جلدی کام ہوگیا یہ ہے اللہ تعالیٰ کے کلام کی برکت۔

اسی وظیفہ کو ایک اور جگہ پر آزمایا۔ ایک جگہ کلینک کیلئے دکان لی پر وہ کم تھا بیعانہ نامہ بیٹھوں کا لیکن کچھ عرصہ بعد وہاں پر کام کی پراگرس بہت کم رہی اور لوگوں کا رخ اس پلازہ کی طرف نہیں تھا تو دکان چھوڑ دی مالک دکان پیسے واپس نہیں کر رہا تھا جو سکیورٹی کے طور پر دیئے تھے مالک دکان کہتا تھا کہ جب تک دوسرا آدمی نہیں آئے گا پیسے واپس نہیں ہوں گے۔ میں نے اسی طرح دو رکعات نماز حاجات پڑھی اور 21 دفعہ سورۂ قریش پڑھی اور میرا مسئلہ حل ہوگیا۔

**دوسرا عمل:** دوسرا عمل دانت درد کیلئے آزمودہ ہے۔ عشاء کے وتر میں بالترتیب سورۃ النصر' سورۃ اللہب اور سورۃ اخلاص پڑھیں۔ دانتوں کی بیماریوں کیلئے لاجواب ہے۔



# خواب کے ذریعے ملا عمل

(بنت مطیع اللہ خان)

یہ عمل مجھے ایک خواب کے ذریعے حاصل ہوا تھا۔ واقعہ اس طرح ہے کہ ایک
مجھے ایک سخت تکلیف محسوس ہو رہی تھی میں چونکہ بچپن سے دائمی قبض کی مریضہ ہوں
دن بھی مجھے قبض ہی کی وجہ سے پیٹ میں تکلیف تھی اس دوران میں لیٹ گئی اور مجھے
آ گئی میں نے خواب میں دیکھا کہ ''میں بکھرے موتی'' (کتاب کا نام) پڑھ رہی ہوں
اس میں مجاہدؒ کا قول لکھا ہوتا ہے کہ جس شخص پر جادو ہوا ہو وہ سات بار یَارَحْمٰنُ پڑھا
کرے یہ وظیفہ سب کیلئے آسان ہے۔ اس کے بعد میری آنکھ کھل گئی۔

میں نے فوراً یہ والا وظیفہ یعنی سات بار یَارَحْمٰنُ پڑھ لیا اور میری تکلیف اللہ نے
ختم کر دی۔ یہ عمل میں نے کئی بار دوسری تکالیف میں بھی استعمال کیا اللہ کا شکر ہے ہر
بار مجرب پایا۔ یہ عمل ہر نماز کے بعد سات مرتبہ کرنا ہے۔

ہمارے گھرانے پر عرصہ 20 سالوں سے جادو کے سخت اثرات ہیں۔ میری عمر
بھی 22 سال ہے اس جادو نے بچپن ہی سے مجھ پر بہت برے اثرات ڈالے
ہیں میں بچپن ہی سے بہت ڈرپوک ہوں اور وقت کے ساتھ ساتھ میرا ڈر بڑھ
رہا ہے اور ابھی یہ کچھ تین چار سالوں سے میرا ڈر بہت بڑھ گیا تھا میں دوپہر کو بھی
اکیلے کمرے میں نہیں سو سکتی تھی یہ اوپر والا وظیفہ میں نے ڈرنے کیلئے' نیند کے
دوران ڈر جانے پر' جاگتے ہوئے ذہن پر خوفناک شبیہیں ظاہر ہونے پر اور
ایسے محسوس ہونے پر جیسے پاس کوئی کھڑا ہے لیکن نظر نہیں آ رہا وغیرہ وغیرہ ان تمام
میں میں نے یَارَحْمٰنُ کو سات بار پڑھا اللہ تعالیٰ فوراً اپنا فضل کر دیتے ہیں اور
مجھے آرام مل جاتا ہے۔ اب بھی میں اس عمل کو مسلسل کرتی ہوں۔

☆☆☆☆☆



# قوت مردمی کیلئے

(ادریس خان' ڈیرہ اسماعیل خان)

جناب حکیم صاحب السلام علیکم! آپ کی ترغیب پر چند نسخے حاضر ہیں۔
قوت مردمی کیلئے ایک جامع النفع دوا (تریاق صفت گولیاں) ایسی ادویات جو
بیک وقت جریان' احتلام' سرعت اور رقت منی سے لے کر ضعف باہ اور کامل نامردی
تک کیلئے مفید ثابت ہوں' بہت ہی کم ہیں ان میں سے اگر کوئی دوا جریان اور احتلام
کیلئے مفید ثابت ہو تو وہ ضعف باہ پیدا کر دیتی ہے اور خواہش جماع کو کم کر دیتی ہے اور
اگر کوئی محرک باہ ہے تو وہ جریان احتلام میں اضافہ کا باعث بنتی ہے مگر بفضلہ تعالیٰ یہ دوا
بیک وقت جنسی قوت کیلئے مفید ہے اگرچہ فائدہ کی رفتار ذرا دھیمی ہے مگر ہر قسم کے
نقصان سے پاک' اگرچہ بنانے میں دیر طلب اور وقت طلب ہے۔ اس نسخہ کو آپ
ایک لمبی مدت استعمال کریں فوائد دیکھ کر خوش ہونگے۔

ھوالشافی: درخت پیپل کا پختہ پھل ایک سیر' درخت برگد کا پھل ایک سیر' درخت
پیپل کی ڈاڑھی ایک سیر' درخت برگد کی ڈاڑھی ایک سیر' اگر پیپل کی ڈاڑھی نہ مل سکے تو
کونپل بجائے ایک سیر کے دو سیر۔ درخت پیپل کی سرخ سرخ کونپلیں ایک سیر' درخت
برگد کی تازہ اور سرخ سرخ ایک سیر صاف پانی چشمہ یا نہر کا 8 سیر مٹی کے گھڑے میں
تین چار روز بھگو رکھیں۔ چار روز کے بعد قلعی دار برتن میں ڈال کر یا نہ ملنے کی وجہ سے
صاف کی ہوئی لوہے کی کڑاہی میں نرم نرم آگ پر اس حد تک پکائیں کہ آدھا پانی جل
کر آدھا باقی رہ جائے۔ اس وقت اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے پر ہاتھوں سے خوب اچھی
طرح مل کر کپڑے میں چھان لیں اور پھر اس پانی کو بہت ہی نرم آگ پر پکائیں جب
پانی شربت کی طرح گاڑھا ہو جائے تو اس وقت اتار کر کسی سلور (ایلومینیم) وغیرہ کے

برتن میں ڈالیں اور پھر اس کو ایک برتن میں پانی ڈال کر اس کے منہ پر رکھیں اور پانی بھرے برتن کے نیچے آگ جلائیں تاکہ یہ دوا پانی کی بھاپ پر پکے اور پکتے پکتے افیون کی طرح گاڑھی ہو جائے اس وقت اس کو اتار لیں اور ٹھنڈا کریں اگر ٹھنڈا ہونے کے بعد گولیاں بننے کے لائق ہو جائے تو بہتر ورنہ پھر دھوپ میں چند روز رکھ کر خشک کر لیں اور پھر رتی رتی برابر گولیاں بنا لیں بس دوائے مطلوب بفضلہ تعالیٰ تیار ہے۔

**ترکیب استعمال:** دو گولی سے تین گولی ہمراہ تازہ دودھ یا گرم کر کے سرد کیا ہوا دودھ پاؤ بھر صبح و شام۔

**فوائد:** جریان' احتلام' منی کا پتلا پن' جلد انزال ہو جانا' عضو میں پوری سختی نہ آنا' وقت پر دل دھڑکنا' نامردی سب کیلئے مفید ہے۔

(نوٹ: یہ نسخہ استاذ الحکماء حکیم محمد عبداللہ صاحب کی کتاب کنز المجربات کا ہے۔)





# کبھی ملا کر نہ کھائیں

**(غلام قادر ہراج' جھنگ)**

درج ذیل چیزیں ملا کر کھانے سے مختلف عوارض لاحق ہو سکتے ہیں۔

☆ گوشت کے بعد شہد
☆ مچھلی کے بعد دودھ
☆ مچھلی کے بعد شہد
☆ دہی کے بعد مولی
☆ پنیر کے بعد مولی
☆ گوشت مرغ کے بعد مولی
☆ گھی کے بعد مساوی الوزن شہد
☆ چاولوں کے بعد سرکہ
☆ پیاز/لہسن کے بعد بادام
☆ ٹماٹر کے ساتھ دودھ
☆ دکھتی آنکھ کے ساتھ کھجور
☆ چاول کے ساتھ تربوز
☆ انار کے بعد ہریسہ
☆ سری پائے کے ساتھ انگور
☆ دودھ کے ساتھ ستو
☆ چاول کے ساتھ ستو
☆ کھیرے کے ساتھ پانی

☆ گرم روٹی کے ساتھ دہی

☆ ٹھنڈے پانی کے بعد چائے

☆ مولی کے ساتھ شہد

☆ خربوزے کے ساتھ شہد

☆ خربوزے کے ساتھ دہی

☆ تربوز کے ساتھ دودھ کی لسی

☆ گوشت کے ساتھ تل۔

## کیا آپ جانتے ہیں (جدید تحقیقات کی روشنی میں)

**(غلام قادر ہراج، جھنگ)**

☆ مصنوعی کھاد پیداوار بڑھاتی ہے مگر کسانوں کو دماغی مریض بناتی ہے۔

☆ پلاسٹک کے برتن استعمال کرنے سے سرطان کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔

☆ ایلومینیم کے برتنوں میں کھانا پکا کر کھانے والے پاگل ہو سکتے ہیں۔

☆ کولا مشروبات کے استعمال سے کم عمر لڑکیوں کی ہڈیوں کے فریکچر کا خطرہ بڑھ جاتا ہے۔

☆ دوران حمل شعاعوں کا استعمال جنس کو کند ذہن بنا دیتے ہیں۔

☆ سپرے کرنے والے کسانوں کے ہاں زہریلے اثرات کے نتیجے میں بچوں کے مقابلے میں بچیوں کی پیدائش زیادہ ہوتی ہے۔

☆ غیر معیاری گھی (جس میں نکل کی آمیزش ہوتی ہے) گردوں کو ناکارہ بنا دیتا ہے اور بینائی پر اثر انداز ہوتا ہے۔

☆ منہ اور حلق کے کینسر کی سب سے بڑی وجہ فاسٹ فوڈ کا استعمال ہے۔



چربی کی زیادتی جسم میں زہر آفرینی کا کام دیتی ہے۔

☆ برف کا زیادہ استعمال معدہ کو کمزور اور ٹائیفائیڈ کا موجب ہوتا ہے۔

☆ غذائی ریشے کینسر سے بچاتے ہیں۔ ریشہ دار غذائیں گندم، چاول، چنا، جوار، باجرہ، مکئی قدرت کا انمول تحفہ ہیں جسے بگاڑ کر ہم خود اپنے لیے مختلف بیماریاں خریدتے ہیں۔

☆ پھلیاں درخت پر اگنے والا گوشت ہے ان کے استعمال پر پوری توجہ دی جائے اور معمولی سمجھ کر نظر انداز نہ کیا جائے۔

☆ مسواک کا استعمال منہ اور حلق کے کینسر سے محفوظ رکھتا ہے۔ مسواک استعمال کرنے والا فالج سے بچا رہتا ہے۔

☆ آرجی نین کی اضافی مقدار بانجھ مردوں کیلئے بیحد مفید ہے اس سے اسپرمز کی تعداد میں اضافہ ہوجاتا ہے تمباکو نوشی سے اسپرمز کمزور ہوجاتے ہیں۔

☆ الکوحل پینے والی زچہ کے بچوں کا دماغ متاثر ہوتا ہے۔

☆ چینی کے زیادہ استعمال سے ماہواری کی تکلیف میں اضافہ ہوتا ہے۔

☆ ناقص تغذیہ کا گنٹھیا سے گہرا تعلق ہے۔

☆ لیموں، سنگترہ، مالٹا، چکوترا اور بیروں میں تلے دی نوئیڈز ہوتے ہیں جو خلیات کی مدد کر کے کینسر پیدا کرنے والے مالیکیولوں کی ساخت توڑ دیتے ہیں۔

☆ ٹماٹر میں کاڈیرک ایسڈ اور کلوروجنیٹک ایسڈ ہوتے ہیں جو کینسر پیدا کرنے والے عناصر کا خوب مقابلہ کرتے ہیں۔

☆ لہسن اور پیاز میں الائیل سلفائیڈ ہوتے ہیں جو معدہ کے کینسر کو پیدا ہونے سے روکتے ہیں۔

**''از مہلک غذائیں، نبوی غذائیں اور جدید سائنس''**

# جو میں نے آزمائے، وہ آپ کے لئے

(رفعت، فیصل آباد)

## دانتوں کیلئے

1: بانس کے پتے حسب ضرورت لیکر سایہ میں خشک کر کے جلالیں اور راکھ کسی ڈبیہ میں محفوظ کر لیں دانتوں کیلئے بہترین منجن تیار ہے۔

2: بانس کے پتے ایک تولہ لے کر آدھا لیٹر پانی میں ابال لیں یہاں تک کہ پانی پک کر آدھا رہ جائے۔ نیم گرم پانی ہونے پر پانی کو چھان کر اس پانی سے کلیاں کریں۔ دانت کے درد میں افاقہ ہوگا دن میں دو مرتبہ ایسا کریں۔

## حافظے کیلئے:

ایک سبز الائچی اور ایک چٹکی پسی ہوئی دار چینی چبا کر ایک گلاس دودھ پلانے سے بچوں کا حافظہ تیز ہوتا ہے۔ روزانہ بلا ناغہ کریں۔

## برص کیلئے اکسیر نسخہ

یہ نسخہ آج سے چند برس پیشتر سیالکوٹ کے ایک حکیم صاحب نے نوائے وقت اخبار میں ایک خاتون کی درخواست پر ارسال کیا تھا جو اخبار میں شائع ہوا۔ حکیم صاحب کا کہنا ہے کہ وہ عرصہ بیس سال سے یہ نسخہ برص کے مریضوں پر آزما رہے ہیں اور فی سبیل اللہ دیتے ہیں۔ نسخہ یہ ہے:

تما 200 گرام، جز تما 55 گرام پیس لیں پھر شہد ڈال کر اچھی طرح ہاون دستہ میں کوٹ لیں جب ادویات یکجان ہو جائیں تو چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ خشک ہونے پر محفوظ رکھیں۔ ایک گولی صبح ایک شام کھانے کے بعد پانی سے نگل کر چائے



پی لیں۔ اگر پہلے ہفتے میں پیچش کی شکایت ہو جائے تو روزانہ ایک گولی استعمال کریں دو ماہ میں اس مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

## کلونجی کے فوائد

آج کی مشینی زندگی اور جدید لوازمات نے انسان کو اعصابی طور پر مفلوج کر کے رکھ دیا ہے ہر دوسرا شخص اعصابی دباؤ اور تناؤ میں مبتلا ہے ایسے لوگ کلونجی کے چند دانے روزانہ شہد کے ساتھ استعمال کریں چند دنوں میں بہتری محسوس کریں گے۔ پیٹ اور معدہ کے امراض، پھیپھڑوں کی تکالیف خصوصاً دمہ کے مرض میں کلونجی بہت فائدہ مند ثابت ہوتی ہے۔

کلونجی کا سفوف نصف سے ایک گرام تک صبح نہار منہ اور رات کو سوتے وقت استعمال کرنا مفید ہے۔ بعض اوقات کلونجی اور قسط شیریں برابر مقدار میں لیکر سفوف بنا کر صبح وشام خالی پیٹ استعمال کروایا جائے (شہد کے ساتھ ملا کر) یہ نسخہ پرانی ہچکی میں مفید ہے جن لوگوں کو ہچکیاں آتی ہوں وہ کلونجی کا سفوف تین گرام مکھن (گھر کا بنا ہوا) ایک چمچہ ملا کر استعمال کریں تو بہت فائدہ ہوتا ہے۔

جو خواتین بچوں کو اپنا دودھ پلا رہی ہوں انہیں چاہیے کہ کلونجی کا استعمال کریں کیونکہ دودھ کی کمی سے بچہ بھوکا رہ جاتا ہے اس کیلئے کلونجی کے چھ یا سات دانے نہار منہ اور رات سوتے وقت دودھ کے ساتھ کھا لیے جائیں تو دودھ کی مقدار میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ البتہ حاملہ خواتین کو کلونجی کا استعمال پیس کر کرنا چاہیے جن خواتین کو ماہانہ ایام کی کمی ہو یا تکلیف ہو اور جن کو پیشاب کم یا تکلیف سے آتا ہو وہ تین گرام کلونجی کا سفوف روزانہ استعمال کریں۔

کلونجی سے نکلنے والا تیل دو قسم کا ہوتا ہے: ایک سیاہ رنگ میں خوشبودار، اور دوسری قسم ارنڈی کے تیل جیسا۔ اس میں طبی اثرات بہت زیادہ ہوتے ہیں۔ یہ

تیل بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے اور بہت سے جلدی امراض میں مفید ہے۔

یہ تیل بال خورہ کی شکایت میں بہت مفید ہے۔ بال خورہ میں بال اڑ جاتے ہیں اور دائرے کی صورت میں نشان رہ جاتا ہے۔ یہ دائرہ دن بدن بڑھتا ہے اور عجیب ناخوشگواری کا احساس ہوتا ہے۔

یہ تیل گنج کو دور کرنے اور بال اگانے میں بہت مفید ہے۔ اس کے استعمال سے بال جلد سفید نہیں ہوتے اور مختلف طریقوں سے اسے داد اور اگزیما میں استعمال کیا جاتا ہے جسم کا کوئی حصہ بے جان ہو جائے تو بہت مفید ہے۔ کان کے ورم اور درد میں فائدہ مند ہے۔ کیمیا دانوں نے کلونجی پر تحقیقات کے بعد بتایا ہے کہ اس میں ضروری روغن پائے جاتے ہیں اس کے علاوہ ونگیلن، الیوسن، ٹے نین، ... دار مادے، گلوکوز، سایونین اور نامیاتی تیزاب بھی پائے جاتے ہیں جو کئی امراض میں مؤثر ہیں۔ کلونجی کے استعمال سے ذیابیطس کے مرض میں کمی ہوتی ہے۔ کلونجی کے سات دانے گن کر صبح نگل لینا ذیابیطس کو کم کرتا ہے۔

کلونجی کو مختلف طریقوں سے زہر کے علاج کیلئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ بھڑ اور پاگل کتے کے کاٹنے پر کلونجی کا استعمال کریں۔ کلونجی میں ورموں کو تحلیل کرنے اور گلٹیوں کو گھلانے کی بھی صفت ہے۔ برص ہٹیلا مرض ہے اس کے سفید داغ جسم کو بدصورت بنا دیتے ہیں۔ کلونجی اور ہالون برابر مقدار میں لے کر توے پر بھون کر تھوڑا سا سرکہ ملا کر مرہم بنا کر مسلسل تین یا چار ماہ داغوں پر لگائیں تو ساتھ کلونجی اور ہالون کا باریک سفوف شہد کے ساتھ نہار منہ کھائیں تو جلد فائدہ ہوگا۔

کلونجی کی دھونی سے گھر میں پائے جانے والے کیڑے مکوڑے ہلاک ہو جاتے ہیں۔ کلونجی کو قیمتی کپڑوں میں رکھا جاتا ہے تاکہ کیڑوں سے محفوظ رہیں سب فوائد کے ساتھ ساتھ یہ امر بھی پیش نظر رہے کہ طویل عرصہ تک اور زیادہ مقدار میں اس کا استعمال



نہ کیا جائے کیونکہ اس میں چند اجزاء ایسے ہیں جو صحت کیلئے مضر ہو سکتے ہیں البتہ وقفہ دے کر استعمال میں لانا مفید ہے ویسے بھی اعتدال ہی مناسب راہ عمل ہے۔

## بالوں کیلئے

آج کل بازار میں بالوں کو چمکدار بنانے اور سیٹ کرنے کیلئے بہت سے کثیر جیل دستیاب ہیں جو بالوں کے مختلف اسٹائل بنانے کیلئے استعمال ہوتے ہیں مگر چونکہ مہنگے ہوتے ہیں۔ ہر کوئی نہیں خرید سکتا اس کیلئے ایک گھریلو مفید ٹوٹکہ یہ ہے کہ کسی فنکشن میں جاتے ہوئے بالوں کو سیٹ کرنا ہو تو جیسا چاہیں سٹائل بنائیں مگر تھوڑا سا لیموں کا رس بالوں پر لگا کر بنائیں تو بال دیر تک سیٹ رہتے ہیں اور جلدی اڑتے اڑے سے نہیں لگتے اور چمک آ جاتی ہے۔



تیل بیرونی طور پر استعمال کیا جاتا ہے اور بہت سے جلدی امراض میں مفید ہے۔
یہ تیل بال خورہ کی شکایت میں بہت مفید ہے۔ بال خورہ میں بال اڑ جاتے ہیں
اور دائرے کی صورت میں نشان رہ جاتا ہے۔ یہ دائرہ دن بدن بڑھتا ہے اور
عجیب ناخوشگواری کا احساس ہوتا ہے۔

یہ تیل گنج کو دور کرنے اور بال اگانے میں بہت مفید ہے۔ اس کے استعمال سے
بال جلد سفید نہیں ہوتے اور مختلف طریقوں سے اسے داد اور ایگزیما میں استعمال کیا
جاتا ہے جسم کا کوئی حصہ بے جان ہو جائے تو بہت مفید ہے۔ کان کے ورم اور نسیان
میں فائدہ مند ہے۔ کیمیا دانوں نے کلونجی پر تحقیقات کے بعد بتایا ہے کہ اس میں
ضروری روغن پائے جاتے ہیں اس کے علاوہ ونگیلن، الیوسن، ٹے نین، رال
دار مادے، گلوکوز، سایونین اور نامیاتی تیزاب بھی پائے جاتے ہیں جو کئی امراض
میں موثر ہیں۔ کلونجی کے استعمال سے ذیابیطس کے مرض میں کمی ہوتی ہے۔ کلونجی
کے سات دانے گن کر صبح نگل لینا' ذیابیطس کو کم کرتا ہے۔

کلونجی کو مختلف طریقوں سے زہر کے علاج کیلئے بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ بھڑ اور
پاگل کتے کے کاٹنے پر کلونجی کا استعمال کریں۔ کلونجی میں ورموں کو تحلیل کرنے اور
گلٹیوں کو گھلانے کی بھی صفت ہے۔ برص ہٹیلا مرض ہے اس کے سفید داغ جسم کو
بدصورت بنا دیتے ہیں۔ کلونجی اور ہالون برابر مقدار میں لے کر توے پر بھون کر تھوڑا
سا سرکہ ملا کر مرہم بنا کر مسلسل تین یا چار ماہ داغوں پر لگائیں تو ساتھ کلونجی اور ہالون کا
باریک سفوف شہد کے ساتھ نہار منہ کھائیں تو جلد فائدہ ہوگا۔

کلونجی کی دھونی سے گھر میں پائے جانے والے کیڑے مکوڑے ہلاک ہو جاتے
ہیں۔ کلونجی کو قیمتی کپڑوں میں رکھا جاتا ہے تاکہ کیڑوں سے محفوظ رہیں سب فوائد کے
ساتھ ساتھ یہ امر بھی پیش نظر رہے کہ طویل عرصہ تک اور زیادہ مقدار میں اس کا استعمال



کیا جائے کیونکہ اس میں چند مادے ایسے ہیں جو صحت کیلئے مضر ہو سکتے ہیں البتہ وقفہ
دے کر بچر استعمال میں لانا مفید ہے ویسے بھی اعتدال ہی مناسب راہِ عمل ہے۔

## بالوں کیلئے

آج کل بازار میں بالوں کو چمکدار بنانے اور سیٹ کرنے کیلئے بہت سے کنڈیشنر
اور جیل دستیاب ہیں جو بالوں کے مختلف اسٹائل بنانے کیلئے استعمال ہوتے ہیں مگر
چونکہ مہنگے ہوتے ہیں۔ ہر کوئی نہیں خرید سکتا اس کیلئے ایک گھریلو مفید ٹوٹکہ یہ ہے کہ کسی
فنکشن میں جاتے ہوئے بالوں کو سیٹ کرنا ہو تو جیسا چاہیں سٹائل بنائیں مگر تھوڑا سا
لیموں کا رس بالوں پر لگا کر بنائیں تو بال دیر تک سیٹ رہتے ہیں اور جلدی اڑے
اڑے سے نہیں لگتے اور چمک آ جاتی ہے۔



# مسلمان کی عزت کی حفاظت اور انعامات ربانی

(مراسلہ: ماسٹر محمد ایوب شاہد' تونسہ شریف)

ہم تمام مسلمان آپس میں بھائی بھائی ہیں' مسلم دنیا کے جس کونے میں بھی رہتا ہو چاہے رنگ کا کالا ہو' سفید ہو' زبان عربی ہو یا انگریزی' اردو ہو یا فارسی جس نسل سے بھی تعلق رکھتا ہو چھوٹا ہو یا بڑا ہو' بوڑھا ہو یا جوان ہو' مرد ہو یا عورت ہو اس مبارک ک... کی بدولت امت محمد مصطفی ﷺ کا عظیم فرد ہے۔ اس کی عزت و آبرو' جان و مال کی حفاظت تمام امت مسلمہ پر واجب ہے۔

☆ حضرت معاذ بن انس انصاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جان دو عالم ﷺ نے فرمایا جس نے کسی بد دین منافق کے شر سے کسی بندۂ مومن کی حمایت کی تو اللہ تعالیٰ قیامت میں ایک فرشتہ مقرر فرمائے گا جو اس کے گوشت یعنی جسم کو آتش دوزخ سے بچائے گا اور جس کسی نے کسی مسلمان بندے کو بدنام کرنے اور گرانے کیلئے اس پر کوئی الزام لگایا تو اللہ تعالیٰ اس کو جہنم کے پل پر قید کر دے گا۔ اس وقت تک کیلئے کہ وہ اپنے الزام کی گندگی سے پاک صاف ہو جائے۔ (سنن ابی داؤد)

☆ ایک دوسری حدیث میں ہے کہ حضرت اسما بنت یزید رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس بندے نے اپنے کسی مسلمان بھائی کے خلاف کی جانے والی غیبت اور بدگوئی کی اس کی عدم موجودگی میں مدافعت اور جواب دہی کی تو اللہ تعالیٰ کے ذمے ہے کہ آتش دوزخ سے اس کو آزادی بخش دے۔

(شعب الایمان بیہقی)

ان احادیث مبارکہ سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمان کی عزت و آبرو اللہ کے ہاں کتنی مقدم ہے اور اس میں کوتاہی کتنی خطرناک ہے۔ حدیث کے ظاہری الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ گناہ اللہ تعالیٰ کے ہاں ناقابل معافی ہے۔



ہم دیکھیں کہ آج کل ہمارا کیا حال ہے ہونا تو یہ چاہیے تھا کہ تمام مسلمان ایک دوسرے کے مددومعاون بنتے مگر ہم آپس میں دست وگریباں ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ ہمیں سمجھ بوجھ عطا فرمائے ان برے امراض اور نفس کے شرور سے محفوظ فرمائے۔

اسلام نے مسلمانوں کو عزت و آبرو کی حفاظت کو انتہائی ضروری قرار دیا ہے کسی کی عزت و آبرو سے کھیلنے والے کو جہنم کے دردناک عذاب کی وعید سنائی ہے ہمارے معاشرے میں دوسرے گناہوں کی طرح یہ گناہ بھی ایک وبائی شکل اختیار کر گیا ہے ہم میں کئی ایسے ہیں جن کے ہاتھوں سے مسلمان بھائیوں کی عزت و آبرو خاک میں ملتی ہے۔

جان دو عالم ﷺ نے مسلمانوں کی آبروریزی کو بدترین سود قرار دیا ہے اور کسی ایک درہم کو 36 مرتبہ اپنی ماں کے ساتھ منہ کالا کرنے سے تشبیہ دی ہے۔ دوسری جگہ ارشاد ہے کہ جو مسلمان کسی دوسرے مسلمان بندے کو کسی ایسے موقع پہ بے یارومددگار چھوڑے گا جس میں اس کی عزت پر حملہ ہو اور اس کی آبرو اتاری جاتی ہو تو اللہ اس کو بھی ایسی جگہ اپنی مدد سے محروم رکھے گا جہاں وہ اللہ تعالیٰ کی مدد کا طلب گار ہوگا اور جو مسلمان (باتوفیق) کسی مسلمان بندے کی ایسے موقع پر مدد اور حمایت کریگا جہاں اس کی عزت و آبرو پر حملہ ہو تو اللہ تعالیٰ ایسے موقع پر اس کی مدد کریگا جہاں وہ اس کی نصرت کا خواہشمند ہوگا۔ (سنن ابی داؤد)

## قیامت کے دن اندھیروں میں سے ہے

☆ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ آنحضرت ﷺ نے ارشاد فرمایا ظلم کرنے سے بچو کیونکہ ظلم قیامت کے دن اندھیروں میں سے ہے۔

☆ کسی مسلمان کا دکھ بانٹنا پل صراط پر نور ہے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ جس مسلمان نے کسی مسلمان کا دکھ دور کیا اللہ تعالیٰ اس کیلئے روز

قیامت پل صراط پر نور کے دو حصے کر دیں گے ان کی روشنی سے ایک جہاں روشن ہوگا
جس کی تعداد کو سوائے رب العزت کے اور کوئی نہیں جانتا۔ (طبرانی)

☆ جو شخص اپنے مسلمان بھائی کے ساتھ کسی ضرورت کو پورا کرنے کیلئے چلا اللہ تعالیٰ اس کو (پل صراط) پر ثابت قدم رکھیں گے جس دن بہت سے قدم پھسل رہے ہونگے۔ (طبرانی)

☆ بنیادی طور پر مسلمان آپس میں شیر وشکر ہیں۔ نفس وشیطان کے دھوکہ میں آ کر عارضی طور پر غفلت میں چلے جاتے ہیں بھول چوک وغفلت فطرت انسانی ہے جبھی تو اللہ تعالیٰ نے اس حضرت انسان کو یاددہانی کیلئے بہت سے انبیاء علیہ السلام بھیجے آخر میں شاہکار کائنات فخر موجودات خاتم الانبیاء جان دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف لائے آپ کے ایک ایک نورانی ارشاد میں ہر دو عالم کی کامیابیاں اور کامرانیوں کا پورا پورا وعدہ ہے۔

☆ آپ ﷺ کا فرمان عالی شان ہے جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی ضرورت پوری کرنے کیلئے چلا اور اس کو پورا کر دیا اللہ تعالیٰ اس کیلئے 75 ہزار فرشتے مقرر کر دیں گے جو اس کیلئے رحمت کی درخواست اور دعا کریں گے اگر صبح کو یہ عمل کرے گا تو یہ فرشتے شام تک ایسا کریں گے اور اگر شام کو ایسا کرے گا تو صبح تک ایسا کریں گے اور یہ شخص جو قدم بھی اٹھائے گا اللہ تعالیٰ اس کے عوض ایک گناہ معاف کریں گے اور ایک درجہ بلند کریں گے۔ (ابن حبان)

☆ جس شخص نے بھی کلمہ طیبہ پڑھا ہے وہ بہت عظیم ہے۔ اللہ تعالیٰ کا چنا ہوا ہے چاہے وہ جس حالت میں بھی ہے قابل احترام ہے اس سے حقارت کرنا جائز نہیں کسی بھی وقت اسے توبہ کی توفیق مل سکتی ہے جبھی تو اللہ تعالیٰ اتنے بڑے انعامات سے نوازتے ہیں۔



## ستر نیکیاں

☆ فرمان حبیب کبریا ﷺ ہے جو شخص اپنے مسلمان بھائی کی حاجب برآری کیلئے جائیگا اللہ تعالیٰ اس کے ہر قدم کے بدلہ میں ستر نیکیاں لکھیں گے اور اس کے ستر گناہ مٹائیں گے یہاں تک کہ وہ وہاں لوٹ آئے جہاں سے اس سے جدا ہوا تھا پھر اگر اس کے ہاتھوں اس شخص کی حاجت پوری ہوگئی تو وہ اپنے گناہوں سے ایسے نکل گیا جیسا کہ آج ہی اس کو اسکی ماں نے جنا ہو اور اگر حاجت برآری کے دوران وفات پا گیا تو بغیر حساب کے جنت میں داخل ہوگا۔ (ابن ابی الدنیا)

☆ مسلمان کی عزت وآبرو کی حفاظت کرنا، اس کی حاجت برآری کرنا اور اس کو خوشی پہنچانے سے اللہ جل شانہٗ بہت خوش ہوتے ہیں۔

☆ ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا جناب آقائے دو عالم ﷺ کا ارشاد نقل فرماتی ہیں جس نے مسلمانوں میں سے کسی گھر میں خوشی پہنچائی اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کرنے کے علاوہ کسی اور ثواب پر راضی نہیں ہونگے۔ (طبرانی)

☆ جب مسلمان اپنے مسلمان بھائی سے سلام کہتے ہوئے ملتا ہے اور اپنے ہاتھ سے مصافحہ کرتا ہے تو سلام کرنے سے ان دونوں کے گناہ اس طرح جھڑ جاتے ہیں جس طرح سے تیز آندھی سے اس خشک درخت سے پتے جھڑتے ہیں۔ اگرچہ ان دونوں کے گناہ سمندر کی جھاگ کے برابر بھی ہوں۔ (طبرانی)

☆ مسلمان بھائی کی غلطی کوتاہی سے صرف نظر کرنا یا معاف کرنا بڑے فضائل والا کام ہے۔

# ڈینگی کا گھریلو سستا علاج

(ڈاکٹر شاہین رشید اسسٹنٹ پروفیسر ''کینسر سپیشلسٹ'' گنگارام ہسپتال لاہور)

ڈینگی بخار کی وباء آج کل پورے ملک میں عام ہے اور لوگ اس وائرس سے شدید خوفزدہ ہیں اس کے سستے اور قدرتی علاج کیلئے ماہر ڈاکٹر نے اپنی آزمودہ تحریر عبقری کے قارئین کیلئے ارسال کی ہے۔

گزشتہ کچھ سالوں سے پاکستان میں ڈینگی بخار کے بہت سے کیسز سامنے آرہے ہیں اور 2012ء کے لیے ایک اندازے کے مطابق پاکستان کی 1/4 آبادی اس کا شکار ہوگی اگرچہ یہ بیماری بظاہر جان لیوا نہیں ہے لیکن بیماری کا خوف، بروقت اور مناسب علاج نہ ہونا اور بیماری سے پیدا ہونے والے مسائل ہمیں اس بات کی طرف اشارہ دیتے ہیں کہ اس سے حفاظت اور بچاؤ کیلئے نا صرف حکومتی سطح پر بلکہ ہر پاکستانی شہری کو اپنے تئیں بھی بہت سے اقدامات کرنے ہونگے۔ بیماری کی علامات، علاج اور حفاظتی اقدامات کے متعلق بہت سی معلومات آپ نے پرنٹ اور الیکٹرانک میڈیا پر سنی ہونگی اس تحریر میں آپ کو اس کے علاج کے متعلق آگہی دینا ہے۔

قارئین! نظام قدرت کچھ یوں ہے کہ خاک میں بھی شفاء کے عناصر مضمر ہیں اسی لیے حکم جستجو کا ہے تا کہ ان پوشیدہ رازوں سے پردہ اٹھایا جاسکے۔ قدرت کا ایک ایسا ہی راز شفاء پپیتے کے درخت کے پتوں میں پنہاں ہے۔ پپیتے کا درخت ایک عجب احساس تفاخر لیے بنا کسی خم کے آسمان کی طرف بلند ہوتا ہے تو اس کے پتے بھی نشوونما کے مختلف مراحل سے گزرتے ہیں۔ خوبصورت کٹاؤ والے یہ پتے اپنے اندر عجب شفائی خصوصیات رکھتے ہیں ان میں سے ایک تحریر آپ کی نظر ہے۔

شکیل صاحب ایک مقامی کالج میں پڑھاتے ہیں گزشتہ برس انہیں بھی ڈینگی



بخار نے آلیا' وہ انتہائی خوفزدہ اور پریشان تھے میں نے اپنے استاد محترم جناب پروفیسر ڈاکٹر عابد علی صاحب سے ذکر کیا تو انہوں نے انتہائی شفقت سے فرمایا کہ انہیں پپیتے کے پتے پلائیں۔ پروفیسر صاحب سے اگرچہ تفصیل سے گفتگو نہ ہو سکی لیکن میں نے اپنے خاوند کو بتادیا کہ انہیں پپیتے کے پتے کا قہوہ پلایا جائے اس سے ان کے Platelets زیادہ ہوجائیں گے۔ کچھ دن کے استعمال کے بعد ان کے Platelets زیادہ ہونے لگے تو انہوں نے بتایا کہ ایک سال پہلے ان کے خاندان میں بہت سے افراد ڈینگی بخار کا شکار ہو گئے تھے اور Platelets کی کمی کی وجہ سے زیادہ خون بہنے سے دو لوگ تو اللہ کو پیارے ہو گئے تھے لیکن خدا کا شکر کہ قدرت کے اس تحفے نے انہیں ایک نئی زندگی عطا فرمائی (الحمدللہ)۔

اس کے چند دن کے بعد میرے خاوند بھی ڈینگی بخار میں مبتلا ہو گئے کیونکہ وہ خود بھی ڈاکٹر ہیں پہلے ہی دن (تیز بخار اور جسم کی شدید دردوں کی وجہ سے) خون کا نمونہ ٹیسٹ کروانے کیلئے بھیج دیا۔ رپورٹ میں Platelets اور خون کے سفید ذرات دونوں کم ہو چکے تھے۔ اسی دن پپیتے کے پتے منگوا کر ان کو قہوہ شروع کروایا۔ پیراسیٹامول اور معدے کی سوزش کی حفاظتی دوا کے ساتھ چھ دن کے اندر نہ صرف بخار اتر گیا بلکہ خون کے تمام ذرات بھی نارمل ہو گئے۔

اکتوبر کے مہینے میں میرے بیٹے کو تیز بخار ہو گیا۔ جسم کی شدید دردوں اور دوسری علامات نے ڈینگی بخار کا اشارہ دیا۔ پہلے ہی دن خون کے نمونے میں پلیٹ لٹس ایک لاکھ تک گر گئے۔ (ایک صحت مند انسان کے خون میں پلیٹ لٹس کی تعداد ڈیڑھ سے چار لاکھ تک ہوتی ہے۔) اور سفید ذرات بھی 2000/cmm تک ہو گئے جبکہ نارمل تعداد چار ہزار سے گیارہ ہزار تک ہوتی ہے۔ پلیٹ لٹس جسم سے چوٹ، زخم و آپریشن وغیرہ کی صورت میں خون کے زیادہ بہاؤ کو روکتے ہیں اور اگر ایک خاص حد

تک کمی واقع ہو جائے تو معمولی زخم بھی جان لیوا ثابت ہو سکتا ہے۔ اسی طرح خون کے سفید ذرات جنہیں خون کی رپورٹ میں W.B.C3 یا TLC کے ساتھ لکھا جاتا ہے کی کمی بھی مختلف قسم کے انفیکشنز کو جنم دیتی ہے۔ میں جوہر شفاء مدینہ کی خصوصیات اور افادیت سے بخوبی واقف ہوں۔ اسی دن جوہر شفاء مدینہ کا قہوہ اور پپیتے کے پتے استعمال کروانے شروع کیے۔ اس مرتبہ تجربے کی روشنی میں پپیتے کے پتے کا قہوہ بنانے کی بجائے کچھ پتے اچھی طرح دھو کر تھوڑے سے پانی میں Blend کر کے اس کا خالص عرق نکالا اور بیٹے کو دیا۔ ہر چھ گھنٹے کے بعد دو بڑے چمچ دینے سے نتیجہ انتہائی حیرت انگیز اور خوشگوار ہوا اور چوتھے ہی دن بیٹے کا نہ صرف بخار اتر گیا بلکہ پلیٹ لٹس بھی cmm / 000,175 ہو گئے اور الحمدللہ پانچویں دن امتحان دینے کے بھی قابل ہو گیا۔ (اللہ شافی) قہوہ بھی پلا سکتے ہیں ہر 2 گھنٹے کے بعد ایک کپ۔

اب اپنا ذاتی تجربہ بیان کرتی ہوں۔ بیٹے کے بخار کے چند دن بعد مجھے بھی تیز بخار ہو گیا۔ دس گھنٹے کی شدید دردوں کے ساتھ ہونے والے $103^{o}$ F نے پہلے ہی دن ڈینگی بخار کا پتہ دے دیا چوبیس گھنٹوں کے اندر خون کے سفید ذرات آدھے سے کم رہ گئے اور پلیٹ لٹس Cmm / 000,102 تک کم ہو گئے ہر چھ گھنٹے کے بعد دو پیراسیٹامول کھانے سے بخار 103,104 سے 100 تک کم ہو جاتا تھا۔ (یہاں یہ بتانا ضروری ہے کہ بخار کم کرنے کی کوئی بھی دوا 102 سے زیادہ بخار کی صورت میں بے اثر ہوتی ہے۔ 102 سے زیادہ بخار کیلئے ضروری ہے کہ ٹھنڈے پانی کی پٹیاں کر کے بخار 102 یا اس سے کم پر لایا جائے اور پھر کوئی دوا استعمال کی جائے) کیونکہ میں الحمدللہ دوا کا استعمال بہت کم کرتی ہوں۔ پیراسیٹامول نے اگلے ہی دن معدے میں اتنی سوزش کر دی کہ پانی یا کوئی دوا اندر نہیں ٹھہرتی تھی اور قے ہو جاتی تھی۔ اس لیے پپیتے کے پتے کا عرق بہت کم لیا گیا۔ نتیجتاً میرے پلیٹ لٹس چوتھے دن صرف



Cmm/ 12000 رہ گئے اور بخار کے پانچویں دن پلیٹ لٹس کی کمی کی وجہ سے ناک سے بلیڈنگ شروع ہو گئی۔ ہسپتال سے پتہ چلا کہ پلیٹ لٹس کیلئے بیگز وغیرہ کہیں دستیاب نہیں ہیں اور خون سے پلیٹ لٹس الگ کرنے کی مشین بھی خراب ہے۔ پرائیوٹ لیبز میں بھی کچھ ایسی ہی صورتحال تھی وہاں تو حالات یہ تھے کہ مریضوں کے ناموں کی لسٹس آویزاں تھیں اور باری آنے پر بھی پلیٹ لٹس کیلئے ٹائم دیا جا رہا تھا۔ پریشانی تو ہوئی لیکن قے روکنے کی دوائیوں اور معدے کی سوزش کیلئے مختلف ٹیکے لگانے کے بعد پپیتے کے پتے کا عرق جیسے ہی معدے میں ٹھہرنے لگا تو 2 دن کے بعد پلیٹ لٹس بڑھنا شروع ہو گئے۔ قدرت کے اس انمول تحفے پر احساس ہوا کہ اللہ کی اس دنیا میں کوئی بھی شے بے مقصد پیدا نہیں کی گئی۔

انہی دنوں میرے ایک مریض جو گزشتہ 2 سالوں سے ایک قسم کے کینسر (Multiple Myeleria) میں مبتلا تھے جہلم کے ہسپتال میں خون کی الٹیوں اور کالے پاخانوں کے ساتھ داخل ہوئے بہت تشخیص کے باوجود وجہ معلوم نہ ہو سکی۔ ان کی ہیموگلوبن gm 0.5 تک گر گئی۔ خون کی سات بوتلیں لگانے کے باوجود gm0.Hb-7 سے زیادہ نہ بڑھ سکی۔

جب جہلم ہسپتال کی میڈیکل وارڈ کی نرس نے فون پر میرے استفسار پر بتایا کہ مریض کے پلیٹ لٹس cmm / 000,40 تک کم ہو گئے اور سفید ذرات بھی Cmm/ 2000 ہیں تو میں نے انہیں پپیتے کے پتوں کا مشورہ دیا اگرچہ ان کا ڈینگی بخار کا ٹیسٹ بھی نیگیٹو آیا تھا۔ چند دن انہوں نے اس مشورے کو سنجیدگی سے نہیں لیا۔ شاید ایک وجہ وہاں سے پپیتے کے پتے نہ ملنا بھی تھی۔ اب حالت زیادہ خراب ہونے پر وہ مریض کو لاہور لے آئے اور الحمدللہ پپیتے کے پتوں کا عرق پلانے سے صرف چار دن کے اندر پلیٹ لٹس Cmm/ 75000 تک بڑھ گئے اور وہ

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

تندرست ہونے لگا اور مزید خون لگانے کی ضرورت نہ رہی۔

ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم سب قدرت کی ان نعمتوں سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کریں اور ایک دوسرے تک ان کے فوائد پہنچائیں تاکہ اللہ کی زیادہ سے زیادہ مخلوق اس سے فیضیاب ہوسکے۔

**طریقہ استعمال:** پپیتے کے چند پتے لے کر اچھی طرح دھولیں۔ چھوٹے چھوٹے ٹکڑے کرکے Blender کے جگ میں ڈالیں تھوڑا سا پانی شامل کرکے ململ کے باریک کپڑے یا باریک سوراخ والی چھلنی سے چھان لیں ہر چھ گھنٹے کے بعد دو بڑے چمچ استعمال کریں۔ کوشش کریں کہ صبح وشام تازہ عرق نکالیں۔ (تھوڑی کڑواہٹ کی وجہ سے قے آنے کی صورت بن سکتی ہے۔)

نوٹ: سیب کے تازہ جوس میں لیموں کا رس ملا کر پینے سے بھی پلیٹ لٹس بہتر ہوجاتے ہیں۔

ایک صاحب اکمل سلطان نے ابوظہبی سے بتایا کہ بھٹہ کھانے سے آپ مچھر کے کاٹنے سے بچ جاتے ہیں۔





# بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

## ماہنامہ عبقری کا

## خاص شمارہ جنوری 2013ء

# بسم اللہ سے بندشوں کا حل

محمد عمران اسحاق' کراچی

بندہ کو معلوم ہوا کہ عبقری کا خاص نمبر آ رہا ہے تو دل میں داعیہ پیدا ہوا کہ چونکہ ہر چیز کی ابتدا بسم اللہ سے ہوتی ہے۔ اس لیے اس رسالہ کے شروع میں تسمیہ (یعنی بسم اللہ الرحمن الرحیم) کے فضائل' ثمرات اور خواص لکھے جائیں چنانچہ اللہ تعالیٰ کا نام لیکر قلم اٹھایا اور اسی اللہ کے نام سے تسمیہ کے متعلق یہ چند کلمات زیب قرطاس کر رہا ہوں۔ اس آیت کا عام فہم ترجمہ یہ ہے کہ ''شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔''

## بسم اللہ قرآن کریم کی آیت ہے:

اس پر تمام اہل اسلام کا اتفاق ہے کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم قرآن شریف میں سورۂ نمل کا جزو ہے اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ سورۂ توبہ کے علاوہ ہر سورت کے شروع میں بسم اللہ لکھی جاتی ہے۔

## ہر اہم کام بسم اللہ سے شروع کرنے کا حکم:

اہل جاہلیت کی عادت تھی کہ اپنے کاموں کو بتوں کے ناموں سے شروع کیا کرتے تھے اس رسم جاہلیت کو مٹانے کیلئے قرآن کی سب سے پہلی آیت جو جبرائیل علیہ السلام لیکر آئے اس میں قرآن کو اللہ کے نام سے شروع کرنے کا حکم



نبی کریم ﷺ کی حدیث کا مفہوم ہے کہ ہر اہم اور نیک کام جو بسم اللہ سے شروع نہ کیا جائے وہ بے برکت رہتا ہے۔ ایک حدیث میں ارشاد فرمایا کہ گھر کا دروازہ بند کرو تو بسم اللہ کہو' چراغ گل کرو تو بسم اللہ کہو' برتن ڈھکو تو بسم اللہ کہو' غرض کھانا کھاتے' پانی پیتے' وضو کرتے' سواری پر سوار ہونے اور اترتے وقت بسم اللہ پڑھنے کی ہدایات قرآن و حدیث سے بار بار آئی ہے۔

(معارف القرآن جلد اول ص ۴۷)

## بسم اللہ کی برکت:

ایک روایت میں ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ چھ ساتھیوں کے ساتھ کھانا تناول فرما رہے تھے کہ اتنے میں ایک دیہاتی آدمی آیا اور وہ ہی لقموں میں سارا کھانا چاٹ لیا تو حضور ﷺ نے فرمایا کہ اگر یہ شخص بسم اللہ پڑھ لیتا تو یہ کھانا تم سب کیلئے کافی ہو جاتا۔ تفسیر کبیر میں ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام نے آدھی بسم اللہ پڑھی تھی ''بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا (ھود 41)'' تو طوفان سے نجات پائی تو جو شخص پوری عمر مکمل بسم اللہ پڑھتا رہے وہ نجات سے کیسے محروم ہو سکتا ہے؟

## کھانے میں برکت کا نبوی ﷺ نسخہ

اسی طرح ایک اور روایت میں ہے کہ حضور نبی کریم ﷺ کے صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ﷺ! ہم کھانا کھاتے ہیں مگر پیٹ نہیں بھرتا ہے' آپ ﷺ نے ایک سے پوچھا کہ شاید تم لوگ الگ الگ کھاتے ہو؟ انہوں نے جواب دیا کہ ہاں الگ الگ کھاتے ہیں تب حضور علیہ السلام نے فرمایا کہ ایک ساتھ کھا لیا کرو اور ابتداء میں بسم اللہ پڑھ لیا کرو تو کھانے میں برکت ہو جائے گی۔

## بسم اللہ باب رحمت ہے:

حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم کی آیت' آیت رحمت ہے یہ داخلے کا دروازہ ہے جب مسلمان قرآن کریم کی ابتدا کرنا چاہتا ہے اور تلاوت شروع کرنا چاہتا ہے تو وہ اس دروازے سے داخل ہوتا ہے کیونکہ یہ آیت' آیت رحمت ہے اس میں اللہ تعالیٰ کی دو صفت رحمت بیان کی گئی ہیں ایک الرحمن دوسری الرحیم' یہی وجہ ہے کہ اس کو اللہ پاک نے تمام سورتوں کے شروع میں رکھا ہے اور پڑھنے کا حکم دیا ہے مگر سورۂ توبہ یا سورۂ برأت میں اس کے پڑھنے کا حکم نہیں ہے اس لیے کہ سورۂ برأت کے شروع میں جو مضامین ہیں اس کے اندر اللہ کے غضب کا اظہار ہے اور جہاں پر اللہ کے غضب کا اظہار ہو اللہ کے قہر کا اظہار کیا جارہا ہو وہ موقع آیت رحمت کی تلاوت کا نہیں ہے۔ **(خطبات احتشام ص ۶۸ جلد اول)**

## بسم اللہ پڑھنے کی حکمت:

آپ اندازہ لگائیے کہ اسلام کی کیسی حکیمانہ تعلیمات ہیں کہ جب تم کام شروع کرو تو ان تین کلمات کو ادا کرلیا کرو یعنی اللہ' الرحمن' الرحیم اور یہ تین کلمے ایسے ہیں کہ جیسے تین محکمے ہوں اور تین محکموں سے گزرے بغیر تمہارا کام ہو نہیں سکتا' کیوں کہ اللہ کا لفظ کہہ کے بتلایا کہ وہ خالق کائنات ہیں' سارے جہاں کو پیدا کرنے والا ہے' ہر چیز کو پیدا کرنے والا ہے اور جب آپ کوئی کام شروع کرتے ہیں تو سب سے پہلے اسباب واشیاء کی ضرورت ہوتی ہے کھانے بیٹھیں گے..... کیا کھائیں گے..... بھائی گندم ہوگی تو کھائیں گے..... مکان بنانا شروع کریں..... ارے بھائی اینٹیں ہونگی تو بنائیں گے زمین ہوگی سیمنٹ ہوگی' سریا ہوگا' تب ہی تو بنائیں گے تو سب سے پہلے سامان کی ضرورت ہے۔



اس لیے اے انسانوں کام کو شروع کرنے سے پہلے اس خالق کائنات کو یاد کرو جس نے یہ سارے اسباب اور سامان پیدا کیے اگر اللہ تعالیٰ ساز وسامان کو پیدا نہ کرتا تو آپ کسی کام کی ابتدا نہیں کرسکتے۔ آگے فرمایا کہ سارے اسباب بھی ہیں لیکن اللہ کی طرف سے اس کام کی توفیق نہیں ہے تو یہ اسباب بھی بیکار ہیں اس لیے فرمایا کہ اگر نہیں توفیق بھی چاہیے تو اللہ کیساتھ اس کی صفت رحمٰن بھی پکارو۔ گویا کہ تم دوسرے محکمے سے کہہ رہے ہو کہ اے اللہ! ساز وسامان کو پیدا کرنے والا بھی تو ہے اور اس سامان کو استعمال کرنے کی توفیق دینے والا بھی تو ہی ہے۔ اسباب بھی مہیا ہیں اور توفیق بھی دیدی اور کام ہوگیا مگر پورا نہیں ہوا کیوں......؟

## ہر کام کا مقصد اور بسم اللہ:

اس لیے کہ ہر کام کی ایک غرض اور ایک مقصد ہوتا ہے مثلاً مکان بنایا کس لیے؟ رہائش کیلئے لیکن اگر شداد کی طرح مکان بن کے تیار ہوجائے اور قدم رکھنا بھی نصیب نہ ہو تو کیا فائدہ؟ تو معلوم ہوا کہ تیسری منزل اور محکمہ یہ ہے کہ جس مقصد کیلئے کام کیا گیا ہو وہ مقصد بھی حاصل ہو اگر ہاتھ میں جلیبی بک گئی تو آپ کہیں گے کہ سامان بھی اللہ نے دیا توفیق بھی اللہ نے دی اور جو مقصد تھا وہ بھی پورا ہوگیا۔ اب معلوم ہوگیا کہ واقعی دنیا کا کوئی کام بھی نہیں ہوسکتا جب تک کہ ایک انسان ان تین محکموں سے نہ گزرے اور ان تین منزلوں سے اپنے آپ کو نہ گزارے۔ تو خیر اسلام کی تعلیم کتنی حکیمانہ تعلیمات ہیں دعا کیجئے کہ اللہ پاک ہمیں عمل کرنے کی توفیق دے۔ **(خطبات احتشام ص ۷۸)**



# عمل کی برکت......اور شادی ہوگئی

(حکیم مہتاب حسین دہلوی)

یہ واقعہ مجھے میرے ایک عزیز کی ہمشیرہ نے سنایا اور اس کی تصدیق اس کے ماموں بیٹے بھائی نے بھی کی۔ کہنے لگی جب میں پیدا ہوئی تو اس کے سات دن بعد میری چچی کے ہاں بھی بیٹی پیدا ہوئی میری رنگت قدرے سانولی تھی (یاد رہے کہ میری چچی میری خالہ بھی تھی) لیکن مجھ میں کشش بہت زیادہ تھی جبکہ میری چچی زاد بہن رنگت میں بالکل سفید دودھ کی طرح لیکن اس میں اتنی کشش نہیں تھی۔ میں خاموش طبیعت.... اور وہ چنچل! وہ فلموں اور ڈراموں کی شوقین اور میں صوم وصلوٰۃ کی پابند.....!

میرے بڑے ماموں کے تیسرے نمبر کے بیٹے جو ہم دونوں چچی زاد بہنوں سے تین سال بڑے تھے ابھی ہم دونوں بہنیں آٹھویں جماعت کی طالبہ تھی اور اس نے میٹرک پاس کرلیا تھا اور وہ ڈگری کالج میں داخلہ کی کوششیں کررہا تھا آخر وہ کامیاب ہوگیا اور وہ فرسٹ ایئر میں داخل ہوگیا۔ میری بہن کی رنگت بھی گوری تھی اور نازوادا بھی کہ کوئی بھی ایسی لڑکی کی نظروں کے تیروں سے بچ نہیں سکتا تھا۔

## بے ہودہ مذاق اور میری غیرت

ایک دفعہ گرمیوں کی چھٹیوں میں میری خالہ اور والدہ نے اپنے بھائیوں کے پاس جانے کا ارادہ کیا اور ساتھ ہی ہم دونوں بہنوں کو بھی لے گئے' وہاں تقریباً ایک ماہ ہم رہے ایک دفعہ میں نماز ادا کررہی تھی کہ اس نے ادھر ادھر دیکھ کر میرے ساتھ عجیب غریب حرکت کی مجھ سے برداشت نہ ہوسکا اور میں نے سلام پھیر کر اسے نماز کے آداب بتائے اور کہا کہ نماز کے دوران تنگ کرنا بہت بڑا گناہ ہے اور مزید کہا کہ اگر آئندہ ایسی حرکت کی تو میں اپنی والدہ کو بتادوں گی اور وہ اپنے بھائی سے آپ کے



سے میں خود ہی نمٹ لیں گی۔ میرے ساتھ اس نے یہ حرکت اس لیے کی کہ دوسری طرف میری خالہ زاد بہن کے ساتھ ہنسی مذاق وہ اکثر کرتا رہتا تھا اور میری خالہ زاد بہن نے اسے کبھی کچھ نہیں کہا۔

اب حالت یہ تھی کہ میں عشاء کی نماز کے بعد ذکر وغیرہ کرتی رہتی تھی اور میری خالہ زاد بہن تمام افراد خانہ کے ساتھ ٹی وی وغیرہ پر مشغول ہوتے رہتے۔ مجھے شروع سے بڑے ماموں اور ممانی سے بہت پیار تھا اور جب بھی میں خیال آتی تو اپنے ماموں کے ہی گھر میں رہتی۔ اب بھی ہم بڑی ممانی کے پاس تھے۔

ایک دن میرے ماموں زاد نے کہا کہ تو کیا ہر وقت نماز میں لگی رہتی ہے تجھے نماز سے کیا حاصل ہوتا ہے میں نے کہا کہ اللہ تبارک وتعالیٰ نے مجھے وہ عمل عطا فرمایا ہے جس کے کرنے سے بارش ہونی شروع ہوجاتی ہے وہ ہنس کر چلا گیا۔

## شادی کے لئے ایک عمل

انہی دنوں میں نے اپنی شادی کے سلسلے میں ایک بزرگ خاتون سے بات کی تو ان نے مجھے ایک عمل بتایا عمل کی خصوصی میعاد **40** دن تھی اور پھر اسے اس وقت تک جاری رکھنا جب تک مقصد کا حصول نہ ہوجائے۔ عمل شریف یہ ہے:۔ نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد **2** رکعت نماز نفل اس طرح پڑھیں کہ پہلی رکعت میں آیت الکرسی سات مرتبہ اور سورۂ قریش اکیس مرتبہ پڑھیں۔ دوسری رکعت میں بھی سورۂ فاتحہ کے بعد سات مرتبہ آیۃ الکرسی اور سورۂ کوثر اکیس مرتبہ پڑھیں نماز مکمل کرکے گیارہ دفعہ درود شریف درود ابراہیمی پڑھیں اور پھر **11,11** مرتبہ یَابَاسِطُ یَااَللّٰہُ یَالَطِیْفُ پڑھیں اور تعداد پوری ہونے پر گیارہ مرتبہ درود ابراہیمی پڑھیں۔ نیز دوران عمل اپنے مقصد کو نگاہ میں رکھیں۔

لہٰذا میں نے یہ عمل شروع کردیا کوئی سبب نظر نہیں آرہا تھا۔ ابھی میرے عمل کو

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

شروع کیے ہوئے چھ ماہ گزرے تھے کہ وہ لڑکا کسی کام سے ہمارے گھر آیا اس نے ازراہ مذاق مجھ سے کہا کہ تو نے کہا تھا کہ اللہ نے مجھے بارش برسنے کا عمل عطا فرمایا ہے آج بڑی سخت گرمی ہے اگر تیرے عمل سے بارش برسنی شروع ہو جائے تو میں تجھے کچی اللہ والی سمجھوں گا ورنہ تو تجھے جھوٹی کا خطاب دونگا۔

## بارش کے لئے ایک آزمودہ گارنٹی شدہ عمل

میں نے ایک اسلامی کتاب میں یہ پڑھا تھا کہ کچھ لوگ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پاس آئے اور عرض کیا کہ اے نواسہ رسول ﷺ ہماری زراعت بغیر پانی کے خراب ہو رہی ہے آپ دعا کریں کہ بارش ہو جائے۔ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا اپنے گھروں کو جائیں اور دو رکعت نفل صلوٰۃ الحاجت پڑھیں اور پانچواں کلمہ پورا پڑھتے رہیں چنانچہ ان لوگوں نے عمل شروع کیا اور یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے اس عمل کی برکت سے بارش شروع کر دی۔

حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا فرمان میرے ذہن میں تھا جب مجھ سے بارش والے عمل کا مطالبہ کیا گیا اس وقت آسمان بالکل صاف تھا اور سورج کی گرمی اپنے عروج پر تھی لہٰذا میں نے دو رکعات نماز نفل صلوٰۃ حاجت پڑھ کر پانچویں کلمہ کا ورد شروع کر دیا اور دل ہی دل میں اللہ تبارک وتعالیٰ سے اپنی عزت و آبرو کی بھیک مانگتی رہی میں کمرے میں ورد کر رہی تھی تقریباً پچاس منٹ کے بعد مجھے ایسے لگا کہ بادل آ گئے اور تقریباً دو گھنٹے کے عمل سے بارش شروع ہو گئی لیکن میں ورد کرتی رہی یہاں تک کہ ژالہ باری ہونے لگی اور موسلا دھار بارش شروع ہو گئی۔ آدھ گھنٹہ بارش کا یہ منظر دیکھ کر وہ لڑکا خود میرے پاس آیا اور کہا بس کرو اب مجھے یقین ہو گیا ہے کہ آپ سچی اللہ والی ہو میں نے اپنا عمل ختم کیا اور اللہ سے دعا کی یا اللہ میرے اس عمل سے ہونے والی بارش کو سب کیلئے رحمت کی بارش بنا۔ ساتھ اللہ کا شکر ادا کیا۔



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے

## میری بہو تو نیک لڑکی ہی بنے گی

لڑکا واپس اپنے گھر چلا گیا وہاں جا کر سارا واقعہ سنایا اس کی والدہ نے کہا کیوں نہ ہو؟ اتنی نیک و فرمانبردار اور نمازی ہے۔ اس واقعہ کے تین سال بعد اس لڑکے نے اپنی والدہ سے کہا کہ میری شادی کروا دیں اور ساتھ ہی میری خالہ زاد کا نام لیا۔ اس کی والدہ بڑی جہاندیدہ تھی اس نے کہا بیٹا جس لڑکی کا تو کہہ رہا ہے وہ لڑکی میرے گھر کی بہو نہیں بن سکتی البتہ اگر تو شادی کرنے کا خواہشمند ہے تو میں تیری شادی (میرا نام لیا) اس سے کروا سکتی ہوں۔

لڑکے نے بڑے ہاتھ پاؤں مارے، میری خالہ زاد کو فون بھی کیا کہ وہ اپنی والدہ کو کہے کہ اپنے بھائی سے ہماری شادی کی بات کرے ادھر لڑکے کی والدہ نے اپنے خاوند یعنی لڑکے کے والد کو سارا معاملہ سمجھا کر اپنے حق میں کر لیا تھا۔ اس کے والد نے کہا کہ ٹھیک ہے ہم لڑکے کی شادی کرتے ہیں۔ لہٰذا وہ دونوں میاں بیوی ہمارے گھر آئے اور میرے رشتہ کی بات کی میری والدہ نے کہا کہ آپ اپنی چھوٹی بہن کی بیٹی لے لو لیکن میرے ماموں اور ممانی میرے رشتہ کے لیے بضد رہے یہاں تک کہ میری خالہ میرے چچا اور میری خالہ زاد بہن بھی آ گئیں لیکن وہ میرے ہی لیے بضد رہے تو میرے تمام گھر والوں بشمول میرے چچا اور خالہ کے سب نے زور دیا کہ وہ میرے رشتہ کیلئے مان جائیں اس طرح میری منگنی ہو گئی اور دو سال بعد میری شادی ہو گئی میری خدمت اور تابعداری سے میری ساس، سسر اور خود میرا خاوند بہت زیادہ متاثر ہوئے اور اب میرا خاوند مجھ پر جان چھڑکتا ہے۔ یہ ہے عمل کی طاقت۔



# جادو کے ذریعے ہونے والی طلاق کا آیات قرآنی کے ورد سے بچاؤ

(نام و پتہ نہیں لکھا)

## گندے عملیات اور میرا خاوند

میرے والد کی شادی گھریلو حالات کی وجہ سے چھ سال بعد ہوئی تھی اور میں شادی کے چار سال بعد اس دنیا میں آئی چونکہ میری دونوں پھوپھیوں کے ہاں پہلے ہی سال لڑکے پیدا ہوئے تھے اسلیے جب بڑی پھوپھی کو رشتہ سے والد صاحب نے جواب دے دیا تو فوراً چھوٹی پھوپھی نے اپنے بیٹے کے لیے رشتہ مانگ لیا اور متفقہ طور پر اسے منظور کرلیا۔ طے یہ ہوا کہ دونوں کو نکاح کے بندھن میں جکڑ دیا جائے اور رخصتی بعد میں کردی جائے اس سلسلے میں پندرہ دن کے اندر اندر نکاح ہوگیا میری بڑی پھوپھی بظاہر تو ناراض نہیں تھیں لیکن دل ہی دل میں میری پھوپھی اور اس کی دو بڑی بیٹیوں جو کہ شادی شدہ تھیں ہمیں سبق سکھانے کی ٹھانی اور کالے جادو کرنے والے عامل سے رابطہ کرکے میرے خاوند کے دل میں میرے لیے نفرت پیدا کرنے والے عملیات کرنے شروع کردیئے۔ نفرت اس حد تک پہنچی کہ میری رخصتی کیلئے چھ سال گزر گئے لیکن لڑکا رخصتی کیلئے مان نہیں رہا تھا اور گندے عملیات کی وجہ سے میرا خاوند جواری' شرابی اور زانی ہوگیا تھا۔

## رخصتی کے بعد خاوند نے منہ تک نہیں دیکھا!

اسی دوران میرے والد محترم کا انتقال ہوگیا اور میرے تایا صاحب نے میری پھوپھی اور پھوپھا پر زور دیا کہ میری رخصتی کروالیں انہوں نے کہا کہ میرے چھوٹے بیٹے کی شادی جلدی ہونیوالی ہے اس کے ساتھ ہی ہم اس کی بھی رخصتی لے لیں گے۔ لہٰذا تین ماہ بعد میرے دیور کی شادی ہوگئی اور میری رخصتی بھی...... رخصتی کو دس دن ہوگئے تھے میرا دیور اور اس کی بیوی بڑی خوشحال



زندگی گزار رہے تھے لیکن میرے خاوند نے میرا منہ تک نہیں دیکھا تھا۔ سارے گھر میں میرے متعلق چہ مگوئیاں شروع تھیں۔ لڑکا سارا دن غیر لڑکیوں کے ساتھ رہتا اور رات کو الگ سے ایک کمرے میں سو جاتا۔

سب کے کہنے سننے پر ایک رات میرا خاوند رات کو میرے کمرے میں آیا اور مجھے کہا کہ تم نے مجھے بدنام کرکے رکھ دیا ہے گھر کے تمام چھوٹے بڑے افراد مجھے نفرت سے دیکھنے لگے ہیں میں نے قسمیں کھا کھا کر کہا کہ میں نے آپ کے کسی گھر والے سے کچھ نہیں کہا وہ خود سب کچھ دیکھ رہے ہیں لیکن وہ ناراضگی کا اظہار کرتا رہا اور کہا کہ آپ بہت خوبصورت ہیں اس کے باوجود میں جب تمہیں دیکھتا ہوں تو میرے سارے جسم میں سوئیاں چبھتی ہیں اور آپ سے دور بھاگنے کو جی کرتا ہے اگر میں آپ کے ساتھ پیار محبت کی باتیں کروں تو ممکن ہے کہ میں اس دنیا میں نہ رہوں...... لہٰذا اپنی زندگی بچانے کیلئے مجھے آپ سے چھٹکارا حاصل کرنا پڑے گا اور وہ رات...... اسی طرح جلی کٹی باتیں سننے میں گزر گئی۔ صبح اٹھ کر اس نے کہا کہ اپنے گھر سے ہو آؤ آکر میں تمہیں طلاق دے دوں گا۔ میں اپنے بھائی کے ساتھ اپنے گھر آگئی۔

## تمہارے خاوند پر جادو ہوا ہے!

اچانک میرے دل میں خیال آیا کہ کیوں نہ مجھے اپنی لیکچرار سے مل کر مشورہ کرنا چاہیے اور میں اسے مل کر اپنے خاوند کے تمام الفاظ جو اس نے مجھ سے کہے تھے وہ بتادیئے میری میڈم نے کہا کہ بیٹے تمہارے خاوند پر جادو ہوا ہے میں رونے لگ گئی میری میڈم نے مجھے تسلی دی اور کہا کہ بیٹے یہ قرآنی آیات ہیں 21 دن تک 21 مرتبہ پڑھیں۔ لہٰذا میں نے اپنے اور اپنے تمام گھر والوں کو اس عذاب سے بچانے کیلئے یہ عمل شروع کردیا۔

عمل یہ ہے:۔ وَ قُلْ رَّبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ o وَ اَعُوْذُ

بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ o (مومنون 97،98) اکیس مرتبہ پڑھیں اور اکیس مرتبہ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ رات کو سوتے وقت اور صبح نماز فجر کیلئے اٹھنے سے پہلے پہلے ...... دونوں عمل پڑھیں۔

میں نے اللہ سے آس لگا کر یہ عمل شروع کیا۔ میں نے کسی کو یہ بات نہیں بتائی سوائے اپنی لیکچرار کے...... مجھے میری میڈم نے کہا بیٹے 21 دن کے بعد اب 21 دن یہ عمل کریں اور اس نے بتایا کہ سات مرتبہ سورۂ کافرون سات مرتبہ سورۂ اخلاص، سات مرتبہ معوذتین پڑھیں۔ سورۂ فلق اور سورۂ ناس ملا کر پڑھیں درمیان میں بسم اللہ نہ پڑھیں۔

## سونے پر سہاگہ ایک اور عمل

ابھی تیرہ دن ہی ہوئے تھے کہ میرے خاوند نے میرے گھر فون کیا اور مجھ سے بھی بات کرنے کی خواہش ظاہر کی جب ڈرتے ڈرتے میں نے فون پر بات کی تو بڑے پیار سے سلام کیا اور اپنے کہے ہوئے الفاظ اور بُرے کاموں کے نہ کرنے کا وعدہ کیا اور بہت زیادہ شرمندگی کا اظہار کیا اور اپنے آنے کے بارے میں کہا کہ میں خود آپ کو لینے آرہا ہوں۔ میں نے دس دن بعد آنے کا کہا کہ میرا یہ عمل پورا ہوجائے...... میں نے اپنی میڈم کو فون کر کے ساری باتیں بتائیں تو میڈم نے کہا کہ اب ایسا کریں کہ موسم گرمی کا ہے آپ تین بوتل روح افزاء کی منگوائیں اور یہ قرآنی سورۂ اور آیۃ پڑھ کر ہر بوتل کو کھول کر دم کریں اور جب آپ کا خاوند آئے تو ان میں سے کسی بھی بوتل سے شربت بنا کر پلا دینا اور باقی اپنے سسرال میں گھر کے تمام افراد کو استعمال کروائیں۔

پندرہ دن کے بعد میرے شوہر آئے میں نے انہیں شربت پیش کیا اور ہم سب گھر والوں نے بھی پیا وہ قرآنی سورتیں یہ ہیں۔ سورۂ فاتحہ سات مرتبہ، آیۃ الکرسی سات



مرتبہ، سورۂ کافرون سات مرتبہ، سورۂ اخلاص سات مرتبہ، معوذتین سات مرتبہ، ہر سورت سات مرتبہ پڑھ کر بوتل شربت پر دم کردیں۔ اب الحمد للہ میں اپنے گھر میں بہت خوش وخرم ہوں۔

## روحانی علاج برائے درد دندان

دانتوں کا درد کتنا ہی شدید کیوں نہ ہو، درد کی شدت کا صرف مریض ہی اندازہ کرسکتا ہے۔ جیسے بچھو کا کاٹا رلاتا ہے اسی طرح دانتوں کا درد انسان کو رلاتا ہے۔ اس کیلئے ذیل کے عملیات نہایت مجرب ہیں۔ سب سے پہلے ایک لیٹر پانی میں ایک تولہ پھٹکڑی سفید ڈال کر پانی کو ابالیں کہ پانی میں اُبال آجائے تو لونگ 12 گرام، دارچینی 12 گرام، کیکر کی چھال 24 گرام، چینی 60 گرام، نمک 120 گرام ڈال دیں۔ دو تین ابال آنے کے بعد پانی کو نیچے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے کے بعد چھان کر شیشی میں بھر لیں۔ اس پانی پر اکتالیس مرتبہ درج ذیل آیت شریف پڑھ کر دم کریں اور دم شدہ محلول سے مریض کو کلیاں کروائیں۔ انشاء اللہ فوراً درد ختم ہوجائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿الانعام ۱۳﴾ یہی آیت درد والی سائیڈ والے رخسار پر انگلی رکھ کر سات بار پڑھ کر دم کریں ہر بار بسم اللہ مکمل ضرور پڑھیں کیونکہ اس میں اللہ تبارک تعالیٰ کا ذاتی نام اللہ اور دو اسماء الحسنیٰ یعنی رَحْمٰنِ اور رَحِيْمِ موجود ہیں۔ ہر بار دم کر کے مریض کے درد والے رخسار پر انگلی سے لکھیں کہ فرعون غرق شد، مطلب یہ ہے کہ درد ختم ہوا یا نہیں۔ مریض کو پہلے سمجھائیں کہ جب عامل یہ کہے کہ فرعون غرق شد تو اگر درد موجود ہے تو کہے کہ ابھی غرق نہیں ہوا اور جب آرام آجائے تو کہے کہ ہاں فرعون غرق شد اور ساتھ ہی دم کیے ہوئے محلول سے کلیاں کروائیں۔

☆☆☆☆☆

بِكَ رَبِّ اَنۡ يَّحۡضُرُوۡنِ ٥ (مومنون 97,98) اکیس مرتبہ پڑھیں اور اکیس
مرتبہ لَا حَوۡلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الۡعَلِيِّ الۡعَظِيۡمِ رات کو سوتے وقت اور صبح نماز
فجر کیلئے اٹھنے سے پہلے پہلے...... دونوں عمل پڑھیں۔

میں نے اللہ سے آس لگا کر یہ عمل شروع کیا۔ میں نے کسی کو یہ بات نہیں
بتائی سوائے اپنی لیکچرار کے...... مجھے میری میڈم نے کہا بیٹے 21 دن کے بعد
اب 21 دن یہ عمل کریں اور اس نے بتایا کہ سات مرتبہ سورۂ کافرون سات
مرتبہ سورۂ اخلاص' سات مرتبہ معوذتین پڑھیں۔ سورۂ فلق اور سورۂ ناس ملا کر
پڑھیں درمیان میں بسم اللہ نہ پڑھیں۔

## سونے پر سہاگہ ایک اور عمل

ابھی تیرہ دن ہی ہوئے تھے کہ میرے خاوند نے میرے گھر فون کیا اور مجھ
سے بھی بات کرنے کی خواہش ظاہر کی جب ڈرتے ڈرتے میں نے فون پر بات
کی تو بڑے پیار سے سلام کیا اور اپنے کہے ہوئے الفاظ اور برے کاموں کے نہ
کرنے کا وعدہ کیا اور بہت زیادہ شرمندگی کا اظہار کیا اور اپنے آنے کے بارے
میں کہا کہ میں خود آپ کو لینے آرہا ہوں۔ میں نے دس دن بعد آنے کا کہا کہ میرا
یہ عمل پورا ہو جائے...... میں نے اپنی میڈم کو فون کر کے ساری باتیں بتائیں
تو میڈم نے کہا کہ اب ایسا کریں کہ موسم گرمی کا ہے آپ تین بوتل روح افزاء
کی منگوائیں اور یہ قرآنی سورۂ اور آیۃ پڑھ کر ہر بوتل کو کھول کر دم کریں اور
جب آپ کا خاوند آئے تو ان میں سے کسی بھی بوتل سے شربت بنا کر پلا دینا اور
باقی اپنے سسرال میں گھر کے تمام افراد کو استعمال کروائیں۔

پندرہ دن کے بعد میرے شوہر آئے میں نے انہیں شربت پیش کیا اور ہم سب گھر
والوں نے بھی پیا وہ قرآنی سورتیں یہ ہیں۔ سورۂ فاتحہ سات مرتبہ' آیۃ الکرسی سات



مرتبہ' سورۂ کافرون سات مرتبہ' سورۂ اخلاص سات مرتبہ' معوذتین سات مرتبہ ہر
سورت سات سات مرتبہ پڑھ کر بوتل شربت پر دم کر دیں۔ اب الحمدللہ میں اپنے گھر میں
بہت خوش و خرم ہوں۔

## روحانی علاج برائے درد دندان

دانتوں کا درد کتنا ہی شدید کیوں نہ ہو' درد کی شدت کا صرف مریض ہی اندازہ کر سکتا
ہے۔ جیسے بچھو کا کاٹا رلاتا ہے اسی طرح دانتوں کا درد انسان کو رلاتا ہے۔ اس کیلئے ذیل کے
عملیات نہایت مجرب ہیں۔ سب سے پہلے ایک لیٹر پانی میں ایک تولہ پھٹکری سفید
ڈال کر پانی کو ابالیں کہ پانی میں ابال آجائے تو لونگ 12 گرام' دار چینی 12 گرام'
کیکر کی چھال 24 گرام' چینی 60 گرام' نمک 120 گرام ڈال دیں۔ دو تین
ابال آنے کے بعد پانی کو نیچے اتار لیں اور ٹھنڈا ہونے کے بعد چھان کر شیشی میں
بھر لیں۔ اس پانی پر اکتالیس مرتبہ درج ذیل آیت شریف پڑھ کر دم کریں اور دم شدہ
محلول سے مریض کو کلیاں کروائیں۔ انشاء اللہ فوراً درد ختم ہو جائے گا۔ آیت یہ ہے:

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِي الَّيۡلِ وَالنَّهَارِ ۚ وَهُوَ السَّمِيۡعُ الۡعَلِيۡمُ

(الانعام ۱۳) یہی آیت درد والی سائیڈ والے رخسار پر انگلی رکھ کر سات بار پڑھ
کر دم کریں ہر بار بسم اللہ مکمل ضرور پڑھیں کیونکہ اس میں اللہ تبارک تعالیٰ کا ذاتی نام
اور دو اسماء الحسنیٰ یعنی رَحۡمٰن اور رَحِيۡم موجود ہیں۔ ہر بار دم کر کے مریض کے
درد والے رخسار پر انگلی سے لکھیں کہ فرعون غرق شد' مطلب یہ ہے کہ درد ختم ہوا یا
نہیں۔ مریض کو پہلے سمجھائیں کہ جب عامل یہ کہے کہ فرعون غرق شد تو اگر درد موجود
ہو تو کہے کہ ابھی غرق نہیں ہوا اور جب آرام آجائے تو کہے کہ ہاں فرعون غرق شد اور
آخر میں دم کیے ہوئے محلول سے کلیاں کروائیں۔

☆☆☆☆☆

# خواجہ محمد عثمان دامانی رحمۃ اللہ علیہ کے روحانی خزانے

(عبداللطیف دامانی' اسلام آباد)

## زبان میں ہلکا پن یا یادداشت میں کمی

فجر کی نماز پڑھ کر ایک پاک کنکری منہ میں رکھ کر یہ آیت اکیس بار پڑھیں قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَ یَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَاحْلُلْ عُقْدَۃً مِّنْ لِّسَانِیْ یَفْقَهُوْا قَوْلِیْ (طٰهٰ 25 تا 28 )۔ ایک بسکٹ پر الحمدللہ لکھ کر چالیس روز کھلانے سے بھی ذہن کھلتا ہے۔

## ہر قسم کے درد کیلئے:

یہ آیت مع بسم اللہ تین مرتبہ پڑھ کر دم کریں یا کسی تیل وغیرہ پر پڑھ کر مالش کریں یا باوضو لکھ کر باندھیں بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَ بِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ﴿بنی اسرائیل ۱۰۵﴾

## سر' دانت کے درد اور ریاح کیلئے:

ایک پاک تختی پر ریت بچھا کر ایک میخ سے اس پر لکھو "ابجد ھوز حطی" اور "میخ" کو زور سے الف پر دباؤ اور درد میں مبتلا شخص اپنی انگلی زور سے درد کی جگہ رکھے اور تم ایک دفعہ پڑھو اور اس سے درد کا حال پوچھو اگر اب بھی درد ہو تو اسی طرح ب کو دباؤ غرض ایک ایک حرف پر اسی طرح عمل کرو انشاء اللہ حروف ختم نہ ہونے پائیں گے کہ درد جاتا رہے گا۔

## ہمیشہ لڑکی ہونا:

اس عورت کا خاوند یا کوئی دوسری عورت اس کے پیٹ پر انگلی سے کنڈل یعنی دائرہ ستر بار بنائے اور ہر دفعہ میں یَامَتِیْنُ کہے انشاء اللہ لڑکا پیدا ہوگا۔



## ہر بیماری کیلئے:

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ان آیتوں کا پڑھنا ثابت ہے اور فرمایا کہ آفتاب کے طلوع و غروب کے وقت جب یہ آیات پڑھی جائیں تو بیماری خدا کے فضل سے دور ہو وہ آیات یہ ہیں:۔ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُیِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰی بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِیْعًا (الرعد 31) تک اور وَیَسْئَلُوْنَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ یَنْسِفُهَا رَبِّیْ نَسْفًا فَیَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا لَّا تَرٰی فِیْهَا عِوَجًا وَّلَا اَمْتًا (طٰهٰ 105 تا 107) اور لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰی جَبَلٍ لَّرَاَیْتَهٗ خٰشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْیَةِ اللّٰهِ (الحشر 21) تک اور ہر آیت کے بعد یہ کہتا جائے کہ فَكَیْفَ اَنْتَ یَا اَیَّتُهَا الْعِلَّةِ

## گمشدہ چیز کیلئے:

جس کی کوئی چیز کھو جائے تو وہ یَاحَفِیْظُ 119 بار بغیر کمی و زیادتی کے پڑھے پھر یہ آیت یٰبُنَیَّ اِنَّهَا اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ (لقمان 16) ایک سو انیس بار پڑھے حق تعالیٰ اس کی گم ہوئی چیز کو اس کے پاس پھیر لائے گا۔

## برائے خوف حاکم:

جو شخص کسی صاحب سے خوف کرے اس کو چاہیے کہ یوں کہے كٓهٰیٰعٓصٓ كُفِیْتُ حٰمٓعٓسٓقٓ حُمِیْتُ اور كٓهٰیٰعٓصٓ کے کہتے وقت ہر حرف کے تلفظ پر دائیں ہاتھ کی ہر انگلی کو بند کرے یعنی کاف کہتے وقت سب سے چھوٹی انگلی بند کرے' ھا پر دوسری' یا پر تیسری' عین پر چوتھی اور ص پر انگوٹھا بند کرے اور حٰمٓعٓسٓقٓ کے ہر حرف پر بائیں ہاتھ کی اسی طرح انگلیاں بند کرے اور دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو بند کیے ہوئے اس حاکم کے سامنے جا کر کھول دے انشاء اللہ مہربان ہوگا۔

## برائے غنائے قلبی وکشائش ظاہری وباطنی:

ہر روز گیارہ سو مرتبہ یَامُغْنِیُ اور سورہ مزمل شریف چالیس بار پڑھنے پر ہمیشگی کرے اگر چالیس بار نہ ہو سکے تو گیارہ بار پڑھے بعض بزرگوں سے منزل شریف اکتالیس بار پڑھنا منقول ہے اور بعض سے عشاء کی نماز کے بعد دو رکعتوں میں اکتالیس بار اس طرح کہ پہلی رکعت میں اکیس بار اور دوسری میں بیس بار پڑھے اور ایک یہ ہے کہ فجر کی سنتوں کے بعد ایک بار اور تمام نمازوں کے بعد دو دو بار شب و روز میں گیارہ بار ہو جائے۔ یہ سب طریقے مجرب ہیں۔

## برائے آسیب زدہ:

اسماء اصحاب کہف بعبارت ذیل کاغذ پر لکھ کر جس مکان میں مریض یا مریضہ ہو اس کی دیواروں پر جگہ جگہ چسپاں کر دیئے جائیں اور اس کا مندرجہ ذیل نقش ایک کاغذ پر لکھ کر مریض کو دکھایا جائے۔ وہ دیکھنے سے گھبرائے اور انکار کرے گا مگر زبردستی اس کی نظر اس پر ڈلوائی جائے اور جبراً نقش کو تعویذ بنا کر اس کے گلے میں ڈال دیا جائے

اسماء اصحابہ کہف:۔ اِلٰهِیْ بِحُرْمَةِ یَمْلِیْخَا. مَکْسَلْمِیْنَا. کَشْفُوْطَط. تَبْیُوْنَس کَشَافَطْیُوْنَس. اَذْرَافَطْیُوْنَس. یُوَانَسْبُوْس وَکَلْبُهُمْ قِطْمِیْرط وَعَلَی اللهِ قَصْدُ السَّبِیْلِ وَمِنْهَا جَآئِرٌ وَلَوْشَآءَ لَهَدٰاکُمْ اَجْمَعِیْنَ. وَصَلَّی اللهُ تَعَالٰی عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ. (بحوالہ کتاب عمدۃ السلوک)





## بوسیلہ اسم محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم شرطیہ نرینہ اولاد

(ماسٹر محمد ایوب شاہد' تونسہ شریف)

بیٹے کی خواہش ہر ماں باپ کے دل کا بڑا ارمان ہوتا ہے مگر یہ بھی کھلی حقیقت ہے کہ بیٹی بھی اللہ کی رحمت ہے۔ جس مسلمان کی دو بیٹیاں ہوں جب تک وہ اس کے پاس رہیں اچھا برتاؤ کیا تو یہی دو بیٹیاں اس کو جنت میں داخل کرائیں گی (یعنی ان سے نیک سلوک کے عمل کی برکت سے دونوں ماں باپ یا ان میں سے جس نے بھی نیک سلوک کیا وہ جنت میں جائے گا۔ (روایت ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ)

ماں باپ ساری اولاد کے ساتھ اچھا برتاؤ رکھیں' بیٹیوں بہنوں کے حقوق ضائع نہ کریں اور اللہ کی نعمتوں کا شکر بجالائیں اللہ دل کی مرادیں برلائیں گے۔

### بیٹا اللہ کی نعمت ہے

اللہ تعالیٰ سب کے بیٹوں کو ماں باپ کا فرمانبردار بنائے اور اپنا اور اپنے حبیب حضور نبی کریم ﷺ کا اطاعت گزار بنائے۔ ہمارے دوست مفتی صاحب کو اللہ نے پہلی اولاد بیٹی دی دوسرا حمل چند ماہ کا تھا کہ میں نے اس سے کہا کہ یہ نیت کر لیں۔ اللہ آپ کو بیٹا دے گا اس نے مذکورہ کام کیا اور بیٹی پیدا ہوگئی۔ مجھے کہا کہ تم تو کہتے تھے کہ اس (منت) سے شرطیہ لڑکا ہوگا انشاء اللہ مگر بیٹی پیدا ہوگئی۔ میں نے اسے کہا کہ شاید آپ نے (منت) اس وقت مانی ہوگی جب اللہ تعالیٰ نے ان کی جنس متعین کر دی ہوگی۔ میں نے اسے دوبارہ کہا کہ اب کی بار (منت) ضرور ماننا انشاء اللہ بیٹا پیدا ہوگا۔

**قارئین!** آپ یہ جان کر حیران ہونگے کہ اللہ نے اسے ایک ساتھ دو چاند سے بیٹے عطا کیے اور وہ بہت خوش ہوئے اور اسی خوشی میں ایک عدد بکری ہدیہ کی۔ اس کے بعد بھی اسے بیٹا پیدا ہوا۔ بس اس کے بعد ہمارے قصبے میں جن جوڑوں کی نرینہ اولاد نہ تھی انہیں خود جا کر کہا اور ان گھرانوں کے ہاں نرینہ اولاد ہوئی۔

سات سات لڑکیوں والے بھی بیٹے کی پیدائش پر خوش ہوئے بیٹے کو ترسنے والوں کی جھولیاں مرادوں سے بھر گئیں۔ ہمارے قصبے والے جن کے ہاں بیٹے پیدا نہ ہونے کی وجہ سے ہر روز لڑائی جھگڑا اور طلاق تک پہنچی نوبت والے گھرانوں کے ہاں اولاد نرینہ ہوئی اور یہ بات بھی ہے کہ جس کی اولاد زندہ نہ رہتی ہو یا حمل مدت سے پہلے ہی گر جاتا ہو تو اس میں بھی یہ (منت) کام آتی ہے۔

## 12 سال بعد بچے کی پیدائش

ہماری ہمسائی کے بھائی جو دوسرے گاؤں میں رہتے ہیں اور فوج میں ملازم ہیں ان کے ساتھ یہ مسئلہ تھا کہ حمل چھ سات ماہ بعد ضائع ہو جاتا تھا یا پیدائش کے فوراً بعد بچہ مر جاتا تھا۔ میں نے اسے کہا کہ یہ (منت) مان لو اور رب تعالیٰ کرم کرے گا ابھی پچھلے ماہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بہت ہی خوبصورت بیٹا عطا کیا ہے اہل سادات ہیں' خوب دعائیں دیں اور ان کا پورا خاندان بہت خوش تھا کیونکہ تقریباً 12 سال بعد ان کے گھر میں خوشی آئی تھی۔

اب اصل بات یعنی (منت) کی طرف آتے ہیں کہ جو بھی لوگ اولاد نرینہ چاہتے ہیں ان کو چاہیے کہ پہلے دوسرے ماہ جب حمل کا علم ہو کہ ٹھہر چکا ہے تو رب تعالیٰ سے دونوں میاں بیوی رات کو جب اکیلے ہوں پوری توجہ' یقین اور بھروسے سے عرض کریں۔ یارب العالمین ہمیں نرینہ اولاد دے ہم اس کا نام محمد رکھیں گے۔ انشاء اللہ اللہ پاک انہیں چاند سا خوبصورت بیٹا عطا کریں گے اور پھر اس کا نام محمد رکھنا ہے آگے پیچھے کوئی اور نام ساتھ نہیں ملانا اور نام تبدیل بھی نہیں کرنا ہے۔ ایک ساتھی نے منت مان کر بھی بیٹے کی پیدائش پر اس کا نام محمد کی بجائے افنان رکھ دیا چند دنوں بعد وہ بچہ بیمار ہو گیا اور اب پاگلوں کی طرح ہے۔ اللہ! اپنی امان میں رکھے۔



## محبوبیت اسم محمد ﷺ

امام مالک رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اہل مکہ کے ہاں یہ بات مشہور ہے کہ جس گھرانہ میں محمد نام والا ہوتا ہے وہ گھرانہ پھلتا پھولتا ہے اور اس مبارک نام کی برکت کی وجہ سے اس کے پڑوسیوں کو بھی رزق دیا جاتا ہے۔ چنانچہ بعض خاندانوں میں تو مسلسل محمد نام ہی رکھا جاتا ہے جیسا کہ تیونس کے ایک باعمل عالم ہیں ایمن ابوالبرکات محمد بن محمد بن محمد بن محمد بن محمد یعنی چودہ پشت تک محمد ہی نام رکھا۔ اس عالم باعمل نے مدینہ منورہ میں کافی عرصہ گزارہ جب وہاں سے جانے کا ارادہ کیا تو سید دو عالم ﷺ نے خواب میں فرمایا کہ تو نے کس طرح ہماری جدائی گوارہ کر لی چنانچہ واپس لوٹے اور وہیں مدینہ منورہ میں ۲۴ ے ھ میں اللہ کو پیارے ہوئے۔

بزرگوں سے سنا ہے کہ جس گھر میں محمد یا احمد نام کا بچہ ہو اس گھر کی فرشتے زیارت کرنے آتے ہیں اور جس نے اپنے بچے کا نام محمد رکھا اللہ تعالیٰ اسے اور اس کے والدین کو بغیر حساب بخش دے گا۔

''حیات الحیوان'' میں ہے کہ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا کہ جس کے تین بیٹے ہوں اور اس نے ان میں سے کسی ایک کا نام محمد نہ رکھا ہو تو وہ بڑا بے وفا ہے اور جب تم اس کا نام محمد رکھو تو اسے گالی نہ دو' برا بھلا نہ کہو اور نہ اس کو مارو بلکہ اس کے ساتھ عزت واکرام اور عظمت وشرافت کا سلوک کرو۔ (الحدیث)



# جادوگر تھا...... یا...... اللہ کا فضل تھا

(نصیر احمد' ایبٹ آباد)

اوائل عمر میں اکثر اپنے گھروں سے و دیگر محلہ داروں سے یہ سننے میں آتا تھا کہ فلاں گاؤں میں بہت بڑا جادوگر ہے جس مقصد کیلئے اس کے پاس جاؤ منٹوں میں کام ہو جاتا ہے۔ جادوگر کا گھر ایک پہاڑی علاقہ کے ایک گاؤں میں تھا جو ہم سے کافی دور تھا لوگوں کی باتیں سن سن کر دل میں اس کے پاس جانے کا شوق پیدا ہوتا مگر ہمارے گھر سے یہ بھی سننے میں آتا کہ جادو کرانے والا اور کرنے والا دونوں کافر ہیں۔ یہ بات سارے شوق پر پانی پھیر دیتی۔ جادوگر کا نام عبدالمجید تھا۔ دور پار سے کوئی رشتہ داری بھی تھی جب بھی کوئی واقعہ پیش آتا فوراً دل میں اس کے پاس جانے کا خیال آتا مگر نہ جا سکا۔

## جادوگر سے اچانک ملاقات:

تعلیم سے فارغ ہونے کے بعد ملازمت مل گئی۔ پانچ چھ سال ہو گئے تھے ایک دن میں روزمرہ معمول کے مطابق اپنا کام کر رہا تھا کہ ایک شخص نے دفتر والوں سے میرا نام پوچھا اور کہا کہ اس کو ملنا ہے چپڑاسی میرے پاس لے آیا۔ میں اچھے طریقہ سے اس کو ملا' کرسی پر بیٹھنے کو کہا چہرہ پر نظر ڈالی اور غور کیا زندگی میں کبھی ملاقات ہوئی یاد نہ آئی۔ بہت ہی صحت مند اور چاق و چوبند شخصیت تھی۔

سر پر حاجیوں کی طرح رومال لپیٹا تھا میں سوال کرنے والا ہی تھا مگر اس نے پہل کر دی مجھ سے پوچھا کہ مجھے پہچانتے ہو۔ میں نے جواب دیا نہیں؟ میں نے کبھی آپ کو نہیں دیکھا۔ اس نے کہا کہ یہ بات تو ٹھیک ہے میں نے بھی تمہیں نہیں دیکھا تھا۔ میرا نام عبدالمجید ہے اور میں فلاں گاؤں کا رہنے والا ہوں اب پہچانا ہے؟ میں نے جواب



دیا کہ نہیں پھر کہنے لگا کہ میں تو مشہور آدمی ہوں' مجھے بچہ بچہ جانتا ہے' میرے نام سے ہر ایک واقف ہے تم کس طرح مجھے نہیں پہچانتے' میں نے کہا کہ جناب لوگ پہچانتے ہوں گے میں لاعلم ہوں یہ بات سن کر فوراً بولا تم نے کبھی جادوگر کا نہیں سنا۔ میں نے کہا کہ جی واقعی سنا ہے کہ فلاں گاؤں میں ایک زبردست جادوگر رہتا ہے کہنے لگا کہ میں وہی ہوں۔ مجھے نام سے کم اور جادوگر سے زیادہ لوگ پہچانتے ہیں۔

میں بڑا خوش ہوا اور ہنسا اور ہنستے ہوئے پوچھا کہ آپ خود اپنے آپ کو جادوگر کے نام سے تعارف کراتے ہیں کیا واقعی آپ جادوگر ہیں۔ کہنے لگا کہ اس میں کیا شک ہے کوئی کام ہے تو بتاؤ کر کے دکھاؤں گا۔ تم پہلے یہ میرا کام کر دو پھر جو کہو گے وہی ہوگا۔ کام کیا تھا' چار پانچ اسلحہ لائسنس ڈاک خانہ میں درج کرانے تھے' ڈاک خانے کا وقت برائے اندراج لائسنس ختم ہو گیا تھا۔ میں نے لائسنس لیے اور ڈاک خانہ گیا۔ بابو صاحب جو ایک بہت ہی شریف اور پرہیزگار آدمی تھے۔ ان کو میں نے لائسنس درج کرنے کا کہا۔ انہوں نے مہربانی فرماتے ہوئے فوراً رجسٹر کھولا اور لائسنس درج کر کے مجھے دے دیئے۔ میں خوشی خوشی دوڑتا ہوا واپس آیا اور جادوگر صاحب کو لائسنس دے دیئے۔

ان کیلئے چائے بھی منگوائی وہ مجھ سے پوچھنے لگے کہ تمہارا کام کرنا ہے میں نے کہا کہ جناب دفتر میں کیا بتاؤں آپ کو میں آج جانے نہیں دوں گا۔ آج آپ میرے مہمان ہیں وہ بمشکل راضی ہوئے' میں نے خدا کا شکر ادا کیا کہ جادوگر خود بخود میرے پاس حاضر ہو گیا ہے اور میرے بچپن کا شوق پورا ہوا۔ میں نے چھٹی کی اور جادوگر کو لے کر گھر کی طرف روانہ ہو گیا۔

## یہ کیسا جادوگر ہے؟؟؟:

جب گھر پہنچے' کھانا تیار تھا' کھانا کھایا' پھر قہوہ پیا' جادوگر صاحب بولے کہ لوٹے میں پانی دے اور نماز پڑھنے کیلئے جائے نماز دے دو' میں حیران ہوا...... اور حیرانگی

سے پوچھا کہ آپ نماز بھی پڑھتے ہیں؟ جادوگر تو سنا ہے کہ وہ نماز وغیرہ نہیں پڑھا کرتے۔ آپ کیسے جادوگر ہیں......؟؟؟ ہنستے ہوئے کہنے لگا کہ وہ جادوگر کچے ہیں میں پکا "جادوگر" ہوں۔ میں نماز بھی پڑھتا ہوں' قرآن مجید کی تلاوت بھی کرتا ہوں باقی باتیں نماز پڑھ کر کروں گا۔ میں نے کہا ٹھیک ہے۔

جادوگر صاحب نے وضو ہماری طرح کیا اور پھر نماز بھی بڑے اچھے طریقہ سے ادا کی بعد میں ورد وظیفہ کر کے اللہ تعالیٰ سے دعا بھی مانگی' میری حیرانگی کی انتہا نہ رہی یہ کیسا جادوگر ہے' جو سب کچھ کرتا ہے۔ جب عبادت سے فارغ ہوئے بستر پر بیٹھ گئے اور کہنے لگے کہ تم نے کبھی ایسا جادوگر دیکھا ہے جو اپنے مالک کو بھی یاد کرتا ہو اور جادو بھی کرتا ہو اگر دیکھا نہیں تو سنا تو ہوگا۔ میں نے جواب دیا کہ میں نے زندگی میں کسی جادوگر کو دیکھا ہی نہیں...... آپ کو دیکھنے کا شوق تھا جو آج پورا ہوا۔ سنا یہی ہے کہ جادوگر کافر ہوتے ہیں......!!! الٹے کام کرتے ہیں' دین کے خلاف ان کے سارے کام ہوتے ہیں۔ آپ مجھے سچ سچ بتائیں کہ آپ کیسے جادوگر ہیں......؟؟؟ وہ بار بار کہتے رہے کہ ان باتوں کو نہ چھیڑو۔ میرے مجبور کرنے پر جادوگر صاحب نے کہا سنو میں کیسا جادوگر ہوں......!!! میں نے جادو کس طرح حاصل کیا۔

## جادوگر کی کہانی اُسی کی زبانی:

کہنے لگے کہ میں جب پانچ سال کا تھا میری والدہ اور والد کچھ ماہ کے وقفے سے وفات پا گئے میرا ایک چھوٹا بھائی تھا جس کو پالنے کیلئے خالہ لے گئی تھی۔ مجھے ایک رشتہ دار نے میرے شہر سے دور ایک یتیم خانہ میں لا کر چھوڑ دیا۔ جہاں میں تعلیم حاصل کرنے لگا اور کھانے کیلئے لوگوں کے گھروں سے وظیفے بھی مانگتا۔

کافی لڑکے میری طرح تھے' میں سب سے جسم کے لحاظ سے توانا تھا۔ خوب پڑھتے اور دوسروں کے ساتھ گھر گھر جا کر آواز لگاتے' وظیفہ دے دو۔ بعض گھروں سے بڑی



... ترکاری بھی دی جاتی جو ہم وہیں باہر بیٹھ کر کھا لیتے۔ چند ماہ گزرنے پر مجھے ... پہچان گئے۔ ایک بڑا مخیر امیر گھرانہ تھا۔ وہ اکثر مرغ وغیرہ یا چھوٹے گوشت کی ... پلیٹ میں رکھ کر ساتھ روٹی بھی رکھ کر کھانے کا کہتے۔ ہم دو تین لڑکے باہر گلی میں بیٹھ کر کھا کر آجاتے' باپردہ گھر تھا۔

ایک چھوٹی بچی جو اس گھر میں کام کرتی تھی' ہمارے لیے روزانہ آواز لگانے پر ... میں روٹی لاتی' کھانا ایسا ہوتا کہ جس کی جتنی تعریف کی جائے کم ہے بس ایک بات پڑ گئی جو بچی ہمارے لیے کھانا لاتی تھی وہ پانی بھی پوچھ کر لاتی۔ ہماری خاطر ... کرتی' قدرتی طور پر مجھے اس لڑکی سے انسیت ہو گئی اور وہ بھی مجھے بڑی ... نظروں سے دیکھتی' وہ بچی بھی جوان ہو گئی' لیکن کھانا وہی ہمارے لے کر آتی' ... دیر ہمارے پاس بیٹھی رہتی' پوچھتی اور کچھ کھانا ہے؟ کئی دفعہ فروٹ وغیرہ بھی ... گلی میں بٹھانے کی بجائے بیٹھک میں بٹھا کر تواضع کی جاتی' گھر کا کوئی ... نے نہ دیکھا تھا اور نہ آواز سنی تھی۔ ایک دن اس نے کہا کہ دوپہر کا کھانا تم ادھر ... کھا لیتے ہو تو شام کا کہاں سے کھاتے ہو؟ میں نے کہا کہ دوسرے محلہ میں شام کو ... جانا پڑتا ہے اس نے کہا کہ نہیں اُدھر مت جاؤ ادھر ہی آیا کرو۔ میں نے خدا کا شکر ... عادت بھی ایسی ہو گئی تھی کہ بغیر یہاں آئے چین نہیں آتا تھا۔

## ... اور بیکار پتھر کی شادی:

... میں اکیلا ہی آتا اور کھانا بھی کھاتا' اور ایک دوسرے سے کلام بھی ہو جاتا ... وہ بولی کہ مجھے تمہاری شرافت سے محبت ہو گئی ہے' میں تم سے شادی کرنا چاہتی ... ماں کو بھیجو کہ رشتہ مانگے' میں نے کہا کہ میرے ماں باپ تو بچپن میں وفات ... میرا ایک چھوٹا بھائی تھا وہ بھی نہ معلوم کس حال میں ہوگا۔ جب سے یتیم خانہ ... پھر لوٹ کر گاؤں نہیں گیا۔ یتیم ...... بے کس ...... طالب علم ہوں۔

آپ اتنی امیر گھرانے کی ملازمہ ہیں اور خوبصورت ہیں ـــ اور تعلیم یافتہ بھی ہیں ـــ میرے ساتھ کیسے شادی کریں گی ـــ ؟؟؟ یہ کبھی نہیں ہوسکتا ـــ میں اس قابل کہاں ـــ !!! آپ چاند کی مانند ہیں اور میں ایک بیکار پتھر کی طرح ہوں جو راستے میں ہی پڑا رہتا ہے اور گزرنے والا ٹھوکر کھاتا ہے اللہ آپ کو اچھا اور خوبصورت اور آپ کی طرح مخلص خاوند نصیب کرے۔ میرے ساتھ کوئی مانگنے والی عورت بھی شادی نہیں کرتی' نہ گھر ہے نہ اور کوئی ذریعہ معاش ہے۔ یہ شادی بہت مشکل ہے۔ اس نے میری بات نہ سنی روزانہ ہماری اسی موضوع پر گفتگو ہوتی' روزانہ طرح طرح کی سکیمیں سوچتے' کوئی حل نہ نکلتا ناسمجھی کی عمر تھی کوئی اپنا بھی نہ تھا جس سے پوچھتا۔ لڑکی روزانہ پوچھتی میرا جواب نہ ہی ہوتا۔

## لڑکی بھگا کر اپنے گاؤں چلا آیا

میں اسے کہتا کہ اگر ان باتوں کا علم تمہارے گھر والوں کو ہوگیا وہ مجھے تو تجھے جان سے ماردیں گے۔ وہ مجھے جواب دیتی کہ تمہاری خاطر سب کچھ برداشت کرلوں گی' یونہی وقت گزرتا رہا۔۔۔ ایک رات ہم نے سکیم بنائی اور رات کے اندھیرے میں دونوں گھر سے بھاگ گئے اور پیدل چلتے چلتے بھوکے پیاسے اپنے گاؤں پہنچ گئے' کوئی انسان مجھے نہ پہچان سکا' اپنا گھر دیکھا چھت درمیان سے گری ہوئی تھی اور اندر سوائے ایک چارپائی کے جو چمڑے سے بُنی ہوئی تھی موجود تھی' اس کے اوپر بھی چھت کی مٹی کا ڈھیر تھا' وہ ہٹایا اور پڑوسی لوگوں کو بتایا کہ میں فلاں شخص ہوں' آج واپس آیا ہوں' انہوں نے رات کو روٹی وغیرہ کھلائی۔

دوسرے دن لوگوں سے مل کر چھت وغیرہ بھی ٹھیک کی اور ادھر ادھر سے مدد مانگ کر گھر آباد کیا۔ نکاح پڑھوایا اور رہنے سہنے لگے۔ میں اپنی بیوی سے



کہتا کہ تجھے اچھے تمہارے مالک اور رہن سہن تھا تم نے بادشاہی سے گداگری قبول کی؟ وہ تعلیم یافتہ تھی کہنے لگی کہ اللہ پر بھروسہ رکھو جس نے پیدا کیا ہے جو ہوگا اسی کے علم سے ہوگا' اللہ اگر وہاں اچھا رزق دیتا تھا تو یہاں بھی دیگا۔ ایک ماہ بعد مجھے مزدوری مل گئی' ایک جگہ سڑک بن رہی تھی وہاں پتھر اٹھانے کا کام ملا اور یوں گھر کا خرچہ پورا ہونے لگا۔

### مجذوب سے ملاقات:

ماہ رمضان تھا میں روزہ رکھ کر جب گھر سے نکلا تو راستے میں دور سے مجھے ایک آدمی نظر آیا' اس کے جسم پر کوئی کپڑا نہ تھا' صرف ایک جانگیہ پہنے ہوئے تھا' میں نے اس کو حقارت سے دیکھا مگر جیسے ہی وہ میرے قریب آیا مجھے محسوس ہوا کہ میرے جسم سے طاقت نکل چکی ہے' مجھ پر اس کا رعب طاری ہوگیا' میرے پاؤں لرز رہے تھے' دل میں خیال آیا کہ یہ کوئی فقیر ہے اور اس کو آزمانا چاہیے فقیر نے مجھ پر نظر کر کے نگاہیں نیچی کرلیں اور راستے کو دیکھ دیکھ کر چل رہا تھا میں راستے سے ایک طرف ہوگیا وہ چپ چاپ میرے قریب سے گزر گیا میں نے آزمائش کیلئے درود شریف اس کی پیٹھ کے پیچھے پڑھنا شروع کردیا فقیر ایک دم پیچھے مڑ کر میری طرف متوجہ ہوکر کہنے لگا آزمائشیں کرتے ہو پھر چل پڑا۔

میں پیچھے دوڑ کر اس کے نزدیک گیا کہ اس سے دعا کراؤں۔ میں جوں ہی قریب پہنچا بڑے غصے سے فرمایا جاؤ کام پر جاؤ۔ ایک سال بعد ملاقات ہوگی۔ یہ سن کر میں حیران ہوا اور کام پر چلا گیا۔ سارا دن بدنصیبی پر روتا رہا رات کو جب اپنی بیوی کو سارا واقعہ بتایا اس کو بھی بہت دکھ ہوا۔ زندگی کے دن گزرتے رہے' ہر وقت ہمیں یہی ڈر رہتا کہ گھر والوں نے رپورٹ تو کی ہوگی اور پولیس تلاش کررہی ہوگی' ہمیں ڈر رہتا کہ کسی کے ذریعہ پتہ کرواکر ہمیں جان سے ختم کروادیں گے۔

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

## دروازے پر دستک ہوئی اور بندش کھل گئی:

سال بھی گزرنے والا تھا ہم بھی بھول گئے کہ فقیر صاحب ملاقات کریں گے کیونکہ ٹھکانہ کا نہ انہوں نے پوچھا اور نہ ہم بتا سکے۔ ایک دفعہ آدھی رات کے قریب دروازے پر دستک ہوئی ہم نیند سے بیدار ہوئے اور ڈرے بڑے زور سے کوئی دروازہ کھٹکھٹا رہا تھا۔ میں نے چھریاں وغیرہ ہاتھ میں رکھ کر بیوی کو کہا کہ گھبراؤ نہیں کلمہ پڑھتے ہوئے بڑی ہوشیاری سے دروازہ کھولا اندھیرا چھایا ہوا تھا' دیکھا کہ وہی فقیر کھڑا ہے۔ میں ساتھ اندر لے آیا' میری اہلیہ نے بھی سلام کیا' انہوں نے چادر مانگی میری اہلیہ نے اپنی موٹی چادر دیدی' فقیر صاحب نے چادر اوڑھ کر مکان کے ایک کونے میں بیٹھ کر ٹیک لگالی اور خاموش ہوگئے۔ ہم دونوں میاں بیوی بڑے خوش تھے سارا قصہ بتا کر دعا کرائیں گے ساری رات ہم سرگوشی کرتے رہے' میں یہ کہوں گا؟؟ تم یہ کہنا؟ صبح کی اذان ہوئی...... ہم نے وضو کیا اور نماز پڑھی......

## اللہ فضل کرے گا:

ایک ہی مٹی کی ہانڈی تھی' اس میں چائے بھی بناتے اور اسی میں ترکاری..... رات کی مکئی کی آدھی روٹی صبح ناشتہ کیلئے چھوڑی تھی' چائے بنائی گھر والی کہنے لگی کہ فقیر صاحب کو تو باسی روٹی نہیں دے سکتے تم پڑوسیوں سے انڈوں کا پتہ کرو اور میں آٹا گوندھ کر روٹی پکاتی ہوں فقیر صاحب نے آواز دی چائے بن گئی ہے' ہم نے جواب دیا جی ہاں کہنے لگے جلدی لے آؤ' دیر ہو رہی ہے۔ خدا کی قدرت ہم کچھ بول نہ سکتے تھے' کہتے کہتے رک جاتے' تھوڑی دیر انتظار کرتے پر نہ کہہ سکے' رات کی بچی ہوئی آدھی روٹی اور ایک پیالہ میں چائے لاکر فقیر صاحب کو پیش کی' فقیر صاحب نے روٹی کے دو ٹکڑے کیے۔ ایک خود کھانا شروع کیا اور دوسرا ہمیں دے کر کہنے لگے یہ تم دونوں کھالو...... ہم نے بھی دو حصوں میں تقسیم کر کے کھالی۔ بیگم مجھے اشارہ کرتی ہے کہ فقیر صاحب سے دعا کی



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

درخواست کرو' میں اس کو اشارہ کرتا' ہمت نہ پڑتی' فقیر صاحب چائے کا آخری گھونٹ پی کر پیالہ زمین پر رکھ کر اٹھ کر باہر جانے لگے ہم دونوں ایک دوسرے کو کہنے لگے کہ اب جا رہے ہیں بولو ! بولو بولو کرتے کرتے وہ دروازے سے نکل گئے ہم کوئی بات نہ کر سکے۔ میں باہر ان کو رخصت کرنے لگا' فقیر بولے:

''فوراً واپس چلو...! میرے پیچھے مت آؤ' اللہ فضل کرے گا۔''

## اللہ نے فضل کر دیا:

میں واپس آ گیا' ہماری لڑائی شروع ہوگئی' میں بیوی کو کوستا' وہ مجھے کوستی' چند دن ہماری تنگی رہی پھر صلح ہوگئی..... ایک دن ٹھیکیدار صاحب ہمارے کام کی خود نگرانی کرنے لگے' سارا دن ہمارے پاس کھڑے رہے' شام کے وقت جب ہماری چھٹی ہوئی انہوں نے مجھے بلایا اور کہا کہ تمام مزدوروں سے تم اچھا کام کرتے ہو اور کہا تم ان مزدوروں کے آج سے انچارج ہو اور تمہاری ایک دن کی تنخواہ ایک آنہ سے اب چار آنہ یومیہ ہوگی' میں بڑا ہی خوش ہوا' خدا کا شکر ادا کیا' ٹھیکیدار صاحب مجھ سے بہت خوش تھے مجھے روزانہ چار کی بجائے آٹھ آنہ دے دیتے' میں نے اپنے بستر وغیرہ بنانے شروع کر دیئے۔

آج اور کل اور ..... دو چار سالوں میں میں امیر آدمی بن گیا' اس کے علاوہ میں نے گاؤں میں دم کرنا شروع کر دیا' خدا کی قدرت جس کو سر میں درد ہوتا میں سورۂ فاتحہ پڑھ کر دم کرتا درد فوراً ختم..... کسی کی کمر میں درد ہوتا میرے دم سے اچھا ہو جاتا' میری شہرت ہونے لگی' دور دور سے لوگ آنے لگے' مجھے تعویذ وغیرہ لکھنے نہیں آتے تھے' کوئی من پسند شادی کیلئے تعویذ لینے آتا کوئی مقدمہ میں کامیابی کیلئے تعویذ لیتا' میں چھوٹے سے کاغذ پر خانے بنا کر دو چار چھ کے ہندسے ویسے ہی تکہ مار کر لکھ کر دیتا جس کام کیلئے میں کاغذ کی پرچی دیتا وہ ہو جاتا' کام ہونے کے بعد کوئی مرغی لاتا' کوئی بکرا لاتا' کوئی گندم' کوئی چاول لاتا' میرے مفت میں مزے ہونے لگے' ہر وقت گھر رہتا' ہر چیز خداوند کریم گھر پر مہیا کر دیتے' میں نے پکا مکان بنانا شروع کر دیا'

مستریوں نے کہا کہ ایک پیسہ نہیں لیں گے، لکڑیاں لوگوں نے مفت لا کر دیں، صرف روٹی اور چائے کا خرچ مجھے کرنا پڑتا، وہ بھی لوگ تعویذوں کے بدلے دے جاتے تھے۔

### چار الفاظ نے کایا پلٹ دی:

میں نے اپنی بیگم کو کہا کہ فقیر کو ہم اپنی داستان غم نہ سنا سکے اور دعا کی درخواست تک نہ کر سکے مگر اس نے خود جو الفاظ نکالے ''اللہ فضل کرے گا'' ان الفاظ نے میری کایا پلٹ دی، لوگ چونکہ ہر کام ان کا ہو جاتا تھا ہر ایک کہتا کہ ایسے کام صرف جادو سے ہی ہو سکتے ہیں۔ عبدالمجید صاحب کہنے لگے کہ میں یہ باتیں سنتا رہتا اور خوش ہوتا رہتا میں نے کبھی کسی کو نہیں کہا کہ مجھے جادوگر مت کہو اور نہ ہی کسی کو اپنی داستان سنائی صرف تم ایک واحد آدمی ہو جو مجھے اچھے لگے ہو تو میں نے بتایا۔

### میرے پاس صرف فقیر کی دعا ہے:

میرے پاس نہ کوئی روحانی علم ہے، نہ جادو کا علم ہے صرف فقیر کی دعا ہے جس کسی کو کسی کام کا کہتا ہوں وہ کر دیتا ہے۔ اللہ مہربان ہو گیا ہے۔ آج ہی گھر سے آیا، ڈی سی صاحب کو چار پانچ آدمیوں کو اسلحہ کے لائسنس کی درخواستیں انہوں نے اسی وقت منظور دیدی، لائسنس کلرک نے لائسنس بنا کر اسی وقت دے دیئے، اندراج تم نے کرادیا یہی جادو ہے۔ مجھے کہنے لگے کہ کوئی کام ہے تو میں پرچی دے دیتا ہوں ہو جائیگا۔ میں نے انہیں کہا کہ مجھے کوئی ایسا عمل بتا دیں کہ جس سے میرے کام بھی ہوتے رہیں تو انہوں نے کہا کہ نماز کی پابندی کرو اور اَللّٰهُ الصَّمَدُ کا ورد 100 دفعہ عشاء کی نماز کے بعد کر لیا کرو اور مجھے اپنے گھر آنے کی دعوت دی۔ میں نے بھی وعدہ کیا مگر میری تبدیلی ہوگئی اور ہماری دوبارہ ملاقات نہ ہو سکی بعد میں پتہ چلا کہ وہ اس دنیا سے رخصت ہو چکے ہیں۔





# بندشوں کا توڑ اور میرے تجربات

(ج، ر۔ لاہور)

### واپسی قرض کیلئے عجیب عمل:

اگر آپ نے کسی کو قرض دیا اور وہ قرض واپس نہ کرتا ہو تو قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ (آل عمران ۲۶)

## استغفار کریں اور ہر مسئلہ حل کروائیں

استغفار کو میں نے اپنے روزانہ کے ورد کا معمول بنا رکھا ہے۔ میں خود بھی اس کا فیض لیتی ہوں، اور ساتھ ہی ساتھ اپنے دوست واحباب کو بھی اسی کو حرز جاں بنانے کی تلقین کرتی رہتی ہوں، ذیل میں کچھ مشاہدات استغفار کے حوالے سے ملاحظہ فرمائیں:

### جن کو بھگانے والا وظیفہ:

میرے شوہر اکثر بیرون شہر ہوتے ہیں کیونکہ وہاں ہماری زمینیں ہیں، میں جب اکیلی رہتی تھی تو مجھے گھر میں ڈر لگنا شروع ہو گیا...... ایسا لگتا تھا کوئی یوں گزر گیا، کوئی یوں گزر گیا۔ پھر میری بیٹی تین مہینے بیمار رہی، مسلسل میں عجیب سی کیفیت میں رہتی تھی۔ تب میں نے استغفار کا ذکر شروع کیا مسلسل استغفار کے بعد میں نے دیکھا کہ ہمارے گھر میں واقعی کوئی ہے، اس کی موجودگی کے احساس سے مجھے خوف آتا تھا لیکن اب استغفار کے ذکر سے مجھے خوف نہیں آتا۔

اب میں نے اس چیز کو قبول کر لیا ہے کہ یہاں اگر کوئی رہتا ہے تو اس کا بھی حق ہے کہ وہ یہاں رہے۔ نہ وہ ہمیں کچھ کہے نہ ہم اس کو کچھ کہیں۔ باقاعدہ میں نے بچوں کے کمرے میں کھڑے ہو کر کہا کہ تم جو کوئی بھی ہو تم رہو...... پھر میں نے اس کو اس کی

اصلی حالت میں بھی دیکھا میں ایک دفعہ فجر کی نماز کیلئے اٹھی، میں اپنے چاروں بیٹے اپنے پاس کمرے میں سلاتی ہوں۔ میں جب اٹھی تو میں نے کہا اپنے بچوں کو بھی اٹھاؤں نماز کا وقت ہو گیا ہے۔ میں عموماً وضو کر کے بچوں کو اٹھاتی ہوں چنانچہ جب میں وضو کر کے واپس آ رہی تھی تو سامنے بالکل میرے سامنے سے ایک آدمی گزرا ہے چھوٹے قد کا سفید رنگ کا...... سفید بنیان اور سفید شلوار اور وہ یوں گزر گیا اور میرے ذہن میں آیا کہ یہ کوئی اچھا آدمی نہیں ہے۔ پھر اس کے بعد میں نے مسلسل استغفار پڑھا ہے۔ میں جو استغفار پڑھتی ہوں وہ یہ ہے:۔

أَسْتَغْفِرُ اللهَ الَّذِيْ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ وَأَتُوْبُ إِلَيْهِ۔

میں مستقل بلا تعداد پڑھتی ہوں اور میں یہ پڑھتی ہوں کہ یا میرے مولا جتنی کوتاہیاں ہوئی ہیں انہیں معاف کرنا اور ان کوتاہیوں سے بھی بچانا جن سے میں نہیں بچ سکتی...... میرا نفس میرے سے طاقتور ہے اور مجھے کوتاہیوں سے تم نے بچانا ہے اور جو کوتاہی میرے سے ہو اس پر معاف کرنا بھی تیرا فرض ہے میں نے تیرے آگے اپنی عرضی ڈال دی ہے۔

آپ یقین کریں کہ وہ جن مجھے دوبارہ گھر میں نظر نہیں آیا اور گھر میں جیسے سکون سا ہو گیا ہے، استغفار کی برکت سے اللہ نے ایسی ایسی جگہوں سے بچایا ہے ایسی ایسی جگہوں سے اللہ پاک محفوظ رکھتے ہیں۔ میں نے اس استغفار سے اتنی چیزیں پائی ہیں اتنا دل کا سکون پایا ہے کہ جس کا کوئی حساب نہیں۔

## استغفار پڑھنے کے بعد مثبت تبدیلیاں:

استغفار کے بعد میرے میں اتنی تبدیلیاں آئی ہیں کہ میں لکھ کر بیان نہیں کر سکتی میں نے اپنے خاوند کیلئے کبھی کوکنگ نہیں کی تھی اب میں اپنے خاوند کیلئے خود کھانا پکاتی ہوں۔ میں سوچتی ہوں اس کو میرا کیا فائدہ ہے سوائے اس کے کہ میں بچوں کے ساتھ انگریزی بول لیتی ہوں، بچوں کو پڑھا لیتی ہوں، گھر اچھا سجا لیتی ہوں، اب میں ان کو فل پروٹوکول



رہی ہوں میں نے محسوس کیا ہے کہ خاوند چھوٹے چھوٹے کاموں سے اتنے خوش ہیں کہ جب وہ باہر ہوتے ہیں تو ان کو جلدی پڑی ہوتی ہے کہ میں اپنے گھر جاؤں۔

آج میرے شوہر نے میرے کک کو فون کیا ہے کہ تمہاری باجی رات بیٹے کو پڑھاتی رہی تھکی ہوئی ہے آج کھانا تم بنا دو۔ میں نے کک سے کہا نہیں میں کھانا خود بناؤں گی۔

میں نے دیکھا ہے کہ محبتوں کا اظہار بھی بہت ضروری ہے رشتہ کیلئے......!

میں نے دیکھا ہے دوسرے بندے کو بتائیں کہ آپ کتنے ضروری ہیں اور میرے کیلئے۔ میں نے دیکھا ہے کہ آپ ستر سو نمازیں پڑھیں لیکن میرا اور میرے شوہر کا رشتہ کچھ اور ہے اس کو صرف میری نیکی پسند نہیں آئے گی بلکہ اس کیلئے مجھے اچھا بھی لگنا چاہیے، اس کیلئے مجھے اس کو پورا ہر قسم کا پروٹوکول بھی دینا پڑتا ہے۔ اب میں ان کیلئے کھانا پکاتی ہوں، صبح صبح تیار ہوتی ہوں مجھے وہ کہتے ہیں کہ صبح صبح فریش ہو کر بیٹھی ہوئی ہو۔ یہ ایک چھوٹی سی بات ہے لیکن وہ اتنے خوش ہوتے ہیں کہ بیان سے باہر اور یہ سنت عمل بھی ہے۔ میں نے دیکھا ہے کہ میں سارا دن نمازیں پڑھوں، قرآن پڑھوں، میرے خاوند کو لوگ کہیں گے کہ آپ کی بیوی نیک ہے تو وہ کہیں گے نیک ہے لیکن اس سب کا میرے شوہر کو کیا فائدہ۔ اس کیلئے میرا رشتہ اور ہے اور اس کیلئے مجھے اس کے حساب سے چلنا پڑے گا۔

میں نے یہ دیکھا ہے کہ استغفار سے اللہ آپ کو بڑے سیدھے راستوں پر چلاتا ہے۔ میں اللہ سے دعا مانگتی ہوں کہ یا اللہ مجھے ہر رشتے میں اچھا رکھنا اور اس کیلئے میری مدد کرنا اور خود وسیلہ بنانا میرے ہر کام کے اندر۔ ایسے ایسے وسیلے آتے ہیں، ایسے ایسے لوگ آپ کو کام دے جاتے ہیں جن کے بارے میں سوچا ہی نہیں جا سکتا۔

## استغفار کی برکت:

اب ہمارے نئے ہمسائے آئے ہیں ان کی بیوی کے بارے میں مشہور ہے کہ وہ

بڑی اکڑ والی ہے۔ یہ کسی کے گھر نہیں جاتی۔

مجھے میرے شوہر نے کہا ہمیں ان کے گھر جانا ہے میں نے کہا پانچ منٹ سے زیادہ میں نہیں جاؤں گی انہوں نے کہا نہیں ہمارا فرض بنتا ہے وہ ہمارے ہمسائے ہیں ہمیں جانا چاہیے۔ ہم نے ان کے نوکر سے کہا اگر وہ فارغ ہیں تو ان سے پوچھو کہ ساتھ آپ کے ہمسائے آئے ہیں وہ آپ سے ملنا چاہ رہے ہیں۔ ان کو پتہ ہی نہیں تھا کہ ان کے ساتھ والے گھر میں کون رہتا ہے؟ جب ان کو پتہ چلا تو انہوں نے کہا جی ضرور ضرور وہ خود ہمیں لینے باہر آ گئے۔ ہم پانچ منٹ ہی بیٹھے کیونکہ ہم نے کہیں باہر جانا تھا۔

وہ عورت اس کے بعد تین دفعہ میرے گھر آ چکی ہے اور میں نہیں گئی اور وہ دو دو گھنٹے بیٹھ کر جاتی ہے۔ یہ سارے کام اللہ ہی کرتا ہے۔ اس میں اب اکڑ والی کوئی بات نہیں اور وہ تو کہتی ہے کہ میرا دل نہیں کرتا تمہارے پاس سے جانے کو لیکن تمہارے بچے آنے والے ہیں تم ان کو ٹائم دو۔ میں اس سب کو استغفار کی برکت کہوں گی۔

## استغفار سے کینسر ختم:

میری ایک دوست ہے اس کو ایک عورت نے بتایا کہ اسے کینسر ہے تو اس نے کہا اسے تمہارا نمبر دے دیا ہے اور بولا ہے کہ میری دوست بڑی نیک ہے تم اس سے مشورہ کرو۔ اس عورت نے مجھے فون کیا میں نے اسے کہا کہ آپ کو کینسر کیلئے بڑی آزمودہ چیز دے رہی ہوں وہ یہ ہے کہ آپ دن رات استغفار کریں۔ یقین کریں حکیم صاحب اس نے پڑھا اور اس کو بریسٹ کینسر تھا اب اس کی ساری رپورٹس نیگیٹو آئی ہیں۔ وہ مجھے فون کر کے اتنی دعائیں دیتی ہیں کہ میں آپ کو بتا نہیں سکتی۔

## استغفار اور شکر سے بندشوں کا خاتمہ

میری ایک رشتے کی بہن ہیں ان کی پینتالیس سال عمر ہو گئی ہے اس کی شادی نہیں ہوئی۔ اس کو میں نے بتایا کہ تم استغفار پڑھو۔ والدین کی وفات ہو گئی تو یہی گھر میں



رہی تھی پہلے اس نے چھوٹوں کی شادی کی اور پھر خود رہ گئی۔

میرے کہنے پر اس نے صرف استغفار پڑھا۔ آپ یقین کریں اس کی زندگی میں اتنا اچھا آدمی آیا کہ جس کا گمان نہ تھا۔ تہجد گزار اور اس سے ایک سال بڑا ہے اور اس کی پہلے شادی ہوئی تھی بیوی فوت ہو گئی بچہ نہیں ہے۔ بہترین گھر۔ صرف استغفار کی برکت سے۔ اسی لڑکی جس کی شادی ہوئی تھی اس کا اب بچہ نہیں ہو رہا ہے میں نے کہا استغفار پڑھو اس نے اب استغفار پڑھنا شروع کر دیا ہے۔ اس کو اللہ پاک نے امید لگائی لیکن اس نے استغفار چھوڑ دیا۔ میں نے اس کو کہا کہ آپ کی اس عمر میں شادی ہوئی اور اب اللہ نے اس عمر میں آپ کو امید لگائی آپ لوگوں کو مت بتائیں۔ لیکن اس نے میری بات پر عمل نہ کیا اور کسی کی نظر لگی اور بچہ ضائع ہو گیا کیونکہ اس نے پڑھائی چھوڑ دی تھی۔

اس نے استغفار پڑھنا بالکل ہی چھوڑ دیا تھا۔ نماز نہیں چھوڑی' نماز کی وہ پہلے سے ہی پابند ہے۔ میں نے اس سے کہا باجی آپ استغفار نہیں پڑھتی اس نے کہا ہاں میں نے استغفار پڑھنا چھوڑ دیا تھا۔ میں نے ان سے کہا آپ نے استغفار پڑھنا ختم کر دیا تھا تو آپ شکر شروع کر دیتیں میں نے آپ سے کہا تھا تاکہ یہ نعمت آپ کے پاس قائم رہے۔

## اللہ کا شکر اپنی زبان میں کریں

اللہ پاک کہتے ہیں کہ جب میں کوئی نعمت دیتا ہوں تو اس کا شکر شروع کر دیں وہ نعمت کبھی واپس نہیں جائے گی۔

میں ہر نعمت پر الحمدللہ رب العالمین بغیر گنے پڑھتی ہوں۔ میں نے یہ آزمایا ہے کہ جس نعمت پر شکر کیا ہے وہ واپس نہیں گئی اور جس پر میں نے شکر نہیں کیا وہ واپس چلی گئی۔ جس نعمت پر میں دل سے شکر گزار ہوں لیکن میں نے زبان سے

لفظ ادا نہیں کیے تو بھی وہ چیز واپس چلی گئی۔ میں نے باجی سے کہا تم نے شکر نہیں کیا اسی وجہ سے اتنی بڑی نعمت ضائع ہوگئی۔

شکر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سارا دن بغیر گنے بار بار کہیں **الحمدللہ رب العالمین**۔ اس کے علاوہ بار بار اپنی زبان میں شکر کریں کہ یا اللہ جو تو نے مجھے نعمت دی میں اس کے قابل نہیں تھا اللہ تیرا شکر ہے۔ عربی کے جو الفاظ ہیں یہ آپ منہ سے ادا کرتے ہیں دل سے ادا نہیں کرتے میرا پتہ نہیں کیوں یقین ہے میں عربی کی آیتوں پر میں صرف حدیث سمجھ کر عمل کرتی ہوں۔ مجھے سکون تب ملتا ہے جب میں اپنی زبان میں اللہ سے مانگتی ہوں۔

## میری چھوٹی سی خواہش چھوٹے سے عمل سے پوری ہوگئی:

لاہور آنے کے بعد میری چھوٹی سی خواہش تھی کہ میں خود بھی اکانومنٹ میں پڑھوں اور میری بچی اکانومنٹ میں پڑھے اور میرا بچہ ایچی سن میں پڑھے۔ میں پورے جہان سے سفارشیں کرواسکتی تھی لیکن میرے شوہر سفارش کے خلاف تھے۔ الحمدللہ میرے اللہ نے صرف شکر کی وجہ سے میری یہ خواہش بھی پوری کردی۔ اس سکول میں جب میں کھڑی ہوتی ہوں جب میں اپنے بچوں کو لینے جاتی ہوں اس وقت اللہ کا شکر کرتی ہوں کہ یا اللہ تیرا بڑا شکر ہے کہ تو نے میری اس دنیا کی چھوٹی سی خواہش کو بڑے اچھے طریقے سے پورا کیا۔

آپ یقین کریں میرے بچوں کو وہاں مسئلے نہیں بنتے حالانکہ میرے ساتھ کے بچے ٹیوشن پڑھتے ہیں میرے بچوں کی وہاں کوئی ٹیوشن نہیں اور سارے بیسٹ اچیومنٹ ہیں۔

میرے بچوں کے ساتھ جو پڑھتے ہیں ان کے والدین کہتے ہیں کہ ایک دن اپنی بچی کو کہیے کہ ہماری بچی کو وقت دے کہ وہ ہماری بچی کو گائیڈ کردے۔ جب میری شادی ہوئی تو



میرے رشتے دار کہتے تھے کہ ان کی آپس میں نہیں بنے گی کیونکہ میرے شوہر ذرا سخت طبیعت کے ہیں۔ یقین مانیں اللہ سے صرف دعا کی ہے اور اب چوبیس گھنٹے کے علاوہ جب بھی نماز پڑھتی ہوں ایک دفعہ شکر کی تسبیح پڑھتی ہوں۔ یا اللہ اس آدمی کو تو میرے لیے اچھا بنادے اور میرے بچوں کے ذہین ہونے کی وجہ بھی صرف شکر ہی ہے۔

## میں اللہ سے شکر ان الفاظ سے کرتی ہوں:

الحمدللہ رب العالمین اور دل میں یہی ہوتا ہے کہ یا اللہ تو اس آدمی کو میرے لیے اچھا بنادے۔ حکیم صاحب رات کو پڑھوں صبح پڑھوں دن میں دو نفل شکرانے کے لازمی پڑھتی ہوں۔

شکر کرتی ہوں اپنے خاوند کیلئے، اپنے بچوں کیلئے، اپنے نوکروں کیلئے کہ اس نے مجھے نیک نوکر دیئے۔ نو سال سے نوکر میرے ساتھ ہیں۔ اس کے علاوہ دو نفل میں استغفار کے پڑھتی ہوں کہ یا اللہ جو مجھ سے آج کے دن غلطیاں ہوئیں وہ معاف فرما، دو نفل میں حاجت کے مانگتی ہوں کہ یا اللہ میری ساری حاجات قبول فرما۔ حکیم صاحب یہ چھوٹی چھوٹی باتیں اپنا کر میں نے باقی سارے وظائف چھوڑ دیئے ہیں۔ استغفار، شکر، رات کو سونے سے پہلے چاروں قل، آیۃ الکرسی، حضرت ابودرداء رضی اللہ عنہ کی دعا۔ بس یہ چھ چیزیں رات کو پڑھ کر سوتی ہوں اور لقد جاء کم.... (سورۂ توبہ آخری دو آیات) دو انمول خزانے پہلے پڑھتی تھی اب صرف میں سورۂ توبہ کی آخری آیات پڑھتی ہوں صبح فجر کی نماز کے بعد۔ انکی میں نے بڑی برکتیں دیکھیں ہیں۔ جو درج ذیل ہیں:

ان کی میں نے برکتیں یہ دیکھیں کہ اللہ خود مجھے بہتری کی طرف لے کر جارہا ہے۔ بہتری کی راہیں میری طرف کھل رہی ہیں۔ یقین مانیے! میرے بڑے بھائی کا ایک دوست اتنا دنیا دار تھا، اتنا دنیا دار تھا ایک دن مجھے کہنے لگا چونکہ میں حافظ قرآن ہوں

ایک دن مجھے کہتا: میری بہن حافظ قرآن ہے مجھے کچھ پڑھنے کیلئے بتائیں میں نے کہا بھائی میں جو جو بتاؤں گی پڑھ لو گے' کہنے لگا پڑھ لوں گا۔ میں نے کہا ایک تو تم نے یہ چھ نفل نہیں چھوڑنے۔ کہنے لگا کون سے نفل میں نے کہا دو شکرانے کے' دو استغفار کے' دو حاجت کے۔ میں نے کہا جو تمہیں ٹائم ملے' صبح ملے شام ملے' کہتا ٹھیک ہے۔

پھر میں نے کہا دوسرا تم نے سورۂ توبہ کی یہ دو آخری آیتیں نہیں چھوڑنی سات دفعہ صبح وشام۔ یقین کریں مجھے اس نے مہینہ پہلے فون کیا کہ بہن نے مجھے جو نوافل بتائے ہیں میں نے بس یہی پڑھے ہیں۔ میری کمپنی سے لوگوں کو نوکری سے نکالا جا رہا تھا اور میری تنخواہ ایک دم چار لاکھ سے سات لاکھ روپے کر دی گئی ہے۔ ایک چیز ہے ہم اعمال کو دنیاداری میں تولتے ہیں یہ ہماری غلطی ہے۔

## میرا اللہ کتنا رحم دل ہے:

میں ایک ماں ہوں اور جب میں یہ چیز دیکھتی ہوں کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندے سے ستر ماؤں سے زیادہ پیار کرتا ہے تو میں سوچتی ہوں کہ میں اپنے بچوں کے حق میں اتنی رحم دل ہوں اور میرا اللہ کتنا رحیم ہے۔ حکیم صاحب میری سب سے چھوٹی بیٹی ہے' کل میں نے اس کو بڑا سخت ڈانٹا۔ وہ کھڑی ہوگئی' کہنے لگی اماں سوری' میں نے کہا سوری سے کیا مطلب ہے۔ میں نے کہا میں نے تم کو ایک کام کہا تم نے کیا نہیں دفعہ ہو جاؤ میری آنکھوں کے سامنے سے۔

وہ وہیں کھڑی رہی' دوسری دفعہ اس نے کہا اماں سوری' جب اس نے تیسری دفعہ کہا اماں سوری تو یقین کریں مجھے اس پر اتنا پیار آیا۔ میں نے اس کو پکڑ کر اس کا منہ چوما۔ مجھے اتنا فخر ہوا کہ اس بچی نے میرا اتنا مان رکھا ہے۔ اس نے مجھ سے معافی مانگی اور ایک ہم ہیں کہ ایک بار اللہ سے توبہ کرتے ہیں ہماری سنوائی نہیں ہوتی تو دوسری دفعہ ہم توبہ نہیں کرتے' الٹا اللہ سے ناراض ہو جاتے ہیں۔



میری اس بچی نے مجھے اتنا بڑا سبق دیا ہے کہ اللہ کے سامنے بس آپ ٹکے رہیں۔ اس بچی پر کل سے مجھے اتنا پیار آ رہا ہے۔ آٹھویں میں میری بچی پڑھتی ہے۔ میں نے اس سے کہا کہ میں نے آپ کو اتنا سخت ڈانٹا تھا آپ چلی کیوں نہ گئیں' اس نے کہا اماں اگر میں فوری چلی جاتی تو آپ کا غصہ اترنا ہی نہیں تھا میں نے سوچا اماں تین دفعہ ڈانٹے گی' چار دفعہ ڈانٹے گی لیکن میں کھڑی رہوں گی۔ ان چھوٹی چھوٹی باتوں' رویوں سے آپ سیکھتے ہو۔

اور شکرانے کا یہ ہے کہ مجھے اتنی سی بھی نعمت یہ موبائل جیسی بھی ملی تو میں نے اس کا اپنے دل میں دس دفعہ شکر ادا کرنا ہے۔ میرا کوئی نوکر اچھا ہے میری ہانڈی اچھی پک جاتی ہے اس پر بھی میں اللہ کا شکر ادا کرتی ہوں۔

## یَاعَزِیۡزُ کا کمال بندشوں میں

میرا بچپن سے معمول ہے کہ جب میں کلاس فور میں تھی تب سے یَاعَزِیۡزُ فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان میں پڑھتی ہوں۔ میرے والد کے دوست خورشید گیلانی صاحب ہمارے گھر درس دینے آیا کرتے تھے۔ وہ جوانی میں ہی وفات پا گئے تھے۔ میرے والد صاحب گھر میں ماہانہ درس کرایا کرتے تھے۔ انہوں نے بتایا تھا کہ صبح فجر کی سنتوں اور فرض کے درمیان یَاعَزِیۡزُ اکتالیس مرتبہ پڑھ لیا کریں اللہ آپ کو کبھی بھی انسانوں کے سامنے نہیں جھکائے گا۔ بس وہ چوتھی کلاس سے میرا اب تک معمول ہے۔ جو بھی ہو میں فجر میں یہ اکتالیس دفعہ ضرور پڑھتی ہوں۔

## یَاعَزِیۡزُ سے میں نے کیا پایا

میں بچپن سے بڑی دنیاداری کے ماحول میں پلی ہوں اس لیے میں نے دیکھا ہے کہ میں جہاں بھی جاتی ہوں لوگ مجھ سے مشورے طلب کرتے ہیں' سسرال میں بھی میرے سے کوئی نہ کوئی مشورہ ضرور لیتا ہے بے شک مشورہ دنیاداری کا ہی کیوں نہ

ہو۔ اللہ نے ہر جگہ غالب رکھا ہوا ہے۔

## ڈلیوری میں آپریشن سے بچنے کا شرطیہ وظیفہ:

یہ آیت سورۃ الانشقاق کی آیت وَ اَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَ تَخَلَّتْ ﴿الانشقاق ۴﴾ یہ میں نے اپنے دونوں بچوں کیلئے پڑھی تھی۔ میں نے سورۃ الانشقاق کی یہ آیت لوگوں کو بھی بتائی ہے اور خود بھی کی ہے۔ لیکن سورۃ الزلزال میں نے جتنے لوگوں کو بتائی ہے کسی کا بھی آج تک آپریشن نہیں ہوا وَ اَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ﴿الزلزال ۲﴾ آپ کھلا پڑھیں جب عورت کو درد تکلیف ہو تو کھلا پڑھیں یقین مانیں ایک گھنٹے کے اندر اندر ولادت ہو جاتی ہے۔ کبھی آپریشن نہیں ہوتا۔

میرے ساتھ یہ معاملہ تھا کہ میرے ٹوینس (جڑواں) بچے ہونے تھے۔ ان کی مجھے چین ہوتی اور اگلے دن یا رات کو جا کر بچہ ہوتا۔ میں گویا مرنے والی ہو جاتی لیکن میری طبیعت میں یہ ہے کہ میں نے کبھی شور نہیں مچایا۔ اس کے بعد جب دوبارہ پیدائش ہونے والی تھی تو مجھے درد ہوا تو میں نے اپنے شوہر سے کہا کہ مجھے ہسپتال لے چلو اس نے کہا صبح چلیں گے وہاں کہاں دو دن دھکے کھاتے رہیں گے مجھے یاد نہیں مجھے کس نے سورۃ الزلزال والی آیت بتائی تھی میں اس دفعہ سورۃ الانشقاق والی آیت نہیں پڑھی سورۃ الزلزال والی آیت پڑھی مجھے پتہ نہیں کیوں اس پر اتنا یقین تھا۔ مجھے ہسپتال لے گئے۔ مجھے دیکھتے ہی ڈاکٹر نے کہا چلو ساری رات تو گئی تمہارے خاوند نے ہمیں سونے نہیں دینا بار بار کہے گا کہ چیک کریں۔ میں نے کہا ڈاکٹر صاحبہ مجھے چیک تو کر لیں۔ اس نے چیک کیا تو حیران کہ بچہ تو ہونے والا ہے۔ یقین کریں صرف ایک گھنٹے میں بچہ ہو گیا۔ میں نے جس کو بھی بتایا اور جس نے بھی پڑھا ہے اس نے کہا ہے کیا کمال کی چیز دی ہے آپ نے۔



## حج کی خواہش

اگر کسی کو حج پر جانے کی خواہش ہو تو وہ کثرت سے سورۃ الفتح کی آیت نمبر ۲۷ پڑھے۔ ہمارا نوکر ہے اس کو بڑی خواہش تھی اس کو میں نے یہ آیت بتا دی اس نے پڑھا اور وہ حج پر چلا گیا۔ اس کو کسی نے اپنی جگہ بھیج دیا۔ میرے خاوند کو حج پر جانے کی بڑی خواہش تھی میں نے اپنے خاوند سے کہا کہ حج پر چلے جاؤ تو اس نے کہا میں بڑی کوشش کرتا ہوں عین ٹائم پر کوئی مسئلہ پڑ جاتا ہے۔ کبھی کوئی فوت ہو جاتا ہے کبھی کوئی [illegible] ہو جاتا ہے۔ پیسے بھی ہوتے تھے لیکن حج پر نہ جا سکے۔ لیکن جب انہوں نے پڑھا تو وہ بھی حج پر چلے گئے۔ وہ آیت یہ ہے:۔ لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ لَتَدْخُلُنَّ الْمَسْجِدَ الْحَرَامَ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيْنَ مُحَلِّقِيْنَ رُءُوْسَكُمْ وَمُقَصِّرِيْنَ لَا تَخَافُوْنَ فَعَلِمَ مَا لَمْ تَعْلَمُوْا فَجَعَلَ مِنْ دُوْنِ ذٰلِكَ فَتْحًا قَرِيْبًا ﴿فتح ۲۷﴾

## کند ذہنی کا روحانی علاج:

کند ذہنی کیلئے میرا ایک آزمودہ ہے۔ میرا بڑا بھائی بہت کند ذہن تھا۔ [illegible] کو پڑھ کر بھول جاتا تھا۔ میری امی نے اس کیلئے یہ [illegible] کرایا۔ اب اس کی بیٹی دسویں کلاس میں ہے وہ بہت کند ذہن ہے۔ [illegible] بھول جاتی ہے ادھر وہ سائیڈ پر ہوتی ہے اور وہ سبق بھول جاتی ہے۔ میں نے بھائی کو کہا کہ آپ اب اس کی بیٹی کیلئے بھی یہ [illegible] تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿النساء ۱۳﴾ ایک سو اکیس مرتبہ۔ یہ بیٹے کیلئے امی نے کیا تھا اب اس کی بیٹی کیلئے کر رہی ہوں۔ لیکن میں اپنے بچوں کیلئے سات دفعہ یَا عَلِیْمُ اور اکیس دفعہ سورۃ الحمد

نشرح (پارہ 30) پڑھتی ہوں۔ پرسوں میری بچی کی دوست اور اس کی والدہ واک کیلئے آئیں وہیں قریب میں رہتے ہیں میں نے ان سے کہا کہ آپ کے بچے ماشاء اللہ بڑے لائق ہیں۔ سارے میڈیکل میں ہیں آپ کیا پڑھتی ہیں۔ اس نے کہا کہ میں سورۂ الم نشرح اکیس مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے سارے بچوں کو پلاتی ہوں۔ اس کے سارے بچے بہت ہی ذہین ہیں اور سارے ہی ڈاکٹر بن رہے ہیں۔

## چوروں سے حفاظت

سورہ بنی اسرائیل کی آخری دو آیتیں پڑھنے سے چوروں سے حفاظت ہوتی ہے۔ یہ میری والدہ نے بتایا تھا۔ کہ یہ سب ہمیں ہماری نانی جنہیں ہم بی بی کہتے ہیں نے بتایا تھا کہ ہمارے ماڈل ٹاؤن والے گھر میں آج تک کوئی چوری نہیں ہوئی۔ صرف سورۂ بنی اسرائیل کی آخری دو آیتیں رات کو پڑھنے کے بعد سو جائیں۔

## شوگر کا علاج:

ایک شوگر کے مریض کے علاج کیلئے سب سے پہلے اول و آخر درود شریف تین بار پانچ یا سات مرتبہ **یاقادر** کسی بھی وقت پڑھ لیں۔

ہماری ہمسائی ہیں باجی خالدہ میں نے ان سے پوچھا کہ آپ کی شوگر کیسے ٹھیک ہوئی تو انہوں نے مجھے بتایا کہ میں یہ پڑھتی تھی۔ میں نے اپنے پر تو نہیں لیکن باجی خالدہ نے کئی لوگوں کو بتایا اور ان کو فائدہ بھی ہوا ہے۔

## رش میں سے نکلنے کا آسان وظیفہ

ایک دفعہ ہم عید پر گجرات جا رہے تھے تو شاہدرہ میں پھنس گئے۔ مجھے میرے خاوند کہتے تم نے کہا تھا تمہیں ایک وظیفے کا پتہ چلا ہے راستہ ملنے کا آج پڑھو نہیں تو ہم قیامت تک یہاں سے نہیں نکلتے۔ میں تین دفعہ سورۂ الم نشرح پڑھتی اور ٹریفک پر پھونک مارتی تھی معجزانہ طور پر ہمیں راستہ ملا اور ہم تین منٹ میں وہاں سے نکل



گئے۔ صرف ہماری گاڑی نکلی باقی ساری کھڑی رہیں۔

آگے گوجرانوالہ میں جا کر ہم پھر پھنس گئے میرے شوہر نے کہا پھر شروع میں نے پھر پھر پڑھا اور پھر ہمیں معجزانہ طور پر راستہ مل گیا۔ یہ واقعی بڑا زبردست نسخہ ہے۔ سورۂ الم نشرح کا ایک اور نسخہ بتاتی ہوں کوئی بھی چیز بند ہو کھل جاتی ہے۔ دل کے والو بند ہوں کھل جاتے ہیں۔ پیشاب بند ہو کھل جاتا ہے مینز کا نظام خراب ہو کھل جاتا ہے۔ نظر بند ہو' آواز بند ہو کھل جاتی ہے۔ اکیس دفعہ صبح و شام' یا ہر نماز کے بعد پڑھیں۔

## اولاد ایسی نیک ہو کہ دنیا مثال دے

سورۂ فرقان کی آیت ہے جو درج ذیل ہے۔ میری ایک ملنے والی خاتون ہیں دونوں میاں بیوی کی نا بنی لیکن طلاق نہ ہوئی' بندہ علیحدہ رہنا شروع ہو گیا بیوی علیحدہ رہنا شروع ہو گئی' ان کا ایک ہی بیٹا تھا جب وہ اپنے ماں باپ کے گھر آئی تو اس نے دیکھا کہ اس کے بھائیوں کے بیٹے بہت عیاش ہیں وہ بہت پریشان ہوئی کہ وہ اپنے بچے کی پرورش کیسے کرے گی۔

اس نے کسی سے پوچھا تو انہوں نے اس کو کہا کہ **رَبَّنَا هَبْ لَنَا مِنْ اَزْوَاجِنَا وَذُرِّيّٰتِنَا قُرَّةَ اَعْيُنٍ وَّ اجْعَلْنَا لِلْمُتَّقِيْنَ اِمَامًا** ﴿فرقان ۷۴﴾ کی تسبیح صبح و شام ایک دفعہ پڑھیں۔ تمہارا بچہ اتنا نیک اور اچھا ہوگا کہ دنیا تمہاری مثال دے گی۔ انہوں نے یہ تسبیح صبح و شام پڑھنی شروع کر دی۔ اس نے بتایا کہ میں نے یہ عمل جس جس کو بھی بتایا ان کے بچے بھی اتنے ہی نیک ہوئے۔ اس بچے کا نام احسن ہے۔

وہ بچہ میرے بیٹے کو پڑھانے کیلئے آیا۔ وہ اس وقت آکسفورڈ یونیورسٹی میں پڑھتا ہے اس بچے نے بی ایس سی میں قرآن حفظ کیا ہے عالم فاضل عربی کا کوئی کورس کیا ہوا ہے۔ تین ایم اے کیے ہیں۔ حدیث کا کورس کیا ہے۔ سی ایس ایس کے پیپر دے رہا تھا۔

اسی دن اس نے ہمارے گھر سے نیٹ پر آکسفورڈ یونیورسٹی میں اپلائی کیا اور صرف تیس ہزار لگا اور وہ باہر چلا گیا۔ اس وقت اس یونیورسٹی میں پڑھ رہا ہے اور اس وقت اتنا بہترین سیٹ ہے کہ آپ گمان نہیں کر سکتے۔ اس نے مجھے بہن کہا تو میرے گھر اکیلا نہیں آتا پہلے ماں کو لے کر آتا اب ماں فوت ہوگئی ہے تو بیوی کو لے کر آتا ہے۔ میں اب اپنے بچوں کیلئے بھی یہی پڑھتی ہوں۔ مجھے جب احسن کی والدہ نے یہ عمل بتایا تھا تو میرا بیٹا پانچویں میں پڑھتا تھا میرے سسرال والے زمیندار ہیں۔

## بچوں نے دبئی کی سیر کی

ایک دن میرے بیٹے نے باپ سے کہا کہ بابا مجھے دبئی کی سیر کروا کر لائیں، میرے دوستو نے تو ساری دنیا دیکھی ہوئی ہے۔ میں نے دبئی بھی نہیں دیکھا ہوا۔ میرے شوہر لے گئے ان سب کو دبئی...... وہاں میری ساری بیٹیوں اور بیٹوں نے کہا کہ ہم نے فائیو سٹار ہوٹل میں رہنا ہے۔ ہمیں ایک روپے کی شاپنگ بھی نہ کروائیں ہم نے فائیو سٹار میں رہنا ہے۔ پھر میں نے دیکھا کہ میری بیٹیاں بھی ہر بات پر مائنڈ کرتی ہیں۔ اماں...... بابا نے ہمیں کلٹس کیوں لے کر دی۔ انہوں نے باپ کو کہا کہ ہم نے نہیں کلٹس پر جانا۔ باپ نے اپنی گاڑی دیدی۔ مجھے اس بات پر بڑا غصہ آیا۔

ان کیلئے اب میں ایک تسبیح پڑھتی ہوں ربنا ھب لنا...... والی آیت جو اوپر مکمل دی ہے۔ پوری توجہ اور دل سے میں پڑھتی ہوں۔ یقین کریں جب سے میں نے پڑھا میری بڑی بیٹی جو کنیئرڈ کالج میں پڑھتی ہے اب سوزوکی میں بھی کالج چلی جاتی ہے۔ اب کہتی ہے کہ اماں ڈرائیور کو بڑا چکر پڑتا ہے فیول کا بھی خرچہ پڑتا ہے آپ میری وین لگوا دیں۔

یعنی جو پہلے کہتے تھے ہم نے چھوٹی گاڑی میں نہیں جانا اب وین پر آگئے ہیں۔ اس کے علاوہ اب جب میرا بیٹا پیپر دینے جاتا ہے تو میرا پیر چومتا ہے



جب تک وہ میرے پیر نہیں چومتا اس کو چین نہیں آتا اور باپ کے ہاتھ بھی چومتا ہے۔ میں نے یہ وظیفہ اپنے بچوں پر آزما لیا ہے اس سے بڑی اور کیا بات ہے۔ یہ اتنی اعلیٰ آیت ہے کہ آپ اس آیت پر اپنے اور مشاہدات کریں نافرمان بچوں پر آزمائیں۔ کیونکہ آج کل کا یہ سب سے بڑا مسئلہ ہے۔ لوگوں کے بچے آج کل بڑے اوقات سے باہر ہیں۔

## گندے اثرات سے نجات:

میری ایک رشتہ دار ہیں ان کی بچی خوش شکل ہے، بچی پر گندے اثرات ہیں۔ انہوں نے مجھ سے کہا اب کیا کریں؟ میں نے انہیں دو آیتیں بتائی ہیں سورت مومنون کی آیت 98-97۔ ان آیات کو صبح و شام پڑھ کر پانی پر دم کر کے یہ پانی بچی کو پلانا ہے اور کہا انشاء اللہ پانچ دن میں آپ کی بچی ٹھیک ہوگی۔ اور یہی ہوا کہ پورے پانچویں دن کے بعد اس کا بخار اتر گیا۔

## نشے سے نجات:

رَبِّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُبِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ﴿المومنون 97تا98﴾ یہی آیتیں نشہ چھڑوانے والی ہیں کوئی بندہ کتنا ہی نشے کا عادی ہے اس پر سات دفعہ پڑھ کر پھونک ماردیں انشاء اللہ اس کے نشے کی عادت چھوٹ جائے گی۔ جب عمل کریں تو نشئی کو مت بتائیں کیونکہ نشئی برا مناتے ہیں کہ ان پر دم درود کیا جارہا ہے، کئی ماں باپ کے بچے آج کل بچپن میں ہی عاشقی معشوقی میں پڑ جاتے ہیں یہ عمل اس کیلئے بھی بڑا زبردست ہے۔ آپ یہ عمل پڑھ کر پانی پر پھونک کر جس میں سے سارے گھر والے پانی پیتے ہیں اس میں ڈال دیں۔ ہر نماز کے بعد سات دفعہ۔ اول و آخر درود شریف تین تین دفعہ بے شک کوئی سا بھی درود شریف ہو۔

## انشاء اللہ شرطیہ بیٹا:

ہمارے گھر میرے بچوں کو ایک عالم قاری صاحب پڑھانے آتے ہیں' انہوں نے کہا کہ سورۃ مزمل' مدثر' مریم' یہ آپ نے صبح کی نماز ٹائم پر پڑھنی ہے۔ یہ نہیں جب ٹائم ملا پڑھ لی۔ ٹائم پر نماز پڑھ کر تینوں سورتیں پڑھنی ہیں اور پانی پر پھونک کر پی لیں اور پورے نو مہینے پڑھنی ہے۔ اور عصر کے بعد سورۃ محمد۔ انہوں نے کہا کہ گارنٹی ہے کہ اگر آپ سے یہ نہ چھوٹی تو آپ کا بیٹا ہوگا۔

خطیب صاحب نے کہا میں نے یہ بارہ لوگوں کو بتایا ہے اور اللہ نے سب کو بیٹا ہی دیا ہے۔ آپ بھی یہ پڑھیں۔

میں نے یہ پڑھنا شروع کر دیا۔ پورے نو مہینے میں نے یہ عمل کیا اور مجھے اللہ نے بیٹا بھی دیا ہے اور بیٹی بھی دی ہے۔ اس کے بعد یہ سورۃ مزمل' مدثر' اور مریم میں نے جس کو بھی بتائی ہے اللہ نے سب کو بیٹا دیا ہے۔ لوگ پڑھتے نہیں ہیں جنہوں نے بھی پڑھا ہے اللہ نے ان کو بیٹا ضرور دیا ہے۔ ابھی حال ہی میں میری ایک دوست ہیں اس کو بھی میں نے یہ تینوں سورتیں بتائیں' اس کو بھی اللہ نے بیٹا دیا اور اس نے بھی محمد نام رکھا ہے۔ آپ نام محمد سوچ لیں تو آپ کا بیٹا پکا۔ (انشاء اللہ)

## جھوٹے الزام سے نجات:

دو نفل حاجت کے پڑھ لیں جس وقت آپ اشراق کی نماز پڑھتے ہیں اور ساتھ آپ دعا کریں۔ بس دو نفل گیارہ دن پڑھیں اور کچھ نہیں پڑھنا اور دعا کرنی ہے۔

## زبان بندی کیلئے:

زبان بندی کیلئے صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَتَكَلَّمُونَ حکیم صاحب یہ وظیفہ میرا بہت آزمودہ ہے۔ اس کو میں کم از کم سو بندوں پر آزما چکی ہوں۔ کوئی



بندہ کسی بھی مسئلے میں آپ کے خلاف بول رہا ہے تو آپ کو پتہ چل جائے گا۔ یہ اکتالیس دفعہ ایک بار ایک بندے کیلئے پڑھنی ہے کوئی بھی بندہ آپ کے خلاف زبان استعمال کر رہا ہے صرف ایک دن اکتالیس دفعہ پڑھ کر اس بندے کا تصور کر کے اس کی طرف پھونک مار دیں۔ اس کے بعد وہ بندہ زندگی میں آپ کے خلاف بول نہیں سکتا۔ ایسا اس کو چپ کا روزہ لگتا ہے کہ بس۔ یہ میرا آزمودہ ہے۔ لیکن یہ عمل ناجائز اور بلاوجہ نہیں کرنا چاہیے۔

دس گیارہ پر تو میں نے خود آزمایا ہے۔ اپنی کزنز اور دوسرے رشتے داروں کو بلکہ ہمارے ایک بزرگ ہیں' ہومیو پیتھک ڈاکٹر ہیں خود بھی بڑی آیتیں بتاتے ہیں ان کو بھی بتایا۔ ایک دن کہنے لگے کہ باجی یہ جو سامنے والا دکاندار ہے آج کل اتنی باتیں کر رہا ہے میرے خلاف کہ میں اس سے بڑا تنگ ہوں۔

میں نے ان سے کہا ڈاکٹر صاحب آپ خود بڑے پڑھے لکھے آدمی ہیں آپ یہ بھی پڑھ کے دیکھ لیں۔ اس ڈاکٹر نے مجھے خود فون کیا کہ باجی وہ تو ایسے چپ ہوا کہ بس۔ اس کے بعد میں نے کافی لوگوں کو بتایا بھی اور پڑھا بھی اور سب پر ہی اثر ہوا ہے اور یہ بڑی چھوٹی سی چیز ہے کوئی اتنی خاص چیز بھی نہیں ہے۔

## ہڈیوں کے درد کا علاج:

یہ نسخہ میں نے تازہ تازہ اپنی والدہ پر آزمایا ہے۔ میری والدہ کو گھٹنوں کی درد تھی یہ عمل میں نے کسی رسالہ میں پڑھا تھا۔ 2 نفل کے بعد 3 مرتبہ سورۃ یٰسین پڑھیں۔ میری امی کہتی ہیں کہ تم نے مجھے کوئی جادو کی چیز بتا دی ہے۔ کہتی ہیں کہ میں بیٹھ کر نماز پڑھتی ہوں اور یہ سورۃ پڑھ کر اپنے گھٹنوں پہ ہاتھ پھیر لیتی ہوں۔ میری درد میں تو زمین و آسمان کا فرق پڑ گیا ہے۔ اب کہتی ہیں کہ میں بڑے آرام سے اٹھ بیٹھ لیتی ہوں۔

## خوف دور کرنے کی دعا:

میرا ذاتی تجربہ ہے مجھے بچپن سے جن اور بھوتوں سے بڑا ڈر لگتا ہے میں چھت پر نہیں جاتی تھی۔ لیکن اب میں یہ آیت کریمہ پڑھتی ہوں اور آرام سے سیڑھیاں چڑھ کے چھت پر چلی جاتی ہوں۔ نہیں تو جب تک میں نوکر یا بچہ ساتھ نہیں لیتی تھی سیڑھیاں نہیں چڑھتی تھی اب میں یہ پڑھتی ہوں اور اکیلی ہی اوپر چلی جاتی ہوں۔

## اچھے نمبرز کیلئے:

حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ يَاوَارِثُ يَاوَكِيْلُ

ایک تسبیح صبح و شام۔ غیر متوقع طور پر نمبر بہت اچھے آتے ہیں امتحانوں میں۔ یہ دونوں چیزیں میری بیٹی نے خود ہی پڑھی ہیں خود ہی آزمائی ہیں۔

## عبقری کے وظیفے سے شادی ممکن ہوئی:

عبقری میں ایک وظیفہ چھوٹا سا چھپا تھا يَاآحَدُ يَاحَفِيْظُ يَاوَدُوْدُ، جس کی شادی نہیں ہورہی وہ ہزاروں کی تعداد میں پڑھیں، جمعہ کی نماز کی آخری دو سنتوں کے بعد جائے نماز پر بیٹھ کر پڑھے، اول و آخر درود شریف اور پھر دو نفل پڑھے اور اٹھ جائے اور یہ وظیفہ صرف جمعہ کے جمعہ کرنا ہے۔ دس منٹ دعا کرنی ہے۔ یہ چھوٹا سا وظیفہ ہے۔ میرے ہمسائیوں میں ایک لڑکا ہے، اس کی شادی نہیں ہورہی تھی، اس نے صرف پانچ ہفتے پڑھا ہے جمعہ کے دن ہی اس کی شادی ہوگئی۔

اس لڑکے کی بہن کو طلاق ہوگئی اور اس کی بہن نے صرف ڈھائی ماہ پڑھا اب اس کی بھی شادی ہوگئی۔ بڑی کمال چیز ہے یہ بھی میں نے عبقری میں پڑھا تھا۔ ایک عبقری میں نسخہ چھپا تھا کہ جس کی شادی نہیں ہورہی کہ آپ اس کا وزن کریں اور چاول دریا میں صدقہ کریں۔ ہمارے ہمسائے ہیں ان کی بیٹی کی عمر ستائیس سال ہوگئی ہے [illegible]



نہیں ہورہی میں نے کہا بھابی آپ یہ کریں۔ بھابی نے وہ لیے اور راوی جا کے صدقہ کر آئیں ان کا مہینہ نہیں گزرا اور اس کی بیٹی کی منگنی ہوگئی۔

## رشتوں کیلئے آزمایا عمل اور بندش ختم

ہمارے ایک رشتہ دار ہیں ان کی بیوی بڑی نارمل شکل کی ہے لیکن بہت خوب سیرت ہے اور وہ ماشاء اللہ بڑا خوبصورت ہے۔ میں نے اس کی ساس سے پوچھا آپ کی دونوں بیٹیاں ایک بہت مشہور ٹیکسٹائل ملز والوں کی بہوئیں ہیں۔ ان کی بیٹیاں انتہا کی نارمل ہیں، آنکھیں چھوٹی، رنگ نارمل، قد چھوٹے۔ میں نے ان سے پوچھا آنٹی آپ بیٹیوں کی اچھی شادی کیلئے کیا پڑھتی رہیں؟ میری بھی بیٹیاں ہیں۔

انہوں نے کہا جب یہ چھوٹی چھوٹی تھیں تو ایک عورت کھانا کھانے ہمارے گھر آئی میں نے ان کو کھانا بڑا اچھا کھلایا وہ عورت کہنے لگی تمہاری بیٹیاں ہیں ان کی شکل بدصورت ہے اور تمہیں کل کو بڑا مسئلہ ہونا ہے۔ مجھے اس نے کہا ہر نماز کے بعد فی بچہ ایک تسبیح بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھا کرو اور جب بچیاں بڑی ہوجائیں تو ان کو نماز پر لگاؤ اور کہو کہ ہر نماز کے بعد ایک بسم اللہ کی تسبیح اپنے لیے پڑھیں تمہیں پتہ نہیں کتنے اچھے رشتے آئیں گے۔ تینوں کے گھر بیٹھے رشتے آئے اور بی اے کے بعد شادی کردی۔ یہ نسخہ میں آج پہلی دفعہ تمہیں بتارہی ہوں۔ میری بیٹیوں کو ایسے زبردست رشتے آئے اور وہ بھی گھر بیٹھے۔ ایسی اچھی عزت ملی کہ خاوند عزت بہت کرتے ہیں۔ پورا خاندان لڑکی کی عزت کرتا ہے۔ بسم اللہ والی تسبیح کا کمال ہے۔ دونوں بیٹیاں اب بھی بسم اللہ والی تسبیحات پڑھتی ہیں۔

ہمارے ایک رشتے دار ہیں ان کی بیٹیاں بڑی نارمل شکل کی تھیں میں نے ان کو بتایا۔ وہ پڑھتی گئی اس کا اتنا زبردست رشتہ آیا۔ لڑکا اتنی عزت کرتا ہے لڑکی کی اور وہ لڑکا ماشاء اللہ بہت اچھا انسان ہے۔ کہتی ہے کہ آنٹی میری زندگی میں بڑا سکون ہے۔

## نظر بد کا علاج:

عبقری سے پڑھا تھا کہ جس بچے کو نظر لگتی ہے اس کے ماتھے پر ایک دفعہ سورۂ کوثر پڑھ کر پھونک ماریں۔ میرا ایک بھتیجا ہے بڑا ہی خوبصورت ہے۔ میں نے اپنی بھابی کو بتایا انہوں نے کہا جس دن سے سورۂ کوثر والا عمل کر رہی ہوں میرا بچہ بیمار نہیں ہوا۔

## آیت کریمہ کے کمال:

ایک دفعہ ہمارے گھر میں مسئلہ ہو گیا تھا میں نے انہی خاتون سے کہا تو انہوں نے مجھے آیت کریمہ کا سوا لاکھ بتایا وہ بھی ایسے کہ ایک ہی نشست میں مکمل ہو اور گھر کے سارے افراد ہوں اگر کوئی باہر کا ایک آدھ بٹھانا بھی ہے تو وہ بھی نیک ہو۔ ایسے لوگ جو آپ کی عورتوں میں بیٹھ سکیں۔ (محرم ہو نامحرم کو نہیں بٹھا سکتے)

آپ سفید کپڑا بچھا لیں اور سائیڈوں پر بیٹھ جائیں اور اس دوران ایک لفظ بھی نہ بولیں۔ جو اٹھ کر جائے وہ خاموشی سے دوبارہ آ کر درود شریف پڑھے اور بیٹھ جائے اور دوبارہ شروع ہو جائے اور چوبیس گھنٹے کے اندر اندر اس آیت کریمہ کو ختم کرنا ہوتا ہے۔ ابھی میں نے بیٹی کی بیماری میں بھی پڑھا ہے۔ ہم سب گھر کے بندوں اور میری والدہ اور میری پھوپھو نے پڑھا۔ سفید کپڑا بچھا کر ایک ہی نشست میں بیٹھ گئے۔ اس کو پڑھنا شروع کیا اور نشست خالی نہیں چھوڑنی کسی بھی صورت۔

یہ بڑا زبردست ہے میں نے دو دفعہ خود پڑھا ہے۔ ایک میرے جیٹھ کی کڈنی ٹرانسپلانٹ ہوا ہے اس سے پہلے دو دفعہ ہو چکا ہے اس دفعہ ڈاکٹروں نے کہا تھا اس دفعہ اس کی کڈنی نے کام کرنا چھوڑ دیا ہے' ہم نے بڑے وظائف کیے تھے جب ہم نے ان کیلئے یہ مذکورہ طریقہ سے پڑھا تھا تو ایک دم انکی کڈنی نے کام کرنا شروع کر دیا۔ ان کی سالی نے پڑھا تھا بیوی ان کی ہسپتال میں تھی۔ عورتوں نے پڑھا تھا تقریباً پانچ چھ گھنٹوں میں افاقہ ہو گیا۔ جب آپ کا مریض بہت بیمار ہو یا کوئی مشکل



ہو اس کا سوا لاکھ کریں۔ کسی کی موت لٹک رہی ہے اس کی جان کنی کیلئے بھی بہت ضروری ہے۔ اور ہم نے یہ آزمایا ہے۔ ختم کرتے جاتے ہیں اگلے کی مشکل آسان ہو جاتی ہے۔ اس کیلئے آیت کریمہ بھی بہت اچھی ہے۔

## شادی کیلئے:

جس کی بیٹی کی شادی نہ ہو رہی ہو اور وہ چاہے کہ اس کی شادی ہو جائے تو ہر ہفتے سورۂ احزاب (پ 21) ضرور پڑھا کرے۔

## ہیپاٹائٹس کا علاج:

ھوالشافی:

24 گرام سونف 12 گرام کاسنی کے بیج 24 گرام شربت دینار دو چمچ۔

اس کی ترکیب یہ ہے کہ ایک کلو پانی لیں اوپر کی تینوں چیزیں پکنے کیلئے رکھ دیں جب ایک کپ رہ جائے تو نیچے اتار کر شربت دینار ملا کر نیم گرم پی لیں۔ صبح ناشتے سے گھنٹے بعد۔ اور شام کو کھانے سے دو گھنٹے پہلے۔ پندرہ دن استعمال کے بعد پورے شں انشاءاللہ افاقہ ہو گا۔

## بواسیر کا علاج:

بواسیر کیلئے بڑا عجیب سا ٹوٹکہ ہے کہ مٹی کے تیل میں روئی کا پھایا بھگو کر بواسیر کے مہوں پر رکھ دیں۔ ساری رات رکھ سکتے ہیں تو رکھ لیں۔ تین چار دنوں میں یہ ختم ہو جاتے ہیں۔ میری خالہ نے آزمایا تو وہ ٹھیک ہو گئیں۔

## ہاضمے کی پھکی:

ہاضمے کی پھکی سے بڑا ہی ہاضمہ اچھا ہوتا ہے۔ سونٹھ آدھ پاؤ سفید اور صاف دو۔ لیموں تقریباً ایک پاؤ۔ کالا پسا ہوا نمک تھوڑا سا حسب ذائقہ سونٹھ کوٹ لیں

باریک پاؤڈر کرلیں پھر لیموں کے رس میں بھگو دیں جب یہ گوندھے ہوئے آٹے کی طرح ہو جائے اور پھر اس کو سکھالیں جب یہ سوکھ جائے تو اس میں کالا نمک حسب ذائقہ ڈال لیں۔ اور بوقت ضرورت آدھی چائے کی چمچ لیں۔

ہماری یہ پھکی پورے خاندان میں مشہور ہے۔ جس کو گرمی ہو وہ اجوائن لے لے۔ میں اپنے گھر میں اجوائن والا استعمال کرتی ہوں۔ اجوائن لیکر اس میں اتنا لیموں ڈالنا ہے کہ وہ گیلی ہو جائے اور تین چار دن میں اس کو چھاؤں میں سکھانا ہے' پھر اس میں کالا نمک ملائیں اور استعمال کریں۔ بہترین نسخہ ہے۔

## خاندانی آزمودہ نسخہ:

ہمارا خاندانی آزمودہ نسخہ ہے میری چچی نے بتایا تھا اور میں اور میری والدہ نے بھی کئی دفعہ کیا ہے۔ کوئی بھی بیماری ہو مسئلہ ہو ستر آٹے کی گولیاں بنالیں ہر گولی پر ایک دفعہ سورۂ مزمل پڑھ کر سائیڈ پر رکھ دیں۔ جب ساری گولیاں ختم ہو جائیں تو ان پر 11 دفعہ آیۃ الکرسی' 11 دفعہ چاروں قل' 101 دفعہ سورۂ اخلاص پڑھ کر حضرت خواجہ خضر علیہ السلام کی روح کو ہدیہ کر دیں۔ پھر اس کو دریا میں ڈال دیں۔ بڑی مؤثر چیز ہے۔

یہ تو اتنی دفعہ امی اور ہم پڑھ چکے ہیں۔ کوئی مشکل ہو' کوئی پریشانی ہو مثلاً میرے والد کو ہارٹ اٹیک ہوا تب پڑھا۔ بہت زبردست عمل ہے۔

## لکنت کے خاتمہ کیلئے:

میری والدہ نے مجھے نسخہ بتایا تھا کہ تین عدد بادام رات کو بھگو کر صبح نہار منہ ان کو پیس کر تھوڑے سے مکھن اور مصری کو کوٹ کر کے مکس کر کے بچے کو کھلائیں بچوں کی لکنت ختم ہو جائے گی۔



## جلے سڑے کا بہترین نسخہ:

ہمارا خانساماں تھا جسے ہم چاچا کہتے ہیں اس کے پاس یہ نسخہ تھا۔ میرے ابو کی پیپر مل تھی تو کام کے دوران ایک مزدور آگ سے بہت زیادہ جھلس گیا تو ڈاکٹروں نے کہا تھا یہ نہیں بچے گا تو میرے ابو نے میرے چچا کو بلالیا انہوں نے یہ نسخہ استعمال کیا اور خود ساری پٹیاں کیں تو وہ بچ گیا تھا اور بالکل ٹھیک ہو گیا اور نشان تک ختم ہو گئے۔ میری پوری ٹانگ جل گئی چچا نے پٹیاں کیں میرا اب ایک نشان تک نہیں ہے۔ پھر میری بیٹی کی بھی ٹانگ جل گئی تھی پھر اس کو بھی میں نے چچا سے پٹیاں کروائیں صرف تین دن پٹیاں کیں اب اس کی ٹانگ پر کوئی نشان تک نہیں ہے۔

رال سفید ولائتی ایک پاؤ' سندور آدھا پاؤ' تلوں کا تیل آدھا پاؤ اور چونے کا پانی حسب ضرورت۔

رال کو باریک پیس کر کپڑ چھان کر لیں' پھر اس میں سندور ملا کر ذرا کونڈی میں رگڑیں پھر میٹھا تیل ڈال دیں۔ مرہم سا بن جائے گا۔ پھر اس میں چونے کا صاف پانی چار پانچ دفعہ ڈالیں اور رگڑیں اتنا کہ مرہم پھول جائے تو نسخہ تیار ہے۔ چچا ایسے کرتا تھا کہ کپڑے ململ کی بڑی بڑی پٹیاں کاٹ کر اس پر موٹا سا مرہم کا پھایا بنا کر زخم کے اوپر لگا دیتا تھا۔ پھر بارہ یا چوبیس گھنٹے کے بعد آہستہ آہستہ اتار کر نئی پٹی کر دیتا تھا۔ ڈائریکٹ زخم پر نہیں لگاتا تھا کپڑا کاٹ کر کپڑے پر لگاتا تھا۔ پھر زخم پر کپڑا لگاتا تھا۔ اب فوت ہو گیا ہے اب اس کا بیٹا ہے جو یہ نسخہ بنالیتا ہے۔

اس دفعہ میں گھر گئی تو میں نے اپنے خانساماں سے کہا چاچا تمہاری عمر 65 سال ہو چکی ہے زندگی کا کچھ پتہ نہیں مجھے یہ نسخہ ہی دے دو۔ ایک دن موڈ

میں تھا تو اس نے مجھے یہ نسخہ دے دیا۔ اور جب اس نے مجھے یہ نسخہ دیا اس کے پندرہ دن بعد وہ فوت ہوگیا۔ اب اس کا بیٹا اعجاز ہے وہ یہ مرہم بناتا ہے اور لوگ دور دور سے اس سے پٹی کروانے آتے ہیں۔

### ہاضمہ خاص

چچا کا ایک نسخہ ہاضمے کیلئے ہے نسخہ حاضر خدمت ہے:

سونف، سفید زیرہ، کالا نمک، نوشادر، کچور، اجوائن تمام چیزیں برابر وزن لیکر باریک پیس لیں اکٹھا لیموں کا رس ملا کر رکھ لیں اور پھکی تیار کریں۔ کھانے کے بعد تین ماشے۔ یہ اس کا بڑا ہی زبردست نسخہ ہے۔ میری امی کا السر ہے میری امی تو بس یہ کھا لیتی تھیں اور ہر چیز ہضم۔

☆☆☆☆☆



# آئیں بندشوں اور مشکلات سے چھٹکارا پائیں

(سبحان اللہ خان و دیگر، صوابی)

### جادو جنات یا آسیب کا پتہ چلانا:

اگر کسی انسان کی بیماری کی تشخیص نہیں ہو پا رہی تو اس کی کم از کم 24 گھنٹے مستعمل قمیص یا بنیان کو بچھا کر ناپ لیں۔ پھر باوضو اول و آخر درود شریف تین تین بار اور مندرجہ ذیل آیت گیارہ بار پڑھ کر دم کرکے دوبارہ ناپ لیں۔ اگر قمیص بڑھ جائے تو سحر۔ اگر قمیص کم ہو جائے تو آسیب اور اگر برابر رہے تو جسمانی مرض ہے۔ وہ آیات یہ ہیں:

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿١٨٠﴾ وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٨١﴾ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٨٢﴾ (سورۃ الصفت)

### معدے کی کمزوری کیلئے مجرب عمل:

معدے کے لاعلاج مریض کیلئے دن میں تین بار ایک گلاس پانی پر دم کرکے صبح، دوپہر، شام سات دن تک پلائیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔ اول و آخر درود شریف 3،3 بار سورۃ القدر گیارہ بار۔

### ہر شرعی حاجت پوری ہونے کیلئے میرا مجرب ترین عمل:

نہایت خشوع و خضوع کے ساتھ اول و آخر درود شریف 3،3 بار سورۃ فاتحہ ایک بار سورۃ اخلاص تین بار پڑھ کر دعا مانگیں۔ بس دعا مانگنے کی دیر ہوتی ہے الحمدللہ حاجت پوری ہوجاتی ہے۔

### ہر بیماری کا علاج:

24 گھنٹے میں کسی بھی وقت سورۃ الفاتحہ 21 بار پڑھا کریں۔ عمل قابو میں رہے گا پھر کسی بھی بیماری کیلئے سات مرتبہ پڑھ کر دم کیا کریں اور پانی پر بھی دم کرکے پلایا

بندشوں کی زنجیر اور روحانی ایٹم بم

کریں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

## پھوڑے پھنسی کیلئے:

وضو کرنے کے فوراً بعد اعضاء کو خشک کرنے سے پہلے دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت پر تھوڑا سا لعاب دہن لگا کر اس پر بسم اللہ شریف پڑھ کر بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَكْبَرُ تین بار پڑھ کر اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ﴿الزخرف 79﴾ پڑھ کر لعاب دہن پر دم کر کے پھوڑے پر لگا دیں مجرب المجرب ہے۔ اگر تیل پر دم کرنا ہو تو اس لعاب پر دم کرنے کے بعد اس لعاب والی انگلی کو تیل میں ڈال کر پلائیں۔

## ٹائیفائیڈ اور مردانہ طاقت کیلئے:

تقریباً چار پانچ سال سے مجھے ٹائیفائیڈ ہوا تھا بطور علاج سردی کے موسم میں بڑا گوشت کھاتا ہوں اللہ پاک شفاء دیتے ہیں طریقہ درج ذیل ہے:۔ کلو گوشت لیں بڑا۔ چھوٹی چھوٹی بوٹی اس کی بنالیں اس میں ایک چھٹانک ادرک، اور ایک چھٹانک لہسن کوٹ کر اس کو دھونا نہیں کوئی بھی چیز نہیں ڈالنی یہ گھوٹ کر اس کو دھیمی دھیمی آنچ پر پکالیں، شام کو کھانا ہے روٹی نہیں کھانی۔ اس کے بعد تین کپ دودھ پتی پی لیں۔ یہ عمل کم از کم تین دن کریں۔ اگر بخار نہ بھی ہو تو یہ مردانہ طاقت کیلئے بھی بہت زبردست ہے۔ یہ میرے تجربے میں رہا۔

میں نے ایک صاحب کو دیا جن کو گرمی میں ٹائیفائیڈ بخار ہو جاتا تھا۔ وہ اسلام آباد سے انجکشن بھی لگوا آتے لیکن جولائی میں یا اگست میں ان کو پھر بخار ہو جاتا ان کی آنکھیں پیلی اور کمزوری ہو جاتی تھی۔ دراصل آنتوں کی بیماری تھی جب سے یہ نسخہ ان کو دیا ہے اللہ نے کرم کیا۔ پہلے میں نے یہ نسخہ اپنے اوپر آزمایا تھا مجھے 2002، میں ہوا تھا تب سے لے کر آج تک دوبارہ مجھے عام بخار بھی نہیں ہوا۔ ہر سال اسی



گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانیوالے

موسم میں یہ کھالیتا ہوں۔ عام آدمی ہفتہ دس دن کھالے تو بہت طاقتور چیز ہے۔

میں نے یہ نسخہ بیس کے قریب لوگوں کو دیا، اپنے دوست احباب اور خاندان والے ہیں۔ ویسے میں جس کو بھی ٹائیفائیڈ میں دیکھتا ہوں اس کو لازمی یہ نسخہ بتاتا ہوں اللہ اس کو شفاء دیتا ہے۔ مجھے یہ نایاب نسخہ ایسے ملا کہ جب 2002ء میں مجھے بخار ہوا تو ایک آٹے کی چکی والا تھا اس کے ایک دوست کنڈیکٹر نے بتایا تھا اس کو بھی چلتے چلتے ملتان سے یہ نسخہ ملا تھا میرے لیے تو بہرحال بہت زبردست رہا۔ دس سال ہو گئے اس کے بعد مجھے بخار نہیں ہوا۔

اس کے بعد میرے پھوپھا جی کو ہوا، بھانجیوں کو ہوا تقریباً بیس کے قریب بندے تھے جن کو میں نے یہ نسخہ دیا اور اللہ نے انہیں شفاء دی۔

## سورۂ کوثر کا کمال:

عبقری کا سورۃ الکوثر والا عمل میں نے دو ماہ سے کیا ہے جب ہم اپنے شہر سے یہاں آتے تھے تو 2300 کی سی این جی لگتی تھی لیکن اب میں خود حیران ہوتا ہوں کہ سفر وہی ہے اور سی این جی صرف 1600 کی لگتی ہے۔ پہلے ایک دو دفعہ تو مجھے لگا کہ مجھے غلطی لگی ہے لیکن اب مسلسل ہو رہا ہے تو یہ اس عمل ہی کی برکت ہے۔ عمل یہ ہے:۔ صبح و شام اول و آخر سات مرتبہ درود شریف درمیان میں 129 مرتبہ سورۂ کوثر پڑھیں۔

## اگر بخار نہ اتر رہا ہو تو:

اگر بخار نہ اتر رہا ہو تو یہ نسخہ استعمال کریں۔

نسخہ: ایک بینگن لیں اس کے آٹھ ٹکڑے کریں دو کپ پانی لیں اس میں اچھی طرح ابالیں اس کے بعد اس کو نچوڑ لیں اور بعد میں پی لیں انشاء اللہ بخار اتر جائیگا۔ ٹھنڈا کر کے پینا ہے، یہ لازمی ہے۔ تین دن پینا ہے۔ ہر دفعہ نیا بنانا ہے۔ گرم ہرگز نہیں پینا۔ میرے بہت زیادہ تجربات میں شامل ہے۔

## بخار کیلئے آسان ترین نسخہ:

جب میں اسکول میں پڑھتا تھا تو میرے ایک چچازاد ہیں انہوں نے مجھے بتایا کہ اگر بخار ہو تو تندور کی روٹی کا ایک ٹکڑا لے کر اس میں لہسن کی ایک پھلی چھیل کر رکھ کر نہار منہ کھالیں تو بخار اتر جائیگا۔

## روغن بادام کا کمال:

ایک چمچ رات کو دودھ کے ساتھ پینے سے انسان سارا دن جتنا مرضی کام کرلے بالکل چاق و چوبند رہے گا۔ میں اس کو استعمال کرنے کے بعد سارا دن ڈھیروں کام حیران کن طور پر کرلیتا ہوں اور تھکاوٹ بالکل نہیں ہوتی۔

میری ہمشیرہ ہے جو ٹوٹکے بتاتی رہتی ہے اس نے یہ چیز دی ہے۔ بادام ویسے بھی ہم کھاتے ہیں۔ لیکن بادام روغن کے فوائد زیادہ ہیں۔ مجھے قبض بھی رہتی تھی جب میں نے یہ چیز کی تو میری قبض بھی ٹھیک ہو گئی۔

میرے سالے کے بچے بہت خوبصورت ہیں۔ ان کی بیوی کو جب بھی حمل ہوتا ہے تو وہ بادام روغن کے چند قطرے دودھ میں ڈال کر پیتی تھی آج تک ہسپتال نہیں گئی سارے بچے بخیر و عافیت گھر میں ہی ہوئے ہیں اور ماشاء اللہ بچے بہت ہی خوبصورت پیدا ہوتے ہیں۔ صحت مند۔ صرف بادام روغن کا کمال ہے۔ گرمیوں میں ٹھنڈے دودھ اور سردیوں میں نیم گرم دودھ میں پیئیں۔

## انجیر کے کچھ فوائد:

مثانے کی گرمی ہو، جگر کی گرمی ہو۔ چار دانے رات کو بھگو کر رکھ لیں صبح نہار منہ کھالیں اور اوپر سے پانی پی لیں اور گھنٹے بعد ناشتہ کریں۔ بالوں کو بھی فائدہ دیتا ہے۔ بال جھڑنا بھی اس سے کم ہو جاتے ہیں۔ قبض کو ختم کرتا ہے۔ گردوں کا مسئلہ بھی



حل کرتا ہے، مثانہ کا مسئلہ بھی حل کرتا ہے۔ بلڈ پریشر کو نارمل کرتا ہے ہائی بلڈ پریشر کیلئے بہت بہترین چیز ہے۔ خاص طور پر بالوں کو بہت فائدہ دیتا ہے۔ بالوں کی جڑیں مضبوط ہو جاتی ہیں۔ بالچھڑ ختم ہو جاتا ہے۔ بواسیر کیلئے بھی مفید ہے۔ رات کو بھگونے سے اس کی گرمی ختم ہو جاتی ہے۔

انجیر کے پتوں کا فائدہ یہ ہے کہ اس میں سے دودھ نکلتا ہے جو بالچھڑ میں بہت فائدہ مند ہے۔ یہ میں نے خود بھی آزمایا ہے۔ اس کے علاوہ یہ بواسیر میں بہت فائدہ مند ہے۔ ایک دفعہ میں پیشاب کرنے بیٹھا تھا تو میرے پاخانے میں خون آیا میں بہت پریشان ہوا۔ جب میں اٹھ کر باہر آیا تو باہر ایک کاغذ پڑا تھا میں نے اس لیے اٹھا لیا کہ اس پر اللہ کا نام نہ لکھا ہو۔ تو جب میں نے اسے اٹھا کر پڑھا تو اس پر لکھا تھا کہ جس کو بواسیر ہو وہ انجیر کھانی نہ چھوڑے۔ میں نے اسی وقت انجیر لی اور دو سال تک کھاتا رہا۔

انجیر بلغمی مزاج والوں کیلئے بہت زبردست چیز ہے۔ میرا بھی بلغمی مزاج ہے کراچی میں میرے ایک دوست پروفیسر ہیں انہوں نے مجھے اکتالیس دن تک کھانے کا مشورہ دیا تھا۔ اکتالیس دن کھانے سے اس سے الرجی بھی ختم ہو جاتی ہے جیسے کھانسی، نزلہ و زکام جیسے امراض بھی ختم ہو جاتے ہیں۔

## گردوں کے امراض کا علاج:

گردوں کی سوزش، یا مثانے میں سوزش ہو جائے اس کیلئے تین بڑی الائچی اس کو چھلکا سمیت اچھی طرح رگڑ لیں۔ اس کی تین پڑیاں بنالیں ایک صبح، ایک دوپہر اور ایک رات۔ ساتھ دو کلو پانی لازمی پی لیں۔ یہ دو تین دن کریں انشاء اللہ سوزش نہیں ہوگی۔ نمک کو توے یا کڑاہی میں بھون کر جب اس کا رنگ تھوڑا سا تبدیل ہو جائے اگر نہیں تو بازار میں جو پٹھان سے، بھنے، دانے یا مونگ پھلی وغیرہ بھونتے ہیں ان سے

تھوڑا سا نمک لے لیں وہ بالکل تیار ہوتا ہے۔

جس کو ملیریا بخار ہو، بچے کیلئے چھوٹا چمچ اور بڑے کیلئے بڑا چمچ چائے والا ایک گلاس پانی میں مکس کر کے پانی کو آگ پر چڑھا دیں کہ وہ نمک اس میں ابل جائے جب تھوڑا سا ابل جائے تو اس کو چولہے سے نیچے اتار لیں پھر اسے ٹھنڈا کریں جب پینے کے قابل ہو جائے تو خالی پیٹ اسے پی لیں۔ انشاء اللہ صرف دن میں دو بار پینے سے بخار اتر جائے گا۔ تیسری دفعہ پینے کی ضرورت نہ ہوگی۔ دوسری دفعہ دوبارہ پانی ابال کر پینا ہے۔

## طاقت کیلئے نسخہ:

معجون ریگ ماہی، معجون لبوب کبیر، دوا المسک، معجون آرد خرما چاروں کو مکس کر کے اس میں اڑھائی سو گرام شہد ڈال دیں اور اس کے علاوہ اس میں (میگا کیپسول 20 گولی) ڈال دیں، اس سے رزلٹ بہت زبردست آتا ہے۔

## مردانہ طاقت کیلئے:

ھوالشافی: تالمکھانہ ایک تولہ، تخم اوٹنگن ایک تولہ، بیج بند ایک تولہ، سروالی، موصلی سیاہ، موصلی سفید، گل پستہ، گل سپاری، موچرس، موصلی سنبل، اندر جو شیریں، سمندر سوکھ یہ سب ایک تولہ۔ گوند سنبل ایک تولہ، ستاور ایک تولہ، گوند کیکر، گوند کتیرا، ابھمند سرخ، بہمن سفید، چھلکا اسپغول ایک تولہ، خرفا سیاہ، طباشیر ایک تولہ، تخم املی کلاں دو تولے، سنگھاڑے تین تولے، مغز بادام پانچ تولے، چاروں مغز آٹھ تولہ، کوزہ مصری دس تولہ۔

لیکوریا کیلئے صبح و شام پانی کے ساتھ۔ مثانہ کی گرمی کیلئے صبح شام، مردانہ طاقت کیلئے جسم و اعصاب کی طاقت کیلئے سوتے وقت۔ پانچ سال سے ان سب امراض میں آزمایا ہوا ہے۔ کوئی سائیڈ ایفیکٹ نہیں۔ اسی طرح ہمارا چچا ہے 65 سال ان کی عمر ہے جب ان کو دوائی دی کہنے لگے: بھتیجے اچھا کام کیا ہے، مجھے شرمندہ نہیں ہونے دیا۔



## صلوٰۃ الخضر اور بندش:

عملیات میں صلوٰۃ خضر میری بڑی آزمودہ ہیں۔ حضرت خضر علیہ السلام نے کسی کو یہ بتائی تھی۔ دو رکعت نماز نفل پڑھیں پہلی رکعت میں سورۂ کافرون دس مرتبہ، دوسری رکعت میں سورۂ اخلاص گیارہ دفعہ، سلام پھیر کے سجدے میں جا کر تیسرا کلمہ دس بار، درود شریف دس بار۔

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَةً وَّ فِی الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿البقرہ ۲۰۱﴾ دس دفعہ پھر دعا مانگیں۔ الحمدللہ جس کام کیلئے بھی پڑھیں وہ کام ہو جاتا ہے۔

## ناممکن کو ممکن بنائیے:

88ء میں کراچی سے آ رہا تھا پہلے والد صاحب کراچی میں ہوتے تھے ریٹائرڈمنٹ ہوئی تو یہاں آ گئے۔ یہاں آ کے پھر بجٹ لگایا کاروبار شروع کیا۔ لیکن اس میں مسلسل نقصان ہی نقصان ہو رہا تھا۔ تقریباً بیس لاکھ روپے کا نقصان ہو گیا۔ پھر ویزے وغیرہ کا کام کیا۔ اس میں بھی نقصان ہوا۔

پھر سات سال تک ملازمت کی۔ ساتھ پڑھائی اپنی مکمل کی۔ بہنوں کی شادیوں وغیرہ کے کچھ سلسلے تھے کیونکہ والد صاحب فوت ہو گئے تھے تو حضرت صاحب نے یہ وظیفہ بتایا تھا یہ وظیفہ میں نے بڑا آزمایا ہے قرضوں وغیرہ کی ادائیگی، مشکلات کے حل کیلئے، کاموں کی آسانی کیلئے بہت ہی زبردست چیز ہے۔۔

وظیفہ یہ ہے کہ عشاء کے بعد سب گھر والے بڑے اکٹھے ہو جائیں اور سو دفعہ درود شریف اور پھر پانچ سو دفعہ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پڑھنا ہے اور پھر سو دفعہ درود شریف اور پھر دعا مانگنی ہے۔ یہ ناممکن کو ممکن کرنے والی بات ہے۔ بہت ہی زبردست ہے۔

## چار نفل پڑھیں آرام ہی آرام پائیں:

اور چار نفلوں کو بھی میں نے بہت زیادہ آزمایا ہے۔ اسم اعظم جن کو کہتے ہیں امام جعفر رحمۃ اللہ علیہ سے جو منقول ہیں۔ چار رکعات نماز نفل

سورۂ فاتحہ کے بعد پہلی رکعت میں: لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ (الانبیاء 87) وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَ كَذٰلِكَ نُـجِی الْمُؤْمِنِیْنَ (الانبیاء 88)۔ 100،100 مرتبہ

دوسری رکعت میں:

رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ (الانبیاء 83)

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (قمر 10) 100،100 مرتبہ

تیسری رکعت میں وَ اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ (المؤمن 44) 100،100 مرتبہ

چوتھی رکعت میں حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ (آل عمران 173) 100 مرتبہ پڑھ کر سلام پھیر لینا ہے۔

پھر سجدے میں جا کر رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (قمر 10) سو دفعہ پڑھنا ہے پھر دعا مانگنی ہے۔ بہت آزمودہ ہے۔

## کینسر کا روحانی علاج:

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (قمر 10)

یہ دعا کینسر کا علاج ہے۔ فیصل آباد میں ایک خاتون کو زبان کا کینسر ہو گیا تھا۔ ڈاکٹروں نے کہا زبان کاٹنی پڑے گی' تاریخ بھی دے دی۔ روتی تھی بیچاری۔ ''یا اللہ! میں تو بول ہی نہیں سکوں گی'' اس نے دن رات پاگلوں کی طرح یہ دعا پڑھنا شروع کی۔



وظیفہ کب اثر کرتا ہے؟ جب بندہ پاگلوں کی طرح پڑھتا ہے نا پھر بات بنتی ہے۔ دن رات اس نے یہ پڑھنا شروع کیا' پڑھتی رہی...... پڑھتی رہی...... پڑھتی رہی...... پڑھتی رہی پڑھتی رہی...... پھر ایسا ہوا کہ اللہ پاک جل شانہٗ نے کرم کیا۔

سرجری جس دن ہونی تھی اس دن گئی۔ ڈاکٹروں نے دیکھا تو انہوں نے کہا نہیں اس میں تو کچھ امپروومنٹ ہے وہ خاتون مستقل پڑھتی رہی اس طرح اس کی زبان بچ گئی۔ یہ دکھوں کی بیماریوں کی دعا ہے۔ کینسر تو بڑی بیماری ہے نا۔ آپ سوچیں! جو دعا کینسر کو ختم کر سکتی ہے عام بیماری کو نہیں ختم کر سکتی؟ یہ دعا بہت لاجواب ہے۔



# دعا حضرت انس رضی اللہ عنہ پڑھنے سے بے گناہ ملزم ایک پیشی میں چھوٹ گیا

(پرنسپل (ر) غلام قادر ہراج، جھنگ)

یہ دعا بہت مجرب ہے' ہمارے ایک جاننے والے آدمی کو قتل کے جھوٹے مقدمہ میں پھنسایا گیا اور پولیس نے اصل قاتل پر پردہ ڈال دیا۔ عدالت میں کیس چلا' پہلی ہی پیشی پر بے گناہ ملزم نے درج ذیل دعا کو گڑگڑا کر پڑھا اور جج صاحب کے سامنے پولیس نے پیش کیا۔ جج بہت سخت آدمی تھا اس نے اس بے گناہ ملزم کی طرف دیکھا اور کیس کی فائل پولیس والوں کے منہ پر دے ماری اور کہا کہ تمہیں یہ شخص قاتل نظر آیا ہے؟ اصل قاتل جو تم نے چھپایا ہوا ہے اسے تین دنوں کے اندر پیش کرو اور اسے باعزت بری کر دیا۔

**دعاءِ حضرت انس رضی اللہ عنہ:**

حضرت ام سلمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے نبی اقدس ﷺ سے عرض کیا کہ انس بن مالک رضی اللہ عنہ آپ ﷺ کے خادم ہیں' ان کیلئے دعا فرمائیں تو آپ ﷺ نے ہر خیر و برکت کی دعا فرمائی۔

**روایت نمبر 2:** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے ان کیلئے دعا کی: اے اللہ ان کی عمر زیادہ کر اور ان کے مال میں کثرت دے اور انہیں بخش دے۔

**روایت نمبر 3:** حضرت ابوالعالیہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے' فرماتے ہیں: حضرت انس رضی اللہ عنہ کا باغ تھا جو سال میں دو مرتبہ پھل لاتا تھا اور باغ میں ایک خاص قسم کی مہک تھی جس سے مشک کی خوشبو مہکتی تھی۔



**روایت نمبر 4:** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ نبی کریم ﷺ نے مجھے دعا دی کہ اے اللہ ان کے مال میں برکت دے اور ان کی عمر میں زیادتی کر اور انہیں بخش دے تو میں نے 102 اپنی نسبی اولاد کو دفن کیا ہے اور میرے پھل سال میں دو مرتبہ آیا کرتے تھے اور اب میں اس دنیا سے جینے سے تنگ آ گیا ہوں اب میں چوتھی دعاء مغفرت کا امیدوار ہوں (یعنی جنت میں داخل ہونے کا)۔

**روایت نمبر 5:** حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انہوں نے کہا کہ حضور انور ﷺ نے میرے لیے اور میری اولاد کیلئے دعا فرمائی اسے میں خوب پہچانتا ہوں۔ **(صحیح مسلم ج ۲، جامع ترمذی ج ۲، خصائص کبریٰ ج ۲، مجمع الزوائد)**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى نَفْسِيْ وَدِيْنِيْ. بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى اَهْلِيْ وَ مَالِيْ وَوَلَدِيْ. بِسْمِ اللّٰهِ عَلٰى مَا اَعْطَانِيَ اللّٰهُ. اَللّٰهُ رَبِّيْ لَا اُشْرِكُ بِهٖ شَيْئًا. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. اَللّٰهُ اَكْبَرُ. وَاَعَزُّ وَاَجَلُّ وَاَعْظَمُ مِمَّا اَخَافُ وَاَحْذَرُ عَزَّ جَارُكَ وَجَلَّ ثَنَائُكَ وَلَآ اِلٰهَ غَيْرُكَ. اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ نَفْسِيْ وَمِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ مَّرِيْدٍ. وَمِنْ شَرِّ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ. فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ. اِنَّ وَلِيَّ اللّٰهُ الَّذِيْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ.

آج بھی اگر کوئی شخص اس دعا کو پڑھے تو کوئی ظالم و جابر اس کو دینی و دنیاوی نقصان نہیں پہنچا سکتا' نیز حادثات اور مشکلات سے محفوظ رہے گا۔

**پڑھنے کا طریقہ اور اوقات:**

صبح اور عشاء کی نماز کے بعد اول و آخر تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ دعا پڑھے' انشاء اللہ وہی اثرات ہوں گے جو آج سے 1400ء سال پہلے تھے۔

## میرا حج کا عجیب واقعہ

میں حج پر جانے کیلئے دعا مانگا کرتا تھا میرے پانچ بھائی ہیں کسی نے بھی حج نہ کیا تھا۔ جب میں نے ڈاڑھی رکھی تو ایک دن ہمسایہ سے ایک عورت آئی اور والدہ مرحومہ سے کہنے لگی کہ اس نے کونسا حج پر جانا ہے کہ ڈاڑھی رکھ لی ہے میں اس کی بات سن کر رو پڑا کہ یہ کیا کہتی ہے؟ اگلے روز میری والدہ نے کہا کہ تم حج پر جانے کیلئے درخواست دو۔ میں نے کہا کہ کسی بھائی نے بھی حج نہیں کیا ہے۔ کہنے لگیں کہ میں تمہیں اجازت دیتی ہوں۔ حج پر جانے کیلئے درخواست دی حج پر جانے سے پہلے خواب بھی آیا کہ مقام ابراہیم پر سورۂ ابراہیم پڑھنی ہے مجھے موقع مل گیا اور میں نے پڑھی بھی۔

## مستجاب الدعوات کا عمل:

جب میں حج پر گیا تھا تو میں ایک دعا خصوصی طور پر تواتر کے ساتھ مانگتا رہا کہ اے اللہ! مجھے مستجاب الدعوات بنادے۔ اس میں ساری چیزیں آجاتی ہیں۔ اب میری جو دعا قبول نہیں ہوتی اس کا مجھے نعم البدل مل جاتا ہے۔ یہ میرا یقین ہے کہ آخرت کیلئے ذخیرہ ہوجاتا ہے۔ کیونکہ وہ اللہ حکیم ہے وہ جانتا ہے کہ کس مریض کو کونسی دوا دینی ہے۔

## قبر سے خوشبو:

میرے والد صاحب جب فوت ہوئے تو چند دن بعد ان کی قبر کے سرہانے بیٹھ کر میں سورۂ یٰسین پڑھ رہا تھا کہ اچانک قبر سے خوشبو کی لپٹیں اٹھتی ہوئی محسوس کیں۔ میں بہت خوش ہوا' دل چاہتا تھا کہ اس قبر میں میں خود ہوتا۔ میں اپنے مرشد کے پاس گیا اور ان کو سارا واقعہ بتایا' وہ کچھ دیر مراقبے میں رہے ان کے پوچھنے پر انہیں بتایا کہ قبر تین دن کی تھی تو وہ فرمانے لگے کہ مبارک ہو یہ منکر اور نکیر تھے جو حساب کتاب لے کر جارہے تھے۔



## دعا کیسے مانگے کہ قبول ہو:

اپنے طور پر میں یہ سمجھتا ہوں کہ خود کو اللہ تعالیٰ کا محتاج سمجھیں خود کو بے بس جانے کہ اللہ تعالیٰ ہی سب کچھ کرنے والا ہے اپنے اوپر سوالیوں والی کیفیت طاری کریں۔ اگر یوں دعا مانگے کہ دھیان کہیں اور ہو تو پھر بے فائدہ ہے۔ اکیلا بیٹھے اور یہ تصور کرے کہ میں اس سے ہمکلام ہوں اور بھکاری بن کر اس سے مانگیں میری نظر میں یہ دعا اثر والی ہوگی۔ اللہ سے کہ یا اللہ تو سب سے بڑا ہے میں سب سے چھوٹا تو ہمیشہ رہنے والا اور میں فانی ہوں۔ اس طرح جیسے باتیں کی جاتی ہیں اس طرح کبھی کبھی کیفیت طاری ہوجاتی ہے آنسو بھی جاری ہوجاتے ہیں پھر جو دعا مانگی جائے پوری ہوتی ہے۔

## اولاد نافرمان ہو تو۔۔۔؟؟؟:

میں نے ایک وظیفہ کیا تھا کہ اولاد کہنا نہ مانتی ہو یَامُہَیْمِنُ روزانہ ایک تسبیح۔ یہ ایک بچے پر آزمایا تھا اس میں نافرمانی کے اثرات محسوس ہوتے تھے۔ یہ کامیاب رہا۔ میں نے اپنے بیٹے کیلئے پڑھا تھا۔ پڑھائی میں میری توقع سے کم دلچسپی لیتا تھا اب پہلے سے زیادہ پڑھتا ہے۔ اس کے علاوہ عبقری میں بھی ایک وظیفہ چھپا تھا جو میں نے کیا تھا اور دوسرے لوگوں کو بھی بتایا تھا ان کو بھی بہت فائدہ ہوا تھا۔ ہر دن کا مختلف وظیفہ ہے۔ حضرت نظام الدین اولیاء کے حوالے سے چھپا تھا۔ وہ وظیفہ یہ ہے:

اتوار: یَاوَاحِدُ یَااَحَدُ یَاصَمَدُ۔

پیر: یَاذَاالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامْ۔

منگل: یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ۔

بدھ: یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ۔

جمعرات: یَامَالِكَ الْمُلْكِ یَاذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

جمعہ: یَا اَللّٰہُ۔

ہفتہ: یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ۔

کثرت کے ساتھ پڑھیں۔ اس وظیفے کے لاجواب فوائد ملیں گے۔

## گھر میں کبھی چوری نہ ہوگی:

میرے والد صاحب ہر رات سونے سے پہلے سورۂ بنی اسرائیل کا ایک رکوع پڑھتے تھے۔ غالباً آٹھواں رکوع ہے اور کہتے تھے کہ جو کوئی ایسا کرے اس کے گھر کبھی چوری نہیں ہوگی اور واقعی ان کی زندگی میں کبھی ان کے گھر چوری نہیں ہوئی۔

## یَاوَاجِدُ کا کمال:

جب میں چھوٹا تھا تو والد صاحب نے بتایا تھا کہ اللہ کا ایک نام یَاوَاجِدُ پڑھتے رہنے سے کوئی بیماری نہیں لگتی۔ جب بھی کھانا کھائیں ہر لقمے کے بعد یاواجد پڑھیں انشاء اللہ ہر موذی بیماری سے بچے رہیں گے۔

## پرندوں سے دعا اور صاحب اولاد:

میرے رشتہ دار ہیں اسلامیات کے پروفیسر ہیں' بھانجے ان کے گھر اولاد نہیں ہو رہی تھی' انہوں نے ایک مرتبہ پرندوں کو قید کر کے بیچنے والوں سے ایک پنجرہ لیا' اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ اے اللہ صرف تیری رضا کی خاطر میں تیری مخلوق کو آزاد کر رہا ہوں اگر میرا عمل تجھے قبول ہے تو مجھے اولاد کی نعمت سے مالا مال فرما۔ پرندوں سے بھی مخاطب ہوئے کہ اللہ تعالیٰ سے دعا کرو میری جھولی بھر دے۔ اللہ نے ان کو اولاد دی۔ ایک بیٹا' ایک بیٹی۔ اب پڑھ رہے ہیں۔



## وسیع روزی کا راز فاش:

یوسف فالودے والے ہیں پرانی انارکلی لاہور میں بہت مشہور ہیں۔ ایک دن سید امداد حسین شاہ صاحب نے پوچھا کہ تیری روزی کا راز کیا ہے اس نے بتایا کہ میں ہر روز راوی کنارے مچھلیوں اور کیڑے مکوڑوں کو خوراک ڈالتا ہوں' اس نے کہا میں ان کو کھلاتا ہوں اللہ مجھے کھلاتا ہے۔

## بغیر آپریشن و تکلیف کے ولادت:

میرے والد صاحب گڑ پر دم کر کے دیتے تھے کسی کا بچہ ہونے والا ہوتا تھا تو بغیر آپریشن اور تکلیف کے بچہ پیدا ہوتا تھا۔

دم اس طرح کرتے تھے کہ اول و آخر درود شریف اور پھر سورۂ یٰسین شروع سے پڑھ کر پہلے مبین تک پھونک مارتے تھے۔ پھر شروع کر کے دوسرے مبین پر پھونک مارتے اسی طرح ہر دفعہ شروع سے پھونک مارنے کے بعد پانچویں مبین تک۔ ہر وقت تانتا بندھا رہتا تھا کسی سے کچھ نہیں لیتے تھے۔ ان کی وفات کے بعد بڑے بھائی کے پاس لوگ آتے تھے ان کو سورۂ تو آتی نہیں تھی علیحدہ بیٹھ کر کہتے یااللہ یہ لوگ گمان کر کے آتے ہیں ''میں کوڑے دا کوڑ کج'' ان کے دم کر کے دینے پر فوراً بچہ پیدا ہو گیا لوگ اور بھی معتقد ہو گئے۔

وہ کہتے تھے کہ مجھے آتا جاتا کچھ نہیں' ایسا ہی حضرت شیخ سعدی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کا واقعہ ہے کہ سفر میں تھے کہ رات پڑ گئی ان کے قیام اور گدھے کیلئے دانہ پانی کی ضرورت تھی ایک جگہ پہنچے تو وہاں ایک عورت دردزہ میں مبتلا تھی' لوگوں نے دیکھا کہ ایک بزرگ آدمی جا رہا ہے اس سے دعا کرواتے ہیں' وہ ان کو اپنے ساتھ لے آئے اور قیام کیلئے کہا اور کہا کہ ایک عورت دردزہ میں ہے اس کو دم کر دیں۔ اللہ سے رو کے کہنے لگے کہ ''اے اللہ! میرا اور میرے گدھے کا انتظام تو ہو گیا اب ان کا معاملہ

تیرے حوالے مجھے شرمسار نہ کرنا۔ یہ جملہ فارسی کا ہے۔

ہمارے علاقے میں اب بھی ایک صاحب ہیں جو یہ فارسی کا جملہ تعویذ کے طور پر لکھ کر دیتے ہیں جس کا مفہوم یہ ہے کہ اے اللہ میرا اور میرے گدھے کا انتظام تو ہو گیا اب ان کا معاملہ تیرے حوالے ہے۔ عورت کی ران پر باندھتے ہیں تو اسی وقت بچہ بھی ہو جاتا ہے۔

یہ صاحب دیہات میں ہمارے ہمسائے تھے ڈاکیہ تھے لیکن تھے بڑے نمازی اور نیک نیت۔ مسجد میں بیٹھ کر کہتے تھے کہ یا اللہ مجھے کبھی اپنا گھر دکھائے گا؟ میرے پاس تو کوئی پیسہ نہیں ہے' میرا تو کوئی وسیلہ نہیں ہے پھر رونے لگ جاتا تھا۔ ایک مرتبہ محکمہ کی طرف سے حج پر جانے کیلئے قرعہ اندازی ہونا تھی' صرف ایک آدمی کا نام نکلنا تھا اس کا نام نکل آیا۔ اس نے جیتے جی اللہ کا گھر دیکھ لیا۔ نیت میں خلوص ہو تو اسباب بن جاتے ہیں اور نیت میں خلوص نہ ہو تو سرمایہ دار بھی نہیں پہنچ پاتا۔ آج کل وہ صاحب ریٹائر ہو چکے ہیں آج بھی وہ جس کو وہ تعویذ لکھ کر دیتے ہیں اس کا کام ہو جاتا ہے۔

## پانچ سال پرانے پھوڑے کا علاج لیموں سے:

میرا اپنا تجربہ ہے۔ مجھے ایک پھوڑا نکلا تھا اس کا رنگ سبز تھا' مجھے خطرہ تھا کہ یہ جو کچھ عرصہ سے ٹھیک نہیں ہو رہا کہیں کینسر نہ ہو۔ اللہ پاک سے دعا بھی مانگتا رہا' البتہ ایک کام کرتا رہا کہ لیموں کاٹ کر مسلسل چار پانچ ماہ تک اس پر ملتا رہا اور وہ ٹھیک ہو گیا۔

## ناک بند ہو یا ہڈی بڑھی ہو:

اوپلا لے کر اس کو آگ لگا دیں' اس کی راکھ پر آک کا دودھ ڈالیں' پھر اس کو خشک کریں' پھر آک کے دودھ میں اسے تر کریں' تین مرتبہ ایسا کرنا ہے' وہ نسوار کی طرح ہو جائیگا۔ وہ ناک میں ڈالیں تو چھینکیں آئیں گی اور ناک کھل جائے گا۔ اس کے بہت فوائد ہیں۔



## بواسیر کیلئے لاجواب علاج:

گائے کا نیم گرم دودھ لیں' اس میں ایک لیموں نچوڑیں اور دودھ پھٹنے سے قبل فوراً ہی پی لیں' اس وقت مجھے خونی بواسیر تھی' اس سے مجھے بہت فائدہ ہوا۔ یہ نسخہ میں نے دس سال قبل استعمال کیا تھا اس کے بعد سے مجھے اب تک بواسیر نہیں ہوئی۔

## قبض کا علاج:

دیسی پودینے کا قہوہ میں بڑا عرصہ پیتا رہا ہوں یہ قبض توڑنے میں لاجواب ہے اور جب قبض ٹوٹے گی تو بواسیر خودبخود ختم ہو جائے گی۔

## قوت باہ:

بوہڑ کی داڑھی کی چائے استعمال کرنے سے ٹھیک ٹھاک قوت پیدا ہوتی ہے' یہ میں نے بہت دفعہ آزمایا ہے۔

## گوما بوٹی اور سانپ:

گوما بوٹی کو اگر رگڑ کر دیں تو سانپ چاہے جتنا بھی زہریلا ہو اس کا زہریلا پن ختم ہو جائے گا۔ اس بوٹی کے متعلق ایک واقعہ میں نے بہت پرانی طب کی کتاب میں پڑھا تھا کہ ایک مرتبہ ہندوستان کا ایک آدمی جنگل میں جا رہا تھا کہ اس نے دیکھا کہ سانپ اور نیولا لڑ رہے ہیں سانپ اس کو ڈس لیتا تو وہ ایک پودے کے پاس جا کر اسے چکھتا تو پھر تازہ دم ہو جاتا اور پھر لڑنے کیلئے آ جاتا۔ لڑائی ختم ہوئی تو اس آدمی نے اس بوٹی کو اکھیڑ لیا اور ساتھ لے گیا۔

راستے میں ٹرین کے سفر میں ایک آدمی جس کو سانپ نے ڈس لیا تھا اس کے ناک اور منہ سے خون جاری تھا اس نے کہا میرا نام یہ ہے اور میں فلاں جگہ کا رہنے والا ہوں میں نے اگلے اسٹیشن پر اتر جانا ہے یہ تجربہ کے طور پر بوٹی سانپ کاٹے کا علاج کیلئے

رکھ لو۔ اگلے سٹیشن پر وہ اتر گیا۔ چوتھے' پانچویں روز وہ ایک بھینس لے کر آ گئے کہ یہ آپ کا انعام ہے۔ ہمارا آدمی بچ گیا ہے۔ بوٹی کا نام گوما تھا۔

## چالیس مردوں کے برابر قوت:

گوشت کا شوربہ بنائیں اور اس میں دلیہ پکائیں۔ یہ قوت کیلئے ہے۔ چالیس مردوں کے برابر طاقت ملتی ہے۔ جبرائیل امین علیہ السلام نے حضور نبی اکرم ﷺ کو یہ بتایا تھا۔

## پودا سونگھیں یادداشت بڑھائیں:

ایک پودا ہے اشوہ جسے انگلش میں Simlx کہتے ہیں میرے تجربے میں آیا ہے کہ اس سے میری یادداشت بہت بڑھ جاتی تھی۔ میں اس کے سائے میں بیٹھ کر پڑھتا تھا۔ موسم بہار میں جب اس پر بور آتا تو اس کی خوشبو سے عجیب کیفیت پیدا ہوتی تھی' اس سے طبیعت میں خوشی کا عنصر پیدا ہوتا تھا جوں جوں سونگھتا جاتا جتنا پڑھتا جاتا مجھے حفظ ہوتا جاتا۔ بعد میں جھنگ میں سیلاب آنے سے وہ ضائع ہو گیا۔ پھر بعد میں جب میں فیصل آباد میں لیکچرار ہوا تو میں نے اپنے پرنسپل سے کہا کہ یہ پودا کہیں سے بھی منگوا کر دیں۔

انہوں نے اسلام آباد سے منگوایا مگر جب تک اس کو پھول لگتے میری وہاں سے ٹرانسفر ہو گئی' دو سال قبل میں نے اپنے موجودہ سکول کیلئے اس کی جڑیں منگوا کر لگوائیں اور اسمبلی میں بتا دیا کہ یہ کس مقصد کیلئے ہے تو وہ کوئی اکھاڑ کر لے گیا۔ میں تقریباً ستر صفحے ایک نشست میں حفظ کر لیتا تھا وہ بھی انگریزی کے۔ اس کے نیچے بیٹھا رہتا تھا اور اس کی خوشبو آتی رہتی تھی اور صرف ایک مرتبہ ہی پڑھنے پر مجھے حفظ ہو جاتا تھا۔ یہ پودا پنجاب میں بھی ملتا ہے۔ وہ اپنے سہارے کھڑا نہیں ہو سکتا اس کی شاخیں پھیلتی چلی جاتی ہے۔ اس کو سپورٹ دینی پڑتی ہے۔



# ایک ایٹمی روحانی بیماری

انسان روح اور جسم کا مرکب ہے' جسم بیمار ہو جائے اسے دل کی تکلیف ہو' کینسر میں مبتلا ہو فالج ہو جائے یا کوئی اور جسمانی بیماری لگ جائے' اس کا اچھی سے اچھی غذا کھانے کو جی نہیں چاہے گا' بعینہ اگر روح بیمار ہو جائے یعنی وہ تکبر جھوٹ' غیبت' چغلی' حسد جیسی کسی روحانی بیماری میں مبتلا ہو جائے تو اسے اچھی سے اچھی عبادت میں کوئی مزہ نہیں آئے گا۔ آج ہم جس روحانی بیماری کا ذکر کر رہے ہیں وہ ایک ایٹمی بیماری ہے جس طرح ایٹمی جنگ میں سب کچھ تباہ و فنا ہو جاتا ہے اسی طرح ایٹمی روحانی بیماری سب نیکیوں کو تباہ و برباد کر کے ان پر پانی پھیر دیتی ہے جس آدمی کے دل میں ذرہ برابر غرور ہو گا وہ جنت میں داخل نہ ہو سکے گا جس باریک ذرہ کو عام انسانی آنکھ دیکھنے سے عاجز ہے اسے سائنس کی اصطلاح میں ''ایٹم'' کہتے ہیں جس آدمی میں ایٹم کے برابر بھی فخر' غرور' گھمنڈ' تکبر ہو گا اسے جنت کی ہوا بھی نصیب نہ ہو گی وہ ذرہ بھر تکبر اس کی ساری عمر کی نیکیوں کی پونجی کو ملیامیٹ کر کے رکھ دے گا جس طرح شیطان کے لمحہ بھر تکبر نے اس کی اسی ہزار سال کی نیکیوں کو تباہ کر کے رکھ دیا۔

دنیا میں سب سے پہلی نافرمانی ''انا'' یعنی مَیں سے ہوئی۔ میں آگ سے پیدا کیا گیا ہوں اور آدم علیہ السلام مٹی سے...... وہ بھول گیا کہ کس کی بارگاہ میں کھڑا ہے۔ قیامت تک کیلئے اس پر لعنت برستی رہے گی۔ وہ کس چیز میں مدہوش تھا؟ شراب تو اس نے نہیں پی تھی۔ ''میں'' کا نشہ تھا۔

تکبر وہ گناہ ہے جس کا عذاب آخرت میں ہی ہو گا...... اللہ تعالیٰ دنیا میں تکبر کا مزہ چکھاتا ہے۔ دنیا میں ہی ان کی مٹی پلید کی جاتی ہے اسے تگنی کا ناچ نچایا جاتا ہے۔ نمرود' فرعون' ہامان نے تکبر کیا دنیا میں ہی ذلیل و خوار ہوئے جو انسان دنیا میں ''میں'' کو نہیں توڑتا اس کو اللہ تعالیٰ توڑتے ہیں اور جس کو اللہ توڑے اس کا تماشا دنیا دیکھتی ہے۔

قرآن مجید میں ہے کہ جو قومیں طاقت کے نشے میں اپنے آپ کو بھول گئیں انہیں عبرت ناک انجام سے دوچار ہونا پڑا قوم عاد کی مثال لیں جن کے قد ساٹھ ہاتھ کے برابر تھے' پہاڑوں کو کھود کھود کر انہوں نے عالی شان گھر بنائے' انہوں نے کہا کہ ہم جیسا طاقتور کون ہے؟ اللہ تعالیٰ خود فرماتے ہیں کہ ان جیسی قوم پھر پیدا نہیں ہوئی۔ نافرمانی کے مرتکب ہوئے...... عبرتناک انجام ہوا آٹھ دن اور سات راتوں میں ایسی ہوا چلی جو کہ مؤمنوں کیلئے فرحت بخش تھی مگر کافروں کیلئے اتنی شدید کہ انہیں تھپیڑے لگتے اور گر جاتے۔ کھجوروں کے تنوں کی طرح مردود ہوئے۔ جن قوموں نے تکبر کیا وہ مٹادی گئیں اور جن افراد نے غرور کیا وہ بے نشان ہوئے۔

ایک دفعہ حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اپنے غلام سے جھگڑا ہوا اور اسے ابن السودا (کالی عورت کے بچے) کہا اتنے میں حضور نبی کریم ﷺ تشریف لائے اور یہ سن کر اظہار ناراضگی فرمایا حضرت ابوذر غفاری رضی اللہ عنہ فوراً زمین پر لیٹ گئے اور غلام سے فرمایا کہ جوتے سمیت میرے گالوں پر قدم رکھ تاکہ میری نخوست نکل جائے۔

## تکبر کا علاج:

روحانی مرض تکبر کے علاج کیلئے چند نسخہ جات درج کیے جاتے ہیں:۔

### اپنی ذات کی پہچان:

تکبر سے انسان پر سعادت کی راہیں بند ہوجاتی ہیں اور یہ جنت سے محرومی کا سبب بنتا ہے چاہے ایک رائی (ایٹم) کے برابر ہی کیوں نہ ہو۔ انسان سوچے کہ میں مٹی سے پیدا کیا گیا ہوں میری سماعت' بصارت' قوت' قدرت' ہر چیز عارضی ہے۔ میرا حسن و جمال بھی مستعار ہے مرنے کے بعد یہ سب چیزیں گنوا بیٹھوں گا۔



### انجام پر گہری نظر:

انسان سوچے کہ مرنے کے بعد مردار ہوجاؤں گا۔ لاش میں اتنا تعفن پیدا ہوجائے گا کہ لوگ ناک بند کرلیں' کیڑوں مکوڑوں اور حشرات الارض کے پیٹ میں نجاست ہوکر رہ جاؤں گا' چوپائے تو حساب کتاب سے بچ جائیں گے مگر میں دھرلیا جاؤں گا۔ مجھ سے جانور اچھے ہیں جو آج حساب کتاب سے مامون ہیں' زمین و آسمان کے ذرات میری رسوائی پر روئیں گے۔

### نیک لوگوں کی صحبت:

متکبر کو چاہیے کہ اللہ والوں کی صحبت اختیار کرے' ان کے پاس عاجزی ہوتی ہے' مشک والوں کی صحبت میں بیٹھو گے تو خوشبو ضرور آئے گی لوہار کی دکان میں بیٹھو گے' دھواں تمہارے جسم میں داخل ہوگا۔ اصحاب کہف کے ساتھ ان کا کتا ہولیا۔ ان پاک لوگوں کی صحبت کی وجہ سے اس کا تذکرہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کیا اور قیامت تک اس کا ذکر ہوتا رہے گا۔

### عملی علاج:

جو آدمی اپنے اندر تکبر کے جراثیم محسوس کرے وہ اعلانیہ تواضع والے کام کرے تاکہ اس کی ''میں'' ٹوٹے صحیح بزرگان دین کے جوتے اٹھائے خواہ تکلفاً ہی سہی۔ ماں باپ کے جوتے صاف کرے' یہ کام قسمت والوں کو نصیب ہوتا ہے' گھر کا کام کرنے میں عار محسوس نہ کرے' سامان سر پر اٹھا کر لائے' امیر ہوکر حمام میں پانی خود رکھے' لوگوں کو سلام کہنے میں پہل کرے' مسجد کے غسل خانے صاف کرے۔



# میرے کچھ آزمائے طبی تجربات

## بواسیر کا کامیاب علاج

1- گائے کا نیم گرم دودھ لیں اس میں ایک لیموں کا رس ڈال کر فوراً پی لیں (دودھ پھٹنے سے قبل) متواتر تین چار روز اس عمل کو دہرانے سے خونی بواسیر انشاء اللہ بند ہو جائے گی۔

2- برگد کے درخت کی لکڑی جلائیں کوئلہ کو باریک پیس کر تین ماشہ روزانہ پانی کے ہمراہ استعمال کریں۔

3- آدھا یا ڈیڑھ پاؤ مولی نرم پتوں سمیت لیں، تین چار ٹکڑے لمبے کر کے پلیٹ میں شام کے وقت کھلی جگہ رکھیں، صبح نہار منہ استعمال کریں، ایک ماہ کے مسلسل استعمال سے خونی و بادی بواسیر ختم ہو جاتی ہے۔

4- بواسیری موکھوں پر رات کے وقت مٹی کے تیل میں روئی بھگو کر تین چار دن متواتر استعمال کریں۔

5- بادی بواسیر کیلئے دیسی انار کے سبز پتے اور کالی مرچ ہم وزن لے کر ہمراہ پیس لیں۔ چنے کے برابر گولیاں بنائیں۔ دو گولیاں نہار منہ ہمراہ پانی استعمال کریں۔

## باری کا بخار (ملیریا)

1- شیر مدار ایک حصہ، مصری دس حصہ کھرل کریں شیشی میں بند کریں کالی مرچ کے برابر دن میں تین دفعہ پانی کے ساتھ۔

2- پھٹکڑی بریاں ایک گرام، فلفل سیاہ ایک گرام باریک پیس کر تیسرے دن



بخار سے قبل لیموں کے ٹکڑے پر یہ اجزاء چھڑکیں اور مریض کو چٹا دیں۔

3- ملیریا/ بخار ہر قسم کیلئے: سورج مکھی کے پتے 12 گرام، سیاہ مرچ 5 عدد کوٹ کر پلائیں۔

4- ہلہل تازہ کوٹ کر ٹکیہ بنالیں، بخار چڑھنے سے پیشتر نبض پر باندھ دیں وہاں آبلہ ہو جائے گا۔ سوئی سے پانی نکال دیں اور مکھن لگا دیں۔ بخار نہیں چڑھے گا۔

5- ستیاناسی کے سالم تخم 4 ماشہ ہمراہ نیم گرم پانی سے پھانک لیں۔ بخار اتر جائے گا۔

6- درخت پیپل کے سائے میں باری کا بخار چڑھنے سے قبل بٹھا دیں اور اس درخت کی سبز شاخ کی مسواک کریں یہ مسواک برابر کرتے رہیں۔

7- تین سرخ مرچیں باریک پیس لیں، دائیں بازو کی چھوٹی انگلی سے باندھ لیں (سفید کپڑے میں) بشرطیکہ کپڑا پانی سے بھیگا ہوا ہو۔

8- بخار پرانا و ہر قسم: چھال نیم، چھال پیپل دونوں ایک چھٹانک پاؤ بھر پانی میں رات کو بھگو دیں اگلی صبح چھان کر اور مل کر پی لیں۔ انشاء اللہ جلد بخار اتر جائے گا۔

9- چار برگ تلسی کے ساتھ 9 عدد فلفل سیاہ رگڑ کر چھان کر پی لیں، دو تین روز یہ عمل جاری رکھیں۔

10- چھ عدد سرخ مرچیں پانی میں پیس کر انگشت شہادت پر لیپ کر دیں اس روز بخار نہ ہو گا۔

## کمزوری (قوت باہ)

1- کونچ (بیل) کی جڑ کا سفوف ایک ماشہ، دودھ کے ہمراہ نوش فرمائیں۔ ایک ہی خوراک کافی ہے۔

2- مولی کے بیج باریک پیس لیں، 6 ماشہ کی خوراک روزانہ نیم برشت انڈے کے ساتھ سات روز کھائیں۔

3- اونٹ کٹارہ (نر و مادہ) پودے لے کر سائے میں خشک کریں، سفوف بنالیں، فجر کو ہمراہ گائے کے دودھ آدھا کلو کے ساتھ ایک تولہ سفوف پھانک لیا کریں۔ نر پودے کی نشانی یہ ہے کہ اس کو بڑے ڈھیلے سے دبا دیں تو وہ ڈھیلے کے نیچے سے نکل کر کھڑا ہو جائے گا۔

4- آکاش بیل ساڑھے تین ماشے پیس کر نبیذ (کھجور کا شربت) ملا کر پلائیں۔

5- پیپل کا پکا ہوا پھل سایہ میں سکھائیں، چورن بنالیں 9 ماشہ صبح وشام گائے کے نیم گرم دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

6- برگد کے تازہ اور نرم چھلکے سایہ میں خشک کریں باریک پیس کر کپڑ چھان کر کے نصف حصہ چینی ملائیں۔ چھ، چھ ماشہ صبح وشام گرم دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

7- دارچینی کا باریک سفوف، صبح صبح دو ماشہ نیم گرم دودھ سے استعمال کریں۔

8- سبز آملہ دو دو دانے صبح، دو دو دانے شام بال بھی سفید نہ ہوں گے۔

9- خام کالے چنے دو تولہ ساتھ چار عدد چھوہارے رات کو بھگوئیں، صبح چنے اور چھوہارے کھا کر اوپر سے پانی پی لیں۔

10- تخم خربوزہ ہمراہ شکر کے استعمال کریں۔

11- سبز سونف 6 ماشہ، بادام شیریں 7 عدد، مصری یا چینی ایک چمچہ، رات کو سوتے وقت نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔ نسخہ استعمال کرنے کے بعد سو جائیں بعد میں پانی وغیرہ نہ پئیں۔ 40 روز یہ نسخہ متواتر استعمال کریں۔



## کھانسی کے نسخہ جات

1- آک کے سبز پتوں سے باریک رواں چاقو سے جدا کریں باجرے کے دانے کے برابر گولیاں بنا کر استعمال کریں۔ صبح وشام کھلا کر پان کا بیڑہ استعمال کریں۔

2- پرانی کھانسی و دمہ کیلئے آک کے لونگ دو عدد روزانہ کھائیں۔ ہر ہفتے بعد ایک لونگ کا اضافہ کریں۔ ایک ماہ استعمال کریں۔

3- خشک کھانسی کیلئے کوزہ مصری، آدھ پاؤ، منقیٰ آدھ پاؤ، مغز بادام ایک چھٹانک۔ باریک کر کے جنگلی بیر کے برابر گولیاں بنائیں۔ خشک کھانسی کے وقت منہ میں رکھ کر چوستے رہیں چند روز کے استعمال کے بعد کھانسی رفع ہو جائیگی۔

4- بلغمی کھانسی کیلئے منقیٰ اور کالی مرچ ملا کر کھائیں منقیٰ میں جتنے بیج ہوں انہیں نکال کر اتنی کالی مرچیں ڈال دیں۔ ایک دن میں گیارہ عدد منقیٰ کھائیں چند روز میں تکلیف دور ہو جائے گی۔

5- کھالی کھانسی کیلئے: شیر گاؤ آدھ پاؤ، گائے کا گھی آدھ ماشہ، پانی آدھ پاؤ تمام کو ملا کر آگ پر پکائیں۔ جب پانی جل کر صرف دودھ رہ جائے تو دو تولہ مصری ملا کر بچہ کو تھوڑا تھوڑا دیں۔

6- شہد کو قدرے نمک ملا کر آگ پر رکھیں، شہد پھٹ جائے تو صاف پانی تھوڑا سا ملائیں اور پلائیں بچوں کی کھانسی کیلئے اکسیر ہے۔

7- بچوں کی کالی کھانسی: پھٹکڑی بریاں پیس کر اس میں کھانڈ ملا دیں۔ دن میں دو بار بقدر ایک ایک چاول کے، بچے کو کھلائیں۔

8- خشک کھانسی: برگ پالک 2 تولہ گھوٹ کر مصری ملا کر پلائیں۔

9- کھانسی، نزلہ، کمزوری دماغ: آم کے پتوں کی چائے جس میں دودھ ڈالا گیا ہو البتہ پیچش دور کرنی ہو تو اس چائے میں دودھ نہ ڈالا جائے۔

10- ڈھاک کے پتوں کی راکھ کے ساتھ نمک ملا کر چٹائیں

11- چار تولہ روغن گاؤ، ایک تولہ گڑ ملا کر کھائیں۔ خشک کھانسی کیلئے اکسیر ہے۔

12- بلغمی کھانسی: ادرک کا رس، شہد ہم وزن لیں۔

## کند ذہنی دور کرنے کیلئے

1- گائے کا دودھ پلانے میں باقاعدگی کریں، چھوٹی سبز الائچی اور چٹکی بھر پسی ہوئی دار چینی چبا کر نیم گرم دودھ گائے کے ہمراہ لیں تو اور بہتر ہے۔

2- ہرنولی کے پتے سایہ میں خشک کریں، سفوف بنائیں 4 گرام خوراک صبح و شام ایک پاؤ گرم دودھ سے دیں، نہایت مفید نسخہ ہے۔

3- سونف+مصری (ہر ایک چھ ماشہ)، 7 عدد بادام ساتھ پیس لیں، رات کے وقت ملا کر نیم گرم دودھ سے لیں۔ اس کے بعد پانی ہرگز نہ پئیں۔ 40 روز استعمال کریں، نہایت مجرب نسخہ ہے۔

4- باریک سفوف دار چینی صبح و شام دو دو ماشہ نیم گرم دودھ کے ساتھ استعمال کریں۔

5- برگد کے تازہ و نرم چھلکے سایہ میں خشک، باریک پیس کر کپڑ چھان کریں، نصف حصہ چینی ملائیں۔ چھ چھ ماشہ صبح و شام گرم دودھ کے ہمراہ استعمال کریں۔

## ذیابیطس (شوگر) کیلئے نایاب نسخہ جات

1- کریلہ ایک تولہ، نیم کی کونپلیں ایک تولہ، جامن کی گٹھلی ایک تولہ لیکر ان سب اشیاء کو خوب کچل کر پیالہ بھر پانی میں بھگو کر رات بھر کھلی جگہ چھوڑ دیں صبح کو منہ نہار



پانی (اوپر والا) لیں اور یہ دعا پڑھیں:

بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ۔

2- گل ارض تخم کاہو، کریلے، صندل سفید، گل فارسی، گزمار بوٹی، بیضہ مرغ، ساق بلوط، جو ہر جامن طباشیر نقرہ۔ ہر چیز ایک ایک تولہ لے کر تیار کریں۔ خوراک 6 ماشہ صبح و شام دہی کے ساتھ کھائیں۔

3- دنبل اور ذیابیطس: کمیلہ 5 تولہ پانی میں بھگو کر آدھا کلو تلوں کا تیل اور تھوڑے سے پانی میں پکائیں پانی جلنے پر چھان کر رکھ لیں۔ صبح و شام مالش کریں۔

4- ست گلو 3 ماشہ کے ساتھ آدھا کلو بکری کی ترش چھاچھ کے ہمراہ استعمال کریں۔ مریض گائے کا دہی استعمال کرے بھوک پیاس لگنے پر سوائے دہی کے کچھ نہ کھائے پیے۔

5- برگ آم جو خود جھڑ جائیں اکٹھے کر کے سایہ میں خشک کریں۔ باریک کر کے آدھا ماشہ صبح و شام ہمراہ آب تازہ استعمال کریں۔

6- برگ لسوڑہ 8 عدد رات کو بھگو کر (پانی میں) صبح مل چھان کر پی لیں۔ صبح کو بھگو کر شام کو پی لیں۔ پندرہ بیس روز متواتر یہ عمل کریں۔

7- کچی گوبھی کھائیں۔

8- ایک چمچ شہد، 4 تولہ سلاجیت سے ملا کر دن میں تین بار کھائیں۔

9- دو چھٹانک پکی ہوئی پلکن کا سالن استعمال کرنا شروع کر دیں۔

10- چکوترے کے تین پھل روزانہ کھائیں۔

## دانتوں کی تکالیف کیلئے نسخے

1- منجن عجیب: آک کے پتے سایہ میں خشک کریں، پیس لیں، برابر مقدار میں سیاہ مرچ بوقت ضرورت مل لیں۔

2- درد دانت: ادرک چھیل کر نمک ملائیں اور اسے درد والی جگہ پر رکھیں۔

3- دانتوں سے خون آنا: پھٹکری 6 ماشہ باریک کر کے ایک پاؤ پانی میں حل کریں اور کلیاں کرائیں یا جامن کی لکڑی کا کوئلہ ایک تولہ، پھٹکڑی ایک تولہ دونوں کو پیس کر ملائیں اور دانتوں پر ملیں۔

4- ڈاڑھ کا درد: حقے کی چلم سے جلا ہوا تمباکو ڈاڑھ پر ملیں۔

5- منہ کی بدبو: آم کی شاخ سے مسواک لیکر کریں منہ کی بدبو دور ہو جائیگی۔

6- دانت ہلنا: برگ ببول چبائیں، دانت نہیں ہلیں گے اور خون رسنا بھی بند ہو جائے گا۔

7- درد دانت: ہلدی کی گانٹھ کو متعلقہ دانت کے نیچے دبائیں۔ دانت ہلنا بند ہو جائیں گے۔ اس کے علاوہ کوڑتمہ کی جڑ کی مسواک کریں یا آک کی جڑ کی مسواک استعمال کریں۔

8- دانت کے کیڑے: چنبیلی کے چند پتے چبانے سے دانت کے کیڑے مرجاتے ہیں۔

9- منجن زمان: جامن کے پتوں کو خشک کر کے باریک سفوف کریں اور منجن استعمال کریں۔

10- درد ڈاڑھ: مرچ گول سرخ پانچ عدد، بھوری بھینس کا مکھن پانچ تولہ آگ پر رکھیں۔ مرچ جل جائے تو نکال کر باہر پھینکیں جس ڈاڑھ میں درد ہو اس کے مخالف



کان میں دو تین قطرے ڈالیں اور مل لیں۔ فوراً آرام آجائیگا یا جس طرف درد ڈاڑھ ہو اس طرف ہاتھ کے انگوٹھے اور اس کے ساتھ والی انگلی کے درمیانی حصہ میں لہسن کوٹ کر باندھ دیں۔ آدھا گھنٹہ کے بعد درد ڈاڑھ کو آرام آجائے گا۔

## کانوں کی تکالیف

1- درد کان: آک کے زرد پتے گرد سے صاف کر کے گھی سے چوپڑ کر آگ پر گرم کریں سکڑنے پر ہتھیلی سے مسل دیں اور کان میں نچوڑ دیں۔

2- اوپر والا پانی شیشی میں محفوظ کرلیں، چندروزہ استعمال سے بہرہ پن دور ہوگا۔

3- درد کان: دو قطرے روغن سرسوں کے ساتھ کافور ملا کر کان میں ڈالیں۔

4- بہرہ پن: سونف 6 ماشے آدھا سیر پانی جوش دیں، آدھا پاؤ رہ جائے تو اس میں گائے کا دیسی گھی ایک تولہ ڈالیں مصری ایک تولہ ڈالیں، صبح وشام استعمال کریں۔

5- درد کان: حقہ نوش سے حقہ کے زور زور کے کش شدہ دھوئیں کو کان میں ڈالیں۔ پانچ چھ سوٹوں کا دھواں درد ختم کر دیگا۔

6- کان کے کیڑے: آک کے زرد پتے بھوبھل میں دبائیں تا کہ نرم ہو جائیں نچوڑ کر پانی نکالیں اور کان میں ٹپکائیں۔

7- بہرہ پن: نیم کے تخم کا خالص تیل 40 روز کان میں ڈالیں۔

## کانٹا چبھنا

1- پیاز کاٹ کر اس میں گڑ ملائیں۔ کانٹے والی جگہ باندھ دیں، کانٹا خود بخود باہر نکل آئے گا۔

2- انگلی میں پھانس کا چبھنا: برف کا ٹکڑا انگلی پر رکھیں جب وہ حصہ بے حس ہو جائے تو انگلی کو ابلے ہوئے پانی میں ڈبو کر پھانس کو نکال دیں۔

3- جسم میں کانٹا چبھنا: عرق کھپ میں چاول پکا کر اوپر باندھیں۔

## پیچش سے فوری چھٹکارا پائیں

1- نیم کی اندرونی چھال توے پر جلا کر راکھ حاصل کریں۔ بقدر ایک تولہ یہ راکھ دہی میں ملا کر کھائیں۔

2- آم کی پرانی گٹھلی کا سفوف ایک حصہ شکر آدھا حصہ ملا کر چھ ماشہ پانی سے دیں۔

3- سیب کی چھال کی چائے تیار کریں۔ دگنا فائدہ اٹھانا ہو تو لیموں کا رس اور شہد اس میں ملا دیں۔ یہ نسخہ تپ معرقہ کیلئے مفید ہے۔

4- دیسی سونف کوٹ کر سفوف بنائیں، دہی کی لسی سے صبح وشام ایک ایک تولہ ڈال کر استعمال کریں۔

5- دہی میں پیاز کا پانی استعمال کریں۔ یہ نسخہ خونی پیچش کیلئے بہت ہی مجرب ہے۔

## موٹاپا دور کرنا

1- ایک کپ قہوہ میں آدھے لیموں کا رس ملا کر صبح خالی پیٹ استعمال کریں۔ فالتو چربی زائل ہو کر موٹاپے میں کمی کا باعث بنتی ہے۔

2- برگ ارنڈ خشک 6 حصے، لاکھ ایک حصہ باریک پیس لیں پانی کے ہمراہ 3 ماشے خوراک مریض کو دیں۔

3- دو تولہ شہد گرم پانی میں ملا کر پلا دیں، پھر بتدریج اس کی مقدار بڑھاتے جائیں فضول گوشت از خود تحلیل ہوگا اور چربی پگھلے گی۔

4- نیم گرم پانی میں لیموں کا رس منہ نہار پلائیں۔

5- لیموں کا اچار چاٹیں۔

6- دن میں تین چار بار لیموں کا رس پانی میں ڈال کر سکنجبین بنائیں اور اسے پلائیں۔



7- مولی کے بیج، پانی کے ساتھ کھائیں۔

8- کلونجی کا باریک سفوف لیں۔ چینی میں ملا کر پیتے رہیں۔

9- کالی مرچیں پانی کے ساتھ پھانکتے رہیں۔

10- کھانے کے بعد اجوائن تھوڑی سی لیں اور پانی کے ساتھ استعمال کریں۔

11- کھانے کے ساتھ مولی اور سلاد کا استعمال کریں۔

12- چنے کی دال کے دانے برابر ہینگ پانی کیساتھ کھائیں۔

13- ادرک کی چائے پئیں۔

14- جوارش کمونی، زیرہ کے عرق کے ساتھ استعمال میں لائیں۔

15- گھی کی جگہ کوکنگ آئل کا استعمال کریں۔

16- چاول سے پرہیز کریں۔

17- منہ نہار کنو، سنگترے کا جوس استعمال میں لائیں۔

18- لہسن کے 3 یا 5 جوئے حسب طبیعت پانی سے نگل لیں۔

19- بیسن کی روٹی زیادہ استعمال کریں۔

20- سیب، منہ نہار کھانے کی عادت اپنائیں۔

21- کیلے اور ہرے سیبوں کو صرف سونگھیں۔ وزن میں کمی کا باعث ہوں گے۔

## یرقان سے نجات کیسے؟

1- گنے کا رس پئیں۔

2- زردگا جر کا جوس مصری ملا کر چند روز استعمال کریں۔

3- پانی میں لیموں کا رس نچوڑ کر پئیں۔

4- مولی اور لیموں کا استعمال کریں۔

5- کھیرا زیادہ سے زیادہ استعمال کریں۔

6- ایک تولہ سونف آدھ سیر پانی میں کھرل کر کے پن چھان کر پلائیں۔

7- مولی کے سبز پتوں اور شاخوں کا پانی 8 تولہ، شکر دو تولہ ملا کر روزانہ پلائیں۔ یہ عمل منہ نہار کرلیا جائے۔

8- ڈھاک کے پھولوں کو جوش دینے سے جو رنگ نکلتا ہے اس میں کرتہ رنگ کر پہن لیں۔ یرقان دور ہوجائے گا۔

9- برگ کاسنی سبز کا پانی بنا کر شربت بزوری میں ملا کر دیں۔

## ناک کی بیماریاں

1- نزلہ وزکام: درخت کنیر کے پتوں/پھلوں کی نسوار نزلہ زکام کیلئے اکسیر ہے۔

2- برگ لسوڑا دھو کر پانی میں رس نکالیں پانی سرخ ہوجائے تو مل چھان کر قدرے مصری ملائیں اور پی جائیں تین روز یہ عمل کریں۔

3- زکام دور کرنے کیلئے چھینکیں: کنیر کے پتوں کا رس یا عرق ہتھیلی پر رکھیں اور سونگھیں چھینکیں آئیں گی اور زکام دور ہوجائے گا۔

4- دائمی نزلہ: سفیدے کے پتے 1/4 کلو ساگ کی طرح کتریں دو کلو پانی میں ابالیں، آدھا پانی اڑ جائے تو چھان لیں، تین پاؤ چینی اس میں ڈالیں، آگ پر دوبارہ رکھیں اور شربت تیار کریں، صبح دوپہر شام استعمال کریں۔





# میرے روحانی تجربات

(فہد محمود لاہور)

محترم حکیم صاحب! آپ کا رسالہ عبقری ہمارے سامنے والے آفس والوں نے پورے پلازے میں بانٹا تھا میں نے پڑھا تو مجھے بہت اچھا لگا کیونکہ یہ عام رسالوں سے مختلف تھا، یہ اگست 2010ء کا ایڈیشن تھا، کیونکہ اس رسالے میں ادویات سے علاج کے علاوہ روحانی علاج بھی لکھے ہوئے تھے اور مجھے روحانی علاج سے افاقہ بھی ہوتا ہے اور عملیات کا شوق بھی رکھتا ہوں۔ اسی دوران مجھے میرے دوست کے بہنوئی نے آپ کی ایک کتاب ''کالی دنیا کالا جادو'' دکھائی وہ کتاب مجھے بہت ہی اچھی لگی، پھر میں نے آپ کی روحانی کلاس میں بھی شرکت کی، آپ نے کلاس میں بہت عمدہ طریقے سے بیان کیا اور وظائف سمجھائے اور ان کی اجازت بھی دی، میں نے بھی سب کچھ ایک رجسٹر پر نوٹ کرلیا۔

گھر آکر رجسٹر کھول کر تمام وظائف پر نظر دوڑائی اور پھر کوئی آسان عمل دیکھنے لگا جو میں روزمرہ زندگی میں آسانی سے کرسکوں، کافی دیر سوچنے کے بعد میں نے ''اصحاب کہف'' والے عمل کا انتخاب کیا۔

### ترتیب:

اول آخر تین مرتبہ درود ابراہیمی سات مرتبہ سورۂ فاتحہ اور سات مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھ کر بخشنا شروع کیا۔ ٹائم کی کوئی قید نہیں رکھی بس صبح اگر دس بجے اٹھا تو تب پڑھ لیا یا لیٹ اٹھا تو لیٹ پڑھ لیتا۔ لیکن رات میں 12 بجے کے بعد ہی پڑھتا ہوں۔

### اس عمل کا ذاتی تجربہ:

ابھی اس عمل کو شروع کیے ہوئے آٹھ یا دس دن ہی گزرے تھے میں رات 12 بجے گھر آیا تو لائٹ بند تھی، میری دو بھتیجیاں ہیں فاطمہ اور رومان۔

فاطمہ جاگ رہی تھی اور تنگ کر رہی تھی' فاطمہ کی عمر تب پونے تین سال تھی میں نے اپنی والدہ سے پوچھا کہ یہ کیوں تنگ کر رہی ہے؟ تو میری والدہ نے بتایا کہ اسے کافی تیز بخار ہے' تو میں نے اسے اٹھایا جب میں نے فاطمہ کو اٹھایا تو اس وقت میں نے بنیان پہن رکھی تھی جب میں نے فاطمہ کو گود میں بٹھایا تو فاطمہ کا سر میرے پیٹ کے ساتھ لگا تو اتنا گرم تھا کہ مجھے پیٹ پر جلن محسوس ہوئی۔

تو میں نے سوچا کہ کیوں نہ اصحاب کہف کے نام پڑھ کر دم کیا جائے تو میں نے تین مرتبہ اول و آخر درود ابراہیمی پڑھا اور سات مرتبہ اصحاب کہف کے نام پڑھ کر فاطمہ کو دم کیا۔ دم کرتے ہی جب فاطمہ کا سر دوبارہ پیٹ سے لگایا تو وہ بالکل ٹھیک تھی' میں نے تین چار مرتبہ ہاتھ لگا کر بھی دیکھا لیکن فاطمہ بالکل ٹھیک تھی اور میرے موبائل سے کھیل رہی تھی اور یہ سب اصحاب کہف کے ناموں کی برکت اور اللہ کی رضا سے ہوا میں اس طرح دم کرنے کے بعد بہت خوش بھی تھا اور حیران بھی...... کہ ایک سیکنڈ میں یہ سب کچھ ہوا۔

## اصحاب کہف کے نام اور دم کی ترتیب:

بسم اللہ الرحمن الرحیم اِلٰہِیْ بِحُرْمَۃِ یَمْلِیْخَا۔ مَکْسَلْمِیْنَا۔ کَشْفُوْطَطْ۔ تَبْیُوْنَسْ کَشَافَطْیُوْنَسْ۔ اَذْرَافَطْیُوْنَسْ۔ یُوَانَسْبُوْس وَکَلْبُہُمْ قِطْمِیْر

**بمعہ تسمیہ سات مرتبہ:** اسی عمل کو بخار میں میں نے چھوٹی بھتیجی رومان پر بھی کر چکا نتائج وہی کہ آرام آ جاتا اور اسی وقت۔

## آگ کو ٹھنڈا کرنے والا عمل

کچھ دن پہلے سالن گرم کرتے ہوئے میری انگلی جل گئی تو روٹی کھاتے ہوئے مجھے بہت تکلیف ہو رہی تھی اچانک حکیم صاحب کی ایک بات یاد آئی کہ یہ نام آگ کو ایسے



ٹھنڈا کرتے ہیں جیسے پانی تو میں نے فوراً اسی ترتیب سے اصحاب کہف کے نام پڑھ کر اپنی انگلی پر دم کیا اور اس کے بعد صرف 2 لقمے ڈالنے تک درد رہا تیسرا لقمہ منہ میں ڈالتے وقت درد اور جلن غائب تھی۔

## والدہ کا درد فوری ختم

میری والدہ کو آج کل کندھے کے جوڑ میں درد ہے اور وہ کندھا جڑ گیا ہے ہلکا سا ہلنے پر بھی درد سے چیخیں نکلتی ہیں ایک دن رات میں انہیں دبا رہا تھا تو انہوں نے سائیڈ تبدیل کی تو ان کی چیخیں نکل گئیں اور تکلیف کی وجہ سے رو پڑیں مجھے صرف سوچنے کے لیے ایک یا دو سیکنڈ ہی ملے کہ میں ان کے درد کیلئے کیا کروں میں نے فوراً "اصحاب کہف" کے نام پڑھے اور ان پر دم کیا تو ان کو اسی وقت ایک سیکنڈ کے اندر اندر سکون ہو گیا اور وہ بالکل خاموش ہو گئیں اور ان کا وہ درد بھی اسی وقت ختم ہو گیا۔

## چوری کیلئے مجرب وظیفہ

میرے چچا کراچی میں رہتے ہیں ایک شام ان کا فون آیا تو کافی پریشان تھے میں نے پریشانی پوچھی تو انہوں نے بتایا کہ گھر کی خواتین بازار گئیں تھیں تو چوری کے ڈر سے انہوں نے سونے کے کانٹے لیس میں لپیٹ کر پرس میں ڈال لیے تھے اور لیسوں والی دکان پر لیس پسند کرتے ہوئے پرس کاؤنٹر پر رکھا تھا کہ پرس کوئی اٹھا کر لے گیا ایک لاکھ پچیس ہزار کے قریب پیسے اور سونا تھا اس میں...... میں بہت پریشان ہوں۔

کیونکہ ان کو پتہ ہے کہ میں عملیات اور روحانی دنیا میں کافی دلچسپی لیتا ہوں اور ان کو میں نے آپ کی کتاب "کالی دنیا کالا جادو" بھی تحفہ میں دی تھی اگر تم کچھ کر سکو تو کر دو۔ تو میں نے انہیں کہا کہ تھوڑی دیر میں فون کر کے بتاتا ہوں میں نے آپ کی بتائی ہوئی دعا میسج کر کے انہیں بھیج دی میسج عربی الفاظ میں لکھا تھا پھر اگلے دن میں نے انہیں فون کیا اور وہ میسج کے بارے میں بتایا انہوں نے کہا وہ میں نے ابھی

نہیں پڑھا تو میں نے انہیں کہا کہ آپ بس میرے ساتھ دہرائیں میسیج بعد میں پڑھ لینا کیونکہ وہ دینی ماحول سے جڑے رہتے ہیں اس لیے انہیں وہ یاد کرنے میں کوئی مشکل پیش نہ آئی جو کسر رہ گئی تھی وہ انہوں نے میسج سے پوری کر لی۔

ترتیب: تین تین مرتبہ درود شریف اور سات مرتبہ یہ دعا پڑھنی ہے: دعا:

اِنَّ اللّٰهَ یَا جَامِعُ النَّاسِ لِیَوْمٍ لَّا رَیْبَ فِیْهِ اِجْمَعْ ضَالَّتِیْ

صرف پانچ دن کے بعد ہی ان کو کاروبار میں غیر یقینی طور پر اتنا منافع ہوا کہ ان کی چوری شدہ رقم صرف دو دن میں پوری ہوگئی۔ ان کا فون آیا وہ اتنے خوش تھے میں نے ان سے کہا کہ کچھ صدقہ وغیرہ ضرور کر دیں یہ سب اللہ کی مہربانی اور اس دعا کی برکت سے ہوا۔

## چابیاں مل گئیں

میرے دوست کی پرچون کی دکان ہے اکثر آفس سے واپس آ کر وہاں بیٹھنا ہوتا ہے' ایک رات گیارہ بجے دکان بند کرنے کا ٹائم آیا تو چابیاں نہیں مل رہی تھیں ہم تین لوگ چابیاں ڈھونڈ رہے تھے ہر جگہ دیکھ لیا نہیں ملیں...... آخر ہار تھک کر بیٹھ گئے اور نئے تالے لینے لگے اتنی دیر میں میں نے درج بالا دعا پڑھنی شروع کر دی اور انہیں کہا کہ تھوڑی دیر رک جاؤ۔۔۔ ابھی میں نے چار پانچ مرتبہ ہی دعا پڑھی تھی کہ وہ چابیاں چیونگم والے ڈبے سے مل گئیں حالانکہ اس ڈبے کو ہم تینوں نے تین چار مرتبہ دیکھا تھا اس میں چیونگم بھی صرف سات آٹھ تھیں اور ڈبہ بھی شیشہ کا تھا جس کے آر پار نظر آتا ہے۔ یہ سب اس دعا کی برکت سے ہوا۔

## قیمتی گھڑی مل گئی

میرے ماموں کی بڑی قیمتی گھڑی نہیں مل رہی تھی جو انہوں نے فریج پر رکھی بعد میں غائب ہوگئی' انہوں نے بہت تلاش کی لیکن کہیں سے نہ ملی' تمام گھر والوں کو شک تھا کہ



نوکرانی نے غائب کی ہے لیکن ہم نے دیکھا نہیں تھا اس لیے نوکرانی کو کچھ نہیں پوچھا اس بات کو تقریباً سات ماہ ہو گئے تھے۔ میں ان کے گھر گیا تو شعیب سے باتوں باتوں میں دوبارہ گھڑی کا پوچھا تو اس نے وہی جواب دیا کہ نہیں ملی۔ تو میں نے وہاں کھڑے ہو کر یہ دعا پڑھی اور گھر آ گیا۔ ایک یا ڈیڑھ ہفتے بعد میں دوبارہ شعیب کی طرف گیا اور اس سے گھڑی کا پوچھا تو اس نے کہا مل گئی ہے۔ تو سن کر بہت خوشی ہوئی۔

## آخری چھ سورتوں کا کمال

مجھے 2007ء میں دائیں خصیے اور دائیں پوری ٹانگ میں شدید درد رہتا تھا۔ لیکن اب یہ درد مسلسل رہنے لگا اور درد ناقابل برداشت حد تک بڑھ گیا۔ 9،8 ماہ تک برداشت کرنے کے بعد میں نے اپنے ایک دوست سے اس مسئلے کے بارے میں بات کی تو اس نے کہا ایک ڈاکٹر صاحب ہیں جنہیں میں جانتا ہوں سپیشلسٹ ہیں اور مفانوالہ چوک میں ہسپتال ہے' ان سے ٹائم لیکر ان کے پاس چلے جاؤ میں ان کے پاس گیا تو انہوں نے چیک کیا اور کہنے لگے سب ٹھیک ہے اور جب درد ہو تو یہ کیپسول کھا لینا' میں نے ان سے کہا کہ کوئی فکر کی بات تو نہیں تو انہوں نے جواب دیا اگر یہ درد ایسے ہی ہوتی رہی اور آپ کو دوائی کھانے کے بعد آرام نہ آیا تو آپ کو چھوٹا سا آپریشن کروانا ہوگا کوئی فکر کی بات نہیں۔ میں نے کہا کہ آپریشن تو میں نے کسی صورت نہیں کروانا' اس کے بعد میں نے کئی لیبارٹریوں سے ٹیسٹ کروائے' شیخ زید ہسپتال بھی دکھایا' حکیموں سے بھی علاج کروائے لیکن میرا درد جوں کا توں رہا۔ صرف دوائی کھانے سے وقتی آرام آ جاتا۔ اس کے بعد جب میں روحانی کلاس میں آیا جہاں آپ نے ناف سے نیچے کی تمام بیماریوں کیلئے آخری چھ سورتیں اور آخر میں تسمیہ اور ساتھ میں اسم الٰہی اَلْمَلِكُ اَلْقُدُّوْسُ، اَلسَّلَامُ کا ورد بتایا۔ میں یہ عمل روزانہ رات بارہ بجے کے بعد سونے سے پہلے پڑھتا تھا' تسبیح 313 کی تعداد میں پڑھتا تھا۔

## حیران کن بات:

سب سے حیران کن بات اس کی یہ ہے کہ یہ واقعی ہی اینٹی بائیوٹک ہے اب جب بھی مجھے شدید درد ہوتی ہے تو چھ سورتیں مع تسمیہ اور تسبیح صرف **21** مرتبہ اول وآخر ایک مرتبہ درود ابراہیمی پڑھتا ہوں اور درد فوراً غائب ہوجاتا ہے واقعی لاجواب عمل ہے۔اس عمل کے بعد اب درد مجھے کبھی کبھی ہی ہوتا ہے وہ بھی تب جب غلطی سے میرا اپنا ہاتھ خصیے کو لگ جائے یا کسی بھی طرح اس پر چوٹ لگے۔بس اس وقت ہی کبھی کبھی پڑھنے کی ضرورت پیش آتی ہے۔یہ سب اللہ تعالیٰ کی مہربانی اور حکیم صاحب کی دریادلی کی وجہ سے ہوا اور میں اس بات پر اللہ تعالیٰ اور اس کے بعد آپ کا بہت شکر گزار ہوں۔

## چھوٹا سا وظیفہ اور عینک اتر گئی

**1999**ء میں میرے سر میں درد رہنے لگا سمجھ نہیں آ رہی تھا کہ یہ کیوں ہوتی ہے درد آہستہ آہستہ بڑھتا ہی جا رہا تھا بہت سے ڈاکٹرز کو بھی دکھایا لیکن درد نہیں جا رہا تھا پھر ایک ڈاکٹر نے کہا کہ آپ نظر چیک کروائیں میں نے نظر چیک کروائی تو نظر کمزور تھی' ڈاکٹر نے کہا یہ لگا کے رکھیں گے تو ہی نظر کمزور نہیں ہوگی لیکن میں پابندی سے عینک نہیں لگاتا تھا۔عینک لگنے کے سات یا آٹھ ماہ بعد سیالکوٹ جانا ہوا وہاں ہمارے ایک قاری صاحب ہیں جو ہمارے ملنے والے ہیں وہ بھی عملیات کرتے ہیں میرے کزن یاسر نے ان سے ملنے جانا تھا تو میں بھی ان کے ساتھ چلا گیا ان قاری صاحب سے میں نے آنکھوں کے بارے پوچھا کہ عینک سے جان چھوٹ جائے تو انہوں نے یہ وظیفہ بتایا:

فَكَشَفْنَا عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ﴿ق ۲۲﴾۔

ترتیب: ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ پڑھ کر اپنے ہاتھوں کے انگوٹھوں



کے ناخنوں پر پھونک مار کر انہیں آنکھوں پر لگائیں۔اللہ تعالیٰ کی مہربانی اور اس آیت کی برکت سے میری عینک چند مہینوں میں ہی اتر گئی اور آج کے دن تک مجھے عینک کی ضرورت نہیں پڑی۔

## چوری شدہ بکرے مل گئے

بقرا عید پر بھائی نے کچھ بکرے پہلے سے ہی لیکر اپنے دوست کے فارم ہاؤس پر رکھے ہوئے تھے' بکروں کی تعداد پانچ تھی' عید سے دس دن پہلے مجھے فون آیا کہ بکرے چوری ہوگئے ہیں۔سب بہت پریشان ہوگئے اور بھائی فارم ہاؤس چلے گئے' جب شام کو واپس آئے سب بات بتائی تو میری بڑی بہن نے مجھ سے کہا تم تو عملیات میں دلچسپی لیتے ہو تو کسی سے پوچھو یا خود کوئی ایسی چیز بتاؤ جس سے ہمارا مسئلہ حل ہوجائے اور یہ پریشانی ٹل جائے تو اس سے پہلے کہ میں ابھی کچھ کہتا اس سے پہلے ابو بولے کہ بات یہ ہے کہ مجھے مولوی صاحب نے اسم الٰہی بتایا تھا وہ میں بھی آزما چکا ہوں اور دوسروں کو بھی بتا رہا ہوں اور جس جس کو یہ بتایا ہے اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے سب کے کام ہوگئے ہیں۔ہم نے وہ عمل شروع کردیا۔تین دن بعد صبح فون آیا کہ چار بکرے مل گئے ہیں اور ایک نہیں ملا وہ بھی ہمیں پتہ چل گیا ہے کہ کس نے چوری کیے تھے۔عمل یہ تھا:۔یَامُعِیْدُ۔ترتیب: صبح وشام اٹھتے بیٹھتے سب گھر والے یا جتنے بھی افراد ہیں سب پڑھیں۔جتنی زیادہ توجہ اور یقین سے پڑھیں گے اتنی جلدی کام بنے گا۔



## اگر شوہر ناراض ہے تو:

اگر کسی خاتون کا شوہر اس سے ناراض رہتا ہو یا اس سے ٹھیک طریقے سے بات نہ کرتا ہو تو پہلے سپارے میں فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ﴿البقرۃ ۱۳۷﴾۔ ایک تسبیح صبح کی نماز کے ساتھ اور ایک تسبیح عشاء کی نماز کے ساتھ پڑھیں اور ساتھ اپنے شوہر کا تصور کرے انشاء اللہ چند دنوں میں ہی آپ کو واضح فرق نظر آئے گا۔ یہ عمل شوہر بھی اپنی بیوی کے لیے کرسکتا ہے۔

## قیدی کی رہائی کیلئے:

اگر کوئی ناجائز کسی مقدمہ میں پھنس گیا ہے یا اس نے واقعی جرم کیا ہے اور اب پچھتا رہا ہے اور اللہ سے سچی توبہ کے بعد اگر قیدی خود جیل کے اندر آیت کریمہ سوا لاکھ دفعہ پڑھے تو اگر اسے سزائے موت بھی سنا دی گئی ہے تو عمر قید میں تبدیل ہوجائے گی اور اگر عمر قید ہے تو انشاء اللہ رہائی نصیب ہوگی۔ بہت ہی آزمایا ہوا ہے۔ اگر قیدی خود پڑھے تو بہت زیادہ فائدہ ہے ورنہ گھر والے بھی مل کر پڑھ سکتے ہیں۔ ہاں اگر کوئی نوجوان بے روزگار ہے تو وہ بھی سوا لاکھ دفعہ آیت کریمہ پڑھے تو وہ جھونپڑی سے محل میں آجائے گا۔

میرے بھتیجے کے ہاتھ سے ایک غیر مسلم کا قتل ہوگیا تھا اسے کسی نے بتایا تھا صبح سورج نکلنے کے بعد آیت کریمہ کے ساتھ گیارہ تسبیحات کلمہ شریف' ایک تسبیح ''یا اللہ کرم فرما'' پڑھیں انشاء اللہ تقریباً **21** یا **40** دن میں مقدمہ ختم ہوجائے گا۔ انہوں نے کیا اور مقدمہ ختم ہوگیا۔

## نشہ سے چھٹکارا:

جس کا شوہر یا بیٹا نشہ کرتا ہو اس کو چاہیے کہ جب وہ گہری نیند سو جائے تو اس کے



سر کی طرف گیارہ' اکیس یا اکتالیس مرتبہ **قل ھو اللہ**..... (سورۂ اخلاص) پڑھے تو ٹھیک ہوجائے گا۔ اگر جوا کھیلتا ہو تو وہ آدمی شیشے کے سامنے کھڑا ہوکر اپنے منہ کو الٹا سیدھا کرے یعنی مختلف زاویے بنائے منہ کو ٹیڑھا کرے جیسے کسی کی نقلیں اتاری جائیں اور شیشے میں خود کو دیکھتا بھی رہے چند دن تک ایسا کرنے سے وہ ٹھیک ہوجائے گا۔ یہ عمل مجھے کسی اللہ والے نے بتایا تھا جو بہت ہی مجرب ہے۔

## امراض اور ٹینشن سے نجات:

میری بیٹی مجھے ڈاکٹر کے پاس لے گئی رپورٹیں دیکھنے کے بعد کہنے لگا اماں جی آپ کو تو بہت خوفناک بیماریاں ہیں میں نے کہا کہ میں دو تین دن میں خود کو بحال کرلوں گی' ڈاکٹر بولا وہ کیسے بحال کرلیں گی؟ میں نے کہا ٹینشن ختم کرلوں گی' مراقبہ کرکے' نماز کے بعد سیدھی کھڑی ہوکر سانس لیتی ہوں' پہلے تین دفعہ پھر پانچ دفعہ' اگلے دن سات دفعہ اور یَاسَلَامُ کا ورد کرتی ہوں میں تو سب کو کہتی ہوں کہ جب پڑھائی شروع کیا کرو تو یَاسَلَامُ کا ورد کرلیا کرو اس کا مطلب یہ ہے سلامتی دینے والا.....!

یہ عمل کینسر کا مریض بھی کرسکتا ہے' اس کیلئے یہ ہے کہ دھیان سے کرے یہ نہ ہو کہ فالتو باتیں بھی کرتا رہے اور پڑھتا بھی رہے۔ یہ بہت سوں کا آزمایا ہوا مجرب عمل ہے۔

## حاملہ عورت کی بے چینی ختم:

جب عورت حاملہ ہوتی ہے تو اس کا کچھ کھانے کو دل نہیں کرتا' ہر وقت بے چینی کی کیفیت رہتی ہے' بھوک ختم ہوجاتی ہے' اس کیلئے عورت کو چاہیے کہ آملے کا مربہ صبح و شام پانچ سے دس دانے استعمال کرے اس سے بھوک بھی لگے گی اور بے چینی بھی ختم ہوجائے گی۔

**نوٹ:** مربہ دھو کر استعمال کریں شیرے والا نہیں کھانا۔

## نظر کمزور ہوتو:

جس کسی کی بھی نظر کمزور ہوگئی ہو اور دن بدن اور کمزور ہو رہی ہو تو اسے چاہیے کہ کالی ہڑیڑ کا مربہ رات سوتے وقت دودھ کے ساتھ کچھ عرصہ مسلسل استعمال کرے۔ انشاء اللہ اس کی نظر میں خاطر خواہ اضافہ ہوگا۔

نسخہ نمبر **2**: سونف' گری' چنے' بادام' ہم وزن لے کر کوٹ کر مصری میں ملالیں اور رات کو ایک چمچ دودھ کے ساتھ استعمال کریں' میرے اپنے تجربے کی بات ہے۔ اس سے نظر بہت جلدی طاقت ور ہوجاتی ہے۔

## ناف میں تیل لگانے کے فوائد:

اگر آپ کے جسم میں گرمی ہو' پاؤں جل رہے ہوں' سردیوں میں بھی پاؤں رضائی سے باہر نکال کر سوتے ہوں' بیٹھے بیٹھے جب کھڑے ہوں تو آنکھوں کے سامنے اندھیرا چھا جاتا ہو یا تھوڑا سا چلنے یا سیڑھیاں چڑھنے سے دل تیز تیز دھڑکتا ہو ناف میں بلاناغہ تھوڑا سا تیل لگائیں اور ساتھ رات کو سوتے وقت پاؤں کے انگوٹھے اور انگلی کے درمیان بھی تیل لگائیں تو بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے کچھ عرصہ مستقل مزاجی سے یہ ٹوٹکہ آزمائیں۔

## جلے کیلئے گھریلو ٹوٹکہ:

اگر گھر میں کام کے دوران کسی عورت کے جسم کا کوئی حصہ جل جائے تو گھر میں موجود دانتوں والی پیسٹ فوراً جلے پر لگادیں اسی وقت ٹھنڈ پڑ جائے گی اور بالکل بھی جلن نہ ہوگی اور اس کا ایک اور فائدہ ہے کہ اس سے آبلہ نہیں بنے گا۔

## جسمانی طاقت کا نسخہ اور شہد کے فوائد:

اگر آپ جسمانی طور پر کمزوری محسوس کر رہے ہوں تو روزانہ نیم گرم دودھ میں



رات کو ایک چمچ شہد ملا کر پئیں۔ انشاء اللہ آپ کی کمزوری دور ہوجائے گی۔ شہد کا ایک اور خاص فائدہ یہ ہوگا کہ اگر کوئی مسلسل شہد استعمال کرتا رہے تو اس کو شوگر نہیں ہوگی۔

جن حضرات کا پیٹ پھول جاتا ہے چاہے وہ مرد ہوں یا عورت ان کو چاہیے کہ شہد اور کلونجی ملا کر کچھ عرصہ استعمال کریں' لوگ چھوٹے اور بڑے شہد کے چکروں میں پڑ جاتے ہیں میں کہتی ہوں کوئی بات نہیں شہد چھوٹا ہو یا بڑا استعمال کرنا چاہیے۔ اللہ کا شکر ہے میں نے اپنے بیٹوں کو یہی نسخہ استعمال کرایا ان کے پیٹ آج تک نہیں بڑھے' شہد سے پیٹ کی کئی بیماریاں ٹھیک ہوجاتی ہیں۔

## چھپاکی کا آسان علاج:

اگر کسی کو چھپاکی نکل آئے تو اسے چاہیے کہ ویزلین کی ایک شیشی میں دو ٹکیے پنسلین کے ڈال کر مکس کرلے اور رات کو چھپاکی والی جگہ پر لگائیں۔ رات کو لگائیں اور صبح کو ہی واضح فرق پائیں گے۔

## چائے کی پتی اور آنکھوں کے امراض:

چائے کی پتی جو آپ استعمال کر چکے ہیں اس کو پھینکیں مت بلکہ اس کو کپڑے کی پوٹلی بنا کر آنکھوں پر رکھنے سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ خاص طور پر وہ حضرات جو ویلڈنگ اور کمپیوٹر کے سامنے زیادہ دیر تک بیٹھے رہتے ہیں۔ ان کی آنکھوں کے تمام نقائص دور ہوجاتے ہیں۔

## خارش کیلئے:

مجھے الرجی والی خارش ہوگئی تھی' مجھے میرے بڑے بھائی نے بتایا تھا کہ تارامیرا کا تیل اور گری کا تیل مکس کرکے پورے بدن پر مالش کرنے سے خارش ختم ہوجاتی ہے۔ لڑکیوں کو جوئیں پڑ جاتی ہیں تو اس کیلئے بھی مفید ہے۔

## بال لمبے کریں:

بال بڑھانے کیلئے میرے تجربے میں ایک نسخہ بہت دیر سے ہے اور میرا ہی نہیں کئی عورتوں کا آزمودہ ہے:

**ھوالشافی:** ریٹھا' آملے' میتھرے ہموزن ملا کر ان کو پیس کر پانی میں ابالیں اور ابلتے ہوئے پانی میں سرسوں کا تیل ایک کلو ڈال لیں اور اس کو جلائیں جو بچ جائے اس کو استعمال کریں اور بالوں کو لگائیں ۔ دنوں میں آپ کے بال بڑھ جائیں گے۔ بہت زبردست نسخہ ہے۔

اگر بالوں میں سکری و خشکی ہو تو بیری کے پتے دھو کر اور کوٹ کر چٹنی کی طرح بنا لیں اور دہی میں ملا کر مہندی کی طرح لگائیں اس سے سکری اور خشکی چلی جاتی ہے۔ ایک آدھ دفعہ لگانے سے نہیں چند دن کے وقفے سے لگانے سے خشکی چلی جاتی ہے۔ جب ہم چھوٹے تھے ہماری والدہ ہمیں کہا کرتی تھیں کہ دیسی گھی بالوں میں لگایا کرو' لگانے کا اثر اور کھانے کا اثر اور ہے۔ اسی وجہ سے پہلے لوگوں کے بال مضبوط اور لمبے ہوا کرتے تھے۔ چکنائی ختم کرنے کیلئے بیسن کو پانی میں ڈال کر سر دھوئیں تو چکنائی ختم ہو جاتی ہے۔

## ایڑھیاں پھٹ جاتی ہوں تو:

اگر سردیوں میں یا کسی بھی موسم میں آپ کی ایڑھیاں پھٹ جاتی ہیں تو رات کو سونے سے پہلے عام صابن سے ایڑھیوں کو اچھی طرح صاف کر لیں کسی چیز سے رگڑ کر صاف کر لیں اور موٹر سائیکل یا گاڑیوں میں جو گریس اچھی والی ہوتی ہے وہ رات کو سوتے وقت لگائیں' صبح جب دیکھیں گے تو واضح فرق محسوس ہوگا۔





# عمرے کا فری ٹکٹ

**(ابوطلحہ وام طلحہ' سندھ)**

میں اور میری بیوی دل میں سوچتے تھے کہ کاش حرمین ہم دونوں اکٹھے جائیں لیکن مدرسہ کا مدرس......؟؟؟ سب کو پتا ہے کہ اس کی تنخواہ کیا ہوتی ہے کیا وہ بھی اپنی بیوی کے ساتھ حرمین کی ہوائیں کھا سکتا ہے؟ لیکن اللہ تعالیٰ تو تنخواہوں اور پیسوں کا محتاج نہیں ہے ہم بھی اس کے' خزانے بھی اس کے' حرمین بھی اس کے' بس یہ تڑپ ہوتی تھی ......تو ایک دن حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم العالیہ کے دفتر عبقری سے رابطہ ہوا کہ دفتر والوں سے کہا کہ کسی اللہ والے نے ہمیں عمرہ کروانے کا ارادہ کیا ہے لیکن وہ فون وغیرہ کا جواب نہیں دیتے ہم کیا کریں؟ تو دفتر والوں نے فرمایا آپ دونوں میاں بیوی یہ وظیفہ کثرت سے پڑھیں انشاء اللہ اللہ تعالیٰ غیب سے مدد فرمائے گا۔ (وظیفہ آگے آرہا ہے)

ہم نے وظیفہ پڑھنا شروع کر دیا اور ہماری نظریں اس شخص پر تھیں جس نے ہمیں ارادہ دکھایا تھا لیکن بار بار عبقری دفتر والوں سے رابطہ کرنے پر وہاں سے جواب ملتا تھا کہ اللہ غیب سے مدد فرمائے گا۔ یہ لفظ غیب سے مدد اس وقت مجھے سمجھ میں آیا جب اس شخص نے بالکل رابطہ ہی نہیں کیا بلکہ دوسرے کسی نیک آدمی نے ہمیں ٹکٹ کے پیسے دیئے اللہ تعالیٰ اس کی نیک تمنائیں پوری فرمائے اور اللہ تعالیٰ اس کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اس نے صرف میری ٹکٹ کے پیسے دیئے اور میں نے بھی اس کے ساتھ اپنی بیوی کے جانے کا تذکرہ نہ کیا تا کہ اس پر بوجھ نہ پڑے۔ پیسے آکر گھر میں رکھے اور بیوی کو بتایا اب میں جا رہا ہوں میرا کام بن گیا ہے تو اس وقت اس نے کہا کہ ہم کس کے آسرے پر ہیں ہم نے ساری زندگی آپ کے حوالے کی' آپ ہیں تو ہم ہیں' عورت کی عزت شوہر کے ساتھ ہوتی ہے' میری بھی ٹکٹ کروائیں' مجھے امید ہے کہ میرا

رب اس گنہگار بندی کو ناامید نہ فرمائیں گے' صرف آپ اپنے دل کو بڑا کریں
میں نے عبقری دفتر فون کیا' اپنی مشکل بتائی تو دفتر والوں نے فرمایا جو حکیم صاحب
نے وظیفہ دیا ہے وہ کثرت سے پڑھیں ہم وہ وظیفہ کثرت سے پڑھتے رہے۔

میرا رب بہت غنی ہے اس کے خزانوں میں کوئی کمی نہیں پھر ہم نے ایک دوست کو فون
کیا' جو ٹریول ایجنسی میں کام کرتا ہے کہ میرے پاس صرف ساٹھ ہزار روپے ہیں میں اور
میری بیوی حرمین کے سفر کا ارادہ رکھتے ہیں آپ پتہ کراؤ کہیں سستی ٹکٹ مل جائے تو ہم
چلے جائیں۔ اس نے بھی تہہ دل سے کوشش کی اور ہمیں دو ٹکٹ سعودی ایئر لائن میں
**37،37** ہزار روپے میں دلوائیں اور تاریخ بتادی کہ **23** رمضان کو روانگی ہے اور
واپسی **19** شوال کو ہے میں نے کہا الٰہی تیرا شکر کہ یہ کام ہوگیا اب ویزا اور وہاں رہائش
کیلئے ایک روپیہ بھی ہمارے پاس نہ تھا پھر میں نے عبقری کے دفتر فون کیا جواب ملا
کہ آپ مایوس نہ ہوں مجھے ڈر تھا کہ اچانک ویزے کے پیسے طلب کیے جائیں گے کیا
کروں؟ انہوں نے فرمایا جو وظیفہ آپ کو حضرت نے دیا ہے وہی توجہ اور اٹھتے' بیٹھتے'
چلتے' گھومتے' کثرت سے دونوں پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے مدد ہوگی۔

ہم نے ایسے ہی کیا پڑھتے رہے کہ جس نیک آدمی نے **60** ہزار روپے ٹکٹ کے
عنایت کیے تھے اس نے فون کیا کہ میں نے چالیس ہزار اور بھی آپ کیلئے رکھے ہیں
ماشاء اللہ اللہ تعالیٰ کی غیبی امداد شروع ہوگئی بہرحال اللہ تعالیٰ نے کرم نوازی فرمائی وہاں
رہائش کا بھی بندوبست ہوگیا جبکہ ہمارے پیکیج میں صرف ٹرانسپورٹ تھی رہائش نہیں تھی'
اللہ کا نام لیتے ہوئے وہاں پہنچے اور یہ وظیفہ کثرت سے پڑھتے ہوئے مکہ پاک پہنچ گئے
وہاں دوستوں نے کہا کہ آپ کیلئے ہم نے مدینہ پاک جانے تک جتنے دن آپ مکہ
پاک میں رہائش کا انتظام کیا ہے وہ کمرہ جو دونوں کیلئے **400** ریال میں مل رہا تھا کسی
اللہ والے نے ہوٹل والے کو کہا کہ ان سے پیسے مت لینا ہم ادا کریں گے۔



مدینہ پاک گئے وہاں بھی قدم قدم پر اللہ تعالیٰ کی مدد آنکھوں سے دیکھی میری بیوی
بہت ڈرتی تھی کہ میری وجہ سے اس کو تکلیف پہنچی ہے تو اچھی بات نہیں ہے اس لیے وہ
مجھے بار بار کہتی تھی کہ میرے بارے میں پریشان مت ہونا اللہ تعالیٰ انتظام فرمائیں
گے۔ مدینہ پاک کے جس ہوٹل میں رمضان المبارک میں **400** یا **500** ریال میں
کمرہ ملتا تھا اس میں ہمارا انتظام **60** روپے ریال فی دن مقرر ہوا۔ کل **400** ریال
بنتے تھے' درمیان میں کسی اللہ والے نے وہ میرے ہاتھ میں تھمادیئے اور کہا کہ مولانا یہ
آپ کو کام آئیں گے صرف قبول کرنا' پھر مکہ پاک واپسی ہوئی باقی جو دن ہمارے گزرے
گیارہ بارہ دن ان میں صرف تین دنوں کی ہم سے رہائش کی رقم ایک سو پندرہ ریال وصول
کی گئی باقی رہائش ایک اللہ والے نے خوشی سے ایک ہوٹل میں فری کروادی۔

## فری عمرہ کے لئے آزمودہ عمل

الحمدللہ اس وظیفہ کی برکت سے ہمارا یہ عمرہ ہوگیا اور جب گھر پہنچے تو جیب میں کافی
ریال پڑے تھے اور وہ وظیفہ یہ ہے:۔

سورۂ توبہ کی آخری آیت **حَسْبِيَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ (توبہ ۱۲۹)**

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ آپ سب کو بھی حرمین کی زیارت نصیب فرمائے اور اللہ
تعالیٰ حضرت حکیم صاحب کو جزائے خیر عطا فرمائے جنہوں نے ایک خزانے کی چابی
ہمیں بغیر کسی عوض کے عنایت فرمائی جو اوپر میں نے لکھ دی ہے۔ آمین



# 14 سالہ پرانا کالا جادو اور بندشیں کیسے ٹوٹیں

(محمد بلال نقشبندی، چکوال)

میں اپنی نوجوانی میں بالکل دنیادار تھا' ہر وقت کاروبار کی فکر تھی' نماز روزہ کی کوئی فکر نہ تھی' دوستوں کے ساتھ گپ شپ لگائی' عیاشی کی' تاش کھیلے' کھایا پیا اور سو گئے' ایک مرتبہ چند پرانے دوست آئے دیکھا تو انہوں نے سفید لباس اور سنت کے مطابق ڈاڑھی رکھی ہوئی تھی' وہ مجھے قریب خالی پلاٹ میں لے گئے' وہاں انہوں نے عارضی زندگی کی حقیقت سمجھائی اور ابدی زندگی کی یاد دلائی بات میری سمجھ میں آ گئی۔ اپنی گزری ہوئی زندگی پر انتہائی ندامت ہوئی اپنے آپ کو لعنت ملامت کی' عشاء کی نماز کا ٹائم تھا اللہ نے توفیق دی اسی وقت مسجد گیا وضو کیا' نماز ادا کی اور رب کے حضور گزشتہ زندگی کے کارناموں سے توبہ کی اور آئندہ ایسے کاموں کو نہ کرنے کا عہد کیا۔

## تبدیلی کی شروعات:

زندگی کا رُخ تبدیل ہونا شروع ہوا' مختلف دینی کتابوں کا مطالعہ کیا۔ ہمارے قریب ایک جنگل میں ایک مزار تھا' وہاں ایک فقیر بیٹھتے تھے میں سمجھتا تھا کہ روایتی فقیروں کی طرح یہ بھی لوگوں کو گمراہ کر رہے ہیں' ایک دن میں اس فقیر کا امتحان لینے وہاں پہنچا تو جا کر میں نے جو دیکھا وہ یہ تھا:۔

## مجذوب سے دل کی تشفی:

مزار والے کمرے سے ایک عورت نکل کر مجذوب کے پاس آئی اور کہنے لگی مزار والے باباجی کو کہیں کہ میرا بیٹا رہا کرا دیں جو کہ نو ماہ سے جیل میں ہے مجذوب غصے سے کہنے لگے پگلی تیرا بیٹا قبر والوں نے رہا نہیں کرانا اللہ نے رہا کرانا ہے اس لیے اس سے مانگ جو اس کی طاقت رکھتا ہے۔ اس طرح میرے ایک سوال کا جواب میرے



پوچھنے سے پہلے ہی انہوں نے دیدیا۔ تھوڑی دیر میں مزار پر کچھ نوجوان لڑکیاں آ گئیں میری نظر ان پر پڑی اور بدنظری ہو گئی مجذوب کہنے لگے میری عمر ستر سال سے زیادہ ہو گئی ہے لیکن میرے اندر (دل) کا جوان ہے اس طرح میرے دوسرے سوال کا جواب آ گیا۔ تھوڑی دیر میں مجذوب بزرگ نے میرے سارے سوالوں کے جواب پوچھنے کے بغیر ہی دے دیئے اور میری تشفی کر دی۔ میں نے آنا جانا شروع کر دیا' کچھ فقیری کا رنگ چڑھا۔

ایک مرتبہ میں نے ان مجذوب سے کہا کہ مجھے بیعت کر لیں کہنے لگے میں بیعت نہیں کر سکتا' میں نے اصرار کیا فرمانے لگے' بیعت ہونا ہے تو ایک بہت بڑے مجذوب ہیں۔ ان کے پاس چلے جائیں اور ان کا نام بھی بتایا۔ میں نے کہا وہ بہت بڑے عالم ہیں ہم پر فقیری رنگ چڑھ چکا ہے' مجذوب بڑے پیار سے فرمانے لگے بس ان کے پاس چلے جائیں بڑی محبت کرنے والے لوگ ہیں، پھر میں ان عالم بزرگ سے بیعت ہو گیا۔

## خواب میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا رہنمائی کرنا:

اپنے پیر و مرشد سے تعلق کے بعد میں اپنے والد صاحب کے ساتھ ہی کاروبار میں شریک ہو گیا۔ والدہ صاحب دنیادار تھے انہیں میرا نماز' روزہ کرنا اچھا نہیں لگتا تھا' اس وجہ سے میں نے کاروبار ان کے حوالے کیا اور خود سوچ بچار میں مصروف ہو گیا کہ کیا کام کیا جائے۔

ایک رات خواب میں دیکھا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کندھے پر چادریں رکھے مدینہ شریف کے بازار میں فروخت کر رہے ہیں صبح اٹھا دل مطمئن تھا کپڑے کا کام شروع کیا۔ چند دنوں میں ہی اللہ تعالیٰ نے حیرت انگیز حد تک برکت اور ترقی دی۔ گاؤں میں دکان خرید لی ساتھ ملازم

رکھ لیے' کام اور بڑھا' شہر میں بہت بڑی ہول سیل کے کپڑے کی دکان بنائی' آٹھ سے دس ملازم دکان پر کام کرتے تھے' الحمدللہ۔

کچھ عرصے بعد وہ مجذوب اس دنیا فانی سے کوچ کر گئے' پھر وہ 2004ء کا سال بھی آیا جب میرے پیرومرشد رحمۃ اللہ علیہ متعلقین کو روتا ہوا چھوڑ کر سفر آخرت پر روانہ ہوگئے' جو خادم بوقت خدمت آپ کے پاس موجود تھے کہتے ہیں کہ آپ رحمۃ اللہ علیہ ساری رات اللہ جی اللہ جی کہتے رہے' انتہائی ضعف اور علالت کے باوجود وفات سے تھوڑا وقت پہلے حاجت کیلئے اٹھایا گیا خادم نے غفلت میں بایاں جوتا پہنانے کی کوشش کی تو آپ نے پہننے سے انکار کردیا اور دائیں جوتے کی طرف اشارہ فرمایا آخر وقت میں بھی سنت عمل کو نہ چھوڑا۔ صبح سحری کے وقت کلمہ شہادت پڑھا اور ہنستے مسکراتے چہرے کے ساتھ اپنے پیارے اللہ جی کے دیدار کیلئے روانہ ہوگئے۔

## مرشد کے انتقال سے پریشانیوں کا نزول:

میرے مرشد اس دنیا سے پردہ فرما گئے تو آزمائشوں اور مصیبتوں کا دور شروع ہوگیا' پھر اندازہ ہوا کہ ایک اللہ والے کے سائے اور شفقت میں رہتے ہوئے آدمی کتنا پرسکون ہوتا ہے' کتنی بلاؤں سے حفاظت ہوتی ہے۔

## کالے جادو سے کاروبار اور صحت کی تباہی

چکوال میں کپڑے کا بہت بڑا کاروبار تھا' تقریباً آٹھ دس ملازم بھی رکھے ہوئے تھے۔ آہستہ آہستہ نقصان شروع ہوا۔ ہوتے ہوتے پچیس لاکھ کے مقروض ہوگئے' صحت تباہ ہوگئی' مہروں کی تکلیف کی وجہ سے مکمل چارپائی پر پڑ گیا۔

ہمارے شہر میں ایک مشہور عامل تھے ان سے کافی عرصہ علاج چلتا رہا لیکن مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی۔ اس کے علاوہ بھی ایک بہت بڑے عامل ہیں میرے گھر



میں آکر پانچ چھ گھنٹے پڑھائی کرتے رہے بعد میں پورا دفتر تعویذات کا بھی دیا لیکن کالے جادو کے کان پر جوں تک نہ رینگی۔

## خواب میں پیرومرشد کی طرف سے رہنمائی:

سخت پریشانی کے عالم میں دن رات کٹ رہے تھے' میرے ایک دوست حافظ صاحب اسپین میں ہیں میں نے خواب میں دیکھا کہ میں موٹر سائیکل چلا رہا ہوں اور دو' دوست میرے ساتھ بیٹھے ہیں اور لاہور جا رہے ہیں۔ اس دوست کے سسرال لاہور میں ہیں ان کے گھر جانا ہے جب اس مکان کے سامنے پہنچے درمیان میں تقریباً بیس فٹ گہری کھائی ہے اور اس میں گندا کالا پانی کھڑا ہے ہم وہاں جا کر رک جاتے ہیں میں نے حافظ صاحب سے کہا کوئی اور راستہ بتائیں کہتے ہیں راستہ بھی اور نہیں ہے اور جانا بھی ضرور ہے میں نے کہا پھر اترتے ہیں جو ہوگا دیکھا جائے گا۔

## خواب کی تعبیر:

ہمارے چچا کے گھر دو انمول خزانے کا کتابچہ موجود تھا۔ مندرجہ بالا خواب کے دوسرے یا تیسرے روز چچا نے وہ کتابچہ ہمارے گھر ٹرانسفر کردیا۔ چند دن بعد چکوال سے سالی محترمہ ملنے کیلئے تشریف لائیں اور ساتھ ماہنامہ عبقری میں لے آئیں۔

## حکیم صاحب دامت برکاتہم کی خدمت میں حاضری:

ماہنامہ عبقری کا مطالعہ کیا اس سے پتہ چلا کہ حضرت جی حکیم صاحب دامت برکاتہم لاہور میں روحانی اور جسمانی بیماریوں کا علاج کرتے ہیں۔ ہم نے بھی کمر کس لی۔ فون پر ٹائم لیا' مقررہ ٹائم پر حاضر خدمت ہوئے۔ مندرجہ بالا تمام واقعات وحقائق آپ کی خدمت عالیہ میں گوش گزار کیے اور مدد کی درخواست کی۔ حکیم صاحب نے ہمارا علاج تجویز کیا۔

## خواب میں بشارت:

جب لاہور سے چیک اپ کے بعد گھر واپس آئے رات کو خواب میں کسی نے دروازہ پر دستک دی۔ دیکھا ایک خوبصورت نوجوان کھڑے ہیں ان کے ہاتھ میں بڑا سا ڈبہ ہے۔ ڈبہ انہوں نے میرے حوالے کیا اور بتایا کہ عبقری والوں نے تحفہ بھیجا ہے' میں اندر لایا کھول کر دیکھا تو اس میں تقریباً 45 لاکھ روپے موجود تھے۔ میں نے ان نوجوان سے کہا میری ضرورت سے زائد ہیں مجھے 22 لاکھ چاہیے تھے۔ کہنے لگے یہ سب آپ کے ہیں رکھ لیں۔

## چودہ سالہ پرانا جادو:

حضرت جی حکیم صاحب دامت برکاتہم نے ہمیں بتایا کہ چودہ سالہ پرانا کالا جادو ہے۔ انشاءاللہ اس کا توڑ کر دیا گیا ہے۔

## جنات کے رسے:

حضرت حکیم صاحب دامت برکاتہم نے فرمایا کہ ایک انسانوں کے رسے ہوتے ہیں اور ایک جنات کے رسے ہوتے ہیں۔ ایک رسوں کی قسم ہوتی ہے جو کہ جنات بناتے ہیں اور سٹیل کے ہوتے ہیں ان سے آپ کو باندھا گیا تھا۔

## محترم حکیم صاحب کی شفقت اور آزمائشوں کا خاتمہ:

دوبارہ لاہور میں محترم حکیم صاحب کے پاس حاضری دی حکیم صاحب نے خصوصی محبت اور شفقت سے نوازا۔ صحت پہلے سے بہتر ہونا شروع ہوگئی' بندشیں ختم ہوئیں' قرض اترنا شروع ہوا' کاروبار کی صورتحال بہتر ہوئی۔ حکیم صاحب کی برکت' خصوصی توجہ اور دعاؤں سے اللہ جی نے ہمیں بڑی آزمائشوں سے نکالا۔

گھر میں برکت اور خوشحالی کا دور دورہ ہوا۔ پھر حضرت حکیم صاحب



چکوال تشریف لائے مکہ ہوٹل میں۔ وہاں میں نے بیوی بچوں سمیت آپ کے ہاتھ بیعت کر لی۔

## جو لٹا تھا وہ مل گیا:

جو کچھ میرا لٹا تھا وہ سب واپس آ گیا۔ اللہ جی نے نماز باجماعت تکبیر اولی کے ساتھ پڑھنے کی توفیق دیدی' جب سے بیعت ہوا تہجد کی نماز بھی الحمدللہ قضا نہیں ہوئی' جب سے بیعت ہوا اعمال کی پابندی نصیب ہوگئی' تسبیحات' ذکر اذکار پہلے نہیں تھا اب کبھی ناغہ نہیں ہوا۔ حضرت جی کی برکات اور انوارات کی وجہ سے نماز کے اندر خشوع وخضوع نصیب ہوگیا۔

## تہجد میں نوری ہاتھ:

مسجد میں تہجد ادا کر رہا تھا خوبصورت نورانی ہاتھ جس سے نور کی شعاعیں نکل رہی تھیں میری طرف بڑھتا ہوا میرے دل کے عین مقابل آ گیا اور شعاعیں دل میں جذب ہونی شروع ہوئیں' تھوڑی دیر کے بعد مجھے محسوس ہوا کہ میرا دل بھر گیا ہے اب پھٹ جائے گا تو نوری ہاتھ آہستہ آہستہ دور ہونا شروع ہوا اور غائب ہوگیا' ایسا دو بار ہو چکا ہے۔

## جن لوگوں نے جادو کرایا' خواب میں دکھایا گیا:

حضرت جی دامت برکاتہم کی برکات سے وہ لوگ خواب میں دکھائے گئے جنہوں نے یہ سارا پروگرام چلایا تھا اور یہ وہی لوگ تھے جنہوں نے ان حالات میں مجھے قرض کی پیشکش کی تھی اور میں نے انکار کر دیا تھا۔

## چکوال میں حکیم صاحب کی آمد:

چند دن پہلے کی بات ہے حضرت جی دامت برکاتہم چکوال تشریف لا رہے تھے۔

مجھے ڈیڑھ لاکھ روپے اشد ضرورت تھی، صبح صبح ایک دوست دکان پر تشریف لائے اور ڈیڑھ لاکھ روپے میرے حوالے کیے اور کہا یہ رکھ لو اور میری کمیٹی نکلی تھی، استعمال کرلیں اور روزانہ کے دو ہزار دکان پر جمع کراتے رہیں۔

## آخری دو سورتوں کا کمال:

میرے پیارے پیرو مرشد حضرت جی دامت برکاتہم العالیہ نے ہمیں آخری دو سورتیں صبح وشام دو دو تسبیحات پڑھنے کیلئے بتائی ہوئی ہیں۔ جب سے یہ دو سورتیں پڑھتا ہوں ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ایک پہاڑی کی چوٹی پر بیٹھا ہوں آگے خوبصورت درہ ہے اللہ جی بیٹھ کر خود سن رہے ہیں۔ بہرحال حضرت حکیم صاحب کو اللہ نے جو مقام اور مرتبہ دیا ہے وہ ہم بیان نہیں کرسکتے اور ہماری سوچ سے باہر ہے۔





# ایک عامل کی آپ بیتی

(م-ا-ب، ملتان)

محترم حکیم صاحب السلام علیکم! عملیات سیکھنے کی وجہ سے میرے اپنے گھریلو حالات یہ تھے کہ ایک عرصہ سے حاسدین نے پریشان کررکھا تھا، والدین پریشان حال اور بیمار رہتے تھے، مختلف عاملوں کے پاس جاجا کر ہم تھکے ہوئے تھے، میں نے سوچا تھا کہ میں خود عملیات سیکھتا ہوں، ایک دوسری وجہ یہ تھی کہ میں افریقہ موزمبیق جارہا تھا تو مجھے بلانے والے میرے بہنوئی صاحب نے کہا تھا کہ عملیات کی یہاں بہت ضرورت ہے لہٰذا عملیات ضرور سیکھ لو، تو میں کسی استاد کامل کی جستجو میں تھا کہ وہ کریم ذات میرے اوپر مہربان ہوگئی اور حکیم نور شاہ صاحب (جو کہ آپ کے شاگرد ہیں) کے ذریعے آپ تک پہنچا دیا آپ نے مجھے یہ عمل دیا (اَلْمَلِكُ الْقُدُّوْسُ السَّلٰمُ الْمُؤْمِنُ الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيْزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ) یہ عمل **90** دن میں سوا کروڑ کی تعداد میں پڑھنا تھا مگر میں نالائق صرف کم وبیش پندرہ یا سولہ لاکھ دفعہ پڑھ سکا نوے دن کے اس عمل سے مجھے جو فوائد ملے وہ کچھ یوں ہیں:

1- مسلسل اللہ تعالیٰ کا ذکر کرنے سے اللہ پاک کے نام کی ایسی لذت نصیب ہوئی کہ دنیا کی ہر شے ہیچ ہوتی جارہی تھی، کبھی کبھی تو دنیاوی بڑی بڑی چیزیں کاریں، موٹریں، کوٹھیاں ایسی لگتی جیسے یہ کسی کا پاخانہ پڑا ہے۔

2- الحمدللہ تقویٰ میں اضافہ ہوگیا تھا۔

3- نماز میں دھیان خاصی حد تک بڑھ گیا تھا۔

4- وقت کی قیمت کا اندازہ اور اہمیت آگئی تھی۔

5- اللہ پاک کی ذات عالی کے تعلق کا جو لطف ہوتا ہے اس کا کچھ ذائقہ نصیب ہوا۔

اسی چیز کا اثر ہے کہ جب کبھی اعمال میں سستی و غفلت ہوتی ہے تو زندگی کا مزہ پھیکا پھیکا لگنے لگتا ہے اور وہ میٹھے دن یاد آتے ہیں دل تھوڑا بے چین ہو جاتا ہے کہ پہلے کی طرح ہونا چاہیے پھر اللہ پاک توبہ کی توفیق عطا فرما دیتے ہیں توبہ کر کے پھر کوشش کرتا ہوں پھر جب غفلت ہوتی ہے پھر توبہ کر کے پھر کوشش کرتا ہوں پھر جب غفلت ہوتی ہے پھر اسی طرح اللہ پاک رخ درست فرما دیتے ہیں یہ فائدہ مجھے سب سے زیادہ محسوس ہوتا ہے۔

دوران عمل آپ سے ملاقات ہوتی رہتی تھی تقریباً ہر درس میں شریک ہوتا تھا۔ نوے دن کے بعد جب آپ کے پاس اجازت لینے کیلئے آیا کیونکہ میری تیاری قریب تھی میں نے افریقہ جانا تھا اور ادھر پریشان بھی تھا کہ تین ماہ کا عمل تھا دن ختم ہو گئے مگر وظیفہ ختم نہ ہوا اور آئندہ پتا نہیں کب تک ختم ہوگا کیونکہ یہ تین ماہ تو میں نے فارغ گزارے تھے صرف عمل کیلئے مگر آئندہ تو مصروفیت شروع ہو جانی تھی آپ کے پاس آیا تو اس وقت عجیب کشمکش میں تھا کیونکہ میں عملیات کو مؤکلات جنات کو مسخر کرنے کو سمجھتا تھا اور آپ نے جب مجھے یہ عمل دیا تھا آپ نے فرمایا تھا کہ اس عمل میں زبردست تسخیر ہے۔ اب میں سوچتا تھا کہ وظیفہ میرا مکمل ہوا نہیں دن ختم ہو گئے اور مؤکلات یا جنات والی بھی کوئی شے حاصل نہیں ہوئی یہ میں کیسا عامل ہوں......؟؟؟

خیر......! آپ سے میں نے اس قسم کا تھوڑا اظہار کیا تھا مگر پوری بات کھل کر بھی نہ کر سکا جب میں آپ سے اجازت لیکر واپس آرہا تھا تو آپ نے مجھے سمجھایا کہ عملیات اڑنے اڑانے کا نام نہیں بس میری کتابیں جو عملیات کے متعلق ہیں وہ لے جاؤ اور ان سے استفادہ کرو۔ ساتھ آپ نے ایک نصیحت بھی فرمائی کہ جب بھی کسی پریشان حال کا کوئی کام کرنا ہو تو ہر جائز حربہ استعمال کرنا۔

جب تمام حربے استعمال کرنے کے بعد بھی پریشانی ختم نہ ہو تو اس کو اس کے حال



پر چھوڑ دینا کیونکہ یہ اللہ پاک کی طرف سے آزمائش ہوگی جیسے انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام پر بھی آزمائشیں آئیں اس کے بعد میں آپ سے اجازت لیکر واپس آگیا اس کے بعد بھی میں اپنا عمل وظیفہ پڑھتا رہا لیکن بہت کم ہو گیا اور آخر کار میں افریقہ پہنچ گیا۔ وہاں پر میری ملازمت مدرسہ میں قرآن پڑھانے کی تھی۔

اب میں نے مدرسہ میں پڑھانے کے ساتھ ساتھ عملیات بھی شروع کر دیں اب کچھ اپنے تجربے لکھتا ہوں جو میں نے آزمائے:

## تشخیص کا طریقہ:

تشخیص کا میرے پاس جو طریقہ ہے وہ یہ کہ تین رات کی پہنی ہوئی قمیص منگواتا ہوں تین یا دو کبھی کبھی ایک رات کی پہنی ہوئی قمیص منگوا کر اول آخر تین بار درود شریف **3** مرتبہ سورۃ فاتحہ، تین بار آیۃ الکرسی، ایک بار سورۃ صافات آیت **1** تا **11** تک۔ ایک بار سورۃ جن آیت **1** تا **4**، ایک بار سورۃ طارق پھر آخری چاروں قل تین تین مرتبہ اور سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَآ اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِيْمُ الْحَكِيْمُ تین بار یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ **24** مرتبہ۔

اگر قمیص بڑھ جائے تو جنات و آسیب کے تحت علاج کرتا ہوں اگر کم ہو جائے تو جادو کے تحت اور اگر برابر رہے تو جسمانی بیماری کے تحت علاج کرتا ہوں۔ تمام قسم کے مریضوں کے ساتھ میرا طریقہ علاج اس طرح ہوتا ہے کہ سب سے پہلے پنج وقتی نماز کی تاکید کرتا ہوں زندگی شرع کے مطابق گزارنے اور اللہ پاک کی ناراضگی سے ڈراتا ہوں اور سب کچھ اللہ پاک کی رضا سے حاصل ہوتا سارے مسائل اللہ پاک کے چاہنے سے حل ہوتے ہیں یہ عقیدہ مضبوط کرنے کی کوشش کرتا ہوں ہر کسی کو ایک تعویذ کے ساتھ چھوٹا سا وظیفہ ضرور دیتا ہوں جو ہر نماز کے بعد کچھ مقدار میں بتا دیتا ہوں اور تعویذات و وظائف دیکر ان کو رخصت کرنے کے بعد خود بھی اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں یا اللہ یہ

پریشانی اور مشکل آپ ہی اپنی مہربانی سے ختم فرمائیں گے اس میں ہمارا کوئی کمال نہیں ہے یا اللہ بس اسی تھوڑے ذکر کی برکت سے ہمیں ہدایت بھی دے اور ہماری یہ پریشانی بھی ختم کردے اور الحمدللہ ہر کسی کا کام فی سبیل اللہ کرتا ہوں۔

## یَاحَفِیْظُ سے جادو ختم اور بندش ٹوٹی

ایک دفعہ ایک ہمارے دوست جو کہ انڈیا کے ہیں اور ہمارے مدرسہ والی کمپنی میں کام کرتے ہیں یعنی ہمارا مدرسہ بھی اسی کمپنی والوں کے تعاون سے چل رہا ہے۔ اس دوست نے مجھے بتایا کہ ہمارے ایک ساتھی کے والد صاحب بہت بیمار ہیں' بہت علاج کروایا مگر کچھ فائدہ نہیں ہوا' لوگ کہتے کہ مخالفین نے جادو کرایا ہے اس کو دیکھو اور علاج کرو۔ میں نے ان کی قمیص منگوائی' دیکھا تو جادو معلوم ہوا میں نے ان کو' تمام گھر والوں کو نماز کی پابندی کا کہا اور سب کو یَاحَفِیْظُ کثرت کے ساتھ پڑھنے کا کہا۔ ان دنوں آپ کا ایک درس انٹرنیٹ پر سنا تھا جس میں آپ نے یَاحَفِیْظُ کے فضائل بیان کیے اور روحانی کلاس میں بھی اس کے بہت سے فضائل بیان کیے تھے۔ آٹھویں دن وہ خود آئے اور مجھے کہنے لگے میں چل پھر نہیں سکتا تھا لیکن اب دیکھو میں سیڑھیاں چڑھ سکتا ہوں۔ میں نے اللہ پاک کا شکر ادا کیا اور ان کو بھی یہی سمجھایا کہ یہ سب اللہ پاک کی چاہت سے ہوا۔ بس آپ لوگ نماز کی پابندی جاری رکھیں اور خاص کر یَاحَفِیْظُ کے ورد کو ہرگز نہ چھوڑیں۔ انشاء اللہ آپ بالکل ٹھیک ہو جائیں گے۔

مجھے میرے دوست جو ان حضرات کو میرے پاس لائے تھے انہوں نے بتایا کہ سب گھر والے ناامید تھے کہ شاید ان کا بچنا مشکل ہے لیکن الحمدللہ اللہ پاک نے کرم فرمایا اور وہ آدمی چالیس دن کے اندر تندرست ہو گیا اس نے کاروبار دوبارہ معمول کے مطابق شروع کر دیا اب تو ماشاء اللہ ٹھیک ٹھاک ہے اور بہت زیادہ مصروفیت میں ہے۔



## بے قصور کو رہائی کیسے ملی؟:

کالی دنیا کالا جادو صفحہ نمبر 248 پر ایک وظیفہ درج ہے۔ زندگی کے جملہ مسائل کیلئے نہایت مؤثر اور آسان وظیفہ ہے۔ وظیفہ درج ذیل ہے:

درود پاک گیارہ مرتبہ' سورۂ فاتحہ گیارہ مرتبہ' آیۃ الکرسی گیارہ مرتبہ' آیت کریمہ گیارہ مرتبہ' سورۃ الفلق گیارہ مرتبہ' سورۃ الناس گیارہ مرتبہ' درود پاک گیارہ مرتبہ۔ 21 دن ایک ہی وقت میں روزانہ سورۃ الفلق اور سورۃ الناس کو ملا کر پڑھنا یعنی سورۃ الفلق ختم کر کے بغیر بسم اللہ کے سورۃ الناس شروع کرنی ہے۔ واقعہ یہ ہے:۔

## پچاس ہزار ڈالر کا تاوان

ہمارے شہر میں ایک بہت بڑی فرم ہے (افریقہ کمرشل) کے نام سے...... اس کا جو مالک ہے اس کا بیٹا کسی نے اغوا کیا بلکہ اغوا کرنے میں ان کا اپنا ڈرائیور اور باہر کے کچھ لوگ تھے' انہوں نے تقریباً پچاس ہزار ڈالر مانگے تاوان کے طور پر' وہ تو انہوں نے ادا کردیئے شاید یا بغیر ادا کیے ان کو ان کا بیٹا واپس مل گیا' واپس کیسے ملا اس کا مجھے پورا علم نہیں ہے اور کون کون گرفتار ہوئے اس کا بھی علم نہیں ہے مگر کچھ عرصہ بعد انہوں نے ایک نوجوان پر الزام لگایا کہ یہ بھی اغوا کرنے والوں میں شامل تھا حالانکہ وہ بے قصور تھا۔

اکثر لوگ کہہ رہے تھے یہ بے قصور ہے اس کو کسی پرانی رنجش کی وجہ سے پھنسا رہے ہیں اس بے قصور نوجوان کی ہمشیرہ میری بہن کے پاس آتی تھیں قرآن پاک پڑھنے کیلئے وہ ایک دن اپنی والدہ کو بھی ساتھ لائیں اور اپنی پریشانی بتانے لگیں ان کی والدہ تو غم کی وجہ سے بول بھی نہ سکتی تھیں بس روئے جارہی تھیں اس کی بہن نے سارا واقعہ سنایا اب میں بھی پریشان ہونے لگا کہ کونسا وظیفہ دوں کونسا تعویذ دوں کیونکہ ان لوگوں کو اگر کوئی وظیفہ دیدیا جائے تو پابندی سے نہیں پڑھتے وہ اس تلاش میں ہوتے ہیں کہ کوئی ایسا تعویذ مل جائے یا کوئی موکل ایسا ہو جو ہمارا کام کرے۔

خیر میں نے ان کو اللہ تعالیٰ سے کثرتِ فریاد کی تلقین کی سابقہ خطاؤں سے توبہ کی ترغیب دی اور مکمل یقین کے ساتھ یہ وظیفہ اکیس دن وقت اور جگہ کی پابندی کے ساتھ لکھ کر دیدیا۔ انہوں نے شروع کر دیا کیونکہ وہاں کا قانون بہت سخت ہے اور سخت سزائیں دیتے ہیں ان کے جیل خانے میں اتنی گندگی ہوتی ہے' گندا کھانا کھلاتے ہیں' پانی تک صاف نہیں ملتا' پھر طرح طرح کے مجرم اس میں ہوتے ہیں جو جیل میں ہی آپس میں لڑتے رہتے ہیں ایسی جگہ پر کوئی کوٹھی بنگلہ میں رہنے والا آدمی چلا جائے تو اس کیلئے بہت بڑی مصیبت بن جاتی ہے۔

یہ نوجوان جو پکڑا ہوا ہے ان کا بھی پورا خاندان مالدار اور پرانے تاجر ہیں بہت پیسے والے ہیں' ان کا تعلق بھی پاکستان سے ہے ان کے آباؤ اجداد پاکستان کے ہیں لیکن زندگی ساری افریقہ میں گزاری اور اب تو افریقہ کے پاسپورٹ ہیں ان کے پاس......

اس سب صورتحال کے باوجود نہ کوئی وکیل اس کو چھڑا سکتا تھا نہ کوئی اور راستہ تھا کہ کسی کو پیسے کھلا کر رہا کروالیں' انہیں ایسا کوئی راستہ سمجھ نہیں آرہا تھا بہت پریشان تھے۔ وظیفہ بھی اکیس دن مکمل ہو گیا لیکن کچھ بھی نہ ہوا میں نے ان کو دوبارہ یہی وظیفہ پڑھنے کیلئے کہا میں نے کہا کہ دوبارہ اکیس دن مکمل کرو۔ ان شاء اللہ سب ٹھیک ہو جائیگا۔

خیر انہوں نے ہمت کی دوبارہ شروع کر دیا جب تین چار دن باقی تھے تو ان کی ہمشیرہ نے کہا ابھی تک مسئلہ حل نہیں ہوا اور ہم لوگ بہت پریشان ہیں میں نے پھر تسلی دیدی کہ اللہ پاک کے نام میں بہت برکت اور تاثیر ہے انشاء اللہ ضرور مسئلہ حل ہوگا۔

اس سے اگلے دن اس کی ہمشیرہ آئی تو بہت خوش تھی اور اس نے بتایا کہ ابھی ایک دن باقی ہے اور اللہ پاک نے کرم فرمایا کہ میرا بھائی رہا ہو گیا ہے اور سب لوگ حیران ہیں کہ یہ تو بہت مشکل مسئلہ تھا۔ کیسے حل ہوا؟ کہنے لگیں کہ بڑے بڑے لوگوں کو ہم نے بہت پیسوں کی آفرز کیں مگر کہیں سے کچھ نہیں ہوا اب جب کام ہونے کو آیا تو صرف



تھانے والوں نے تفتیش کی تو میرا لڑکا بے قصور نکلا تو تھانے والوں نے اسے چھوڑ دیا مگر ہم کل وظیفہ پڑھیں گے تا کہ دن پورے ہو جائیں۔ حضرت میں نے خود ایک دو لوگوں کی زبانی سنا کہ یہ مسئلہ صرف اور صرف اللہ پاک کی مدد اور نصرت سے حل ہوا ورنہ اس کا ساری زندگی کیلئے رہا ہونا مشکل تھا۔

## جنات نے گھر کیسے چھوڑا؟

یہی درج بالا عمل میں نے ایک جگہ اس طرح آزمایا کہ محمد کامران صاحب جو کہ ہمارے والے شہر نمپولا میں کاروں' موٹروں کا کاروبار کرتے ہیں۔ ایک دن انہوں نے کہا کہ ہمارے گھر جنات کا مسئلہ ہے' میری بیوی تھوڑی دیر بھی اکیلی ہو جائے تو گھبرانے لگتی ہے اور اکثر رات کو عجیب عجیب سی آوازیں' کبھی اس کے کان میں گھنگرو بجتے ہیں کبھی کوئی دروازہ بجتا ہے' کبھی کوئی باہر کا دروازہ بجاتا ہے جب کام والی خاتون دروازہ کھولتی ہیں تو باہر کوئی نہیں ہوتا اور کہنے لگے کہ جب میری بیوی یہاں نہیں آئی تھیں میں اکیلا اس مکان میں رہتا تھا تب مجھے بھی ایک دو دفعہ جنات نے ڈرایا تھا لیکن اب ہم بہت زیادہ پریشان ہیں چل کر کوئی عمل کریں تا کہ ہمارا گھر صاف ہو جائے۔

میں ویسے ان کی تسلی کیلئے چلا گیا اور سورۂ یٰسین شریف' آیۃ الکرسی اور آخری چاروں قل پڑھ کر آ گیا اور میں نے ان کو وہی درج بالا وظیفہ اکیس دن ایک ہی وقت میں پڑھنے کو دیا اور ساتھ میں نے نماز و ذکر کی پابندی کرنے اور گیارہ دن تک سورۃ البقرہ پڑھنے کو کہا کہ آپ کی بیوی روزانہ سورۃ البقرہ پڑھا کریں اور حضور نبی کریم ﷺ کا تہدیدی نامہ یعنی حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہٗ والا خط اس کا تعویذ بنا کر ایک گلے میں پہننے کیلئے دیدیا اور دوسرا تکیے میں رکھنے کیلئے۔

اب کامران صاحب نے یہ عمل اکیس دن مکمل کیا اور بتایا ان دنوں میں بھی کچھ نہیں ہوا اور بعد میں ملے تو بتایا کہ اب الحمدللہ ہم نماز بھی پڑھتے ہیں اور ذکر بھی

تلاوت بھی کرتے ہیں الحمدللہ اب ہمارے گھر میں بالکل سکون ہے اور جنات ہمارے گھر سے چلے گئے ہیں۔

## حضور نبی اکرم ﷺ کے خط کے کمال

الحمدللہ جنات آسیب وغیرہ کیلئے میں نے حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ کا خط جو آپ ﷺ نے حضرت ابودجانہ رضی اللہ عنہ کے ذریعے شیاطین جنات کی طرف ارسال فرمایا تھا وہ استعمال کراتا ہوں طریقہ کار اس طرح کہ ایک تعویذ بنا کر گلے اور دوسرا تعویذ خط کے لفافہ میں ڈال کر تکیے کے نیچے کی طرف اندر ڈال کر اسی تکیے پر سوجانے کا عمل کراتا ہوں کہ رات کو وہی تکیہ سونے کیلئے استعمال کیا جائے یہ عمل مجھے (کالی دنیا کالا جادو) میں بھی ملا مگر وہاں تکیے کا تذکرہ نہیں۔ اس عمل کی اجازت مجھے میرے درجہ کتب کے استاذ محترم کی طرف سے ہے۔

الحمدللہ اس عمل کے ذریعہ ایک بوڑھی خاتون عمر تقریباً ستر سال، میرے پاس آئیں انہوں نے بتایا کہ مجھے ایک جن نے چالیس سال سے تنگ کر رکھا ہے وہ کبھی رات کو خواب میں آکر ڈراتا ہے اور میری نیند خراب کرتا ہے، کبھی کبھی اکیلے میں مجھے ایسے محسوس ہوتا ہے کہ میرے پیچھے کوئی کھڑا ہے کبھی میرے سامنے بھی آجاتا ہے، کالے رنگ کا بدصورت جن ہے مگر جان چھوڑنے کی بہت کوشش اور عملیات کی، لیکن چھوڑ کر نہیں جارہا۔ الحمدللہ اس عمل کے ذریعے الحمدللہ دو ماہ کے اندر اندر چھوڑ کر گیا۔ دو ماہ بعد میں نے پوچھا تو انہوں نے بتایا کہ ایک دفعہ میں اکیلی بیٹھی تھی تو اس جن نے میرے پیچھے کھڑے ہو کر سر میں ایک ٹھنگا لگایا اس کے بعد پھر کبھی نہیں آیا، لگتا ہے چھوڑ گیا ہے۔ یہ خاتون بھی صوم صلوٰۃ کی پابند ہیں ماشاءاللہ نیک خاتون ہیں۔

میرے پاس جتنے لوگ جنات یا آسیب والے آتے ہیں ان کو حضور پاک ﷺ کا تہدیدی نامہ دیتا ہوں کبھی کسی کے بارے میں تشخیص پوری طرح نہ کرسکوں تو اس کو



تہدیدی نامہ کے ساتھ منزل کی پوری آیات والا تعویذ گلے میں پہننے کیلئے دیدیتا ہوں۔ الحمدللہ اس سے بھی بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔

اگر کوئی جسمانی تکلیف کا مریض ہو تو اس کو چینی کی پلیٹ میں سورۂ فاتحہ مکمل لکھ کر نیچے یَاحَیُّ حِیْنَ لَاحَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَةِ مُلْکِهٖ وَبَقَائِهٖ یَاحَیُّ لکھ کر پلاتا ہوں اس عمل سے بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔ تہدیدی نامہ درج ذیل ہے:۔

## تہدیدی نامہ مبارک

هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ ٥ إِلٰى مَنْ يَّطْرُقُ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ إِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ أَمَّا بَعْدُ فَإِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِي الْحَقِّ سَاعَةً فَإِنْ كُنْتَ عَاشِقًا مُّوْلِعًا أَوْ فَاجِرًا فَهٰذَا كِتَابٌ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ إِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ وَرُسُلُنَا يَكْتُبُوْنَ مَا تَمْكُرُوْنَ ٥ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِيْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا إِلٰى عَبَدَةِ الْأَصْنَامِ وَإِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ أَنَّ مَعَ اللهِ إِلٰهًا اٰخَرَ لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ٥ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ إِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ اٰمِيْنَ لَا يُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ أَعْدَاءُ اللهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ



# جادو و جنات کی بندشیں' ایک خط سے نجات

(حکیم عاشق حسین فاروقی' کراچی)

آپ ﷺ کے اس خط مبارک (تہدیدی نامہ) کو چودہ سو سال گزر گئے آج بھی اس خط کا معجزہ ہے کہ اس کی برکت سے اس تحریر کی ہیبت و جلالت سے جن و شیطان بھاگ جاتے ہیں' چند واقعات اپنے مشاہدات کے عرض خدمت ہیں:

بھائی عبدالواحد صاحب نیوی میں ملازمت کرتے ہیں میرے علاقے آگرہ تاج کالونی میں رہتے ہیں' بڑے مخلص اور دین دار شخص ہیں' عبقری رسالے کے دیوانے ہیں' یہ اپنے گاؤں سے ایک رشتہ دار کو بغرض علاج بندے کے پاس لیکر آئے ان کو مکمل روئیداد سن کر تشخیص کر کے ادویات تجویز کر کے دے دیں اللہ کے فضل و کرم سے انہیں بڑا فائدہ ہوا' آہستہ آہستہ ان کی بیماریاں ختم ہو رہی تھیں۔

دن بہ دن ان کا جسم صحت و تندرستی کی جانب گامزن تھا کہ اچانک صبح کی نماز میں عبدالواحد صاحب سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے بتایا کہ پرسوں رات کو اچانک ان کی طبیعت یک دم بگڑ گئی آپ کو فون کرتے رہے لیکن آپ کا فون بند تھا مجبوراً ہسپتال ایمرجنسی میں لے گئے انہوں نے کافی علاج کیا پھر جا کر کچھ طبیعت بحال ہوئی اب مریض کہاں ہے؟ کہنے لگے میں نے گاؤں واپس بھیج دیا۔

پھر کہنے لگے حکیم صاحب اصل بات یہ ہے کہ اس پر جنات کے اثرات ہیں یہی نہیں ان کے پورے گھر پر ان کے سب گھر والے اکثر بیمار رہتے ہیں' علاج ہوتا ہے' علاج کے دوران لگتا ہے کہ بس اب مریض مکمل شفاء یاب ہونے کو ہے کہ یک دم طبیعت ایسی بگڑتی ہے کہ یوں لگنے لگتا ہے جیسے بس اس کا آخری دن' آخری گھڑی ہے' اب بھی ایسے ہی ہوا آپ کی تجویز کردہ عبقری کی ادویات سے مریض کو بہت ہی زیادہ فائدہ ہو رہا تھا اور وہ خوش اور مطمئن تھا کہ اچانک یہ معاملہ ہو گیا۔



بندے نے عرض کیا بھائی پہلے آپ نے مجھ سے یہ جنات والی بات تو بتائی ہی نہیں تا کہ ان کا بھی کوئی بندوبست کرتے۔ بندہ اپنے حضرت سے عرض کرتا' بہرحال اس کا بھی علاج ہے' کوئی بندہ گاؤں جائے تو مجھے بتایئے گا۔ کہنے لگے کہ کل ہی ایک بندہ جا رہا ہے' میں نے ان سے اس خط کا ذکر کیا اور تفصیل سے اس کے کراماتی فائدے بتائے اور پھر رات کو اس خط کی چند کاپیاں کروا کر دے دیں ان سے عرض کی کہ جتنے بھی گھر کے افراد ہیں ان کے تکیوں میں ایک ایک علیحدہ علیحدہ رکھ دیئے جائیں اور ہر ایک کمرے میں ایک ایک نمایاں جگہ پر لگا دیں ایک ایک خط تعویذ بنا کر گلے میں پہنے جائیں اور ایک بار یہ خط با آواز بلند عربی میں اور اردو میں پڑھ دیا جائے' روزانہ پڑھیں تو بہتر ہے۔ انشاء اللہ پھر اس کا کمال دیکھیں۔

یہ خط اس شخصیت (ﷺ) کا ہے جس کیلئے یہ کائنات بنی ہے' ہر چیز اس کی غلامی میں فخر کرتی ہے' بہرحال دو چار دنوں بعد ہی مسجد کے باہر ان سے ملاقات ہو گئی' بڑے ہنستے اور مسکرا رہے تھے' ملے اور کہنے لگے میں صدقے جاؤں آقا ﷺ پر' سبحان اللہ وہ بندہ جسے میں نے خط دیکر بھیجا تھا ابھی اس نے سامان سے خط نکالے ہیں اسے ہاتھ میں لیا نہیں' مریض کے گھر والوں سے کوئی اس کا ذکر نہیں کیا' پڑھنا لگانا تو دور کی بات ہے جیسے ہی گھر میں داخل ہوا وہ جنات عاملوں کو چیلنج کرتے تھے' دھمکیاں دیتے تھے' بڑے آئے ہمیں نکالنے والے' کس میں ہمت و جرأت ہے جو ہمیں یہاں سے نکال سکے۔ کہنے لگے خدا کیلئے ہمیں معاف کر دو' ہم نے آپ لوگوں کو بڑا تنگ کیا ہے' اب ہم جا رہے ہیں' کہنے لگے آواز ان کی ایسی تھی جیسے کوئی بہت ہی ضعیف ہو اور وہ منت سماجت کرے' بہرحال جناب کمال ہو گیا' میں صدقے جاؤں آقا ﷺ کے نام پر' ان کے خط کا یہ کمال ہے ان کی سنتوں پر عمل کرنے سے کیا عروج و کمال

میں لڑکے سے ملا اور اسے اچھی طرح سمجھا کر خط دیئے اور کہا کہ ان کو فریم کروا کر گھر کے ہر کمرے میں لگا دیں اور پھر جا کر بیوی کو لے آئیے انشاء اللہ اس خط کی برکت سے کوئی چوری نہیں ہوگی۔

حکیم صاحب اس لڑکے کی نئی نئی شادی ہوئی تھی بیوی کی محبت میں بے تاب تھا اس نے تو اسی وقت وہ خط لگائے اور فوراً ہی سسرال جا کر بیوی کو لے آیا وہ دن ہے آج کا دن اس گھر میں کوئی چوری نہیں ہوئی' کوئی لڑائی' جھگڑا' فساد نہیں ہوا۔

## پرس میں برکت

اسی طرح ایک خاتون نے بتایا کہ میرے پرس سے رقم کم ہو جاتی ہے پہلے تو مجھے اپنے گھر والوں پر شک ہوا لیکن میں نے پرس کو ایسی ایسی جگہ پر چھپایا جہاں میرے علاوہ کوئی نہیں جانتا تھا پھر بھی دیکھتی تو پیسے کم ہوتے' اب مجھے یقین ہو گیا کہ یہ کوئی غیبی چیز ہے جو چوری کرتی ہے' کسی انسان کا کام نہیں ہے اب میں کیا کروں؟ بندہ نے اسے یہی خط کاپی کروا کر دیا' اور اسے پرس میں بھی رکھنے کو کہا۔ الحمد للہ اس خط کی برکت سے ان کی چوریاں بند ہو گئیں بلکہ تعجب اس پر ہوا کہ چوری شدہ رقم بھی انہیں یکمشت مل گئی۔ کہنے لگی حکیم صاحب میری تو لاٹری نکل آئی۔ اس سے میں نے یہ خریدا وہ خریدا۔

## بندشوں کی اصل وجہ بے پردگی

اسی طرح ایک بے پردہ مسلمان بہن اکیڈمی میں تشریف لائیں کہنے لگی کہ بھائی نہ جانے کس کی ہمارے گھر کو نظر لگ گئی ہے گھر میں امن وسکون نہیں ہے' میں بچوں کو اکیلے چھوڑ کر کہیں نہیں جا سکتی' گھر میں اکیلے بچے ڈرتے ہیں' جب کبھی مجبوراً گھر سے نکلنا ہوتا ہے تو گھر پر کسی رشتہ دار کو یا پڑوسی کو چھوڑنا پڑتا ہے' ورنہ تو بچے رو رو کر برا حال کر لیتے ہیں اور لڑ لڑ کر ایک دوسرے کا سر پھاڑ دیتے ہیں وغیرہ وغیرہ......



بندے نے ان کی مکمل کہانی سننے کے بعد کہا آپ اس چیز کو مانتی ہیں کہ نظر لگ جاتی ہے' کہنے لگیں ہاں نظر تو برحق ہے۔ میں نے عرض کیا جی ہاں جیسے اللہ کو سب مانتے ہیں ہندو' سکھ' عیسائی' مسلمان وغیرہ اسی طرح نظر بد کو ہر کوئی مانتا ہے۔ بے دین سے بے دین جس نے کبھی نماز نہ پڑھی ہو وہ بھی جب مکان دکان کا ڈھانچا اٹھاتا ہے سب سے پہلے جو تحریر لکھوا کر لگاتے ہیں وہ ہوتی ہے ماشاء اللہ۔

مکان دکان کے چاروں طرف ماشاء اللہ ماشاء اللہ کیوں؟ اسی لیے ناں کہ نظر نہ لگے۔ کہنے لگی ہاں! میں نے کہا بہن ایک بدنظر لگ جائے تو کیا سے کیا ہو جاتا ہے اگر ہزاروں نہیں تو سینکڑوں بری نظریں جسم پر پڑیں تو...... کہنے لگیں یہ تو خانہ ہی خراب ہو جائے گا۔ میں نے ادب سے عرض کی بہن ناراض نہ ہونا آپ سمجھدار ہیں کراچی کے ماحول سے اچھی طرح آشنا ہیں میں کچھ نہیں کہہ سکتا آپ خود سوچ لیں عورت کی حس تو بڑی حساس ہوتی ہے کتنی اچھی کتنی بری نظریں پڑتی ہے یہ اسے خود معلوم ہو جاتا ہے آپ اگر اپنے گھر کو شاد و آباد رکھنا' دیکھنا چاہتی ہیں تو بندہ ایک تحفہ آپ کو دے گا جس سے یقینی طور پر آپ کا مسئلہ حل ہو جائے گا لیکن میری ایک شرط ہے کہنے لگی وہ کیا؟ میں نے کہا پردہ...... ! بہن آپ پردہ کریں انشاء اللہ آپ کے مسئلے حل نہ ہوں تو پھر کہنا' اس بہن نے وعدہ کیا پردہ کرنے کا۔

بندے نے اسے خط مبارک کی کاپی دی اور اس کا طریقہ بتایا دو تین ماہ بعد بہن تشریف لائیں تو ماشاء اللہ مکمل پردے میں تھیں اور بتایا کہ اس کی (خط) کی برکت سے اب میرے بیٹے دلیر ہو گئے ہیں اور ماشاء اللہ لڑتے بھی نہیں ہیں۔ پیار و محبت سے رہتے ہیں' بندہ نے موقع دیکھ کر نماز و دیگر اذکار اعمال کی بھی ترغیب دی۔

## درس سے شوہر راہ راست پر آگیا

ایک بہن جو عبقری کی شروع دن سے قاریہ ہیں بندہ نے ان سے عرض کی کہ

ایسے ہوگئے ہیں ورنہ آپ کے ابو تو بڑے اچھے ہیں' بڑے اچھے کہتے ہوئے میری ضبط کے بندھن ٹوٹ جاتے اور میں بے اختیار رونے لگ جاتی' بچے تھے تو مجھ سے جیسے تیسے کھلونوں سے پیسوں سے بہل جاتے لیکن جب بالغ ہوگئے باہر کی ہوا انہیں لگ گئی دوستوں کے والدین کا اپنے بچوں سے سلوک دیکھ کر یہ اپنے باپ سے باغی ہوگئے اور جب ان کا والد انہیں کسی بات پر ڈانٹتا تو یہ کھڑے ہوکر مقابلے پر آجاتے میں درمیان میں آکر بڑی مشکل سے انہیں الگ کرتی' چلتے چلتے ایسے حالات بن گئے۔

بیٹے کہنے لگے ابا ایک دن تو ہمارے ہاتھوں قتل ہوجائے گا میں تڑپ کر رہ جاتی اور رو رو کر دعائیں کرتی اللہ نے میری دعائیں قبول کرلیں۔ ہمارے محلے نصرت بھٹو کالونی کی جامع مسجد غوثیہ میں حکیم صاحب کا درس تھا۔ اللہ جانے یہ کیسے مسجد چلے گئے اور درس سن لیا حالانکہ یہ کبھی جمعہ کی نماز بھی نہیں پڑھتے۔ شاید کبھی عید کی نماز پڑھنے گئے ہوں' مجھے یاد نہیں۔

اسے اللہ کی مہربانی ہی کہیں گے بہرحال رات کو میرے شوہر بڑی دیر سے گھر آئے میں نے دروازہ کھولا دیکھا سر جھکا ہوا ہے' آنکھوں میں آنسو ہیں' ان دنوں کراچی کے حالات بھی خراب چل رہے تھے میں نے گھبرا کر پوچھا خیر تو ہے' کہنے لگے ہاں خیر ہے' اندر چل پڑے۔ بچے کیسے ہیں؟ سو رہے ہیں؟

میں حیران پریشان انہیں دیکھ رہی تھی' بڑی مشکل سے میرے گلے سے آواز نکلی ہاں سب ٹھیک ہیں اور سو رہے ہیں مجھے اندر کمرے میں لے کر اور میرے پاؤں پکڑ کر کہنے لگے مجھے معاف کردو میں نے آپ پر بڑے ظلم کیے ہیں اور آپ کو بڑا ستایا ہے' بچوں کو بڑا تنگ کیا ہے اب میں یہ سب کچھ چھوڑ دوں گا اور خود کو تبدیل کرلوں گا۔

میں اتنی حیران اور ششدرہ تھی کہ میں نے ان کے ہاتھوں سے اپنے پاؤں بھی نہیں چھڑوائے جب ان کے آنسو میرے قدموں پر گرے تو میں چونک کر سنبھلی اور



یہ کہتے ہوئے پاؤں سمیٹے کہ آپ ہی تو ہمارا سب کچھ ہیں' مجھے آپ سے کوئی شکایت نہیں۔ بس ان بچوں کے ارمان ہیں کہ ان کو آپ کا پیار نہیں ملا۔

کہنے لگے میں بدنصیب ہوں لیکن آج کے بعد انہیں خوب پیار کروں گا انہیں مجھ سے کبھی شکایت نہ ہوگی اور پھر سوئے ہوئے بچوں کو پیار بھری نظروں سے دیکھتے رہے ساری رات مجھ سے پیار و محبت کی باتیں کرتے رہے میں تو محسوس کررہی تھی کہ یہ جیتے جاگتے کوئی خواب دیکھ رہی ہوں' کوئی فلم' ڈرامہ دیکھ رہی ہوں' مجھے یقین نہیں آرہا تھا کہ پتھر کیسے موم ہوگیا ہے وہ تو مجھے کئی دنوں بعد پتہ چلا کہ کوئی حکیم صاحب لاہور سے تشریف لائے تھے ان کا درس سنا تھا۔ اس درس کی برکت سے دل کی دنیا ہی بدل گئی۔

## رزق کے دروازے کھلتے چلے گئے

میرے پاس ایک بزرگ آئے عمر تقریباً ساٹھ سال تھی کہنے لگے کہ میں ایک شخص کا مسئلہ لیکر آپ کے پاس حاضر ہوا ہوں انکے مالی حالات بڑے خراب ہیں' بیروزگار ہیں اس کیلئے کوئی عمل وظیفہ بتائیں۔ بندہ نے انہیں کہا کہ وہ روزانہ تین سو بار بلاناغہ سورۂ اخلاص پڑھیں' بڑے اخلاص اور توجہ دھیان کے ساتھ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے ان کے سب مسائل حل ہوجائیں گے۔

احقر نے جب انہیں یہ کہا تو وہ صاحب مسکراتے ہوئے گویا ہوئے واقعی یہ عمل تو بہت ہی لاجواب ہے میں نے تو یہ عمل صرف ایک بار کیا تھا اور اسکی برکت سے میرا مسئلہ ایسا حل ہوا کہ آج تک کوئی مسئلہ بنا ہی نہیں اس کے بعد اپنا واقعہ سنایا کہ آج سے کئی سال پہلے بندہ جب اپنی ملازمت سے ریٹائر ہوا تو بڑا پریشان ہوا کہ اب کیا بنے گا؟ گھر کے اخراجات کیسے پورے ہونگے؟ وقت کیسے گزرے گا؟ کیا میں اب ناکارہ بن کر گھر میں ہی بیٹھا رہونگا۔

انہی پریشانیوں اور سوچوں کے دنوں میں بندہ ایک مسجد میں جب نماز پڑھنے

کیلئے گیا تو اس مسجد میں دیکھا کہ ایک چارٹ لگا ہوا ہے اس میں سورۃ اخلاص کے فضائل وفوائد لکھے ہوئے جہاں اور دیگر کئی فضائل وفوائد لکھے ہوئے تھے وہیں یہ بھی لکھا ہوا تھا کہ جو شخص روزانہ دوسو بار سورۃ اخلاص پڑھے گا اس کیلئے تین سو دروازے رزق روزی کے کھلیں گے۔

میں نے اس دن یہ عمل شروع کر دیا اور دعا مانگی کہ یا اللہ اس عمل کے وسیلے سے میری مشکل آسان کر میں یہ عمل کر کے مسجد سے گھر پر گیا اور ابھی گھر آئے ہوئے مجھے تھوڑی ہی دیر گزری تھی کہ میرے ایک دوست کا فون آیا۔ انہوں نے مجھے کہا کہ میں جس جگہ بچوں کو ٹیوشن پڑھاتا ہوں وہ جگہ چھوڑ رہا ہوں کسی دوسری جگہ پڑھاؤں گا اگر آپ میری جگہ پڑھانا چاہتے ہیں تو بندہ حاضر خدمت ہے' میں نے دل ہی دل میں سوچا کہ میرے اس دوست کو میری پریشانی کا علم نہیں اس سے میں نے کبھی ذکر بھی نہیں کیا یہ جو فون کر کے مجھے پیشکش کر رہا ہے یہ اللہ کی مدد ہے اور سورۃ اخلاص کا کرشمہ ہے اسی کی برکت ہے اسی کا معجزہ ہے کہ آج ہی میں نے یہ عمل کیا اور میری مشکل حل ہوتی نظر آ رہی ہے۔

## کام بھی ملا اور تنخواہ بھی بڑھی

میں نے حامی بھر لی اگلے دن میں کسی کام سے گیا' فارغ ہو کر جب گھر آیا تو گھر والوں نے بتایا کہ آپ کے دوست کئی بار آ کر آپ کا پوچھ چکے ہیں اتنے میں پھر دروازہ پر دستک ہوئی' میں باہر گیا تو وہی میرا دوست تھا ان سے میں نے تنخواہ پوچھی تو انہوں نے بتایا کہ مجھے تین ہزار دیتے ہیں آپ کو بھی یہی ملے گی' تنخواہ اگرچہ کم تھی لیکن منجانب اللہ سمجھ کر قبول کر لی اور ان سے پوچھا کہ کب چلنا ہے؟ انہوں نے کہا کہ ابھی۔

میں نے ان سے چند منٹ کپڑے تبدیل کرنے کیلئے لیے اور گھر سے آ کر خوشی خوشی ان کے ساتھ چل پڑا جہاں یہ ٹیوشن پڑھاتے تھے وہاں میرے اس



دوست نے میرا تعارف کروایا اور یوں میں کام پر لگ گیا جب مہینہ پورا ہوا تو انہوں نے تنخواہ دی' بندے نے بغیر گنتی کیے رقم جیب میں رکھ لی اور جب گھر آ کر رقم گنتی کی تو وہ پورے چار ہزار روپے تھی' بندے کو بڑی حیرت ہوئی پھر سوچا کہ انہوں نے بھول کر تین کی بجائے چار ہزار دے دیئے ہیں اگلے دن میں نے ایک ہزار واپس دیتے ہوئے کہا کہ آپ لوگوں نے غلطی سے چار ہزار روپے دے دیئے تھے' ہنستے ہوئے کہنے لگے نہیں آپ چونکہ بڑی محنت سے پڑھاتے ہیں لہٰذا ہم نے اپنی خوشی سے چار ہزار دیئے' اللہ اکبر۔

جب اگلا مہینہ پورا ہوا پھر تنخواہ لیکر گھر آیا اب جو رقم گنی تو ساڑھے چار ہزار تھی' بڑا تعجب ہوا دوسرے دن ان سے عرض کی کہ آپ لوگوں نے بھول کر چار ہزار کی بجائے ساڑھے چار ہزار روپے دے دیئے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ جناب ہم بھولے نہیں ہیں ہم نے ساڑھے چار ہزار ہی دیئے ہیں جس کی وجہ یہ ہے کہ جب آپ بچوں کو پڑھاتے ہیں تو بچوں کے دادا جان ان پر اور آپ پر نظر رکھتے ہیں انہوں نے کہا کہ یہ استاد بچوں پر بڑی محنت کرتے ہیں اور وقت کی بھی بڑی پابندی کرتے ہیں لہٰذا ان کی تنخواہ بڑھا دی جائے تو جناب عالی ہم نے انکے کہنے پر تنخواہ بڑھائی ہے تو اس طرح الحمدللہ تنخواہ بڑھتی چلی گئی۔

## دعا میں عاجزی کا دخل

دوسرا واقعہ انہوں نے سنایا کہ میری ایک آنکھ مصنوعی ڈلی ہوئی ہے' جب دوسری آنکھ خراب ہوئی تو ڈاکٹر کے پاس گیا انہوں نے مجھے آپریشن کیلئے تاریخ دیدی جس دن مجھے ڈاکٹر کے پاس جانا تھا اس سے ایک دن پہلے میری ڈاڑھوں اور دانتوں میں اتنی شدت سے درد اٹھا کہ اس نے میری جان نکال دی اور مجھے خطرہ محسوس ہوا کہ میری اس تکلیف سے میری آنکھ ضائع ہو جائے گی کہ اچانک اللہ کی رحمت جوش میں

مریض نہیں آیا' انہیں لگایا ہوا سرمایہ بھی ڈوبتا ہوا نظر آیا' بڑی پریشانی ہوئی لیکن خوش قسمتی کے ساتھ ان کا کسی اللہ والے کے ساتھ اصلاحی تعلق تھا جو کہ پاکستان میں رہتے تھے۔ ڈاکٹر صاحب نے ان سے رابطہ کیا اور عرض کیا کہ اتنا عرصہ گزر گیا ہے مجھے کلینک بنائے ہوئے کوئی ایک بھی مریض نہیں آیا آپ دعا بھی فرمائیں اور کوئی عمل وظیفہ بھی بتائیں اس اللہ والے نے ان سے ارشاد فرمایا کہ اکرام (مسلم) کرو اور ہاں اکرام سنت سمجھ کر کرنا انشاء اللہ آپ کا کام بن جائے گا۔ اللہ اس عمل کی برکت سے بے حساب روزی عنایت فرمائے گا اور دوسری بات یہ یاد رکھنا نظر مریض کی شفاء پر رکھنا' مریض کی جیب پر نہیں۔

ڈاکٹر صاحب نے اللہ والے کی باتوں پر عمل کرتے ہوئے سعودی عرب میں مقیم اپنے ایک دوست کو فون کیا اور ان سے رات کا کھانا اپنے ہاں کھانے کی دعوت دی' ان کے دوست نے جواب دیا کہ آپ کے بیوی بچے تو یہاں ہیں نہیں آپ کھانا کیسے تیار کریں گے؟ انہوں نے کہا سالن وغیرہ میں خود تیار کرلونگا۔ روٹیاں باہر ہوٹل والے سے لے لیں گے آپ ضرور بہ ضرور تشریف لائیں ان کے دوست نے بڑی خوشی سے ان کی دعوت کو قبول کیا اور شام کو تشریف لائے۔ ان کے دوست کھانا کھا کر ابھی گھر جا ہی رہے تھے کہ مریض آنے شروع ہو گئے۔

بندہ نے اسی دن سے یہ عہد کرلیا کہ جب بھی کوئی مہمان تشریف لائے گا اس کا ہر ممکن حد تک اکرام کیا کرونگا۔ الحمدللہ جب بھی کوئی مہمان آتا ہے بندہ بڑا خوش ہوتا ہے اور بلا مبالغہ بے شمار دفعہ کا یہ مجرب عمل ہے۔ بندہ کے ہاں جب بھی مہمان آئے یا خود اپنے رشتہ داروں یا دیگر دوست احباب اقرباء کو اپنے گھر پر اکرام کی نیت سے لیکر آیا تو رزق کے دروازے کھل گئے۔ تنگدستی کے در بند ہو گئے۔ گھر کے گلستان میں بہار آ گئی۔



## گھر کا سکون حاصل کرنے کا خاص عمل

میری بیوی کی ایک قریبی عزیزہ اپنے بچوں کے ساتھ کچھ عرصہ قبل کراچی گھر پر تشریف لائیں' انہوں نے اپنے گھر کے حالات تفصیل سے بتائے کہ میرے شوہر شروع ہی سے اچھا خاصا کماتے ہیں' ان کا چپس کا کاروبار ہے' ہزاروں روپے کے ٹھیکے' لیتے ہیں' مشینیں الگ کرائے پر چلتی ہیں' ٹھیک ٹھاک آمدنی ہونے کے باوجود مجھے اور اپنے بچوں کو تنگی میں رکھتے ہیں' باہر عیاشیوں میں ہزاروں روپے خرچ کر دیتے ہیں' لیکن اپنے گھر میں روزمرہ کی ضروری اخراجات کیلئے ہفتہ میں جو پانچ چھ سو روپے دیتے ہیں ان کا بھی بڑی سختی سے حساب لیتے ہیں ان کے اس رویہ سے میں بیماریوں کا مجموعہ بن چکی ہوں' خون کی کمی' یرقان جیسی بیماریاں لگ چکی ہیں وہ بھی علاج نہیں کرواتے' میں بھی زندگی سے بیزار ہو چکی ہوں اور جان بوجھ کر اپنا علاج نہیں کرواتی کہ مرجاؤنگی تو دنیا سے تو جان چھوٹ جائے گی۔

بندہ نے ان سے پوچھا کہ آخر وہ ایسا کیوں کرتا ہے؟ اسے اپنے بچوں تک کا خیال نہیں؟ پھر خود ہی کہنے لگیں دراصل وہ ایک بدعقیدہ شخص ہے' اس کے اپنے ہی نظریات ہیں' اس کا اپنا ہی مذہب ہے' نہ نماز پڑھتا ہے اور نہ ہی پاکی ناپاکی کا خیال رکھتا ہے' میں اللہ کے فضل وکرم سے پانچ وقت کی نمازی ہوں' تہجد بھی پڑھتی ہوں میں کیسے اس کے گمراہ رستے پر چل سکتی ہوں؟ میرے انکار پر وہ مجھے ان اذیتوں سے گزارتا ہے جس کا کوئی تصور بھی نہیں کرسکتا۔

میں نے اس بہن کو تسلی دی اور کافی دیر سمجھانے کے بعد کہا کہ آپ صرف ایک عمل کریں اور اس عمل میں نیت اللہ کی رضا اور اس کی مخلوق کی خدمت کا جذبہ ہو اور وہ عمل یہ ہے کہ آپ جب بھی کھانا پکائیں تو اس میں سے کچھ حصہ نکال کر اکرام کی نیت کے ساتھ اپنے غریب پڑوسیوں کو بھیجیں اور گھر پر آئے ہوئے مہمانوں کا خوب اکرام

استعمال کرلیا تو انشاء اللہ آپ کے گھر سے کبھی روزی ختم نہیں ہوگی جس طرح کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ساتھ ہوا کہ ایک ان کے گھر مہمان آئے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں مدینہ طیبہ میں تھے۔ عشاء کی نماز کے بعد تک حضور اکرم ﷺ کے ساتھ رہے جب رات زیادہ گزر گئی تو مدینہ سے باہر مکان پر تشریف لائے ابھی تک مہمانوں نے کھانا نہیں کھایا تھا۔ اپنے فرزند حضرت عبدالرحمن رضی اللہ تعالیٰ عنہ پر بہت غصہ ہوئے۔

کھانا لایا گیا حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے سب سے پہلے بسم اللہ کہہ کر کھانے میں ہاتھ ڈالا پھر ان لوگوں نے بھی کھایا اس کھانے میں اس حد تک برکت ہوئی کہ ایک لقمہ اٹھاتے تھے تو نیچے سے بڑھ جاتا تھا یہاں تک کہ سب لوگ سیر ہو گئے اور کھانا جتنا تھا اس سے زیادہ بڑھ گیا۔

حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے دیکھا تو اپنی بیوی سے فرمایا یہ کیا معاملہ ہے؟ اس نے کہا میری آنکھوں کی ٹھنڈک اب یہ پہلے سے بھی زیادہ ہے۔ غالباً فرمایا یہ تین گنا زیادہ ہے۔ بہر حال جب سب لوگ سیر ہو چکے پیٹ بھر چکے تو اسی کھانے سے حضور نبی اکرم ﷺ کی خدمت میں بھی بھیجا' کچھ کھانا آپ ﷺ نے اس میں سے رہنے دیا' صبح کو اور لوگوں نے بھی کھایا۔ واللہ اعلم۔ کتنے لوگ تھے ان سب نے اس کھانے میں سے کھایا۔

یہ واقعہ سن کر وہ بہن کہنے لگی کہ یہ تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی کرامت تھی۔ بندہ نے عرض کی بے شک کرامت تھی اور کرامت مہمانوں کی خدمت سے ظاہر ہوئی جس اللہ تعالیٰ نے ان کے کھانے میں برکت ڈالی وہ اللہ آج بھی اس پر قادر ہے بس شرط خلوص اخلاص کی ہے۔ بندہ کی جب شادی ہوئی تو میرے ولیمہ میں صرف تین دیگیں تھیں دوبارہ بارہ کلو کی پلاؤ کی' ایک میٹھے کی۔



اس کھانے میں اللہ تعالیٰ نے اتنی برکت دی کہ پوری بارات نے کھانا کھایا' پورے محلے والوں نے کھایا' رشتے داروں نے کھایا' کئی کے گھروں میں پہنچایا پھر بھی بچ گیا اور اب بھی الحمدللہ ثم الحمدللہ ہم ایک وقت کا پکایا ہوا سالن دو دو وقت کھاتے ہیں۔ یہ ہمارا کمال نہیں یہ سنت نبوی ﷺ کا کمال ہے۔

بہن آپ اس نسخے کو اپنائیں اور اپنے گھر کو خوشحال بنائیں اور اگر ممکن ہو تو جو بھی راشن لیکر آئے اس پر 129 بار سورۂ کوثر اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دم کر دیں پھر قدرت ربی کا مشاہدہ دیکھیں۔ بہن مطمئن ہو کر دعائیں دیتی ہوئی چلی گئیں کچھ دنوں بعد جب دوبارہ تشریف لائیں تو بڑی خوش تھیں' میرے پوچھنے سے پہلے بتانا شروع کر دیا کہ اب اللہ کے فضل و کرم سے آپ کے بتائے ہوئے عمل پر عمل کی برکت سے ہمارے گھر میں امن بھی ہے' سکون بھی ہے' رزق میں بھی برکت ہے' مہمانوں کا اکرام' پڑوسیوں کا اکرام بدستور جاری ہے بلکہ ہمارے رویے سے اہل محلہ بھی بدل گئے ہیں۔ وہ بھی ہمارے گھر کھانے بنا بنا کر بھیجتے ہیں پہلے صرف اپنے ہی ہاتھ کے کھانے کھاتے تھے اب مختلف ہاتھوں کے خلوص اور جذبے سے بنے ہوئے طرح طرح کے کھانے کھانے کو ملتے ہیں ہر کھانے کا اپنا الگ ایک جدا ہی لطف ہے۔ جزاک اللہ۔

## بزرگوں کی دعا سے آفات ٹلتی ہیں

میرے پاس ایک بہن اپنے مسائل لے کر آئیں میں نے انہیں نماز کی تلقین کی اور اعمال بتائے وہ چلی گئیں کافی دنوں بعد تشریف لائیں اور بتایا کہ میں نے نماز شروع کر دی ہے' مجھے دیکھ کر بچے بھی نماز پڑھنے لگ گئے ہیں مسائل اگرچہ مکمل طور پر حل نہیں ہوئے البتہ کم ضرور ہوئے ہیں اور بڑی بات یہ کہ اب دل کو سکون رہتا ہے' گھر میں بھی امن وسکون ہے۔ اسی دوران میں نے اسے ایک خاص عمل بتایا کہ اپنے

مسائل کے حل کیلئے اسی (80) سال سے زیادہ عمر کے بزرگوں سے دعا کروایا کرو۔ اللہ ان کی دعا رد نہیں کرتا۔ آپ کا مسئلہ کیسا بھی ہو حل ہو جائے گا۔ پھر میں نے بتایا ایک دور دراز علاقے کا پتہ چلا ہے کہ وہاں ایک پورے سو سال کی ایک بڑھیا رہتی ہیں' جس نے مجھے بتایا ہے کہ اس نے سال قبل اس سے ملاقات کی تھی اب اللہ جانے زندہ ہے کہ نہیں۔ میں نے اس بہن کو ایڈریس سمجھا دیا۔

اس نے کہا کہ آپ دعا کریں اللہ کرے یہ بڑھیا زندہ ہو' میں کل ہی اس سے ملاقات کیلئے جا رہی ہوں' بندہ نے حوصلہ افزائی کی اور اپنے لیے بھی دعاؤں کی درخواست کی' ادویات لیکر یہ بہن چلی گئی' پورے ایک ماہ بعد آئیں اور بتایا کہ آپ کا بتایا ہوا عمل سورۂ قریش پڑھتی گئی' الحمدللہ بوڑھیا سے ملاقات ہوئی' ان کے گھر والوں نے بڑا اکرام کیا' انہوں نے بوڑھی اماں جی سے ملاقات کروائی۔

واقعی وہ اتنی بوڑھی تھیں کہ ان کے سر کے بال تو سفید تھے ہی ان کی آنکھوں کی بھوئیں تک سفید تھیں اور چند سفید بال ٹھوڑی پر بھی تھے۔ بہرحال میں نے اس بوڑھی اماں کو اپنے آنے کا مقصد بتایا تو اس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے اور بے ساختہ انہوں نے مجھے بیٹی کہتے ہوئے اپنے سینے سے چمٹا لیا اور میرے سر پر ہاتھ رکھتے ہوئے ڈھیروں دعائیں دیں پھر اپنے پاس بٹھایا اور جب میں رخصت ہونے لگی حیرت انگیز طور پر سرہانے کے نیچے سے نکال کر مجھے بیس ہزار روپے دینے چاہے۔

میں نے بہت انکار کیا اور بارہا کہا...... میں صرف دعائیں کروانے آئی تھی پیسے لینے نہیں...... انہوں نے یہ کہہ کر زبردستی میرے ہاتھ میں تھما دیئے کہ یہ ایک ماں کی طرف سے اپنی بیٹی کو ہدیہ ہے اور ہدیہ لینے سے انکار نہیں کیا جاتا ان کے اصرار پر مجھے یہ روپے لینے پڑے۔



یہ بات بتا کر کہنے لگیں کہ اس بوڑھی ماں کے گھر کے بچے بچے کو میں نے خوشحال دیکھا' مال و دولت بے حساب لیکن اتنی دولت ہونے کے باوجود بچہ بچہ باادب اور بااخلاق ہے بعد میں مجھے اس بوڑھی ماں کے بڑے بیٹے کی بیوی نے یہ بات بتا کر حیران کر دیا کہ ہم چند سال پہلے بہت غریب تھے' ضرورت زندگی بھی مشکل سے مہیا تھی یہ سب اس ماں کی دعاؤں اور اس کے بیٹوں کا اس کے ساتھ حسن سلوک کا صدقہ ہے۔

یہ بہن کہتی ہیں کہ میں نے پوچھا کہ یہ فراوانی مال و دولت حاصل ہوئے کتنا عرصہ ہوا ہے انہوں نے بتایا کہ آج سے تقریباً بیس بائیس سال پہلے میں نے دل ہی دل میں حساب لگایا تو بیس بائیس سال پہلے اماں اسی سال کی عمر کو پہنچ گئیں تھیں۔ بہرحال کہنے لگی اس بوڑھی ماں کی دعاؤں سے مجھے بہت ہی فرق پڑا ہے' اور میرے کافی مسائل حل ہو رہے ہیں۔



اور دعائے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سات مرتبہ ہر نماز کے بعد پڑھنی ہے۔ اس سے آپ کو ناجائز تنگ کرنے والا باز آجائے گا۔ آپس میں پھوٹ پڑ جائے گی لیکن اگر عمل ناجائز کیا تو خود کو سخت نقصان ہوگا۔

## خواب میں ملاقات کرنی ہوتو

**طریقہ عمل یہ ہے:** اگر خواب میں کسی سے ملاقات کرنی ہو یا اپنے کسی عزیز رشتہ دار سے تو چار رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ التکاثر چار مرتبہ پڑھے۔ ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ مذکورہ سورت اول وآخر درود شریف پانچ مرتبہ پڑھ کر مطلوبہ بندے کو ہدیہ کردیں اور ساتھ دعا کرے کہ میری اس کے ساتھ خواب میں ملاقات ہو۔ پھر دعا مانگیں اور سو جائیں۔ انشاء اللہ اس کی آپ کے ساتھ خواب میں ضرور ملاقات ہوگی۔ لیکن اس کے لیے ضروری ہے کہ مناسبت ہو یعنی بھائی، والد یا رشتہ دار ہو، دوست ہو۔

## غصہ کیلئے لاجواب عمل

گھر میں کوئی بھی بلاوجہ لڑتا ہو، چاہے وہ خاوند ہو، بچہ ہے یا بڑا ہے۔ غصہ کیلئے بہت سادہ اور لاجواب عمل ہے:۔ کھانا جب بھی دیں اس پر اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ سات مرتبہ پڑھ کر پھونک مار کردیں۔ انشاء اللہ ان کا غصہ ٹھنڈا ہوجائے گا اور وہ لڑائی جھگڑے سے باز آجائیں گے۔

## چوری، جادو، جنات سے حفاظت

اس کے علاوہ ایک اور عمل میرے معمول میں ہے جس کا بہت زبردست رزلٹ ہے۔ وہ یہ ہے کہ ایک مرتبہ درود شریف، ایک مرتبہ سورۂ فاتحہ، ایک مرتبہ آیۃ الکرسی، چاروں قل ایک مرتبہ پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھ کر حصار کریں۔ پہلے اپنا حصار کریں، پھر مکان کا، دکان کا، غرض جو بھی متعلقہ جگہ ہو اس کی حفاظت ہوتی ہے۔ وہ جگہ چوری سے محفوظ رہتی ہے، جادو جنات سے محفوظ رہتی ہے۔ ہمارا ایک مدرسہ ہے



جمعرات کو مدرسہ میں چھٹی ہوتی ہے اور طالب علم گھروں کو چلے جاتے ہیں ہم نے مدرسہ کو کبھی تالہ نہیں لگایا میں ہر روز اس عمل کا حصار کرتا ہوں، ہر چیز محفوظ ہوتی ہے، چوری وغیرہ نہیں ہوتی اللہ پاک حفاظت فرماتے ہیں۔

## ہر قسم کے درد کیلئے دم

میرے پاس ایک پٹھان آیا، گردے کے مرض کیلئے، میرے پاس موتی لے کر آیا کہ اس پر دم کردیں، میں نے اس کو کہا کہ دوائی لے جاؤ لیکن نہ مانا اس کے اصرار پر دم کردیا وہ پلاتا رہا اور پتھری نکل گئی۔ وہ دم یہ ہے:۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الْبَاسِطُ

ہر قسم کے درد کیلئے یہی دم کرتا ہوں، دل کا درد وغیرہ۔

## عورتوں کے نکاح کی بندش

بندش کے لیے حکیم صاحب کی کتاب سورۂ بقرہ کا عمل لاجواب ہے اس عمل کی برکت سے رشتہ بھی ہوجاتا ہے، شادی بھی ہوجاتی ہے اور اولاد بھی ہوجاتی ہے۔ میں نے بہت سوں کو بتایا اللہ نے سب کی بندشیں ختم کردیں ہیں۔ اس کے علاوہ دعائے انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ یَابِسْمِ اللّٰهِ الْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ اس لڑکی کو کہیں کہ کثرت سے پڑھے ان شاء اللہ بہت جلد بہت اچھی جگہ شادی ہوجاتی ہے۔

## گناہ چھوڑنے کا آسان وظیفہ

آیت کریمہ **313** مرتبہ اس نیت کے ساتھ صبح وشام پڑھیں کہ یا اللہ میرے اندر کی جو خرابیاں ہیں، ان کو دور کردے۔ اس آیت کے بعد جو قرآن پاک میں آیت ہے اس کی تفسیر میں لکھا ہے کہ ''ہم اس طرح نجات دیتے رہیں گے ایمان والوں کو یہ وعدہ قیامت تک کا ہے۔''

اور یہ ان حالات کیلئے ہے کہ جن سے نکلنا انسانی عقل کے مطابق ناممکن ہو۔

کان سے پیلے رنگ کی میل نکلنی شروع ہو جائے گی۔ اتنی نکلے گی کہ تولیہ بھر جائے گا۔ تین دن عمل کریں۔ اگر باقی ہو تو تین دن پھر کریں۔ ہیپاٹائٹس بی اور سی کیلئے ہے۔ اے کا مریض بھی ٹھیک ہو جائے گا مگر اے کیلئے ہم وہ پہلے والا عمل (جو درج بالا ہے) کرتے ہیں اگر کسی کو شفاء نہ ہو اول تو سات دن کے عمل سے ٹھیک ہو جائے گا اگر کسی کو شفاء نہ ہو تو دوسرے ماہ پھر کریں۔ کچھ وقفہ بعد دوبارہ عمل کریں۔ کاغذ کے اوپر پھونک نہیں مارنی بتائے ہوئے طریقہ پر پڑھ لیں۔

## شرطیہ دو دن میں پتھری ختم

میرے پاس ایک شخص آیا جس کے مثانے میں پتھری پھنسی ہوئی تھی' ڈاکٹر نے کہا کہ آپریشن کے بغیر نہیں نکلے گی' میں نے کہا کہ چھ دن میرا علاج کروائیں آپ کی پتھری نکل جائے گی۔ اس نے درج ذیل نسخہ استعمال کیا یقین کریں صرف چھ دن بعد اس کی پتھری نکل گئی اور اللہ نے کرم فرما دیا۔

**ھوالشافی: نسخہ:** سوڈا بائی کارب (میٹھا سوڈا) ایک چمچ' پوٹاشیم برومائیٹ چار رتی' پوٹاشیم آئیوڈائڈ ایک چاول یہ ایک پڑی بنے گی۔ (اس کی تعداد زیادہ کر کے زیادہ پڑیاں بھی بنا سکتے ہیں) پانی میں حل کر کے دیں۔ صرف شیشے کا گلاس ڈیڑھ پاؤ والا استعمال کریں۔ ایک وقت میں ایک پڑی' صبح' دوپہر' شام کھانا کھانے کے ایک گھنٹے بعد۔ زیادہ سے زیادہ چھ دن استعمال کروائیں۔ مثانے کی پتھری دو دن اور گردے کی پتھری چھ دن میں خارج ہو جاتی ہے۔ یہ انوکھا نسخہ مجھے ایک حکیم صاحب جن ان کی عمر 87 سال تھی کی چار سال مسلسل خدمت کرنے کے بعد ملا تھا۔ انہوں نے ساری زندگی یہی نسخہ چلایا تھا۔ اب ان کا بیٹا استعمال کرواتا ہے۔ پتھری کیلئے بہت مجرب ہے نو نو پتھریاں میں نے خود نکالی ہیں۔



## زنانہ مردانہ امراض کیلئے نسخہ خاص

**ھوالشافی:**

رال سفید' تال مکھانہ' گوند کتیرا 12,12 گرام اور اس میں 36 گرام شکر ملائیں۔ ایک خوراک نہار منہ صبح دودھ کی لسی کے ساتھ' پہلی خوراک سے ہی فائدہ ہوتا ہے۔ خون اور پیپ آتی ہو' اس میں چینی اور مصری بھی ڈال سکتے ہیں' مگر شکر فائدہ زیادہ ہے۔ میں یہ نسخہ تقریباً تیرہ سال سے بنا رہا ہوں۔ جگر مثانے کی گرمی کیلئے تو لاجواب چیز ہے۔ خاص کر عورتوں کے مخصوص مرض لیکوریا کیلئے تو آخری چیز ہے۔ کثرت احتلام کیلئے' قطروں کیلئے' ذکاوت حس کیلئے بہترین چیز ہے۔

## جہاں کوئی نسخہ کام نہ کرتا ہو

ایک چیز میں نے جریان میں آزمائی ہے وہ نسخہ میں آپ کو بتا دیتا ہوں۔

**ھوالشافی:**

موچرس' کتھ سفید' الائچی خورد سب دس گرام اور ورق چاندی ایک دفتری۔ لیکوریا' جریان' امساک میں جہاں کوئی نسخہ کام نہ کرے میں نے اس سے بہت مریض ٹھیک کیے ہیں۔ جریان اس سے ٹھیک ہو جاتا ہے۔ شوگر کے لیے بھی لاجواب ہے۔

## شوگر کا علاج:

مجھے ایک بہت پرانے حکیم نے بتایا کہ میں لبوب کبیر اور تمر ہندی کلاں سے شوگر کا علاج کرتا ہوں۔ مغلظات سے شوگر کا مریض ٹھیک ہو جاتا ہے۔ میں نے ایک بہت پرانی کتاب سے پڑھا تھا کہ جب جریان پرانا ہو جاتا ہے تو شوگر کی صورت اختیار کر جاتا ہے۔ تو جو جریان کا علاج ہے وہی شوگر کا علاج ہے۔ شوگر کے مریض درج بالا جریان کا نسخہ استعمال کر سکتے ہیں۔

## السر کیلئے نسخہ نوٹ کرلیں:

معدے کے زخم السر کے لیے لاجواب چیز ہے۔ایک نقطہ کی بات ہے سوزاک پیشاب کی نالی کے زخم کا نام ہے۔ پہلے معدے سے گزرے گا تو آگے جائے گا۔

نسخہ السر: ھوالشافی: سونف، ملٹھی، ہلدی اس میں گوند کیکر ڈالیں۔تینوں ہم وزن لیکر استعمال کریں۔

## بندش حیض کیلئے

ہیرا کسیس 60 گرام، ریوند خطائی 36 گرام اور پرانا گڑ 12 گرام۔ چنے کے برابر گولیاں بنالیں۔ یہ صبح، دوپہر، شام کشمش 12 گرام، بادیان 12 گرام اس کے قہوے کے ساتھ دیں گے۔دودھ نہیں دے سکتے، ان دنوں میں اب مریض کوئی عین دنوں میں پہنچا تو اس کیلئے زبردست ہے۔ بجائے اس کے کیپسول بھر کر دیتے ہیں۔تاریخ کے دنوں میں بھی یہ دوا دے سکتے ہیں۔اس سے فائدہ یہ ہوتا ہے کہ عورت کو فوری فائدہ ہونا شروع ہوجاتا ہے۔بندش حیض کیلئے ایک اور بہت ہی زبردست نسخہ ہے:۔ایک ماشہ بیر بہوٹی، تین ماشے ہرمل ان کو سات دن دھوپ میں رکھیں اس کے بعد ایک چاول برابر اس کی خوراک ہے۔بندش حیض فوری ختم ہوجائے گی۔

## نمک سے ہائی بلڈ پریشر کا علاج

یہ بات سچ ہے کہ نمک ہائی بلڈ پریشر کرتا ہے۔ اگر اسی نمک کو اگر تین دن متواتر کھرل کیا جائے تو ہائی بلڈ پریشر کا آخری علاج ہے۔ایک بات یاد رکھیے گا اپنے مشاہدات کی بات عرض کررہا ہوں کہ دوا میں جو بھی تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ حرکت سے، تحریک سے پیدا ہوتی ہے۔نظام عالم حرکت سے ہے۔کھرل سے جو تاثیر اور تقویت آتی ہے۔اس سے نمک کی تاثیر تبدیل ہوجاتی ہے۔



## نہایت آسان قوت کا نسخہ

ایک پاؤ دودھ لیں، اس کو اُبال کر چالیس مرتبہ پھینٹیں پھر اس کو چُسکی چُسکی پئیں۔ ایک پاؤ دودھ میں زبردست قوت پیدا ہوجائے گی کہ صرف چالیس دن پلا کر دیکھیں قوت و طاقت اور انرجی حیرت انگیز طور پر بڑھ جائے گی۔ میں یہ نسخہ بہت لوگوں کو دیتا ہوں بہت زیادہ فائدہ ہوتا ہے۔حتیٰ کہ یہ سادہ سا نسخہ آپ کو سونے کے کشتے، مشک وغیرہ بھی پیچھے چھوڑ دیتا ہے۔

## دنیا کا کوئی مرض ہو یہ آدھا چمچ علاج

یہ بہت ہی بہترین اور انمول تحفہ عبقری قارئین کیلئے دے رہا ہوں، یہ نسخہ مجھے دہلی کے ایک بہت بڑے حکیم نے بڑی منت اور بہت زیادہ مشقت کے بعد دیا تھا۔ یہ میں نے بہت سے لوگوں پر آزمایا ہے۔بالکل چھوٹا سا نسخہ ہے صرف تین اجزاء ہیں۔

سوڈا میٹھا، چینی اور ست پودینہ۔

نسخہ: سوڈا میٹھا پانچ تولہ لیں، چینی بیس تولہ اور ست پودینہ ایک تولہ لے کر آپس میں مکس کرلیں۔

جگر کا کوئی مسئلہ ہو، معدہ، دل، ہیپاٹائٹس، گیس، تبخیر، جگر سکڑ چکا ہو، مثانے کے مسائل، مثانے کی گرمی، الٹیاں قے، بچوں کے دست، دل کی گھبراہٹ آپ بس آنکھیں بند کرکے دیتے چلے جائیں۔مقدار خوراک آدھا چمچ بڑوں کیلئے۔دن میں تین سے چار بار۔صبح وشام بھی دے سکتے ہیں۔ بچوں کیلئے چٹکی، حسب ضرورت۔حسب طبیعت دے سکتے ہیں۔

یہ نسخہ حکیم صاحب کی بڑی خدمت کے بعد ملا۔جن کو کسی دوسرے شہر کا پانی راس نہ آتا ہو ان کو دیتا ہوں بہت تجربہ کیا ہے اس کا اور بہت زیادہ فائدہ ہوا ہے۔موٹاپے کیلئے بھی لاجواب ہے۔جن کو پیشاب بہت زیادہ

آتا ہو ایک تولہ یہ دوا تین تولہ شہد ملا کر معجون بنا کر دیں۔ حیرت انگیز فائدے حاصل کریں گے۔ صرف کچھ عرصہ اعتماد سے استعمال کریں آپ کی ہر بیماری کا علاج ہے۔ میں نے بہت سے مایوس مریضوں کو صرف یہ دوا استعمال کرائی اور اللہ نے سب کو صحت کاملہ عطا کی۔





# 6 کلموں کے عجیب وغریب فضائل وبرکات

**(محمد جنید، راولپنڈی)**

## سرکار مدینہ ﷺ کی شفاعت کا حق دار کون؟

☆ حضرت جابر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ آقائے دو جہاں حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تمام اذکار میں افضل لا الہ الا اللہ ہے اور تمام دعاؤں میں افضل الحمد للہ ہے۔ (مشکوۃ شریف)

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے آقا دو جہاں ﷺ سے پوچھا کہ قیامت کے دن آپ کی شفاعت سے سب سے زیادہ فائدہ اٹھانے والا کون ہوگا۔ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جو دل کے خلوص کے ساتھ لا الہ الا اللہ کہے گا وہ میری شفاعت سے زیادہ مستفید ہوگا۔ (بخاری)

☆ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم اپنے ایمان کی تجدید کرتے رہا کرو ہم نے عرض کیا کہ یارسول اللہ ﷺ ہم اپنے ایمان کی تجدید کیسے کیا کریں تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا لا الہ الا اللہ کثرت سے پڑھا کرو۔ **(طبرانی شریف)**

## جنت کی کنجیاں آپ کے ہاتھ

☆ حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ لا الہ الا اللہ کی شہادت (گواہی) جنت کی کنجیاں ہیں۔ **(مشکوۃ شریف)**

☆ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تعالیٰ

قیامت کے دن میری امت میں سے ایک شخص کو منتخب فرما کر تمام لوگوں کے سامنے بلائیں گے پھر اس کے ننانوے اعمال نامے کھولے جائیں گے جو کہ گناہوں سے بھرے ہونگے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے تیرے پاس کوئی عذر ہے؟ بندہ عرض کرے گا مولا میرے پاس کوئی عذر نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرمائیں گے کہ ہمارے پاس تیری ایک نیکی ہے پھر ایک کاغذ کا پرزہ لیا جائے گا جس پر کلمہ لکھا ہوا ہوگا۔ پھر ترازو کے ایک پلڑے میں گناہوں سے بھرے ہوئے ننانوے اعمال نامے رکھ دیئے جائیں گے اور دوسرے پلڑے میں کلمہ شہادت والا پرزہ رکھ دیا جائے گا پس یہ پرزہ اعمال ناموں پر بھاری ہوگا۔ **(ترمذی شریف)**

## احد پہاڑ سے زیادہ ثواب

☆ تیسرا کلمہ اللہ تعالیٰ کی تسبیح، تحمید اور تہلیل پر مشتمل ہے۔ احادیث میں اس کی بہت فضیلت بیان ہوئی ہے۔

☆ آقائے دوجہاں ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کیا تم میں سے کوئی ایسا شخص نہیں ہے جو احد پہاڑ کے برابر عمل کرلیا کرے؟ عرض کی کہ وہ کیسے یارسول اللہ ﷺ؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ ہر شخص کرسکتا ہے کیونکہ سبحان اللہ پڑھنے کا ثواب احد سے زیادہ ہے۔ لاالہ الا اللہ کا ثواب احد سے زیادہ ہے۔ الحمدللہ کا ثواب احد سے زیادہ ہے۔ اللہ اکبر کا ثواب احد سے زیادہ ہے۔ **(جمع الفوائد)**

## آسمانوں کے دروازے کھل گئے

☆ حضور خاتم المرسلین ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس نے اخلاص کے ساتھ لاالہ الا اللہ کہا وہ جنت میں داخل ہوگا کسی نے پوچھا کہ اخلاص کیا ہے؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا حرام کاموں سے رک جائے۔ **(طبرانی)**



☆ تاجدار کائنات ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب بھی کوئی شخص لاالہ الا اللہ کہتا ہے تو اس کے لیے آسمانوں کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں یہاں تک کہ یہ کلمہ عرش تک پہنچتا ہے بشرطیکہ وہ کبیرہ گناہوں سے بچا رہے۔ **(ترمذی)**

## شیطان کی خطرناک چال سے بچیے

☆ پانچواں کلمہ استغفار پر مشتمل ہے۔ استغفار کے معنی ہے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں گناہوں کی معافی مانگنا اور توبہ کرنا اس عمل کی احادیث میں بہت زیادہ فضیلت بیان ہوئی ہے۔

☆ شفیع المسلمین ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ لاالہ الا اللہ اور استغفار کثرت سے پڑھا کرو کیونکہ شیطان کہتا ہے کہ میں نے لوگوں کو گناہوں سے ہلاک کیا لوگوں نے مجھے لاالہ الا اللہ اور استغفار سے ہلاک کردیا جب میں نے یہ معاملہ دیکھا تو انہیں خواہشات نفس میں ڈال دیا جبکہ وہ اپنے آپ کو غلط فہمی سے ہدایت پر ہی سمجھتے رہے۔
**(جامع الصغیر)**

## ایمان اور تقویٰ کی سلامتی

چھٹے کلمے میں مسلمان کفر و شرک، جھوٹ، غیبت، بدعت، چغلی، بے حیائی، بہتان طرازی اور دیگر گناہوں سے اللہ تعالیٰ کی پناہ مانگتا ہے۔ کفر و شرک کی وجہ سے انسان اپنے خالق و مالک سے مکمل قطع تعلق کا شکار ہوجاتا ہے۔ جھوٹ انسان میں منافقت پیدا کرتا ہے، غیبت اور بہتان طرازی انسان کی نیکیوں کو مٹا دیتی ہے جس طرح آگ لکڑیوں کو جلا ڈالتی ہے بے حیائی کی وجہ سے انسان عفت و عصمت اور پاکدامنی کی دولت سے محروم ہوجاتا ہے چنانچہ اس کلمہ میں مومن کو ترغیب دی گئی ہے کہ وہ ہر حال میں ان گناہوں

سے بچنے کیلئے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں پناہ کی درخواست کرتا رہے تاکہ اس کا ایمان اور تقویٰ سلامت رہے۔

## بسم اللہ کا خاص عمل

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ 786 مرتبہ اول و آخر طاق اعداد میں درود شریف (بعد نماز عشاء یا کسی اور وقت مقررہ پر) سات دن پڑھ کر کسی بھی جائز مقصد کیلئے دعا کرے تو انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی۔ (باوضو ہونا عملیات کے آداب میں سے ہے)

جو استخارہ کرتا ہے وہ ناکام نہیں ہوتا جو مشورہ کرتا ہے وہ نادم نہیں ہوتا اور جو معاملات میں متوسط چال چلتا ہے وہ محتاج و فقیر نہیں ہوتا۔ (طبرانی)

## نوکری کیلئے خاص عمل

سورۂ والضحیٰ میں 9 ک ہیں۔ 9 دن ہر ک پر 9 دفعہ یَا کَرِیۡمُ پڑھنا ہے۔ 9 دن میں کام نہ ہو تو 18 دن کرلیں۔ 18 دن میں کام نہ ہو تو 27 دن کرلیں انشاء اللہ نوکری مل جائے گی۔

## گارنٹی شدہ عمل کریں اور ہر پریشانی سے بچیں

درخت میں برکت و حفاظت کیلئے ربیع کے مہینے میں جو پہلی بارش ہوگی اس کے پانی کو کسی نئے روغنی یا شیشے کے برتن میں لیکر سورۂ قٓ کی ابتدائی 11 آیات (پ 26) سات پرچوں پر زعفران وگلاب سے لکھ کر طلوع صبح صادق کے وقت اس پانی سے دھوکر اور دھوتے وقت بھی آیات کو سات مرتبہ پڑھ کر رات کے وقت جس درخت کی جڑ میں یا جس کھیت کے وسط میں وہ پانی چھڑکیں یا جو دانہ اس پانی میں تر کرکے بودیں خوب نشوونما ہوگی اور سب آفات سے محفوظ رہے گا۔ اس کے علاوہ آب باراں سے ان آیات کو دھوکر پینے سے قوت آئے گی اور درد شکم رفع ہوگا۔



## سورۂ رحمن سے درد چشم کو آرام

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص سورۂ رحمن کو پڑھتا ہے گویا وہ اللہ تعالیٰ کی تمام نعمتوں کا شکر کرتا ہے اور درد چشم میں پڑھ کر دم کریں تو اللہ تعالیٰ شفاء بخشتے ہیں اور مریض طحال پر دم کریں تو صحت ہوجائے گی۔ اگر کوئی گیارہ گیارہ مرتبہ روزانہ پڑھے تو اپنے مقصد میں کامیاب ہوجائے گا۔

اس کے علاوہ سورۂ رحمن کی آیت یٰمَعۡشَرَ الۡجِنِّ وَ الۡاِنۡسِ اِنِ اسۡتَطَعۡتُمۡ اَنۡ تَنۡفُذُوۡا مِنۡ اَقۡطَارِ السَّمٰوٰتِ وَ الۡاَرۡضِ فَانۡفُذُوۡا لَا تَنۡفُذُوۡنَ اِلَّا بِسُلۡطٰنٍ ﴿رحمن ۳۳﴾ اگر کتا بھونکتا ہو تو اس پر پڑھ کر پھونکنے سے وہ کتا بھونکنے سے خاموش ہوجائے گا۔ اگر اس آیت کو لکھ کر آشوب چشم والا اپنی آنکھوں پر باندھے گا تو آنکھیں ٹھیک ہوجائیں گی۔ لکھ کر دھوکر پینے سے طحال دفع ہوجائے گا۔

دیوار پر لکھ کر لگانے سے سانپ بچھو دفع ہوجائیں گے۔

## رزق کی فراوانی

تبع تابعین میں بعض صالحین نے حصول غنا کیلئے سورۂ واقعہ کا عمل اس طرح لکھا ہے کہ شب جمعہ سے شروع کریں اور 90 روز تک بلاناغہ ہر نماز کے بعد اکیس، اکتالیس یا ایک سو ایک مرتبہ اول و آخر درود شریف کیساتھ پڑھیں، انشاء اللہ رزق کے غیب سے دروازے کھل جائیں گے۔ اس کے علاوہ بھی جس مقصد کیلئے پڑھے گا وہ مطلب انشاء اللہ ضرور پورا ہوگا۔ اگر حاملہ عورت یہ سورۂ لکھ کر تعویذ باندھ لے تو بچہ با آسانی پیدا ہوگا۔ باوضو صبح وشام پڑھنے سے گرسنگی و تشنگی دور ہوگی۔ ایک مجلس میں اکتالیس بار پڑھنے سے ہر حاجت پوری ہوتی ہے اور بالخصوص جو حاجت رزق کے متعلق ہو ضرور پوری ہوتی ہے۔ انشاء اللہ۔ حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص اس سورۂ کو رات کے وقت ایک مرتبہ پڑھ لیا کرے وہ کبھی بھوکا نہ رہے گا۔

## ہر حاجت پوری ہو

اپنے مقصد کیلئے چار رکعت نماز پڑھیں۔

طریقہ نماز: چار رکعت دو دو کر کے پڑھیں اور ہر مرتبہ سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ آل عمران کی پہلی دس آیتیں اور سورۂ حشر کی آخری چار آیات تلاوت کرنی ہیں۔ ایک شخص کے کان میں کلنی جس کو بعض لوگ چچڑی بھی کہتے ہیں' گھس گئی تھی اور وہ بہت پریشان تھے کہ اب کیا کیا جائے۔ اس نے تھوڑا سا زمزم لیکر اس پر شروع کی دس آیتیں سورۂ آل عمران اور سورۂ حشر کی آخری چار آیتیں پڑھ کر اس پر دم کر کے پی لیا۔ پانی کا پیٹ میں اترنا تھا کہ وہ کلنی کان سے نکل آئی۔

سورۂ حشر کی آیت **21** تا **24** تک سفید پلیٹ پر لکھ کر آب باراں سے دھو کر پینے سے ذکاوت اور فطانت بہت زیادہ ہوجاتی ہے اس کے علاوہ کسی بھی قسم کا درد ہو کسی بھی عضو میں ہو باوضو اس کے پڑھنے سے دفع ہوجاتا ہے۔





# ایک شاندار عمل بندش کے لیے

(فرحت' لاہور)

محترم حکیم صاحب! میں چھ سال پہلے سکول میں پڑھاتی تھی تو اپنی ایک سٹوڈنٹ کو فون پر سورۂ کوثر والا عمل بتایا تھا۔ میں نے پوچھا کیا فائدہ ہوا کہنے لگی گھر اچھا چل رہا ہے' میں نے کہا اسے چھوڑنا نہیں۔ پچھلے رمضان سے پہلے ایک خاتون ملی تھی انہیں بھی سورۂ کوثر کا عمل بتایا تھا اس نے میرا نمبر لیا کہ کچھ مدد کر دینا۔ مگر وہ مجھے کال نہ کر سکی میں نے انتظار کیا تھا۔ پھر وہ کافی ماہ بعد ملی تو کہنے لگی کہ آپ نے مجھے جو سورۂ کوثر والا عمل دیا تھا اس سے مجھے بہت فائدہ ہوا ہے' پہلے ایک وقت کی روٹی ہوتی تو دوسرے وقت نہیں ہوتی تھی۔ مگر اس کی وجہ سے اچھا گزاراہ چل رہا ہے۔ الحمدللہ بہت برکت ہے۔

میری ایک دوست جس کے والد آپ کے پاس درس سننے کیلئے آتے ہیں کہنے لگی سورۂ کوثر بڑا شاندار عمل ہے۔ ہم مہینے بعد راشن پر پڑھ کر پھونکتے ہیں پورا ماہ کھانے میں برکت رہتی ہے۔ ایک ماہ کے بعد عمل کرنے سے اتنی برکت ہوتی ہے اگر روزانہ کریں تو پھر کیا ہوگا۔۔۔؟؟؟

## انٹری ٹیسٹ کیلئے:

ایک لڑکی جو کہ انٹری ٹیسٹ کیلئے جا رہی تھی اس نے بتایا کہ میں پیپرز کیلئے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھتی ہوں اور کوئی بھی مسئلہ ہو تو کثرت سے یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ پڑھتی ہوں تو میرے تمام مسائل حل ہوجاتے ہیں۔ میں نے اسے سورۂ فاتحہ والا عمل بتایا یعنی اول و آخر تین مرتبہ درود شریف ایک بار سورۂ فاتحہ تین مرتبہ سورۂ اخلاص۔ اس سے بھی بہت سے مسائل حل ہوتے ہیں۔ مجھے کچھ عرصہ بعد ملی تو اس نے بتایا کہ مجھے اس عمل نے مجھے بہت زیادہ فائدہ دیا ہے۔

## گھر میں محبت ہی محبت اور بندش ختم

یَاوَدُوْدُ: محبت کیلئے جمعہ کے دن 313 بار یَاوَدُوْدُ پڑھنے سے گھر میں محبت ہی محبت ہوتی ہے۔وہ یہ عمل کرتی ہے اور بہت فائدہ ہوتا ہے۔

## میاں بیوی کے تعلقات اور درود مقدس و تاج

حکیم صاحب ایک خاتون نے مجھے پارلر میں بتایا کہ 7 مرتبہ اگر درود مقدس اور 7 بار درود تاج پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلایا جائے تو میاں بیوی کے تعلقات اچھے ہو جاتے ہیں اور بچہ کو دم کر کے پلا دیں تو وہ بھی سدھر جاتا ہے۔





# آہ...! آج کی عورت!

(ذکیہ اقتدار، بہاولنگر)

کمرتوڑ مہنگائی میں اشیاء نایاب ہیں۔ خالص غذا نہیں ملتی' اس سے بھی زیادہ تکلیف دہ بات یہ ہے ہماری گفتگو خالص نہیں ہوتی' ظاہر اور باطن میں فرق ہوتا ہے۔ وہ نفاق ہے۔ نفاق کو اللہ رب العزت نے بدترین بیماری کہا۔ قارئین! آپ یقین جانیے نفاق وہ بدترین بیماری ہے جو انسانی روح کو بانجھ بنا دیتی ہے۔ پھر صحت مند جسم محتاج ہو جاتے ہیں' کبھی بازار جانے کا اتفاق ہوتا ہے' ایسے ہولناک مناظر نظر آتے ہیں انسانوں کا سمندر ہوتا ہے' محتاج لوگ کثرت سے نظر آتے ہیں' جسمانی اعضا ایسے لٹے پٹے ہوتے ہیں جیسے درخت سے شاخ اور ٹہنے کاٹ دیئے ہوں' کسی کا منہ ٹیڑھا' کسی کا ہاتھ کٹا' کسی کے منہ سے رال بہہ رہی' کسی کا جسم بہت چھوٹا اور سر بہت بڑا' کسی کا قد بہت چھوٹا۔۔۔ آخر یہ بیماریاں مسلمانوں کے حصے میں کیوں آ گئیں؟ اللہ رب العزت نے تو یہودیوں کیلئے فرمایا تھا کہ ذلت اور محتاجی ان پر چھا گئی لیکن مسلمانوں کیلئے اللہ نے خوشخبریاں اور بشارتیں دی تھیں۔ جب قرآن میں یہ آیات پڑھتے ہیں کیسا سرور ملتا ہے روح پاکیزہ ہو جاتی ہے۔ ''اور ہم قرآن کے اندر وہ چیز اتار دیتے ہیں جو مومنین کیلئے شفاء کا باعث ہے۔(بنی اسرائیل)''

## بچوں کی بیماری کا ایک اہم سبب:

ایک خوفناک عمل جو ہر مسلمان ماں نے اختیار کیا ہے وہ ہے پیمپرز کا استعمال۔ پیمپرز کا استعمال ایک بہت بڑی تباہی ہے' خوفناک عمل جسے آپ بچوں کی صفائی کہتی ہیں۔حقیقت دیکھیں تو ناپاک جن وشیاطین ان بچوں سے چمٹے رہتے ہیں کیونکہ ان کی غذا گندگی' غلاظت اور ناپاکی ہے۔ بچے کی صحت کیلئے ایک بہت تکلیف دہ ہے' ننھا سا

معصوم بچہ آپ سے کہہ نہیں سکتا۔ وہ شدید تکلیف محسوس کرتا ہے۔ یہ بہت بڑا ظلم ہے۔اسی لیے آج کل کے بچے بیماریوں میں زیادہ مبتلا ہوتے ہیں اور اکثر بے جا ضد کرتے ہیں اور روتے رہتے ہیں۔

مسلم مائیں تمام مغرب والے کام کرتی ہیں' بچوں کے کمرے میں جائیں تو لگتا ہے چڑیا گھر میں چلے گئے ہیں۔ چابی والا بندر' بڑا بھالو' ڈانس کرتی گڑیا' بے شمار قسم کے جانور ملیں گے' کرسی پر براجمان ہنومان جی ہاتھ میں ڈفلی' بندر جو کہ خالق کی ناپسندیدہ مخلوق ہے اسے گھروں میں سجا کر رکھتے ہیں' فرشتے ان گھروں میں کیوں آئیں گے' فرشتے تو جب ہم باتھ روم جاتے ہیں ہماری حفاظت سے ہٹ جاتے ہیں' جتنے بھی دنیا میں خواتین پر جنوں کے چمٹنے کے واقعات دیکھے ہوں گے وہ اس لیے رونما ہوتے ہیں' ملائکہ ناپاک جگہ پر ساتھ چھوڑ جاتے ہیں' بیت الخلاء کی دعا پڑھ کر نہیں جاتے' شیاطین کو موقع مل جاتا ہے' وہ انسان سے چمٹ جاتے ہیں' پھر طرح طرح سے تنگ کرتے ہیں' مسائل کا جنگل بڑھتا چلا جاتا ہے۔

مسلمانوں کی اکثریت نے قرآن پاک کو غلاف میں لپیٹ کر اونچی جگہ پر رکھ دیا ہے تاکہ اس کی بے حرمتی نہ ہو اور خود مسلمان عورت نے ایسا خوفناک لباس پہن لیا ہے جو کہ جہنم میں جانے کا سودا ہے۔اس بے پردگی سے بہت سے گھر برباد ہو گئے۔ ابلیس اپنی کامیابی پر قہقہے لگاتا ہے اور بدنصیب عورت اور مرد نے اپنے لیے مصائب اور مسائل کا جنگل اگا لیا۔اس وقت نوے فیصد گھر جہنم بنے ہوئے ہیں اس وقت یہ تمام ذمہ داری عورت نے لے لی ہے خود جہنمی بننے کی دوسرے گھروں کو جہنم بنانے کی اپنے ساتھ مردوں کو جہنم میں لے جانے کی۔

عورت کی بہت بدقسمتی ہے کہ گھر کو بند کر کے ملازمت اور مال کی تلاش میں نکلی' اللہ کو ناراض کر دیا' یہ تو شکر ہے کہ اللہ تعالیٰ رحیم ہے اور فوراً سزا نہیں دیتا ورنہ تو ہماری



حرکتوں پر فوراً ہلاک کر دے' کتنی نادان ہے یہ عورت کتنی نادان کہ اپنے حقیقی فرض کو بھول گئی' جب سے عورت نے شرم حیاء کے لباس کو اتار پھینکا ہے اور خواہشات انسانی کے لباس کو پہن لیا ہے۔اے بدنصیب عورت! اب تیری طرف نہایت ذلت و حقارت سے دیکھا جانے لگا' افسوس ہے اس ذلت اور خواری پر' اے مسلمان عورت! یاد رکھ پردہ تقویٰ اور اسلام کا شعار' پردہ شرم وحیاء کی علامت ہے' پردہ حلال وحرام کی چادر ہے' پردہ حسن و جمال کا سب سے خوبصورت تاج ہے' ادب اور کمال کی سب سے بڑی دلیل ہے۔شرم وحیاء کے قلعہ میں اس کی حفاظت کر۔جب سے عورت نے برہنگی اختیار کی ہے اپنی عزت کو خاک میں ملا دیا' اپنی حیا اور وقار کو اتار پھینکا ہے اور اپنی عصمت کو بھول گئی تو تاجروں نے اسے مال تجارت کا درجہ دے کر سامان تجارت بنا لیا' تمام مصنوعات کے اشتہارات پر عریاں ماڈل گرلز موجود ہیں۔

عزیز بہنو! حقیقی حسن و جمال تو وہ ہوتا ہے جو مہذب اور متقی نفسوں سے نمایاں ہوتا ہے' آنکھوں سے چھلکتا اور چہروں پر دمکتا ہے اور حسن کو چار چاند لگا دیتا ہے' حیاء کا حسن ہمیشہ جگمگاتا رہتا ہے' دلوں کو سرور اور آنکھوں کو نور بخشتا ہے جس سے کم ہی لوگ واقف ہیں۔اے مسلمان عورت! تو مومن اور قابل عزت واحترام ہونے کے بجائے اس بات کو کیوں ترجیح دیتی ہے کہ تو فتنہ بردار بن جائے اور ناقابل عزت واحترام بن جائے آخر یہ تجھے کیسے برداشت ہے کہ اپنے چہرے پر ایمان کے نور کو سجانے کے بجائے اپنے چہرے کو جھوٹ' کذب اور تکلف وتفنع کے نقاب سے چھپا لے؟



# مفید نسخہ جات اور بندشوں کیلئے عملیات

(محمد یونس قادری، ٹنڈو آدم، سندھ)

## قبولیت دعا کا عمل

ہر جمعہ کے دن بعد نماز عصر باجماعت پڑھ کر اسی طرح قبلہ رو بیٹھا رہے اور لاتعداد پڑھتا رہے یَااَللّٰہُ، یَارَحْمٰنُ، یَارَحِیْمُ اور پھر مغرب کی نماز باجماعت ادا کر کے دُعا کر کے اٹھ جائے۔ (یہ عمل راقم کو ان کے استاد جناب عبدالرب صاحب مرحوم نے بتایا تھا اور راقم کا آزمودہ ہے کام کے حل ہونے تک جاری رکھیں اور صرف ہفتہ میں ایک بار جمعہ ہی کو کرنا ہے)

## منزل مقصود کو حاصل کرنے کیلئے

اَللّٰہُ الصَّمَدُ کو روزانہ ایک ہزار مرتبہ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف کے ساتھ پڑھ کر نبی کریم ﷺ کو ایصال ثواب کر کے دعا کر کے (جگہ، وقت، لباس، ایک ہو اور گناہوں کا پرہیز ہو، اکسیر عمل ہے کام یا اشارہ نہ ہونے تک عمل جاری رکھیں۔)

## اڑوسہ بوٹی (بانسہ) اور کمزوری کا علاج

قوت باہ کی کمی ہو تو پریشان مت ہوں بس یہ عام سی جڑی بوٹی کا استعمال کچھ عرصہ کریں اور ہمیشہ کیلئے قوت باہ کی کمزوری سے نجات پائیں۔ یہ نسخہ آپ کو لاکھوں خرچ کر کے بھی نہیں ملے لیکن میں بخیل نہیں ہوں مجھے یہ نہایت ہی آسان نسخہ بہت ہی جدوجہد کے بعد ملا آپ بھی آزمائیں اور دعائیں دیں۔

**ھوالشافی:**

قوت باہ کی کمی کو دور کرنے کیلئے ایک تولہ اڑوسہ بوٹی (بانسہ) کو پانی میں بھگو دیں صبح مل چھان کر اس کا پانی پلائیں۔



## بخار کیسا بھی ہو

مجھے یہ نسخہ میرے ایک دوست نے بتایا تھا، میں یہ نسخہ اپنے پاس آنے والے مریضوں کو دے رہا ہوں آج تک کوئی بھی مریض ایسا نہیں ملا جس نے یہ نسخہ استعمال کیا ہو اور اس کو شفاء نہ ملی ہو۔ نسخہ درج ذیل ہے:۔

**ھوالشافی:** ایک تولہ کٹکی، ایک تولہ نرکچور، 3 ماشہ نوشادر ٹھیکری سب کا سفوف بنالیں۔ ایک ماشہ خوراک پانی سے صبح و شام دیں، اکسیر ہے۔ (تھوڑی دیر پنکھا بند کر کے لیٹیں) دو تین دن استعمال سے ہی اللہ تعالیٰ شفاء دے دیتے ہیں۔

## پاؤں کی بوائی پھٹنا

اگر آپ کے بھی سردیوں میں پاؤں پھٹتے ہیں تو آپ بھی سینکڑوں لوگوں کی طرح یہ نسخہ استعمال کریں اور اس پریشان کن بیماری سے ہمیشہ کیلئے چھٹکارا حاصل کریں۔

**ھوالشافی:** گول بینگن درمیانہ سائز کا لے کر گودا نکال لیں اور کھرل کر لیں پھر ہموزن ویزلین میں ملا کر لگائیں۔



## نوٹ:

کتاب میں درج تمام عملیات اور تعویذات کی حضرت حکیم صاحب اور ارسال کرنے والے عامل صاحبان کی جانب سے اجازت عام ہے۔

کتاب میں درج تمام طبی نسخے اور ٹوٹکے حضرت حکیم صاحب اور ادارہ عبقری کے دیگر ماہر و حاذق اطباء کرام سے چیک کروائے گئے ہیں۔

تمام طبی نسخے اور ٹوٹکے طبی اصولوں کے مطابق درست ہیں، نقصان صرف جعلی اجزاء شامل کرنے کی وجہ سے ہوگا۔

...ہوتا ہے تو جگہ جگہ اور در در کی خاک چھانتا ہے لیکن جب کچھ حاصل نہ ہو تو مایوس ہو جاتا ہے اور مایوس شخص میٹھے پانی کو بھی زہر کہتا ہے اور کھلے الفاظ میں کہ کچھ حاصل نہیں ہوتا بہت کچھ کر کے دیکھ لیا۔ ان حالات میں ''گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے'' کتاب لانا وقت کی ضرورت اور سلگتے سسکتے مسائل' گھریلو پیچیدہ الجھنوں کے فوری حل کا ایک نہایت اہم دروازہ ہے جو آپ اس کتاب کے ذریعے ہی کھول سکتے ہیں۔ دراصل سالہا سال عبقری کے قارئین نے جو چیزیں آزمائی ایک بار نہیں بار بار آزمائیں اور پھر دوسروں کو دیں اور دوسروں نے آزمائیں' اسی طرح ہزاروں لوگوں کی آزمودہ طبی اور روحانی تحریریں اور تجربات مشاہدات کی شکل میں اس کتاب میں جمع کر کے ایک اعلان کر دیا ہے کہ لوگو! اس زمانے میں عبقری کی دعوت پر ایسے لوگ بھی ہیں جو کہتے ہیں کہ ہمارے پاس ایسے بالکل آسان فوری اثر کرنے والے طبی اور روحانی ٹوٹکے ہیں جو ہم لاکھوں مخلوق خدا کیلئے عام کر رہے ہیں جس طرح عبقری نہیں چھپاتا ہم بھی نہیں چھپاتے۔ قارئین! آپ رزق' بندش' گھریلو الجھنیں' بیماریاں' جادو' جنات' اثرات' اور مسلسل بے چینیوں کا شکار ہیں...... ایک ہے فرد کا تجربہ اور ایک ہے لاکھوں کا آزمایا ایک انوکھا تجربہ......! ہم آپ کی خاندانی مشکلات' معاشرتی مسائل، اولاد' میاں بیوی' گھر' جاب' بزنس' صنعت و تجارت' صحت' جادو' اثرات' نظر بد' الغرض کوئی مسئلہ ہے اس کا تعلق روحانیت سے ہے یا میڈیکل سے...... اس کیلئے وہ لاکھوں لوگوں کے تجربات آپ کی خدمت میں ''گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے'' کتاب کی شکل میں پیش کر رہے ہیں اتنا یقین ضرور ہے اس کتاب کو لے کر کوئی پچھتائے گا نہیں بلکہ یا تو دوسروں کو گفٹ دے گا یا پھر اتنا ضرور کہہ دے گا کہ آپ کا گھر اگر اس کتاب سے خالی ہے تو سمجھ لو گھر ہر نعمت سے خالی ہے۔ وقت کی ضرورت' معاشرے کی ضرورت' موجودہ' پریشان کن مسائل اور پریشان کن الجھنوں کا آخری حل............ سوچیں کیا ہے...... وہ ہے ''گھریلو الجھنوں سے چھٹکارا پانے والے''




دفتر ماہنامہ ''عبقری''